[illegible] اور لوگ باطل خیال کرتے ہیں زمین کے بادشاہ سامنا کرتے ہیں اور سردار آپس میں خداوند کے اور اُسکے مسیح کے مخالف منصوبہ باندھتے ہیں۔ مزمور ۲: ۱و۲

پینے کی کیل پر لات مارنا تیرے لئے مشکل ہے۔ اعمال ۲۶: ۱۴

بیٹے کو چومو تا نہ ہو کہ وہ بیزار ہو اور تم راہ میں ہلاک ہو جاؤ جب
اُسکا قہر یکایک بھڑکے مبارک وہ سب جنکا توکل اسپر ہے۔ مزمور ۲: ۱۲

پہلا رسالہ

# جواب اہل الکتاب

## فی مقدمہ فصل الخطاب



مشعر بر اظہار

مغالطات و غلط فہمی جناب مولوی نورالدین صاحب بھیروی۔ و ثبوت بشارات خداوند یسوع مسیح



مصنفہ

پادری تامس ہاول صاحب بشیر مقیمی پنڈدادنخاں ضلع جہلم



سنہ ۱۸۸۹ء

[illegible] بازار امرتسر میں چھاپا گیا

پہلی دفعہ (۷۰۰ کاپی) قیمت فی جلد ... ۱۲ر

# فہرست مضامین

بسم اللہ الاب والابن وروح القدس

# دیباچہ

حمد وشکر اُس ذوالجلال خالق کل جہان کا ہے کہ جسنے اپنے بندگان کو یہہ روشنی وعلم کی ترقی کا زمانہ
دکہایا اور آفتاب صداقت کے نور کو جہان کے کنارون تک پہنچا کے وسبہے ہوئے گمراہون کو راہ راست
دکہایا اور باغیونکو اپنے عزیز بیٹے صلح کے سردار کی بادشاہت مین بلاکر جگہ بخشی اور دین حق کے براہین
ساطع ودلائل قاطع سے گم گشتگان بادیہ ضلالت کو نور ایمان ومعرفت سے مالا مال فرماکر ایسی آزادگی
دی کہ جس سے ہرایک نئے آفتاب صداقت کے پرتو سے اپنے من بہاونے طریقون اور مذاہب
مین مسرت کرنی شروع کردی - آج وہ دن ہے کہ شہر بشہر اور گہر گہر مذہب و دین کا چرچا ہورہا
ہے اور اگرچہ تاریکی کے فرزند اپنی آنکہون کو آفتاب صداقت کے نور سے بند کرتے اور طرح طرح کی
چالین کہیل کر مغالطے پر مغالطہ دیتے وحق کو پوشیدہ کیا چاہتے ہین تو بہی اُن کی ان ضلالت شعار
آندہیون سے آفتاب صداقت کی روشنی مین مطلقاً فرق نہین آسکتا بلکہ روز بروز اس نور سے
جہان مالا مال ہوتا جاتا ہے - اور اگرچہ نور کے فرزند ابتدائے زمانہ سے تاریکی کے فرزندون سے مقابلہ ومجادلہ
کرتے آئے ہین مگر ہمیشہ حق کا بول بالا ہی رہا ہے - اور جہان کے سب مذاہب مین صرف ایک یہی
دین عیسوی ہے جو مشرق سے مغرب اور جنوب سے شمال تک پہیل کر دنیا کے تمام مذاہب
کے روبرو اپنی خوبیونکو پیش کرکے حق کے قبول کرنے کی بڑی آزادی سے دعوت کررہا ہے
اور براہین کو پیش لاکر بار بار اپنی خوبیون کا اظہار بلا زور روز پیش کرتا رہتا ہے - لیکن بے دین
وبے ایمان لوگ بجز تعصب بیجا دکہانے کے مسیحی دین کی کسی چہوٹی سی دلیل کو بہی ذرا سی
جنبش نہین دے سکتے کیونکہ اس کی صداقت کے دلایل مثل سلسلہ کوہ کے ایک دوسرے سے
ایسے پیوستہ اور وابستہ ومضبوط ہین کہ جب مخالف اس کی ایک دلیل کے کسی جز پر دوبہ بازی

حملہ کرتے ہین تو اُسی دلیل کا دوسرا جزو اُن کی تمام کوشش کو ناقص کر کے خاک مین ملا دیتا
ہے اور وہ بے مراد رہتے ہین - اور اس کے مخالفونکے حملونپر غور کرنے سے یہہ ثابت ہو گیا ہے کہ
وہ کبھی اس کی کسی دلیل کے پورے اجزا پر ہرگز حملہ نہین کر سکتے - جیسا کہ مصنف فصل الخطاب
لمقدمۃ اہل الکتاب کی رد یہ بازیوں پر غور کرنے سے پایا جاتا ہے کہ جب وہ مغالطے دیکر خداوند مسیح
کی چہہ بشارات پر حملہ کر کے بیجا اعتراض جمانیگا تو یہہ نہ دیکھا کہ خداوند مسیح کے حق مین صرف چہہ ہی
بشارات نہین بلکہ ہنوز ۴۰ بشارات اور بھی باقی ہین جو اس کی ساری کوشش کو بیہودہ ٹہراتی ہین
اور اس طرح سے بباعث بے علمی یا تعصب بیجا کے بے سوچے سمجھے وہ حملہ تو کر دیتے ہین - مگر
چونکہ تعصب وہٹ دھرمی کے سبب نور ایمان سے بے نصیب ہوتے ہین اسلئے یہہ نہین سوچتے
کہ ہر ایک دلیل کے اجزا مین جو کچھہ زور ہے خواہ وہ بہت ہو خواہ کم وہ سب ملکر بلا ریب بڑا عجیب
زور ہوتا ہے کہ جس سے اُنکی تمام کوشش رائگان ہی جاتی ہے - اور واضح ہے کہ فی زمانہ محمدیون کی
ایسی ویسی کوششون سے بخوبی روشن ہو گیا ہے کہ اب اُن کے پاس بجز مغالطہ دہی و رد یہ بازی کے
اور کچھہ ہاتھہ پلے نہین رہا کیونکہ آگے جبتک آپکے ہاتھہ تلوار تہی تو اُس سے اپنا کام چلا کے کسونکو
اپنے پیشوا کے ساتھہ مایوسی کے گڑھے مین گاڑتے تھے لیکن جب سے تلوار چھین گئی ہے تو یہہ ڈھنگ
اختیار فرمایا کہ مغالطہ دہی و رد یہ بازی سے بیچارہ سادہ لوحون کو دام تذویر مین پہنسانے
کی کوشش فرماتے ہین -

## سبب تصنیف کتاب

واضح ہو کہ عرصہ چار سال کا منقضی ہے کہ مولوی نور الدین صاحب بہیروی سے بذریعہ خط وکتابت
کے یہہ قرار پایا تہا کہ وہ محمدی مذہب کے منجانب اللہ ہونیکا ثبوت بذریعہ خط وکتابت دین گے -
تو اسپر ہم نے آٹھہ سوال صرف حق وباطل مین فرق کرنیکی خاطر اُنکی خدمت مین ۷ اپریل ۱۸۸۵ع
کو بھیجے تھے کہ جنکا تصفیہ آپنے بذریعہ خط وکتابت تو نہ کیا بلکہ ۱۸۸۹ع کے اخیر مین انہون نے
ایک کتاب دو حصو مین بنام فصل الخطاب لمقدمۃ اہل الکتاب طبع کرا کے ہمارے پاس بھیجدی
جو مکرر سہ کرر ہمارے ملاحظہ سے گذری اور معلوم ہو گیا کہ محمدیونکے پاس اب کچھہ نہین رہا تو پرانے گڑے
ہوئے مُردے اکہاڑ کر سامہنے لا رکہتے ہین یا مغالطہ دہی سے اپنا کام چلاتے اور محمد صاحب کو

بتی بنانا چاہتے ہین جیسا کہ کتاب مذکور سے آشکارہ ہے کہ مولوی صاحب نے بعض جگہ ہمارے
سوال کو قلم انداز فرما کے پوشیدہ کیا اور جیسا بنا جواب تو کیا اعتراض دہر گہسیٹا - اور بعض جگہ ہمارے
سوال یا اُسکے کئی ایک حصونکو لاجواب رہنے دیا اور بعض جگہ ہمارے سوال مین سے کچھ کم کر دیا اور
بعض جگہہ ہمارے سوال پر اپنی طرف سے کچھہ بڑہا کر اپنی ہی باتون کا جواب دینا شروع کر دیا ہے
اور آپنے طرح طرح کے پیچ وتاب کہا کر مغالطے گوناگون دل کہول کر جاتے ہین اور خطبات الاحدیہ -
سید احمد خانصاحب سے بہت کچھ اپنی کتاب مین نقل کیا اور نیچر یونکی تقلید پر خداوند مسیح کے معجزا نو لد
کے باب مین سخت وسُست جو دل مین آیا سو زبان پر لائے ہین - جیسا کہ ہر ایک موقع پر پیش کیا جاویگا
چونکہ مولوی صاحب کی کتاب کا دوسرا حصہ ہمارے پہلے سوال کے جواب سے شروع ہوتا ہے ہمذا
ہم پہلے انکی کتاب کے دوسرے حصے کی تردید صرف حق کی خاطر حق ہی کو ظاہر کرنے کے لئے قلم
بند کرتے ہین - اور یہہ بھی مناسب معلوم ہوا کہ یہہ کتاب کہ جسکا نام جواب اہل الکتاب فی المقدمہ فصل الخطاب
والامین رکہا گیا ہے چند رسالونمین نمبر وار طبع کرائی جاوے تاکہ ناظرین بسہولیت پڑھ لین - لیکن چونکہ
مولویصاحب نے ہمارے سوالات مین تصرف بیجا کیا ہے لہذا از بس انسب ولازم معلوم ہوتا ہے کہ وہ
آٹھہ سوال بھی اِس پہلے رسالہ کے شروع مین ہدیہ ناظرین کئے جاوین تاکہ ناظرین ہماری اور مولوی
صاحب کی ہر ایک بات پر بخوبی غور کر کے داد دین - اور جو کچھ حق ہے اُس کو قبول کرین - در
باطل کو رد کرین - خداوند حق جوئی مین سب کا مددگار ہو ہمارے خداوند یسوع
مسیح کے وسیلے سے آمین -

# نقل سوالات جواب طلب

جو ۷ اپریل ۱۸۹۵ء کو بخدمت مولوی نورالدین صاحب بہیروی بھیجے گئے تھے -

(۱) محمد صاحب کی نبوت کا ثبوت اس طرح سے دین -

اول - قرآن کا یہہ دعویٰ کہ محمد صاحب کے حقمین کتب سماوی مین پیشینگویان درج ہین - وہ
کتب سماوی سے انکے حقمین ثابت کرین - لیکن لکہنے وقت کتب مباحثہ پر بہی غور کرین
کہ جنمین صاف ثابت کیا جاچکا ہے کہ محمد صاحب کے حقمین کتب مقدسہ کی کوئی

پیشین گوئی صادق نہیں آتی۔

دوم۔ محمد صاحب کے نبی ہو کر آنے کی ضرورت ثابت کریں جو اگلے انبیاء ونکے نوشتوں سے رفع نہ ہو سکی ہو۔

سوم۔ محمد صاحب کی تعلیم کی فضیلت انبیاء سابقہ کی تعلیم سے ثابت کریں۔ کیونکہ اگر اُن اقتباسوں کو جو کتب مقدسہ سے قرآن میں درج ہوئے ہیں نکال دیا جاوے تو محمد صاحب کی خالص تعلیم ناقص پائی جاتی ہے۔

۱۔ ایمان بجبر کی تعلیم ناقص ہے (سورہ بقر ۳۲ رکوع ۲۴۴۔ تحریم ۲ رکوع ۹۔ انفال ۵ رکوع ۴۸۔ توبہ ارکوع ۵۔ حدیث تحفتہ الاخبار ترجمہ مشارق الانوار نمبر ۱۷۲۹۔ توبہ ۴ رکوع ۲۹۔ نسا ۱۲ رکوع ۸۸۔ مائدہ ۸ رکوع ۵۹۔ تحفتہ الاخبار ترجمہ مشارق الانوار ۶۶۴۔ فتح ۲ رکوع ۱۶)۔

۲۔ بہشت کی حوروں وغلماؤں کی نفسانی لذتوں کی تعلیم ناقص ہے۔ (سورہ الرحمن ۲ رکوع ۴۶ سے ۴۷ تک۔ طور ارکوع ۴۲۔ واقعہ ۱۷ و ۲۲ و ۳۵ سے ۳۸ آیت۔ دہر ارکوع ۵ و ۱۷۔ تطفیف ارکوع ۲۶۔ حج ۳ رکوع ۲۳۔ یٰسین ۴ رکوع ۵۶)۔

۳۔ خدا کو بانی شر قرار دینے کی تعلیم ناقص ہے۔ (سورہ بقر ارکوع ۷۔ انعام ۴ رکوع ۳۹ و ۱۳ رکوع ۱۰۷۔ اعراف ۲۲ رکوع ۱۷۹۔ کہف ۸ رکوع ۵۷۔ حج ۹ رکوع ۶۷۔ شوریٰ ا رکوع ۶۔ نحل ۱۳۔ رکوع ۹۵۔ ہود ۱۰ رکوع۔ بنی اسرائیل ۲ رکوع ۱۳)۔

۴۔ لے پالک بیٹوں کی جوروں سے شادی کر لینے کی تعلیم ناقص ہی (احزاب ۵ رکوع ۳۷)

۵۔ دن کو روزہ اور رات کو اپنی عورتوں سے مباشرت کرتے رہنے کی تعلیم ناقص ہے۔ (بقر ۲۳ رکوع ۱۸۷)

۶۔ بخوف جان کفر کہہ لینے کے جواز کی تعلیم ناقص ہے (نحل ۱۴ رکوع ۱۰۸ تحفتہ الاخبار نمبر ۹۷۵)۔

۷۔ بوقت ضرورت دین کے لئے جھوٹھ بولنے کی تعلیم ناقص ہے۔ (تحفتہ الاخبا

۱۰۷۹ و ۱۹۳۔
مظاہر حق جلد ۴ صفحہ ۹۵ و ۱۵۵۔
۸۔ ضرورت کے سبب قسم کے توڑنے کی تعلیم ناقص ہے۔ (تحریم ا رکوع ۳ بقرہ ۲ رکوع ۲۸۔
۹۔ متعہ کی تعلیم خواہ ایک وقت تک یا ہمیشہ تک جاری کرنے کی تعلیم ناقص ہے (نساء ۴ رکوع ۴ تحفۃ الاخیار نمبر ۱۵۴ و نمبر ۱۰۴۳۔
۱۰۔ حلالہ کی تعلیم ناقص ہے (بقرہ ۲ رکوع ۳۰ ۲ تحفۃ الاخیار نمبر ۱۲۷۰
۱۱۔ عورتونکو کھیتی تصور کرکے بموجب تفسیر یحیی و زمخشری جہان سے چاہین وہانسے ہم بستر ہونے کی تعلیم ناقص ہے۔ (بقرہ ۲ رکوع ۲۸۔
۱۲۔ سنگ اسود کو چومنے سے گناہون کے پتھر پر چڑہنے اور معاف ہونیکی تعلیم ناقص ہے (مظاہر حق جلد ۲ صفحہ ۳۸۲۔
چہارم۔ محمد صاحب کی تعلیم کی موافقت انبیاء سابقہ کی تعلیم سے ثابت کرکے محمد صاحب کو نبی ثابت کرین۔
پنجم۔ محمد صاحب کو از روئے قرآن صاحب معجزات ثابت کرکے نبی ثابت کرین اور نفی معجزات مندرجہ قرآن کا کوئی کافی سبب بتادین
ششم۔ محمد صاحب کی پیشین گوییونکا از روئے قرآن ثبوت دیکر محمد صاحب کو نبی ثابت کرین اور نفی پیشین گوئیونکا کوئی کافی سبب بتادین۔
ہفتم۔ بتادین کہ قرآن سے کون کون علامت نبوت محمد صاحب کی نسبت ثابت ہے
(۴)۔ قرآن کے کلام اللہ ہونیکا ثبوت اسطرح سے دین۔
اول۔ قرآن کا یہہ دعوی ثابت کرین کہ وہ اگلی کتابونکے موافق تعلیم دیتا ہے۔ اور قرآن مین کذب کچھہ نہیں ہے۔ حالانکہ قرآن کے پڑہنے سے اظہر من الشمس ہے کہ وہ اگلی کتابونکے برخلاف باتین کرتا و تعلیم دیتا اور کذب قصص اسمین موجود ہین کہ جنکے سبب وہ عارف القلوب خدا کا کلام ہرگز نہین ٹھہر سکتا لہذا نمین سے

چند بطور نمونہ کے پیش کرتا ہون۔

۱۔ سورہ انبیا ۳ رکوع ۳۰ مین ہے۔ کیا نہین دیکھا انہون نے کہ کافر ہوئے یہہ کہ آسمان اور زمین تھے ملے ہوئے پس جدا کیا ہمنے اُن دونونکو۔ یہہ سب پر روشن ہے کہ کافر آسمان و زمین کی جدائی کے کام سے پیچھے پیدا ہوئے تو انہون نے اپنی پیدائش سے پہلے خدا کو یہہ کام کرتے کیونکر دیکھہ لیا۔ یہہ صریح کذب ہے۔

۲ اعراف ۴۴ رکوع ۳ ۱۷۲۔ آدم کے بیٹے یعنے سب بنی آدم اُس کی پیٹھ سے نکالے گئے اور اُن سے وعدہ کرایا گیا کہ خدا کے سوا کوئی ماننے کے لائق نہین۔ یہہ بہی کذب ہے کیونکہ کیبکو مثل مسئلہ تناسخ مقبولہ ہنود کے معلوم نہین۔ کہ ہم سے یہہ اقرار خدا نے فلان وقت کرا لیا تہا۔ صرف دعوی بلا تصدیق اور کذب ہے اِس کی تصدیق کیجئے۔

۳۔ ہود ۱۲ رکوع ۴ ۴۳ و ۴۴۔ نوح کا بیٹا طوفان کے پانی مین اسوقت ڈوب مرا۔ مفسرین اہل اسلام فرماتے ہین کہ وہ نوح کا بیٹا جو ڈوب مرا تہا کنعان تہا۔ حالانکہ کتب سماوی و تواریخ یوسیفس وغیرہ مورخان یہود سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ کنعان نوح کا پوتا تہا جو طوفان کے فرد ہو جانیکے بعد پیدا ہوا کہ جسکی اولاد بہی زمین پر باقی رہی تو پس قبل پیدا ہونے کے وہ کیونکر ڈوب مرا یہہ بہی کذب ہے۔

۴۔ بقرہ ۸ رکوع ۴۶ و اعراف ۲۱ رکوع ۷ ۱۶۶ و مائدہ ۹ رکوع ۶۵۔ یہودی بندر بن گئے یہہ واقع عظیم کس ملک و شہر و صدی و سال و ماہ مین واقع ہوا۔ اسکے قرب و جوار کے ہم زمانہ کی کسی تواریخ وغیرہ سے صحیح سند دیکر ثابت کرین ورنہ صریح کذب ہے۔

۵۔ صافات ۲۳ رکوع ۱۰۰ سے ۱۱۳۔ ابراہیم نے اسمٰعیل کو قربان کیا۔ یہہ بہی کذب ہے کیونکہ کتب مقدسہ و تواریخ یہود سے ثابت ہے کہ ابراہیم نے اسمٰعیل کو نہین بلکہ اسحٰق کو قربان کیا تہا۔ دیکھو پیدائش ۲۲: ۱ سے ۱۹ تک۔

۶۔ یونس ۹ رکوع ۸۷۔ موسے و ہارون بہیجے گئے۔ کہ اپنی قوم کے لئے مصر مین گہر بنوا کر اُنکے گہر نیکے مُنہہ قبلہ کیطرف کرین۔ یہہ بہی باطل ہے کیونکہ کتب سماوی سے ظاہر ہے

کہ موسےٰ کو خدا نے اسلئے بہیجا کہ قوم بنی اسرائیل کو فرعون کے ظلم سے چہوڑا کر ملک کنعان مین لا بساوے نہ یہہ کہ مصر مین رہنے دے دیکہو خروج ۳: ۷ سے ۱۰-

۷ مومن ۲۴ رکوع ۱م سے ۶م - موسےٰ و فرعون و ھامان کے پاس بہیجا گیا - البتہ وہ فرعون کے پاس تو بہیجا گیا لیکن ھامان کے پاس وہ کسطرح بہیجا گیا - کیونکہ ھامان تو موسےٰ کی موت کے ڈیڑہ سو برس بعد اخی سویرس یعنے کیخسرو بادشاہ کا وزیر تہا - دیکہو کتاب استر ۳ باب پس یہہ بہی کذب ہے -

۸ مومن ۲۴ رکوع ۶م - فرعون نے بنی اسرائیل کے لڑکون کو اس لئے مارڈالا کہ وہ موسےٰ پر ایمان لائے - یہہ بہی کذب ہے - کیونکہ موسےٰ ہنوز پیدا بہی نہ ہوا تہا کہ فرعون نے بنی اسرائیل کے لڑکون کو اس لئے قتل کرایا کہ بنی اسرائیل بڑہ کر ملک مصر کے مالک نہ ہو جاوین - دیکہو خروج ۱: ۷-

۹ - طٰہٰ ۱۶ رکوع ۶۰ - صمیری نے بنی اسرائیل کی پرستش کے لئے بچہڑا بنایا - یہہ بہی باطل ہی کیونکہ یہہ بچہڑا ہارون نے بنایا تہا نہ کہ ضمیری نے دیکہو خروج ۳۲ باب -

۱۰ - بقر ۲ ۳۳ رکوع ۹م م - طالوت یعنے ساول بادشاہ نے اپنے لشکر کو پانی پلا کر آزمایا یہہ بہی کذب ہے - کیونکہ طالوت سے ایک سوچون برس پہلے جدعون نام قاضی نے اپنے لشکر کو پانی پلا کر آزمایا تہا - اسمین کچھ شک نہین کہ محمد صاحب کے وحی نے غلطی کہا کر جدعون کا احوال طالوت سے جو ڈیڑہ سو برس بعد وفات جدعون کے پیدا ہوا منسوب کر دیا - دیکہو قاضی ۷: ۴ سے ۷ -

۱۱ - کہف ۱۱ رکوع مین ہے - کہ سکندر بادشاہ مشرق سے مغرب تک پہر گیا اور سورج کو کیچڑ مین ڈوبتے دیکہا - یہہ بہی باطل ہے - کیونکہ سکندر تو ۳۲ برس کا ہوکر مر گیا اور نہ کبہی سورج کے نکلنے سے اُس کے ڈوبنے تک گیا - کسی یونانی مورخ کی گواہی سے ثابت کرین کہ سکندر نے اتنا سفر کر کے سورج کو کیچڑ مین ڈوبتے دیکہا -

۱۲ آل عمران ۴ رکوع ۱۴ - ذکریہ تین رات دن لوگون سے نہ بول سکا اور گونگا رہا - یہہ بہی غلط ہے - کیونکہ ذکریہ اپنے بیٹے یحیٰ کے شکم مین آنے سے لیکے اُسکے پیدا ہونے

بلکہ اسکے ختنہ کے دن تک یعنے قریباً نو ماہ آٹھہ دن تک نہ بول سکا اور گونگا رہا۔
دیکھو۔ لوقا ۱: ۲۰ و ۵۷ و ۶۲ سے ۶۴ تک۔

۱۳۔ مریم ۲ رکوع ۴۸۔ ال عمران ۴ رکوع ۳۵ و ۳۶۔ تحریم ۲ رکوع ۴۸۔ مریم عیسیٰ کی والدہ عمران کی بیٹی و ہارون کی بہن تہی۔ حالانکہ مریم کی پیدائش سے پندرہ سو برس پہلے عمران وغیرہ فوت ہوچکے تہے تو پہر انکی موت کے اسقدر عرصہ بعد انکی بیٹی کسطرح پیدا ہوئی جو عمران کے خاندان لاوی سے بہی نہ تہی بلکہ خاندان یہودہ سے تہی۔

۱۴۔ انعام ۱۶ رکوع مین ہے۔ اللہ نے جنون اور آدمیونکے پاس رسول بہیجے۔ البتہ آدمیونکے پاس تو اللہ نے رسول بہیجے لیکن جنون کے پاس کون سے رسول بہیجے گئے۔ کوئی معتبر سند دیکر ثابت کرین ورنہ یہہ بہی کذب ہے۔

۱۵۔ انفال ۴ رکوع مین ہے۔ کہ خدا محمد بونیر عذاب نہ کرے گا جبتک محمد انمین ہے۔ یہہ بہی کذب ہے کیونکہ محمد صاحب کی موجودگی مین مدینہ مین قحط پڑا اور جنگ بدر و احد مین محمدیونپر تو کیا بلکہ محمد صاحب پر بہی سخت دکھہ آگیا۔

۱۶ طٰہٰ ۷ رکوع مین ہے۔ جو قرآن سے منہہ پہیرے اس کی معیشت تنگ ہوگی۔ یہہ بہی باطل ہے کیونکہ کروڑ ون قرآن کو نہین مانتے اور بہتون نے قرآن کو چہوڑ دیا ہے اور ان کی معیشت تنگ نہین ہے۔

۱۷۔ نمل ۲ رکوع ۱۷۔ سبا ۲ رکوع ۱۱ و ۱۲۔ ص ۳ رکوع ۳۴ سے ۳۸۔ سلیمان کے پاس جنون اوڑنیوالے جانورون کے لشکر تہے اور ہوا اور شیطان وغیرہ بہی اُسکے تابع تہے۔ یہہ بہی غلط ہے۔ کیونکہ اسکا کہین سے ثبوت نہین ملتا چاہئے کہ کسی معتبر مورخ یہود کی گواہی سے ثابت کرین۔

۱۸۔ صافات ۲ رکوع مین ہے کہ گنہگار اُن کی جورواں اور جو کچہہ وہ اللہ کے سوا پوجتے تہے سو اُنکے دوزخ مین ڈالے جاوینگے تاکہ جلین۔ چونکہ یہہ سب پر روشن ہے کہ بہت لوگ اولیا و انبیا کی اور خصوصاً عیسائی عیسیٰ کی پرستش کرتے ہین تو کیا یہہ سب دوزخ مین ڈالے جاوینگے۔ اگر یہہ نہین تو اس آیت قرآنی کے بطلان مین کیا شک ہے

۱۹- ہود ۹ رکوع مین ہے۔ کہ مومن بہشت مین رہینگے جبتک کہ آسمان و زمین قایم ہین اور کافر دوزخ مین رہینگے جبتک کہ آسمان و زمین قایم ہین۔

(ب) الحاقہ ۱۴ سے ۱۶۔ جب صور پھونکا جائے گا تو آسمان پھٹ جائے گا اور زمین اُٹھائی جائے گی۔

(ج) الرحمٰن ۲ رکوع ۲۶ و ۲۷۔ سب کچھہ فنا ہو جائیگا لیکن صرف منہ خدا کا باقی رہیگا۔

پس اس سے ثابت ہے کہ نہ آسمان و زمین رہینگے اور نہ مومن بہشت اور دوزخی دوزخ مین۔ کیونکہ جب سب کچھہ فنا ہو جائیگا تو یہہ بہی سب کچھہ کے احاطہ سے باہر نہین۔ اسلئے یہہ بہی کذب ہے

۲- قرآن مین محمد صاحب نے خدا کو گناہ کا بانی ٹہرا کر جا بجا یون کہا ہے۔ کہ خدا گمراہ کرتا ہے اللہ چاہتا تو شرک نہ کرتے۔ اللہ نے ہر گروہ کے اعمال اُن کو اچھے دکہائے۔ خدا نے ہر ایک کی عبادت کی طریق مقرر کی۔ اللہ چاہتا تو ایک امت کرتا لیکن گمراہ کرتا ہے جسکو چاہتا ہے۔ اللہ نے ہر آدمی کا اعمال نامہ اس کی گردن مین لگا دیا ہے۔ اللہ نے بہت جن اور آدمی دوزخ کے واسطے پیدا کئے ہین۔ وغیرہ وغیرہ۔ کہ جس سے عادل رحیم و قدوس خدا کی صفات مین خلل آتا ہے اور گنہ گار گناہ کرنا صرف اپنی حرکت بد نہین بلکہ منجانب اللہ جانکر دل کہول کے گناہ کرتا ہے۔ پس اظہر من الشمس ہے یہہ قرآن کا بہتان عظیم نسبت ذات بابرکات باری تعالےٰ کے موجود ہے جس سے قرآن ہرگز کلام عادل و رحیم و قدوس خدا کا نہین ٹہر سکتا۔

(۳) انسان کی نجات قیامت کے روز کیونکر ہو گی آیا صرف اعمال حسنہ کے سبب یا کسی شفیع کی شفاعت سے یا اعمال حسنہ و شفاعت شفیع کے اجتماع سے۔

۱- اگر شفیع کی ضرورت ہے تو اُس کے شرائط اور وجہہ خصوصیت کیا ہے یعنے کون کون شرط شفیع مین چاہئین کہ جنکے سبب اُسکی شناخت ہو سکے۔ اور کون سی اُسمین زیادتی ہے کہ جسکے سبب وہ اِس منصب پر ممتاز ہوا ہے۔

۲- اگر نیک اعمال سے مراد ہے تو نیک اعمال سے کیا مراد ہے آیا کل اوامر و نواہی کا

بجالانا یا جس قدر ہو سکین۔

(۴)۔ شفاعت کبرا و صغرا کی کیا تعریف ہے۔ اور شفاعت کبرا یا صغرا کا قرآن سے نسبت محمد صاحب کے کیا ثبوت ملتا ہے۔ لفظی معنے لکھہ کر آئیت دکھاوین تاویلین اور مرادی معنے مطلوب نہین۔

(۵)۔ کوئی گنہ گار گناہ گار کو بہشت مین داخل نہین کر سکتا۔ اور قرآن و احادیث سے ثابت ہے کہ محمد صاحب خود گنہ گار ہین اسلیئے وہ اس لائق نہین کہ وہ شفاعت کبرا و صغرا کرنیکا اختیار پاوین بلکہ صاف آشکارہ ہے کہ وہ خود ہی نجات نہ پاوینگے۔ اور چند گنہ اُنکے بطور نمونہ پیش کرتا ہون وہ یہہ ہین۔

۱۔ احزاب ۵ رکوع مین ہے۔ کہ محمد صاحب نے اپنے لے پالک بیٹے زید کی زوجہ زینب پر عاشق ہوکر لوگونکے خوف سے زینب کے عشق کو اپنے دل مین چھپایا اور خدا سے خوف نہ کیا جیسا کہ لکھا ہے (وَ تُخْفِیْ فِیْ نَفْسِکَ)۔

۲۔ تحریم ا رکوع کی تفاسیر مین ہے۔ کہ محمد صاحب اپنی زوجہ حفصہ کے گھر گئے اور اُسکی لونڈی ماریہ قبطیہ سے اپنی زوجہ کی غیر حاضری مین ہم بستر ہوئے اور حفصہ مذکور یہہ معلوم کرکے ناراض ہوئی۔ تب محمد صاحب نے اس شہرت بد کو بند کرنے اور حفصہ کو راضی کرنے کیلئے قسم کھائی اور کہا کہ مین پھر اس لونڈی سے ہم بستر نہونگا اور اپنی زوجہ سے کہا کہ یہہ ماجرا تو کسی پر ظاہر نہ کر۔ پس جب محمد صاحب اُسکے گھر سے چلے گئے تو حفصہ نے یہہ تمام احوال عائشہ پر ظاہر کر دیا۔ اور پھر جب محمد صاحب کو عائشہ سے معلوم ہو گیا کہ یہہ ماجرا چھپ نسکا تو قرآن مین بمقام مذکور ایک آئیت نازل کرلی۔ کہ بے شک قسم کو توڑ کر لونڈی سے ہم بستر ہونے نبیئے اپنی عورتونکی خوشنودی نہ چاہیئے۔ اس ماجرے سے تین گناہ محمد صاحب پر ثابت ہوتے ہین۔

(ب) گنہ زنا کا کہ جس کے سبب محمد صاحب نے اپنی زوجہ حفصہ سے ملامت اٹھائی اور نادم ہوکر اس گنہ کو چھپانے کی کوشش کی اور قسم اُٹھا کر اپنی جان چھوڑائی۔

(ج)۔ گنہ قسم پر قایم نہ رہنے کا کہ پہر اُسی لونڈی سے ہم بستر ہوتے رہے اور اسی سبب محمد یونپر بہی قسم کا توڑنا جائز کر دیا۔

(د)۔ ایسے ناشایستہ فعل مین یعنے لونڈی سے ہم بستر ہوتے رہنے اور قسم کے توڑنے مین خدا کو شریک کرکے اجازت دینیوالا قرار دیا۔

۲۔ فتح ارکوع ۱ مین ہے۔ کہ خدا نے محمد صاحب کے پہلے اور باقی ماندہ گنہ بخش دئے۔ یعنے پہلے وہ جو اُسوقت تک محمد صاحب سے گناہ ہو چکے تہے اور باقی ماندہ وہ جو ہنوز وقوع مین نہ آئے تہے۔ پس اس سے نہ صرف محمد صاحب کے گناہونکی بخشش معلوم ہوتی لیکن آئندہ گنہ کرنے کی اجازت بہی پائی جاتی ہے۔ جیساکہ دیگر محمدیونکی نسبت بہی احادیث سے ایساہی سمجھا جاتا ہے۔ اور وہ چند مقام یہہ ہین

اوّل۔ حدیث تحفۃ الاخیار ترجمہ مشارق الانوار نمبر ۵م ۱۱ و ۱۶۱ مین ہے۔ مسلم مین ابوایوب سے روائیت ہے کہ حضرت نے فرمایا۔ کہ اگر تمہارے گناہ نہوتے جنکو خدا بخشتا تو البتہ خدا اُس قوم کو لاتا جسکے گناہ ہوتے پہر اُنکی مغفرت کرتا۔ پہر مسلم مین عبداللہ بن عمر سے روائیت ہے کہ حضرت نے فرمایا۔ کہ اگر تم گناہ نہ کرتے تو خدا اور قوم کو لاتا کہ وہ گناہ کرتے پہر اُن کو خدا بخشتا اور اُن کو بہشت مین لیجاتا

دوم۔ تحفۃ الاخیار نمبر ۱۶۵۴ مین ہے۔ بخاری اور مسلم مین ابوذر سے روائیت ہے حضرت نے فرمایا۔ کہ میرے پاس جبرائیل آیا سو اسنے مجکو بشارت دی کہ جو مرے گا میری اُمت سے اس حالت مین کہ شرک نہ کرتا ہو اللہ سے کسی چیز کا تو وہ بہشت مین داخل ہوگا ابوذر نے کہا کہ اگرچہ وہ زنا کرے اور چوری کرے تو بہی بہشت داخل ہوگا حضرت نے فرمایا ہان اگرچہ وہ زنا اور چوری کرے۔

سوم۔ تحفۃ الاخیار نمبر ۱۵۴۱ مین ہے۔ کہ روزہ رکہنے سے ایک برس کے پہلے اور ایک برس کے پیچہلے گناہ معاف ہو جاتے ہین۔

چہارم۔ اُسی حدیث کے نمبر ۱۴۴م مین ہے۔ بخاری اور مسلم مین انس سے روائیت ہے کہ حضرت نے فرمایا۔ کیا وہ اس کی گواہی نہین دیتا کہ سوا خدا کے کوئی معبود برحق

نہین اور اس کی کہ مین خدا کا رسول ہون یعنے مالک بن دخشم - اصحاب نے کہا وہ یہہ کہتا ہے لیکن اُسکے دلمین اس کا اعتقاد نہین یعنے وہ منافق ہے - حضرت نے فرمایا کہ کوئی ایسا نہین جو لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کی گواہی دے پہر دوزخ مین پڑے -

پس قرآن وحدیث سے صاف صاف ثابت ہے کہ محمد صاحب خود گنہگار ہین اسلیئے سب محمدیونکے گناہ کو ایک خفیف سی حرکت سو وہ بہی خدا کیطرف سے قرار دیتے ہین یا جو صرف تہوڑے الفاظ زبان سے بولنے کے سبب گنہ کا مواخزہ نہین ہوتا ہے - کہ جس سے نہ عدل ورحم وتقدس الہی کا کچھ لحاظ ہے بلکہ بہت جگہ احادیث مین آیا ہے کہ اگر فلان رکعت نماز کوئی پڑہے یا فلان الفاظ زبان سے بولے تو اتنے اتنے دنون اور برسون کے اگلے اور پچہلے گناہ معاف ہو جاتے ہین - گویا کہ خدا خود گنہ کرنیکی ترغیب دیتا ہے اور چاہتا ہے کہ گنہ کرین -

پنجم - اُسی حدیث کے نمبر ۹۹ مین ہے - مسلم مین عمر فاروق سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا - کہ اے خطاب کے بیٹے تجہکو کیا معلوم ہے شاید خدا اس جنگ بدر والے گروہ پر البتہ آگاہ ہو چکا سو اُسنے فرمایا کہ تم کرو جو تمہارا جی چاہے مین تمکو مقرر بخش چکا - یعنے اصحاب بدر والونمین سے ایک نے ایسی بد حرکت کی کہ وہ قتل کے لائق تہا - اور عمر فاروق اُسے قتل کیا چاہتے تہے اُس وقت حضرت نے فرمایا کہ جو چاہین سو کرین کچھ مضایقہ نہین کیونکہ حضرت اس لیئے ان سے خوش تہے کہ انہون نے لڑائی مین آپکی مدد کی تہی پر شریعت وعدل وتقدس الہی کا اُس وقت پاس نہ تہا سو ثابت ہے کہ حضرت خود گناہگار ہین تو اورونکے لیئے کیا کر سکتے ہین -

ششم - اُس حدیث کے نمبر ۱۶۵۹ - مین بخاری اور مسلم مین ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا - کہ گناہ بار بار کرنا اور بار بار توبہ کرنے سے معاف ہوتا ہے اور حضرت نے یہہ چار بار فرمایا کہ جو تیرا جی چاہے سو کر -

(۶) - محمد صاحب نے اوایل مین تینکے کے تین مُنونکی تعریف کرکے سورہ نجم کے پڑہتے وقت کہا - تلك الغرانيق العلى وان شفاعتهن لترتجى - ان بتون سے

۶) شفاعت کی اُمید ہے - دیکھو سورہ حج ۷ رکوع ۵۲ کی تفاسیر ہین - مفسرین کہتے ہین
کہ یہہ کلمات تعریف بتون کے محمد صاحب کے مُنہہ سے شیطان نے نکلوائے تھے - یا
محمد صاحب کی تمنے مین اگلے نبیون کیطرح شیطان نے یہہ باتین تعریف بتون کی
ڈالی تھین - چنانچہ تفسیر معالم التنزیل مین ہے - ترجمہ پس ایک دن محمد صاحب قریش
کی مجلس مین تہا پس نازل کی خدانے سورہ والنجم پس رسول اللہ نے اُسے پڑہا اور جبکہ
وہ پہنچا اس قول تک بہلا تم دیکھو لات اور العزی اور تیسرے آخری منات کو تو ڈال
دی شیطان نے محمد صاحب کی زبان پر وہ ایک بات جسکا وہ خیال کرتا تہا اپنے دلمین
اور جسکی وہ تمنے کرتا تہا - کہ یہہ نہایت نازک اور نوجوان عورتین اعلے مرتبہ کی ہین -
اور اُنکی شفاعت کی اُمید کرنے چاہیئے پس جب قریش نے یہہ سنا تو وہ
خوش ہوگئے -

پس اس سے ظاہر ہے کہ محمد صاحب ایک ایسے عاجز شخص تہے کہ خود شفاعت
کا بہروسہ شیطان کی تابعداری سے بتونپر کر لیتے تہے -

۲- حدیث تحفۃ الاخیار ترجمہ مشارق الانوار نمبر ۱۰۵۰ - مین بخاری و مسلم مین سے
صاف لکھا ہوا موجود ہے - کہ حضرت پر لبید اعصم کے بیٹے نے ایسا جادو کیا تہا کہ حضرت
اپنی بیویون سے صحبت نہ کر سکتے تہے - یا نہ کردہ کام کو حضرت جانتے کہ کرچکا ہون -
تو پس کیونکر یقین کیا جا سکتا ہے کہ ایسا شخص گناہ سے پاک اور شفاعت کبیرا یا صغیرا
کا کرنیوالا ہے - جو خود شیطان و جادو کا مغلوب رہا -

(۷) - بموجب لفظی معنے آیات قرآن کی سے ثابت کرین کہ خدا کے عدل و رحم مین بہی فرق
نہ آوے اور گناہ گار شخص بہی بے سزا پائے بہشت کا آرام جاودانی حاصل کرے -

(۸) - یہہ جو قرآن کے سورہ ق ۳ رکوع ۳۰ - آیت مین ہے - يَوْمَ نَقُوْلُ لِجَهَنَّمَ هَلِ امْتَلَأْتِ
وَتَقُوْلُ هَلْ مِنْ مَّزِيْدٍ - ترجمہ - جس دن کہینگے ہم دوزخ کو کیا بہری گئی اور کہیگی وہ
کیا کچھہ ہے - زیادتی دیکھو حدیث تحفۃ الاخیار ترجمہ مشارق الانوار نمبر ۷۵۵ - ق ۲ نمبر
لا تزال جهنم تقول هل من مزيد حتى يضع فيها رب العزة قدمه فتقول قط قط

مسلم اور بخاری مین انس سے روائیت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ہمیشہ دوزخ کہیگا آیا ہے کچہہ اور زیادہ کہیگا بیچ اُس کے اللہ تعالے قدم اپنا پس کہیگا دوزخ بس بس۔

پس ذیل کی چار باتونکا جواب مرحمت فرماوین۔

اول۔ یہہ کہ کوئی معقول سبب بتاوین کہ جسکے سبب خداوند کو دوزخ مین پاؤن ڈالنا ضروری ہے

دوم۔ کسی آئیت کی سند سے یہہ بتاوین کہ خدا کے پاؤنکو دوزخ سے کبھی رہائی بھی ملیگی یا ہمیشہ دوزخ ہی مین رہیگا۔

سوم۔ یہہ بھی کسی آئیت کی سند سے بتاوین کہ خدا کے پاؤن کے دوزخ مین جانے سے اُس کی جلانیکی تاثیر مین تبدیلی ہوگی یا نہین۔ اگر تبدیلی ہوئی تو دوزخی عذاب سے چھوٹے۔ ورنہ خدا کا پاؤن بھی جلا۔

چہارم۔ یہہ بتاوین کہ خدا جو بقول قرآن عرش پر بیٹھا ہوا ہے وہان سے بیٹھا بیٹھا اپنا پاؤن دوزخ مین لٹکا دینگے۔ یا آپکو عرش سے اوترنا بھی پڑیگا۔ اور پہر جب پاؤن دوزخ مین گیا تو دوزخی اُسکو دیکھینگے یا نہین۔

پس جس حالت مین یہہ سب نقص محمد صاحب کے قول و فعل اور قرآن مین پائے جاتے ہین تو وہ ہرگز خدا کی طرف سے نہین ہین۔ اور نہ وہ اِس لائق ہین کہ وہ نبی تصور ہون۔

راقم

# پادری ٹامس ہاول بشیر

مقیم پنڈ دادن خان۔

# پہلا باب

## مولویصاحب کے دس مغالطونکے جوابین

# پہلا مغالطہ

صفحہ - ۱ - سطر - ۱ -

**قولہ** - یاد رہے کہ کسی نبی کی نبوت اور رسول کی رسالت ثابت کرنیکے لئے سابقہ انبیا کی کتب اور اُنکے موجودہ اور مسلمہ صحف مین بشارات کا ہونا شرط نہین ہے -

**اقول** - مولویصاحب نے یہان مغالطہ دہی کی غرض سے ہمارے پہلے سوال کی پہلی دفعہ کو نقل نہین کیا چنانچہ ہمنے اُن سے یہہ سوال کیا تہا ,, قرآن کا یہہ دعوی کہ محمد صاحب کے حقمین کتب سماوی مین پیشین گویان درج ہین وہ کتب سماوی سے اُنکے حقمین ثابت کرین - الخ -،، ہم نے آپ سے تمام انبیا کی نبوّت کا ثبوت نہین مانگا اور نہ یہہ پوچہا کہ پیشین گوئی کا ہونا ہر ایک نبی کی ثبوت نبوّت کے لئے شرط ہے کہ نہین - بلکہ یہہ استمزاج کیا تہا کہ بموجب دعوی قرآن ,, سورہ اعراف ۹ رکوع ۱۵۸ - آیت - اَلَّذِیْ یَجِدُوْنَهٗ مَكْتُوْبًا عِنْدَهُمْ فِی التَّوْرٰىةِ وَالْاِنْجِیْلِ - وہ جو پاتے ہین اُس کو لکہا نزدیک اپنے بیچ توراۃ اور انجیل کے،، پس ہمارا سوال تو محمد صاحب کے دعوی کی نسبت ہے - اگر آپ اور انبیا کی نسبت بشارت کا ہونا شرط نہین جانتے تو امر دیگر ہے - لیکن محمد صاحب تو اپنے حقمین بشارات کا ہونا شرط مانکر دعوی کر رہے ہین - پہر وہ کسطرح دیگر انبیا کی آڑمین چہپائے جا سکتے ہین اور پہر اگر آپ کو یہہ یقین پختہ ہو کہ محمد صاحب کے حقمین بشارات کا ہونا شرط نہین تو اپنے صفحہ ۱۶ سے یہہ کوشش کیون کی کہ کسی نہ کسیطرح کوئی بشارت توراۃ و انجیل محمد صاحب کی نسبت ثابت ہو جاوے - جناب آپنے مغالطہ دیکر یہہ بندش اِس لئے باندہی - کہ جب کوئی بشارت اُنکے حقمین ثابت نہو سکے تو یہہ کہہ کر اعتراض سے گذر جاوین - کہ بشارات کا ہونا شرط نہین ہے

لیکن یاد رکہئے کہ ہم پہر بہی اِس مغالطہ دہی کے سبب یہہ پوچہنے سے باز نہ آوینگے - کہ اگر بشارات کا ہونا محمد صاحب کی نسبت شرط نہین تہا تو انہون نے اپنے حقمین اُنکا دعویٰ کیون کیا - لہذا ظاہر ہے کہ آپکی غرض یہان صرف مغالطہ دہی کے سوا اور کچہہ نہین -

پہر مولوی صاحب نے اپنی کتاب کے صفحہ ۴ و ۳ مین اپنی انشاپردازی دکہاکر فرمایا ہے کہ پادری جو کہتے ہین کہ محمد صاحب کی بشارات کتب سابقہ مین نہین یہہ اُنکا وہم ہے اور عیسائی بے وجہہ عیسوی بشارات کومان لیتے ہین - اور محمدیہ بشارات پر بیجا اعتراض کرتے ہین - اور پہر مولوی صاحب نے اپنے مُنہہ سے اپنی تعریف بہی کی ہے - لیکن یہہ سب باتین جاہلون کو ٹہگنے کی اور فضول ہین - اور جب موقع وقتاً فوقتاً مولوی صاحب کی بیجا حمیت بہی ظاہر ہوکر بخوبی ظاہر کیا جائیگا کہ عیسوی بشارات کے قبول کرنے اور محمد صاحب کے دعویٰ ناحق کی تردید مین عیسائیون کے پاس بہت ہی قوی براہین اور وجوہات موجود ہین -

## دوسرا مغالطہ

صفحہ - ۴ - سطر - ۱۴ -

**قولہ** - اگرمان لین کہ بشارات کا ہونا اثبات نبوت کے لئے ضرور ہے - تو ہم کہتے ہین کہ بشارات کا ہونا اس امر کا مستلزم نہین کہ وہ بشارات سابقہ انبیا کی کتب مین موجود ہون جائز ہے کہ وہ بشارات سینہ بسینہ چلی آتی ہون یہہ میرا خیالی اور وہمی عذر یہ نہین بلکہ نفس الامری اور واقعی ہے - دیکہو متی ۲ باب ۲۳ مین کہتا ہے یسوع ناصرت مین رہا تاکہ وہ بشارت پوری ہو جو انبیا کہتے آتے تہے کہ وہ ناصری کہلاویگا - الخ -

**اقول** - مولوی صاحب اثبات نبوت کے آگے لفظ محمد کا کیون چہوڑ گئے - ہم کو تو محمد صاحب کی نبوت کا ثبوت مطلوب ہے - اور اُنکے حقمین جو ہم بشارات لکہی ہوئی طلب کرتے ہین وہ بہی محمد صاحب کے دعویٰ سورہ اعراف ۱۹ رکوع ۱۵۸ مکتوباً عندھم الخ - کے بموجب - پہر آپکی اگر مگر کی گنجائش ہی کہان ہے -

دوم - یہہ جو فرمایا - جائز ہے کہ بشارات سینہ بسینہ چلی آتی ہون اور حوالہ متی ۲ : ۲۳ کا دیکر

یہہ فرمانا آپکا "کہ انبیا کہان ایک نبی کی بہی کتاب مین نہین لکہا کہ وہ ناصری کہلاوے گا" بالکل غلط اور صریح مغالطہ ہے۔ کیونکہ کوئی ایسی بشارت مقدس متی نے پیش نہین کی جو لکہی ہوئی کتب مقدسہ مین موجود نہ ہو۔ لہذا اس بشارت کے ثبوت مین وجوہات ذیل کو دیکہیئے۔

(الف) اِس لفظ ناصری کو یہودی بطور حقارت کے استعمال کیا کرتے تہے۔ جیسا کہ۔ یوحنا ۱: ۴۵ و ۴۶ مین یہہ حقارت کے طور پر مسیح کے حقمین کہا گیا۔ اور یہہ سب پر روشن ہے کہ یشعیاہ ۵۳ باب و مزمور ۲۲ مین جو مسیح کے حقمین پیشین گوئیان درج ہین اُن سے ظاہر ہے کہ مسیح کی حقارت اُس قوم سے کئے جانے پر دلالت کرتی ہین اِس لئے متی ۲: ۲۳ مین ان نبیون کی بشارات کی طرف اِشارہ ہے۔

(ب) یشعیاہ ۱۱: ۱ مین جو مسیح کی بشارت ہے اور وہان جس لفظ کا ترجمہ شاخ ہوا ہے وہ لفظ اصل زبان عبرانی مین نیصر ہے جو آنیوالے موعود مسیح کا نام تہا۔ جیسا کہ آیات ذیل سے ثابت ہے۔

۱۔ یشعیاہ ۱۱: ۱۔ یسی کے تنے سے ایک کونپل نکلیگا اور اُس کی جڑون سے ایک پہلدار شاخ پیدا ہوگی۔ نیز دیکہو یشعیاہ ۱۱: ۱۰ و ۴: ۲ و اعمال ۲۴: ۵۔ یشعیاہ ۵۳: ۲ و مکاشفات ۵: ۵۔ یرمیاہ ۲۳: ۵ و ۳۳: ۱۵۔

۲۔ ذکریاہ ۳: ۸۔ اب اے یہوسوع سردار کاہن سن تو اور تیرے رفیق جو تیرے آگے بیٹہے ہین کیونکہ یہہ اشخاص بطور نشانی کے ہین کہ دیکہہ مین اپنے بندے شاخ نامے کو پیش لاؤن گا

۳۔ ذکریاہ ۶: ۱۲۔ اور اُس سے یون کہہ کہ رب الافواج یون فرماتا ہے کہ دیکہہ وہ شخص جس کا نام شاخ ہے اور وہ اپنی جگہ سے اُگیگا اور وہ خداوند کی ہیکل بنا کریگا۔ نیز دیکہو لوقا ۱: ۶۹ و متی ۲: ۲۳۔

پس مذکورہ بالا بشارات سے ثابت ہے کہ یشعیاہ ۱۱: ۱ مین نیصر خداوند یسوع کا نام تہا جو برائے تکمیل بشارات بسبب رہائش شہر ناصرت و اُس حقارت کے جو بشارات مین بیان کی گئی تہی مسیح پر پکارا گیا اور چونکہ یہہ بشارت بہت نبیون کی کتابون مین لکہی گئی اِس لئے اُن سب کے بیان کو مقدس متی نے ایک جگہ جمع کرکے بطور خلاصہ بتادیا کہ ان نبیونکی یہہ پیشین گوئی

خداوند مسیح کے حق مین پوری ہوئی ہے

(ج) اور واضح رہے کہ جس جس نبی کی نبوت کو مقدس متی نے خداوند مسیح کے حق مین پیش کیا تو وہان لفظ کہا تھا استعمال کیا ہے اور وہ سب بشارات کہ جنکا حوالہ مقدس متی نے دیا اور جنکی نسبت لفظ کہا تھا استعمال کیا وہ کتب سماوی مین لکھی ہوئی موجود ہین - وہو ہذا -

۱- متی ۱: ۲۲ - جو خداوند نے نبی کی معرفت کہا تھا پورا ہوا - مقابلہ کرو یشعیاہ ۷: ۱۴ سے -

۲- متی ۲: ۱۵ - جو خداوند نے نبی کی معرفت کہا تھا پورا ہو - مقابلہ کرو ہوسیع - ۱۱: ۱ - سے -

۳- متی ۲: ۱۷ - تب وہ جو یرمیاہ نبی نے کہا تھا پورا ہو - مقابلہ کرو یرمیاہ - ۳۱: ۱۵ - سے -

۴- متی ۲: ۲۳ - وہ جو نبیون نے کہا تھا پورا ہو - مقابلہ کرو - یشعیاہ - ۱۱: ۱ اور ۴: ۲ و ۵۳: ۲ - مزمور ۲۲ تمام - یرمیاہ - ۲۳: ۵ و ۳۳: ۱۵ - ذکریہ ۳: ۸ و ۶: ۱۲ - لوقا ۱: ۶۹ - یوحنا ۱: ۴۵ و ۴۶ - اعمال ۴: ۵ - مکاشفات ۵: ۵ - سے -

۵- متی ۳: ۳ - جنکا ذکر یشعیاہ نبی نے یہہ کہہ کے کیا - الخ - مقابلہ کرو یشعیاہ ۹: ۱ و ۲ - سے -

۶- متی ۴: ۱۴ - جو یشعیاہ نبی کی معرفت کہا گیا تھا پورا ہو - مقابلہ کرو یشعیاہ - ۹: ۱ و ۲ - سے -

۷- متی ۱۲: ۱۷ - وہ جو یشعیاہ نبی نے کہا تھا پورا ہو - مقابلہ کرو یشعیاہ - ۴۲: ۱ - سے -

۸- متی ۱۳: ۳۵ - تاکہ جو نبی نے کہا تھا پورا ہو - مقابلہ کرو مزمور - ۷۸: ۲ - سے -

۹- متی ۲۱: ۴ - تاکہ جو نبی نے کہا تھا پورا ہوا - مقابلہ کرو ذکریہ - ۹: ۹ - سے -

۱۰- متی ۲۷: ۹ - تب وہ جو یرمیاہ نبی کی معرفت کہا گیا تھا پورا ہوا - مقابلہ کرو ذکریہ - ۱۱: ۱۲ و ۱۳ - سے -

نوٹ - واضح ہے کہ یہان ڈاکر لائیٹ فٹ صاحب - بابا بترا - ربی داود - اور کمحی - سے نقل کرتے ہین کہ جو نبیون کی کتابین یرمیاہ نبی کی کتاب کے بعد تھین وہ سب یہودیونکے ہان یرمیاہ کہلاتی تھین اس لئے مقدس متی نے بجائے ذکریہ کے یرمیاہ لکھا ہے -

۱۱- متی ۲۷: ۳۵ - تاکہ جو نبی نے کہا تھا پورا ہو - مقابلہ کرو مزمور ۲۲: ۱۸ - سے -

پس مقامات مذکورہ بالا سے صاف آشکارہ ہے کہ مقدس متی نے جس بشارت کو خداوند مسیح

کے حقمین پیش کیا ہے وہ لکھی ہوئی کتب انبیا مین موجود ہین اور لفظ کہا تہا کے استعمال کرنے سے وہ بشارات آپکے وہم کے بموجب سینہ بسینہ روایتی نہین ہوگئین۔

سوم۔ یہہ جو آپنے لفظ کہا تہا کو دہکتے آتے تہے۔، بنالیا یہہ انجیل مین نہین ہے دیکہو متی ۲۔۳۴ ۔یہہ آپ کا صرف مغالطہ دہی کے لئے حیلہ ہی ہے عاقل خود انجیل مین دیکہکر آپکی بیجا جہبٹ ومغالطہ دہی کی داد دینگے۔

پس مولوی صاحب کے اس مغالطہ سے بہی محمد صاحب کی نشارات کی نسبت یہہ خیال نہین ہو سکتا کہ وہ سینہ بسینہ چلی آئی ہون۔ اور غور کا مقام ہے کہ محمد صاحب تو قرآن مین "الذی یجدونہ مکتوبا عندہم فی التوراۃ والانجیل" کا دعوی کرتے لیکن مولوی صاحب دعوئی محمد صاحب کو سچا ہوتا نہ جانکر مغالطہ دیتے ہین کہ وہ سینہ بسینہ چلی آئی ہونگی۔ سنئے مولوی صاحب اسطرح سے آپ اور بہی محمد صاحب کے دعوئی کو لغو ثابت کر رہے ہین۔

صفحہ ۵ کی سطر ۶ سے

**قولہ**۔ اور اگر مان لین کہ سابقہ انبیاء کی مقدسہ کتب مین اُن نشارات کا لکہا ہوا ہونا ضرور ہے تو ہم دلیری سے کہہ سکتے ہین۔ کل انبیا کی کتب کا موجود ہونا ضرور نہین صاف عیان ہے۔ آدم۔ اور نوح۔ اور ابراہیم۔ اور یعقوب۔ اور یوسف وغیرہ انبیاء کی کتابین کہان ہین۔

**اقول**۔ اس مغالطہ پر بہی غور کیجئے۔ یہہ مولوی صاحب کو کسنے کہا ہے کہ کبہی جہان مین آدم۔ نوح۔ اور ابراہیم وغیرہ کی کتابین تہین اور اب نہین ہین۔ مولوی صاحب یہہ آپکے قرآن و پیشوا محمد صاحب کی غلطی ہے جو خیال کرتے ہین کہ آدم وغیرہ کی کتابین تہین نہ ہم اس بات کے مدعی ہین اور نہ بتا سکتے کہ وہ اب کہان ہین۔ اگر بموجب دعوای قرآن و احادیث محمدی انکی کتابین کسی زمانہ مین تہین تو آپ ہی بتائیے کہ وہ اب کہان ہین اور کس قوم کے پاس کتنی مدت تک وہ رہین۔ ورنہ قرآن و اقوال محمد صاحب کی صداقت ہاتہہ سے جاتی ہے۔

82



**قولہ**- پیدائش پچاس باب ہیں یوسف نے جس خدائی قسم کا جو ابراہیم اور اسحاق اور یعقوب سے ہوئی ذکر کیا ہے- اس کا علم یوسف نے کس کتاب سے حاصل کیا-

**اقول**- واضح رہے کہ ان بزرگون کو کسی کتاب سے ایسا علم حاصل کرنے کی حاجت نہ تہی کیونکہ خدا اُن سے ہم کلام ہوتا تہا اور ہمیشہ خدا اُنکے ساتھ تہا اور جو ہدایات اُنکے لئے ضروری ہوتی تہین- وہ خاص مشاہدون اور رویون کے ذریعہ سے انپر کشف کی جاتی تہین کسی کتاب کی اُسوقت نہ ضرورت تہی اور نہ خدا نے کسی کتاب کے لکھنے کا اُنکو حکم دیا تہا کیونکہ اُس وقت اُنکی حاجتین بغیر کتاب کے رفع ہو سکتی تہین کہ اکثر وہ بزرگ خدا سے ہم کلام ہوتے تہے- وہو ہذا-

۱- آدم کی بابت دیکھئے- پیدائش ۱:۲۹ و ۲:۱۶ و ۱۷ و ۳:۸ و ۹-

۲- نوح کی بابت دیکھئے پیدائش ۶:۱۲ سے ۲۱ و ۷:۱ سے ۴ و ۸:۱۵ سے ۱۷ و ۹:۱ سے ۱۷-

۳- ابراہیم کی بابت دیکھئے- پیدائش ۱۲:۱ سے ۳ و ۷ - و ۱۳:۱۴ سے ۱۷ و ۱۵:۱ و ۴ و ۵ و ۷ سے ۹ و ۱۳ سے ۱۶ و ۱۸ سے ۲۱ و ۱۷:۱ سے ۱۶ و ۱۹ سے ۲۲ و ۲۲:۱ و ۲-

۴- اسحاق کی بابت دیکھئے- پیدائش ۲۶:۲ سے ۵ و ۲۴-

۵- یعقوب کی بابت دیکھئے- پیدائش ۲۸:۱۳ سے ۱۵ و ۳۱:۳ و ۳۵:۱ و ۴۶:۲ سے ۴ و ۴۸:۳ و ۴-

۶- یوسف کی بابت دیکھئے- پیدائش ۳۹:۲ و ۳ و ۲۱ و ۲۳ و ۴۱:۳۸-

پس یوسف نے جو خدا کے وعدے کی بابت جانا وہ اپنے باپ یعقوب اور اُس روح اللہ کے ذریعہ سے جانا جو اُسمین تہی- جیسا کہ بعد ازان موسےٰ نے بہی ان سب باتونکو خدا کے بتانے و روح کی ہدائیت سے جانا کیونکہ یہہ سب ملہم اشخاص تہے- لہذا نہ تو کوئی ایسی روائیت اور نہ کوئی ایسی کتاب تہی کہ جسمین محمد صاحب کی بشارت ہو اور وہ گم ہوگئی ہو-

## تیسرا مغالطہ

صفحہ ۶ سطر ۵

**قولہ**- عام انبیا کیا عیسایونکے طرز پر جس نبی کی بشارت ہو وہ نبی آپ ہی اپنی

بشارت کو کبھی نہین سمجھہ سکتا دیکھو انجیل یوحنا ۱: ۲۱ - یوحنا نے اپنے ایلیا ہونے سے انکار کیا حالانکہ انجیل متی ۱۱: ۱۴ و ۱۷: ۱۲ سے معلوم ہوتا ہے کہ یوحنا ایلیا تہا۔

**اول** - چونکہ یوحنا بپتسمہ دینیوالا بموجب لوقا ۱: ۱۷ کے الیاس کی طبعیت وقوت کے ساتھہ آیا اِس لئے بموجب ملاکی ۴: ۵ و متی ۱۱: ۱۴ و ۱۷: ۱۲ - وہ ایلیاہ کہلایا - اور چونکہ یہودی اسو وقت یہہ خیال کرتے تہے کہ ایلیاہ خود بذاتہی آنیوالا ہے اور اِسی لحاظ سے انہون نے یوحنا ۱: ۲۱ کے بموجب یوحنا سے پوچہا کہ کیا توہی ایلیاہ ہے (یعنے بذاتہی وہی ایلیاہ جو زندہ آسمان پر چلا گیا تہا) لیکن چونکہ مقدس یوحنا بموجب لوقا ۱: ۱۷ صرف ایلیاہ کی طبعیت وقوت کے ساتھہ آیا تہا اور بذاتہی وہی ایلیاہ نہ تہا تو اِس سبب سے اِنکار کیا - اور اگر مقدس یوحنا انکار نہ کرتا تو یہودی اپنی خام خیالی مین ترقی کرتے اور تناسخ کے غلط مسئلہ مین پہنس جاتے -

دوم - متی ۱۱: ۱۴ و ۱۷: ۱۲ - جو آپنے پیش کی ہین اگر ان پر بہی آپ غور کرین تو یہہ واضح نہین ہوتا کہ مقدس یوحنا حقیقی اور بذاتہی وہی ایلیاہ تہا - مثلاً متی ۱۱: ۱۴ کے الفاظ "و چاہو تو قبول کرو" یہہ ظاہر کرتے ہین کہ وہ مجازاً ایلیاہ اِس لئے تہا کہ وہ ایلیاہ کی طبعیت وقوت مین آیا - پہر متی ۱۷: ۱۲ پر فکر کرنے سے پہلے ۱۰ - آئیت پر غور فرمائیے - جہان لکہا ہے " اور اُس کے شاگردون نے اُس سے پوچہا پہر فقیہہ کیون کہتے ہین - الخ - یہان لفظ پہر سے ظاہر ہوتا ہے کہ خداوند پہلے اِس سے کچھہ ذکر ایلیاہ کی بابت ایسا بیان فرما رہے تہے جو فقیہون کی رائے وخیال کے برعکس تہا - اور غالباً یہہ ذکر یوحنا کے آنے کا تہا جو ایلیاہ کی طبعیت وقوت مین آیا تہا جیسا کہ ۱۳ - آئیت مین شاگردون نے خداوند کی تمام تقریر کا نتیجہ نکال کر سمجھہ لیا کہ خداوند نے اُن سے یوحنا بپتسمہ دینیوالے کی بابت کہا ہے - پس جس حال مین کہ یوحنا بپتسمہ دینیوالا بذاتہی وہی ایلیاہ نہ تہا تو اُسکا اِس سے اِنکار کرنا اُسکی ناواقفی پیشین گوئی پر دلالت نہین کرتا -

سوم - بالفرض اگر مان لیا جاوے کہ یوحنا نہین جانتا تہا کہ یہہ پیشین گوئی مجھ سے متعلق ہے - تو اسمین اور سب نبی کیونکر ناواقف متصور ہو سکتے ہین یوحنا کا نہ جاننا نہ تو اور وں پر کچھ اثر رکہتا اور نہ محمد صاحب کی نبوت کو ثابت کرتا ہے - پس اب کوئی اور تجویز نکالیئے -

# چوتھا مغالطہ

صفحہ ۶ سطر ۹

**قولہ** - مسیح - اور یوحنا - اور اس نبی کی بشارات اگر مفصل ہوتین تو کاہنون اور لاویونکو یوحنا سے پوچھنے کی کیا حاجت ہوتی جیسے یوحنا ۱ باب ۲۰ و ۲۱ مین ہے - اگر بشارات مفصل ہوتین تو حواریونکو یوحنا کی نسبت کیون شبہ پڑتا متی ۱۷ باب ۱۳ - باینکہ حواری ہوتے ہی رتبے مین بڑے تھے -

**اقول** - خداوند مسیح کے حقمین جو بشارات کتب سماوی مین درج ہین وہ مفصل موجود ہین - کہ جنمین آپکی خام خیالی کو ہرگز جگہ ہی نہین ہے - اور وہ یہہ ہین -

خداوند مسیح کے حقمین مفصل بشارات

| نمبر | بشارات کا مضمون | عہد عتیق مین انکا نشان | عہد جدید مین انکے پورے ہونیکا نشان |
|---|---|---|---|
| ۱ | وہ ابن اللہ ہوگا | زبور ۲: ۷ | لوقا ۱: ۳۲ و ۳۵ |
| ۲ | وہ عورت کی نسل ہوگا | پیدائش ۳: ۱۵ | گلاتی ۴: ۴ |
| ۳ | وہ ابراہیم کی نسل ہوگا | پیدائش ۲۲: ۱۸ | گلاتی ۳: ۱۶ |
| ۴ | وہ اسحاق کی نسل ہوگا | پیدائش ۲۱: ۱۲ | عبرانی ۱۱: ۱۷ سے ۱۹ |
| ۵ | وہ داود کی نسل ہوگا | زبور ۱۳۲: ۱۱ و یرمیاہ ۲۳: ۵ | اعمال ۱۳: ۲۳ و رومی ۱: ۳ |
| ۶ | وہ مقرری وقت پر پیدا ہوگا | پیدائش ۴۹: ۱۰ و دانیل ۹: ۲۴ و ۲۵ | لوقا ۲: ۱ |
| ۷ | وہ کنواری سے پیدا ہوگا | یشعیاہ ۷: ۱۴ | متی ۱: ۱۸ و لوقا ۲: ۷ |
| ۸ | وہ عمانوئیل کہلائیگا | یشعیاہ ۷: ۱۴ | متی ۱: ۲۲ و ۲۳ |
| ۹ | وہ بیت اللحم مین پیدا ہوگا | میکہ ۵: ۲ | متی ۲: ۱ و لوقا ۲: ۴ سے ۶ |
| ۱۰ | وہ بزرگون سے عزت پائیگا | زبور ۷۲: ۱۰ | متی ۲: ۱ سے ۱۱ |
| ۱۱ | اسوقت بچے قتل کئے جائینگے | یرمیاہ ۳۱: ۱۵ | متی ۲: ۱۶ سے ۱۸ |

| نمبر | بشارات کا مضمون | عہد عتیق مین اُنکا نشان | عہد جدید مین اُنکے پورے ہونیکا نشان |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | وہ مصر سے بلایا جائیگا | ہوسیع ۱۱:۱ | متی ۲:۱۵ |
| ۱۳ | وہ ناصری کہلائیگا | یشعیاہ ۱۱:۱ و ۴۹:۲<br>ذکریہ ۳:۸ و ۶:۱۲ | متی ۲:۲۳ |
| ۱۴ | یوحنا اُسکے آگے منادی کریگا | یشعیاہ - ۴۰:۳<br>ملاکی - ۳:۱ | متی ۳:۱ و ۳ و لوقا ۱:۱۷ |
| ۱۵ | وہ روح القدس سے مسسوح ہوگا | مزمور ۴۵:۷<br>یشعیاہ - ۱۱:۲ و ۶۱:۱ | متی ۳:۱۶ و یوحنا ۳:۳۴<br>اعمال ۱۰:۳۸ - |
| ۱۶ | وہ موسے کی مانند نبی ہوگا | استثنا ۱۸:۱۵ سے ۱۸ | یوحنا ۱:۴۵ و ۵:۴۶<br>اعمال ۳:۲۲ و ۷:۳۷ |
| ۱۷ | وہ ملک صدق کیطرح کاہن ہوگا | مزمور ۱۱۰:۴ | عبرانی ۵:۵ و ۶ |
| ۱۸ | وہ منادی کرے گا | یشعیاہ ۶۱:۱ سے ۳ | لوقا ۴:۱۶ سے ۲۱ و ۴۳ - |
| ۱۹ | اُسکی منادی کا شروع جلیل سے ہوگا | یشعیاہ ۹:۱ و ۲ | متی ۴:۱۲ سے ۱۶ |
| ۲۰ | وہ یروشلم مین آویگا | ذکریہ ۹:۹ | متی ۲۱:۱ سے ۵ |
| ۲۱ | وہ ہیکل مین آویگا | حجی ۲:۷ و یشعیاہ ۵۶:۷ و<br>یرمیاہ ۷:۱۱ و ملاکی ۳:۱ - | متی ۲۱:۱۲ و یوحنا ۲:۱۳ سے ۱۶ |
| ۲۲ | وہ مفلس ہوگا - | یشعیاہ - ۵۳:۲ | مرقس ۶:۳ و لوقا ۹:۵۸ - |
| ۲۳ | وہ حلیم و بے فخر ہوگا | یشعیاہ - ۴۲:۲ | متی ۱۲:۱۶ و ۱۷ |
| ۲۴ | وہ رحیم و شفیق ہوگا | یشعیاہ - ۴۰:۱۱ | متی ۱۴:۱۴ سے ۲۱ و<br>عبرانی ۴:۱۵ - |
| ۲۵ | وہ بے ریا ہوگا | یشعیاہ - ۵۳:۹ | ۱پطرس ۲:۲۲ |
| ۲۶ | وہ غیرت مند ہوگا | مزمور ۶۹:۹ | یوحنا ۲:۱۷ |
| ۲۷ | وہ تمثیلون مین منادی کریگا | مزمور ۷۸:۲ | متی ۱۳:۳۵ - |
| ۲۸ | وہ معجزے دکھلائیگا | یشعیاہ - ۳۵:۵ و ۶ | متی ۱۱:۴ سے ۶ و یوحنا ۱۱:۴۷ |
| ۲۹ | وہ ملامت اوٹھائیگا | مزمور ۲۲:۶ و ۶۹:۷ و ۹ و ۲۰<br>و یشعیاہ - ۵۳:۳ - | رومی ۱۵:۳ |
| ۳۰ | اُسکے بھائی بھی اُسکو ترک کرینگے | مزمور ۶۹:۸ و<br>یشعیاہ - ۵۳:۳ - | یوحنا ۱:۱۱ و ۷:۵ |
| ۳۱ | وہ ٹھوکر کا پتھر ہوگا | یشعیاہ - ۸:۱۴ | رومی ۹:۳۲ و ۱پطرس ۲:۸ |
| ۳۲ | یہودی اُس سے عداوت کرینگے | مزمور ۶۹:۴ و<br>یشعیاہ - ۴۹:۷ | یوحنا ۱۵:۲۴ و ۲۵ |
| ۳۳ | وہ یہودیونکے گروہ سے متروک ہوگا | مزمور ۱۱۸:۲۲ | متی ۲۱:۴۲ |

| نمبر | بشارت کا مضمون | عہد عتیق میں انکا نشان | عہد جدید میں انکے پورے ہونیکا نشان |
|---|---|---|---|
| ۳۴ | یہودی و غیر اقوام اسکے برخلاف اتفاق کرینگے | مزمور ۲: ۱ و ۲ | لوقا ۲۳: ۱۲ و اعمال ۴: ۲۷ |
| ۳۵ | وہ ایک دوست سے فریب کہائیگا | مزمور ۴۱: ۹ | یوحنا ۱۳: ۱۸ و ۲۱ سے ۲۷ |
| ۳۶ | اسکے شاگرد بہی اسے چہوڑ دینگے | ذکریہ ۱۳: ۷ | متی ۲۶: ۳۱ و ۵۶ |
| ۳۷ | وہ تیس روپیے کو فروخت ہوگا | ذکریہ ۱۱: ۱۲ | متی ۲۶: ۱۵ |
| ۳۸ | اسکی قیمت سے کمہار کا کہیت مول لیا جاویگا | ذکریہ ۱۱: ۱۳ | متی ۲۷: ۶ سے ۸ |
| ۳۹ | وہ سختی اٹہائیگا | مزمور ۲۲: ۱۴ و ۱۵ | لوقا ۲۲: ۴۲ و ۴۴ |
| ۴۰ | وہ اوروں کیلئے دکہہ آپ اٹہائیگا | یشعیاہ ۵۳: ۴ سے ۶<br>دانیل ۹: ۲۶ | متی ۲۰: ۲۸ |
| ۴۱ | وہ بڑا صابر ہوگا | یشعیاہ ۵۳: ۷ | متی ۲۶: ۶۳ و ۶۳ و ۲۷: ۱۲ سے ۱۴ |
| ۴۲ | وہ اپنے منہہ پر چہپڑی کہائیگا | میکہ ۵: ۱ | متی ۲۷: ۳۰ |
| ۴۳ | اسکی شکل بگاڑی جائیگی | یشعیاہ ۵۲: ۱۴ | یوحنا ۱۹: ۵ |
| ۴۴ | اسپر تہوکا جائے گا | یشعیاہ ۵۰: ۶ | مرقس ۱۴: ۶۵ |
| ۴۵ | اسکے ہاتہہ پاؤں چہیدے جائینگے | مزمور ۲۲: ۱۶ | یوحنا ۲۰: ۲۵ و ۲۷ |
| ۴۶ | ایلی ایلی لما سبقتانی پکاریگا | مزمور ۲۲: ۱ | متی ۲۷: ۴۶ |
| ۴۷ | اسپر ہنسی ٹہٹہا کیا جائیگا | مزمور ۲۲: ۷ و ۸ | متی ۲۷: ۳۹ سے ۴۴ |
| ۴۸ | اسے پت و سرکہ پلایا جائیگا | مزمور ۶۹: ۲۱ | متی ۲۷: ۳۴ |
| ۴۹ | اسکا لباس تقسیم کرینگے اور اسکے کرتے پر [illegible] | مزمور ۲۲: ۱۸ | متی ۲۷: ۳۵ |
| ۵۰ | وہ گناہگاروں میں شمار ہوگا | یشعیاہ ۵۳: ۱۲ | مرقس ۱۵: ۲۷ |
| ۵۱ | وہ اپنے قاتلوں کیلئے سفارش کریگا | یشعیاہ ۵۳: ۱۲ | لوقا ۲۳: ۳۴ |
| ۵۲ | وہ اپنی جان دیگا۔ | یشعیاہ ۵۳: ۱۲ | متی ۲۷: ۵۰ |
| ۵۳ | اسکی کوئی ہڈی توڑی نہ جائیگی | خروج ۱۲: ۴۶<br>مزمور ۳۴: ۲۰ | یوحنا ۱۹: ۳۳ و ۳۶ |
| ۵۴ | وہ چہیدا جائیگا | ذکریہ ۱۲: ۱۰ | یوحنا ۱۹: ۳۴ و ۳۷۔ |
| ۵۵ | وہ مرنیکے بعد دولتمند کیساتہہ مدفون ہوگا | یشعیاہ ۵۳: ۹ | متی ۲۷: ۵۷ سے ۶۰ |

| نمبر | بشارات کا مضمون | عہد عتیق مین انکا نشان | عہد جدید مین انکے پورے ہونیکا نشان |
|---|---|---|---|
| ۵۶ | اُسکا بدن سڑنے نہ پائیگا | مزمور ۱۶: ۱۰ | اعمال ۲: ۳۱ |
| ۵۷ | وہ مرنے و دفون ہونے کے بعد جی اُٹھیگا | یشعیاہ ۵۳: ۹-۱۰ و ۱۰ مزمور ۱۶: ۱۰ | لوقا ۲۴: ۶ و ۳۱ و ۳۴ |
| ۵۸ | وہ آسمان پر چڑھ جائیگا | مزمور ۶۸: ۱۸ | لوقا ۲۴: ۵۱ و اعمال ۱: ۹ |
| ۵۹ | وہ خدا کے دہنے جا بیٹھیگا | مزمور ۱۱۰: ۱ | عبرانی ۱: ۳ |
| ۶۰ | وہ آسمان پر جا کے کہانت کریگا | ذکریہ ۶: ۱۳ | رومی ۸: ۳۴ |
| ۶۱ | وہ کونیکا پتھر ہوگا | یشعیاہ ۲۸: ۱۶ | ۱ پطرس ۲: ۶ و ۷ |
| ۶۲ | وہ صیحون کا بادشاہ ہوگا | مزمور ۲: ۶ | لوقا ۱: ۳۲ و یوحنا ۱۸: ۳۳ سے ۳۷ |
| ۶۳ | غیر قومین اُسکیطرف رجوع کرینگی | یشعیاہ ۱۱: ۱۰ و ۴۲: ۱ | متی ۱: ۱۷-۲۱ و یوحنا ۱۰: ۱۶ و اعمال ۱۰: ۴۵ و ۴۷ |
| ۶۴ | اُسکی سلطنت راست ہوگی | مزمور ۴۵: ۶ و ۷ | یوحنا ۵: ۳۰ و مکاشفات ۱۹: ۱۱ |
| ۶۵ | وہ سب کا بادشاہ ہوگا | مزمور ۷۲: ۸ و دانیل ۷: ۱۴ | فلپی ۲: ۹ و ۱۱ |
| ۶۶ | اُسکی بادشاہت دائمی ہوگی | یشعیاہ ۹: ۷ و دانیل ۷: ۱۴ | لوقا ۱: ۳۲ و ۳۳ |

پس مذکورہ بالا فہرست سے خداوند مسیح کے حق مین بشارات کا پورا ہونا مفصل طور پر ثابت اور آپکا انکے مفصل ہونے سے انکار کرنا بالکل عبث و باطل ہے۔

دوم۔ یوحنا بپتسمہ دینیوالے کے حق مین بہی بشارات مفصل ہین جیساکہ مقدس یوحنا نے یشعیاہ ۴۰: ۳ کی بشارت کو اپنے حق مین پیش کیا۔ دیکہو متی ۳: ۳ و مرقس ۱: ۳ و لوقا ۳: ۴ و یوحنا ۱: ۲۳۔ اور پہر دیکہو ملاکی ۳: ۱۔ اور مقابلہ کرو متی ۱۱: ۱۰ و مرقس ۱: ۲ و لوقا ۱: ۷۶ و ۷: ۲۷ سے۔ اور پہر دیکہو مزمور ۶۸: ۴ و یشعیاہ ۴۰: ۱۱ و ۵۴: ۴۔ اور نیز دیکہو ملاکی ۴: ۵ کو اور مقابلہ کرو متی ۱۱: ۱۴ و ۱۷: ۱۱ و مرقس ۹: ۱۱ و لوقا ۱: ۱۷ سے۔

پس یہہ سب بشارات بہی مفصل طور پر مقدس یوحنا کے حق مین پوری ہوئی ہین۔ حقیقت مین الیاہ کی طبیعت و قوت مین گویا الیاہ ثانی آچکا کہ جسکے تمام کامونکی موافقت الیاہ سے بخوبی ہوتی ہے لہذا وہم آپ کا باطل ہے۔

سوم۔ اُس نبی سے آپکی مراد غالباً محمد صاحب ہی ہے۔ سو واضح رہے کہ محمد صاحب کیلئے بہی

ہونیکی بشارت نہ تو مفصل اور نہ مجمل کتب سماوی مین ہے اور نہ محمد صاحب نبی ہونے کے لایق اپنے مین کوئی نشان رکھتے تھے البتہ وہ ایک ہلاک کرنے والے شخص تھے۔ جیساکہ رسالہ مسیح الدجال وثلاثۃ الکتب مین بخوبی ثابت کیا گیا ہے۔

چہارم۔ یہہ جو فرمایا کہ اگر بشارات مفصل ہوتین تو کاہنون لاویونکو پوچھنے کی کیا حاجت ہوتی۔ سو واضح رہے۔ کہ یہہ پوچھنا انکا بشارات کو جو مفصل ہین مجمل نہین بناتا مگر انکی بے علمی نالایقی و بےایمانی پر دال ہے اور نیز حواریونکا شبہ کرنا بھی کاہنون وغیرہ کی افواہ کے سبب سے تہا کیونکہ حواری عوام مین سے اور ہنوز طفل مکتب تہے۔ چنانچہ انہون نے اُس غلط افواہ عام کو خداوند کے آگے پیش کرکے اپنا شبہ دور کرلیا جیساکہ متی ۱۷: ۱۰ سے ۱۳ تک ہویدہ ہے۔ بعد ازان پہر کبھی انہون نے یوحنا کے باب مین کچھ بھی شبہ نہین کیا۔ اور یہہ امر واجبی بھی تہا کہ وہ خداوند سے سیکھین۔

# پانچوان مغالطہ

صفحہ ۶ سطر ۱۴

**قولہ**۔ اور حواریونکا مخلص رب یوحنا کا شاگرد و اور اُس کے ہاتھہ پر بپتسما پانیوالا تہا۔

**اقول**۔ یہانپر آپنے خداوند کی تحقیر کے لئے یوحنا کو خداوند کا اُستاد فرمایا ہے۔ ورنہ بائبل سے یہہ ظاہر نہین ہوتا سو اب ہمارے ذیل کے بیان کو بغور پڑہیئے۔

(الف)۔ یسعیاہ ۴۰: ۳ سے ۵ تک ہے۔ بیابان مین ایک منادی کرنیوالے کی آواز خداوند کی راہ درست کرو صحرا مین ہمارے خدا کے لئے ایک سیدہی شاہ راہ تیار کرو۔ ہر ایک نشیب اونچا کیا جائے اور ہر ایک کوہ اور ٹیلا پست کیا جائے اور ہر ایک ٹیڑہی چیز سیدہی اور ناہموار جگہین ہموار کیجائین۔ اور خداوند کا جلال آشکارہ ہوگا۔ اور سب بشر ایک ساتہہ اُسے دیکھینگے کہ خداوند کے منہہ نے یہہ فرمایا ہے۔

۱۔ یہانپر یہہ کہ "تم خداوند کی راہ درست کرو"۔ وہ خداوند جسکی راہ کی تیاری کا حکم ہوا خداوند مسیح ہے اور راہ کا درست کرنیوالا مقدس یوحنا بپتسمہ دینیوالا۔ دیکھو متی ۳: ۳

۲۔ اور یہہ کہ "ہمارے خدا کے لئے ایک سیدہی شاہ راہ تیار کرو" اور پہر یہہ کہ "خداوند کا

جلال آشکارہ ہوگا،، یہاں پر جس آنیوالے کو یشعیاہ نبی اپنا خدا اور خداوند کا جلال کہتا ہے یہہ ہی خداوند یسوع ہے کیونکہ وہی آنیوالا اعمانوئیل ہمارا خدا اور خدا کا جلال ہے۔ دیکھو یوحنا ۱: ۱۴ و یشعیاہ ۴۰: ۵ و متی ۱۷: ۲ و یوحنا ۲: ۱۱ و ۱۱: ۴۰ و عبرانی ۱: ۳۔

(ب) ملاکی ۳: ۱ مین ہے۔ دیکھو مین اپنے رسول کو بھیجونگا وہ میرے آگے میری راہ کو درست کریگا اور وہ خداوند جسکی تلاش مین تم ہو ہان عہد کا رسول جس سے تم خوش ہو وہ اپنی ہیکل مین ناگہان آویگا دیکھو وہ یقیناً آویگا رب الافواج فرماتا ہے۔

اس آیت مین چار باتین غور طلب ہین۔

۱۔ مین اپنے رسول کو بھیجونگا،، یہہ بھیجنیوالا خداوند یسوع ہے اور بھیجا ہوا رسول یوحنا بپتسمہ دینیوالا دیکھو متی ۱۱: ۱۰ و مرقس ۱: ۲ و لوقا ۱: ۷۶ و ۷: ۲۷۔

۲۔ ،،وہ میرے آگے میری راہ کو درست کریگا،، یہہ جسکے آگے اور جسکی راہ کے درست کئے جانیکا بیان ہے وہ خداوند یسوع ہے اور راہ کا درست کرنیوالا یوحنا بپتسمہ دینیوالا۔ دیکھو یشعیاہ ۴۰: ۳ و متی ۳: ۳۔

۳۔ ،، وہ خداوند جسکی تلاش مین تم ہو ہان عہد کا رسول،، یہہ خداوند یسوع ہے۔ دیکھو خروج ۱۴: ۱۹ و ۲۳: ۲۰ و ۲۱ و ۳۲: ۳۴ و یشعیاہ ۶۳: ۹ و اعمال ۷: ۳۸ و عبرانی ۱۲: ۲۴

۴۔ ،،وہ اپنی ہیکل مین ناگہان آویگا،، یہہ بھی ہمارا خداوند یسوع ہے جو اپنی ہیکل مین آیا۔ دیکھو ذکریہ ۲: ۱۰ و ۱۱ و حزقیل ۳۷: ۲۷ و ذکریہ ۸: ۳ و یوحنا ۱: ۱۴ و فرمتی ۲: ۶ و حجی ۲: ۷ و ذکریہ ۹: ۹ و یشعیاہ ۶۲: ۱۱ و ذکریہ ۲: ۱۰ و متی ۲۱: ۵ و یوحنا ۲: ۵ و یرمیاہ ۲۳: ۵ و ۳۰: ۹ و لوقا ۱۹: ۳۸ و یوحنا ۱: ۴۹ و متی ۲۱: ۱ سے ۱۱ و مرقس ۱۱: ۱ سے ۱۱ و لوقا ۱۹: ۲۸ سے ۴۰ اور نیز دیکھو یوحنا ۲: ۱۳ سے ۱۷ تک۔

(ج) مزمور ۶۸: ۴ مین ہے۔ خدا کے گیت گاؤ اُسکے نام کے ثناخوان ہو اُسکے راہ تیار کرو جو اپنے نام یاہ سے سوار ہو کے بیابانوں مین گذرجاتا اور اُسکے حضور خوشی کرو۔

پس مذکورہ بالا آیات سے ظاہر ہے کہ وہ آنیوالا کہ جسکے آگے ایک منادی کرنیوالا بھیجا گیا وہ خود خدا ہی ہے اور اُسکے آگے راہ کا درست کرنیوالا یوحنا بپتسمہ دینیوالا اُسی کا بھیجا ہوا ہے۔ سو آیات

مذکورہ کو بتفصیل متی ۳ : ۱ سے ۱۷ و یوحنا ۱ : ۱۹ سے ۳۴ تک بغور پڑہلین -

(ب) متی ۳ : ۱۳ و ۱۴ مین ہے تب یسوع جلیل سے یردن کے کنارے یوحنا کے پاس آیا تا کہ اُس سے بپتسمہ پاوے پر یوحنا نے اُسے منع کیا اور کہا کہ مین تجہہ سے بپتسمہ پانیکا محتاج ہون اور تو میرے پاس آیا ہے

(ج) یوحنا ۱ : ۲۶ سے ۳۴ تک - اور غور کرو ۲۷ - آیت پر کہ جسمین یوحنا خداوند یسوع کے حقمین فرماتا ہے کہ وہ کہ جسکی جوتی کا تسمہ مین کہولنے کے لایق نہین ہون " نیز دیکہو یوحنا ۳ : ۲۵ سے آخر تک -

پس ان آیات سے آشکارہ ہے کہ یوحنا بپتسمہ دینیوالا خداوند یسوع کو اپنے سے نہایت ہی بزرگ بلکہ اپنا خدا مانتا اور اپنے تئین اُسکے سامہنے ہیچ جانتا تہا - پہر اسکو آپنے خداوند کا اوستاد کسطرح سے ٹہرالیا - بنا بریں یہہ تعصب اور دہوکا آپ کا قابل افسوس ہے -

## چہٹوان مغالطہ

صفحہ ۶ سطر ۱۵

**قولہ** - یوحنا ۱ : ۳۳ مین صاف مندرج ہے کہ یوحنا نے مسیح کو اُسوقت تک نہین پہچانا جبتک خدا نے یوحنا کو نہ بتایا - کہ جسپر روح اترتے تو دیکہے وہ روح قدس کا بپتسما دیگا - معلوم ہوا کہ تیئیس[۳۰] برس تک یوحنا سا جلیل القدر رسول (متی ۱۱ باب ۱۱) اپنے رب اور مخلص مالک سے بیخبر رہا - بلکہ متی ۱۱ : ۳ اور لوقاہ باب ۱۹ سے یوحنا کا تردد آشکارہ ہے -

**اقول** - مولوی صاحب کیون مغالطہ دیتے ہین - کہا خداوند یسوع کے حقمین بشارات انبیا کا جاننا اور کہا خداوند کے حقمین تصدیق ربانی پاکر اُس کو روح القدس کا بپتسمہ دینیوالا بتانا یہہ مغالطہ نہین تو اور کیا ہے صاحب یاد رکہئے کہ ایسے مغالطون سے کوئی ہوشمند جو کلام الہی سے واقف ہو دہوکے مین نہ آیگا - اب سنئے -

اول - یہہ کہ خداوند یسوع کے حقمین بشارات ایسی مفصل اور صاف وقت بوقت نازل ہو چکی تہین کہ یوحنا کی والدہ بہی اُن سے واقف - اور اس یسوع کو جو ہنوز پیدا بہی نہین ہوا تہا اپنا خداوند جانتی تہی (جس کو آپ دہوکے سے یوحنا کا شاگرد بتاتے ہین) دیکہو لوقا ۱ : ۴۱ سے ۴۵ تک "اور میرے لئے کیونکر ہوا کہ میرے خداوند کی ماں مجہہ پاس آئی ہے -

دوم - یہہ کہ خداوند یسوع کی بابت اُس وقت بشارات ایسی مفصل وصاف نہین کہ یوحنا کے باپ ذکریہ
نے جبکہ یسوع ہنوز پیدا ہی نہ ہوا تہا تو جانتا تہا کہ یوحنا جس کے آگے اور جس کی راہونکو درست کرتا جائیگا
وہ خداوند ہے چنانچہ ذکریہ نے صاف بیان کیا کہ وہ نبیون کی ان بشارات سے جو خداوند مسیح کے حق مین
کی گئی ہین بخوبی واقف تہا - جیسا کہ لوقا ۱: ۶۷ سے ۷۹ تک ہے - اور اُس کا باپ ذکریہ روح قدس
سے بہر گیا - اور نبوت کی راہ سے کہنے لگا کہ حمد خداوند کی جو اسرائیل کا خدا ہے کیونکہ اُسنے اپنے لوگون پر
نظر کی اور اُنہین چہٹکارہ دیا - اور ہمارے لئے نجات کا سینگ اپنے بندے داؤد کے گہر مین سے
نکال کے کہڑا کیا - جیسا اُسنے اپنے پاک نبیون کی معرفت جو دنیا کے شروع سے ہوتے آئے کہا ہمکو
ہمارے دشمنون سے اور اُنکے ہاتہہ سے جو ہم سے کینہ رکہتے ہین نجات بخشے تاکہ وہ رحم جسکا ہمارے
باپ دادونکے ساتہہ قرار کیا کرے اور اپنے پاک عہد کو یاد رکہے اُسی قسم کو جو اُس نے ہمارے باپ
ابراہام سے کی کہ وہ ہمین یہہ دیگا کہ اپنے دشمنون کے ہاتہہ سے چہٹکارہ پاکے عمر بہر اُس کے آگے
پاکیزگی اور سچائی سے بے خوف اُس کی بندگی کرین - اور اے لڑکے تو خدا تعالے کا نبی کہلائیگا
کیونکہ تو خدا کے آگے اُس کی راہونکو درست کرتا جائیگا - کہ اُس کے لوگونکو نجات کی خبر دیوے
جس سے اُنکے گناہونکی معافی ہووے جو ہمارے خدا کی خاص رحمت سے ہے جس کے
سبب صبح کی روشنی اوپر سے ہم تک پہنچی - تاکہ اُنکو جو اندہیرے اور موت کے سایہ مین بیٹہے
ہین روشنی بخشے -

پس مقامات ذیل کو آیات مذکورۃ الصدر سے مقابلہ کرو -

یوئیل ۲: ۲۸ - مزمور ۴۱: ۱۳ - ۷۲: ۱۸ - ۱۰۶: ۴۸ - ۱۱۱: ۹ - لوقا ۷: ۱۶ - مزمور ۱۳۲: ۱۷
یرمیاہ ۲۳: ۵ و ۶ - ۳۰: ۱۰ - دانیل ۹: ۲۴ - اعمال ۳: ۲۱ - رومی ۱: ۲ - اخبار ۱۶: ۱۴ - مزمور
۹۸: ۳ - ۱۰۵: ۸ و ۹ - ۱۰۶: ۴۵ - حزقیل ۱۶: ۶۰ - لوقا ۱: ۵۴ - پیدایش ۱۲: ۳ و ۱۷: ۴ - ۲۲: ۱۶
و ۱۷ - عبرانی ۶: ۱۳ و ۱۷ - یرمیاہ ۳۲: ۳۹ و ۴۰ - افسی ۴: ۲۴ - ۲ تسلونیقی ۲: ۱۳ - ۲ تمطاؤس
۱: ۹ - طیطس ۲: ۱۴ - ۱ پطرس ۱: ۱۵ - ۲ پطرس ۱: ۴ - رومی ۶: ۱۸ و ۲۲ - عبرانی ۹: ۱۴ - یسعیاہ -
۴۰: ۳ - ملاکی ۳: ۱ و ۴: ۵ - متی ۱۱: ۱۰ - لوقا ۱: ۱۷ - مرقس ۱: ۴ - لوقا ۳: ۳ - یسعیاہ ۹: ۲ - ۴۲: ۷
و ۴۹: ۹ - متی ۴: ۱۶ - اعمال ۲۶: ۱۸ -

اب جائے غور ہے کہ جس یوحنا کے گھر ہی مین اُس کے والدین کو خداوند یسوع کی بشارات سے اس قدر واقفیت تھی وہ کس طرح خداوند کی بشارات سے بے خبر تصور ہو سکتا ہے - لہذا یوحنا کو بے خبر بتانا مولوی صاحب کا دھوکا ہے -

سوم - مقدس یوحنا جو خداوند کی راہ تیار کرنیکو بھیجا گیا تھا وہ خداوند یسوع کی بشارات سے بخوبی واقف تھا - کیونکہ جب اُس نے کام شروع کیا تو اُس کا ایسا اوصاف بیان کیا جو اُس واقفیت کو ثابت کرتا ہے وہ یہ ہذا -

(الف) متی ۳: ۱۱ و ۱۲ مین ہے - مین تو تمہین توبہ کے لئے پانی سے بپتسمہ دیتا ہون لیکن وہ جو میرے بعد آتا ہے مجھہ سے زور آور ہے کہ مین اُس کی جوتیان اُٹھانے کے لائق نہین وہ تمہین روح قدس اور آگ سے بپتسمہ دیگا اُس کا سوپ اُس کے ہاتھہ مین ہے - اور وہ اپنے کھلیہان کو خوب صاف کرے گا - اور اپنے گیہون کو کھتے مین جمع کرے گا پر بھوسے کو اُس آگ مین جو ہرگز نہین بجھتی جلا دیگا نیز دیکھو مرقس ۱: ۷ و ۸ و لوقا ۳: ۱۵ و ۱۶ و ۱۷ - کو مقابلہ کرو - یشعیاہ ۴۰: ۴ و ۴۴: ۳ و ملاکی ۳: ۲ و ۳ و ۴: ۱ سے

اب مقدس یوحنا کے بیان مندرجہ صدر کی چند غور طلب باتین یہہ ہین -

۱ " وہ جو میرے بعد آتا ہے مجھہ سے زور آور ہے کہ مین اُس کی جوتیان اوٹھانے کے لائق نہین " مقابلہ کرو یوحنا ۱: ۳ سے - پس ظاہر ہے کہ مقدس یوحنا کو اپنے کام کے شروع ہی مین بذریعہ بشارات خداوند کی نسبت اس قدر واقفیت تھی کہ وہ اپنے تئین اُس کی جوتیون کے اُٹھا سکنے لائق بھی نہین سمجھتا تھا -

۲ " وہ تمہین روح قدس اور آگ سے بپتسمہ دے گا " مقابلہ کرو یشعیاہ ۴۴: ۳ و ۴ و ملاکی ۳: ۲ و اعمال ۲: ۳ و ۴ و اقرنتی ۲: ۱۳ - سے - ظاہر ہے کہ مقدس یوحنا کو اپنے شروع کام مین خداوند مسیح کی بشارات سے پوری واقفیت حاصل تھی -

۳ " وہ اپنے کھلیہان کو خوب صاف کرے گا " مقابلہ کرو ملاکی ۳: ۳ سے اور واضح رہے کہ کھلیہان سے یہان کلیسیا مراد ہے اور عہد عتیق مین بھی لوگون کی بڑی جماعت کھلیہان سے تشبیہ دی گئی ہے - دیکھو یرمیاہ ۵۱: ۳۳ و یشعیاہ ۲۱: ۱۰ - پس یہان مقدس یوحنا

خداوند مسیح کو کھلیہان کا مالک جانتا ہے کہ جس سے واضح ہوتا کہ یوحنا اُس کی بہت ہی اعلی ذات سے واقف ہے۔

۴ وہ اور اپنے گیہون کو کھتے مین جمع کرے گا"۔ گیہون سے راستباز لوگ مراد ہین دیکھو یسعیاہ ۴: ۷ ومتی ۱۳: ۴۳ و ۳۰ - لوقا ۳: ۱۷ و ۱۶ و ۷ و ۴: ۳۱ - پس یہان بہی یوحنا آنیوالے مسیح کو گیہون یعنی تمام راستبازون کا مالک کہتا ہے۔ اور چونکہ بجز خدا کے نیکون کا کوئی مالک نہین ہو سکتا لہذا معلوم ہوتا کہ مقدس یوحنا اپنے کام کے شروع مین اپنے رب یسوع سے جو ہنوز آنیوالا تہا بذریعہ بشارات اس قدر واقف تہا کہ نہ صرف اُس کو راستبازون کا مالک بنایا بلکہ راستبازون کا اجر بخشنے والا یعنے گیہون کو کھتے مین جمع کرنیوالا و نجات دہندہ فرمایا۔ کیونکہ یہان کھتے سے بہشت و خدا کی بادشاہت مراد ہے۔ پس آپ کا اُس کو ناواقف بتانا ایک صریح دہوکا ہے۔

۵ وہ پہر بہوسے کو اُس آگ مین جو ہرگز نہین بجھتی جلا دیگا"۔ بہوسے سے شریر لوگ مراد ہین۔ دیکھو ایوب ۲۱: ۱۸ و زبور ۱: ۴ و ۳۵: ۵ و یسعیاہ ۵: ۲۴ و ۱۷: ۱۳ و ۲۹: ۵۔ پس ظاہر ہے کہ مقدس یوحنا خداوند مسیح کو عادل خدا شریرونکو جہنم مین ڈالنے والا جانتا و مانتا تہا۔ پہر مولوی صاحب کا یہہ فرمانا کہ یوحنا اپنے رب سے تیس برس تک ناواقف رہا مغالطہ نہین تو اور کیا ہے۔

پس اظہر من الشمس ہے کہ مقدس یوحنا نے اپنے کام کے شروع مین کہ ہنوز خداوند یسوع المسیح اُس کے پاس نہین گئے تہے اپنے وعظ مین اُس کو جزا و سزا کا دینیوالا جانا اور مشتہر کیا جو ملاکی ۳: ۱ سے ۳ تک کی بشارت کے مطابق تہا۔ اور نیز مقدس یوحنا کے تمام کلام و کام سے آشکارہ ہوتا ہے کہ اُس نے خداوند مسیح کی الوہیت و تمام کام کی منادی کی اور وہ خداوند سے بخوبی واقف تہا۔ کیونکہ جب خداوند یسوع اُس کے پاس بپتسمہ پانیکو گئے (اور اس سے پیشتر معلوم نہین ہوتا کہ خداوند اُس کے پاس گئے تہے) تو یوحنا نے کہا کہ مین تجہہ سے بپتسمہ پانے کا محتاج ہون اور تو میرے پاس آیا ہے۔ الخ۔ متی ۳: ۱۳ سے ۱۷۔ پس جس تصدیق کا یوحنا ۱: ۳۱ مین ذکر ہوا ہے وہ اُسیوقت ہوئی اس سے پیشتر نہ خداوند یسوع یوحنا کے پاس آیا اور نہ یوحنا نے تصدیق ربانی کو اُس کے حق مین پایا۔ اور جو کچھہ یوحنا قبل اس تصدیق کے اس کے حق مین جانتا تہا سو بشارات ہی کے ذریعہ سے جانتا تہا۔ اور اگر وہ اس وقت

پہلے تصدیق کو پاکر خداوند کو ظاہر کرنا تو خلاف بشارت کے ہوتا کیونکہ دانئیل ۹: ۲۴ سے آخر تک کے پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ خداوند مسیح کے کام شروع کرنیکا وقت مقرر ہو چکا تھا سو حسب موقع یوحنا نے تصدیق کو پایا اور خداوند کے حق میں وہ تین گواہیاں دین جو یوحنا ۱: ۱۹ سے ۳۵ تک درج ہیں۔ لہذا ثابت ہے کہ مقدس یوحنا خداوند مسیح کی بشارات سے تو بخوبی واقف تھا مگر تصدیق پاکر اُسے اُس وقت جانا جب یسوع المسیح اُس کے پاس حسب موقع باقتضاء لبشارت کے گئے۔

اور یہہ جو فرمایا۔ کہ یوحنا کا تردد آشکارہ ہے۔ سو واضح ہو کہ مقدس یوحنا اُس وقت قیدخانہ میں تھا اور اپنی رہائی کی خواہش کے سبب خداوند کی بادشاہت کا آنا جلد چاہ کر بسبب تقاضائے بشریت کے تردد میں پڑا۔ لیکن اس سے خداوند کی بشارات یا اُس کی اُن گواہیوں پر جو وہ صاف صاف ظاہر و بیان کر چکا تھا کوئی حرف نہیں آتا۔ اور یاد رہے۔ کہ کوئی نبی خداوند مسیح کے سو الغزش اور گناہ سے پاک نہیں گذرا۔ ایک یوحنا ذرا سا ڈگمگایا تو کیا ہوا۔ سو ہی متی ۱۱: ۴ سے ۵ اور لوقا ۷: ۲۱ سے ۳۰ تک کے بموجب خداوند یسوع نے اپنے معجزے دکہا کر اُس کے ایمان کو پختہ کر دیا اور یوحنا کے ایمان کی بڑی تعریف کی آیات مذکورہ کو پڑہیئے۔

## ساتواں مغالطہ

صفحہ ۷ سطر ۱

**قولہ**۔ کاہن کا وہ رئیس قیافا جسنے جناب مسیح کے قتل اور کفر او راہانت کا فتویٰ دیا متی ۲۶ باب حسب انجیل یوحنا ۱۱ باب ۵۱۔ نبی تھا اگر وہ حضرت مسیح کو اچھی طرح پہچانتا تو کا ہیکو ایسے سخت اور خطرناک فتوے کا مفتی بنتا۔

**اقول**۔ آپ کا قیافا سردار کاہن کو نبی فرمانا بالکل غلط ہے البتہ سردار کاہن کبھی کبھی پیشینگوئی کیا کرتے تھے گنتی ۲۷: ۲۱ و اسموئیل ۳۰: ۷ وغیرہ۔ لیکن اس سبب سے وہ نبی نہیں ہو جاتے تھے اور اگر بالفرض بقول آپکے قیافا سردار کاہن کو نبی مانا ہی جاوے تو نبی ہونے سے وہ بے قصور

نہین تصور کیا جا سکتا کیون کہ اکثر نبیون سے خطا ہوئے ہین خاص کر دیکہو ہوسے و داؤد داود کا احوال۔

دوم۔ یہہ جو کہا۔ کہ اگر وہ مسیح کو اچھی طرح پہچانتا تو کاہیکو ایسا فتوی دیتا۔ سو اس سے آپ کا تعصب آشکارہ ہے کیونکہ آپنے یوحنا ۱۱: ۵۱ کو تو دیکھا لیکن اُس سے پہلے کی آیات ۴۷ و ۴۸ پر غور کرنے سے چشم پوشی کی اگر اب بہی دیکھہ لین تو بہتر ہے۔ مرقوم تہا۔

یوحنا ۱۱: ۴۷ و ۴۸ مین ہے۔ تب سردار کاہنون اور فریسیون نے صدر مجلس جمع کی اور کہا کہ ہم کیا کرتے ہین کہ یہہ مرد یسوع بہت معجزے دکھاتا ہے اگر ہم اُسے یونہین چھوڑین تو سب اُس پر ایمان لادینگے اور رومی آکے ہمارے ملک اور قومیت کو بہی لے لینگے۔

پس ظاہر ہے کہ یہہ سب جنمین قیافا سردار کاہن تہا اچھی طرح سے جانتے اور پہچانتے تہے۔ کیون کہ خداوند مسیح نے بار بار اپنے کامون اور معجزون و پاک تعلیم کے ذریعہ سے اُن کو بخوبی جتا دیا تہا کہ وہ آنیوالا موعود مین ہی ہون۔ لیکن تو بہی انہون نے باوجود جاننے اور پہچاننے کے اپنی نفسانی و دنیاوی خواہشات کا لحاظ کر کے خداوند یسوع مسیح کے صریح معجزات کے اقرار کے باوجود بہی اُس پر قتل کا فتوی دیا کیونکہ وہ اپنے ملک و قومیت کو خدا کی محبت کی نسبت زیادہ پیار کرتے تہے۔ اور جس حال مین بشارات بکثرت خداوند کے حقمین موجود تہین اور اُنکے سب نشان خداوند مسیح پر پورے طور پر ظاہر و ثابت تہے تو پہر انکی نادانی ایسے بڑے جرم کی سزا سے انہین بری نہین کر سکتی کیونکہ ان پر واجب تہا کہ ایسی نادانی نہ کرتے پس یہہ مغالطہ آپ کا بہی نہ چل سکا۔

# آٹھوان مغالطہ

صفحہ ۷ سطر ۴

**قولہ** ۔ یوحنا نے اشعیاہ کے ۴۰ باب ۳ سے جو پیشین گوئی اپنی نسبت فرمائی ہے کہ مین جنگل مین پکارنیوالے کی آواز ہون۔ کہ خداوند کی راہ صاف کرو۔ دیکہو متی اور لوقا باب ۳ اور مرقس ۱ اور یوحنا باب ۱ اس بشارت پر غور کرو کیسی مجمل اور معما ہے۔ اگر جناب یوحنا اس بشارت

اپنی نسبت بیان نہ کرتے اور مصنفان اناجیل اِس بشارت کو یوحنا کی نسبت تسلیم نفرماتے - تو کوئی بھی اس پیشین گوئی کو جناب یوحنا پر منحصر نہ خیال کرتا اِس لئے کہ یہہ بشارت بہت سے ان نبیون پر بھی صادق آسکتی تھی جو اشعیاہ کے بعد ہوئے - الخ -

**اقول** - جبکہ مقدس یوحنا سا جلیل القدر و صادق نبی اِس بشارت کو اپنی نسبت بیان فرما چکا اور مصنفان انجیل نے حواری بھی جو صاحب وحی والہامی اشخاص تھے متفق اللفظ ہوکر اُس کو یوحنا ہی سے حقیقتاً تسلیم کرکے پوری پوری گواہی دے چکے جس کو آپ تسلیم کرتے ہین تو ہنوز یہہ پیشین گوئی مجمل و معماسی کیونکر رہی اور آپکی اگرمگر کی یہان گنجائش ہی کہان ہے - اور پہر یہہ نہ صرف اشعیاہ - کے بیان سے بلکہ ملاکی نبی کی کتاب سے بھی جو عہد عتیق کا آخری ہی ہے ظاہر ہے کہ یہہ بشارت اشعیاہ - ۴۰: ۳ کی نہ تو اشعیاہ - اور نہ اس کے بعد کے انبیا ملاکی تک سے متعلق ہے کیونکہ ملاکی نبی نے اپنی کتاب کے ۴: ۳ مین اسی بشارتکو پیش کرکے صاف بتایا ہے کہ ہنوز وہ موعود راہ کا درست کرنیوالا آنیوالا ہے - لہذا آپ کے مغالطے سے یہہ اشعیاہ سے بعد کے انبیاء پر ہرگز صادق نہین آسکتی تھی -

**قولہ** - اس تمام بحث سے یہہ ثابت ہوگیا کہ بشارات نبوت کا مفصل ہونا ضرور نہین

**اقول** - یہہ تمام بحث مولوی صاحب کی دہوکے مغالطونپر مبنی ثابت ہوچکی ہے اور بشارات مفصل بھی ثابت کی گئی ہین - اور معلوم ہوگیا کہ اگر آپ محمد صاحب کے قول کو سچا جانتے تو ایسے ایرپہیر لگانے اور ناحق مغالطے دینے کی کچھہ ضرورت نہ ہوتی اور صاف صاف محمد صاحب کے دعوٰی کے بموجب عمل کرتے - مگر بسبب نہ دستیاب ہونے بشارات محمد صاحب کے جناب نے یہہ تودے طوفان کے حاشئے چڑہائے ہین - تاکہ ایسے ایرپہیر داگرمگر سے عوام دہوکے مین آکر یہہ خیال کرلین کہ کوئی مجمل و معماسی بشارت محمد صاحب کی نسبت کتب سماوی مین ہوگی جو سمجھہ مین نہین آتی یا ڈہونڈہنے سے نہین ملتی - سو یاد رہے کہ ناظرین خود جانچ کرآپکی ان بناوٹون و مغالطونکی داد دینگے -

**قولہ** - مین نہایت جرات اور دلیری اور راستی اور سچائی سے کہتا ہون - کہ محمد رسول اللہ کی بشارات پر منصفانہ اعتراض کبھی نہین ہوسکتا - اور کوئی منصف بعد غور

وتامل کے ان بشارات کا انکار نہین کرسکتا۔

**اقول**۔ مولوی صاحب کی راستی اُنکے ہرایک مغالطہ سے بخوبی عیان ہے۔ چھوٹا مُنہہ بڑی بات بولنا آپ ہی کو سجتا ہے۔ سُنئے صاحب پہلے آپ محمد صاحب کے نبی ہوکر آنے کی کوئی بشارت کتب سماوی سے پیش کیجئے۔ کیون باتین بناتے ہین۔ اگر آپکو یقین ہوتا کہ محمد صاحب کی نسبت کتب مقدسہ مین بشارات موجود ہین توکیون اس قدر خاک چھانتے اور مغالطہ پر مغالطہ دیتے بلکہ صاف اور سادگی سے اُس کو پیش کردیتے۔ پس جس حالت مین کوئی بشارت ہی محمد صاحب کی نسبت نہین ہے تو اُس پر اعتراض کہان سے ہو۔ ہان البتہ جب آپ لوگ ناحق و ناراستی سے ایسے ویسے مغالطے دیکر کسی اور بات کو یا خداوند مسیح کی بشارات کو محمد صاحب کی بشارت بتانے مین جہالت ظاہر کرتے ہین تو ہم لوگ سمجھا دیتے ہین کہ یہہ آپکی خام خیالی ہے سو انشاء اللہ تعالی جو نو بشارتین اپنے خام خیالی سے مغالطے دیکر آگے پیش کی ہین وہان تک پہنچکر حرف بحرف سمجھا دی جاوینگی۔

## نوان مغالطہ

صفحہ ۸ سطر ۱۷

**آیت قرآنی** ۔ سورہ رعد رکوع ۶۔ وَيَقُولُ الَّذِينَ كَفَرُوا لَسْتَ مُرْسَلًا قُلْ كَفَىٰ بِاللَّهِ شَهِيدًا بَيْنِي وَبَيْنَكُمْ وَمَنْ عِنْدَهُ عِلْمُ الْكِتَابِ ۔ اور کہتے ہین منکر لوگ تو رسول نہین تو کہہ دے میری نبوت پر خدائی ثبوت کافی ہے اور وہ ثبوت جو الہامی کتاب کے علما کے پاس ہے۔

**تردید**۔ یہانپر مولوی صاحب نے آیت قرآنی کے معنون مین تصرف والحاق کرکے بیچارہ سادہ لوحونکو یون مغالطہ دیا ہے کہ لفظ **كَفَىٰ بِاللَّهِ شَهِيدًا** ۔ کے معنے تبدیل فرماکر من گھڑت یعنے اللہ بس، ہے گواہ کے بجائے "میری نبوت پر خدائی ثبوت کافی ہے" لکھہ دیا ہے ناظرین خود ہی قرآن مترجم مین دیکھکر انصاف کرین۔ کیونکہ جبتک محمدی تلوار کا زور رہا تو جبراً لوگون سے محمد صاحب نبی منوائے گئے لیکن جب سے محمدی تلوار کا زور جاتا رہا تو

ایسی وہو کے والی کارروایون سے محمد صاحب بنی بنائے جاتے ہین۔

دوم۔ یہی لفظ قرآن کے دیگر مقامات مین بھی پندرہ دفعہ آیا ہے اور مترجمین نے وہی معنے کئے ہین یعنے اللہ بس ہے گواہ۔ جو معنے اوپر بیان کئے کہین بھی اللہ کے معنے خدائی یا فطرت نہین کئے لہذا وہ مقام یہہ ہین ناظرین خود قرآن مین دیکھہ لین۔ دیکھو سورہ نساء ارکوع ۵ و ۷ رکوع ۳ ۴۲۔ و۔ ۹ رکوع ۲۸۔ و۔ ۱۱ رکوع ۸ ۷۔ و۔ ۱۷ رکوع ۱۳۱۔ و۔ ۲۳ رکوع ۱۶۵ و ۱۶۹۔ یونس ۴ رکوع ۳۰۔ بنی اسرائیل ۱۱ رکوع ۹۵۔ عنکبوت ۶ رکوع ۵۲۔ احزاب ۱ رکوع ۳۔ و۔ ۳ رکوع ۴۵۔ و۔ ۵ رکوع ۳۹۔ و۔ ۶ رکوع ۸ ۴۔ فتح ۴ رکوع ۲۸۔

سوم۔ مولوی صاحب نے جو خدا کی گواہی کی بہ نسبت خلقت و فطرت کی گواہی کو زیادہ معتبر جانکر قرآن کے ترجمہ کو بدلنا پسند کیا اور مغالطہ دیا اس کا یہہ سبب ہے کہ مولوی صاحب بخوبی جانتے ہین کہ محمد صاحب کی نبوت پر کوئی خدا کی گواہی جو خاص نشان معجزات و پیشین گوئیون سے دی جاتی تہی بالکل ندارد ہے چنانچہ قرآن ہی مین معجزہ و پیشین گوئی سے محمد صاحب کو بار بار انکار ہے

دیکھو سورہ بقرہ ۱۴ رکوع ۱۱۸ و ۱۱۹۔ عمران ۱۵ رکوع ۱۸۴۔ انعام ۴ رکوع ۳۴ سے ۳۶ و ۱۳ رکوع ۱۰۹ و ۱۴ رکوع ۱۱۱۔ یونس ۴ رکوع ۲۱۔ بنی اسرائیل ۱۰ رکوع ۹۲ سے ۹۵۔ طہ ۸ رکوع ۱۳۳۔ پس جب مولوی صاحب نے محمد صاحب کے حق مین خدا کی کوئی گواہی نہ پائی تو خدائی یعنے فطرت کی گواہی کا نام لیکر مغالطہ دے گئے۔

چہارم۔ محمد صاحب نے جو علماء اہل کتاب کو اپنی نبوت کا گواہ قرار دیا یہہ بہی غلط ہے۔

اوّل۔ تو یہہ کہ جب محمد صاحب سمجہتے تہے کہ اللہ کی گواہی کافی ہے تو پہر علماء اہل کتاب کی گواہی کی کیا ضرورت ہے۔

دوم۔ قرآن ہی سے ثابت ہے کہ اہل کتاب صاف صاف محمد صاحب کے نبی ہونے کا انکار کرتے رہے سورہ نساء ۲۲ رکوع ۱۵۲ و عمران ۷ رکوع ۶۹ و ۷۰ و ۷۱۔ اور اسی سبب سے اُنہیر محمد صاحب نے سخت جزیہ مقرر کیا اور اہل کتاب موجودہ عرب نے ذلیل ہونا شہر بدر ہونا منظور کیا لیکن محمد صاحب کو سچا نبی ہرگز نہ مانا۔ اگر اہل کتاب محمد صاحب کے سچے نبی ہونے کی گواہی

گواہی یا دلیل بجز زور شمشیر کے پاتے تو وہ ضرور محمد صاحب کو قبول کرتے اور تمام مصائب سے بچ جاتے - لیکن جس حال مین محمد صاحب کے حقیقین خدا کی کوئی گواہی نا حال نہین پائی جاتی تو وہ علماء مذکور کیونکر ان کو نبی جانتے - لہذا یہہ فرمانا محمد صاحب کا جہلا عرب کے لئے ایک دام تذویر ہی تہا اور بس -

پنجم - محمد صاحب کا اللہ کو اپنا کافی گواہ تہانا اور پہر بہی علماء اہل کتاب کی گواہی کی ضرورت کے سبب وَمَنْ عِنْدَہٗ عِلْمُ الْکِتٰبِ - کہنا ہی کافی نہ تہا بلکہ محمد صاحب نے جہلائے عرب کے ٹہگنے کے لئے اُنکے اوہام ناقصہ کے بموجب اپنے نبی ہونیکے باب مین ایک اور گواہی کا دعویٰ بے دلیل بہی پیش کیا تہا جو مثل اس دعوےٰ کے محض بے بنیاد ہے چنانچہ سورہ احقاف ۴ رکوع ۹ و ۳۰ مین ہے - ترجمہ - اور جب متوجہ کر دیئے ہم نے تیری طرف کتنے لوگ جنو نہین سے سننے لگے قرآن پہر جب وہان پہنچے بولے چپ رہو پہر جب تمام ہوا الٹے پہرے اپنی قوم کو ڈر سناتے بولے اے قوم ہماری ہمنے سنی ایک کتاب جو اتری ہے موسےٰ کے بعد سچا کرتی سب اگلیونکو سوجہاتی سچا دین اور ایک راہ سیدہی - نیز دیکہو سورہ جن کا پہلا رکوع -

نوٹ - واضح رہے کہ قرآن سے ظاہر ہے کہ ابلیس بہی جنو نمین سے تہا - دیکہو سورہ کہف ۷ رکوع ۴۹ - اور نیز ابلیس و جنون کی پیدائش بہی آگ سے ہے - دیکہو سورہ عراف ۲ رکوع ۱۲ و ص ۵ رکوع ۷ و رحمان ا رکوع ۱۴ - پس محمد صاحب نے اپنی نبوت کے ثبوت کے لئے صرف اللہ کی گواہی کو کافی نہین جانا بلکہ بسا اوقات بلا سند علماء اہل کتاب و جنات شیاطین کو بہی اپنا گواہ گردانا ہے تاکہ اس حیلہ سے قریش جہلا کو اپنا معتقد بنا دین اور طرفہ یہہ کہ یہہ سب گواہیان آپکی بے سند ہین اور بُڈہیاؤں کی عجوبہ کہانیون سے زیادہ وقعت نہین رکہتین

**قولہ** - کیا معنے کہ محمد کی رسالت اور نبوت کے ثبوت پر قانون فطرت جو خدا کا فعل ہے گواہ ہے - الخ -

**اقول** - کَفٰی بِاللہِ کے معنے قانون فطرت ہرگز نہین جیسا کہ قبل ازین قرآن سے دکہایا گیا ہے دوم - مولوی صاحب قرآنی مذہب کو خدا کا قول مانتے ہین تو یہہ قانون فطرت کے برخلاف ہے لہذا ہم چند گواہیان اس بات مین قرآن ہی سے پیش کرتے ہین پہلے اُنکی صداقت

قانون فطرت سے کر کے پھر نیچری بنئے۔

۱۔ بقرہ ۳۵ رکوع ۶۰ میں ہے۔ کہ ابراہیم کے آگے چار جانور جو مردہ تھے زندہ ہوگئے۔

۲۔ اعراف ۲۰ رکوع ۱۶۴ سے ۱۶۷ تک ہے۔ یہودی بندر بن گئے۔

۳۔ کہف ۱۱ رکوع ۸۴ میں ہے۔ سورج کیچڑ کے چشمہ مین ڈوب جاتا ہے۔

۴۔ عمران ۵ رکوع ۴۶ عیسیٰ نے بحالت شیر خواری ماں کی گود مین لوگون سے باتین کین۔

۵۔ عمران ۵ رکوع ۴۸ عیسیٰ مٹی کی چڑیان بنا کر اور ان مین جان ڈال کر اوڑا دیتا تھا۔

۶۔ احقاف ۴ رکوع ۲۹ و ۳۰۔ جن یعنے شیاطین محمد صاحب پر ایمان لا کر محمدی ہوگئے

۷۔ جن ۱ رکوع ۹۔ جنون کو جب وہ آسمان کیطرف جاتے تو شہاب یعنے آگ کے شعلے لگتے ہین

۸۔ اعراف ۲۲ رکوع ۱۷۲۔ سب بنی آدم کو خدا نے آدم کی پیٹھ سے نکال کر اقرار کرایا تھا۔

۹۔ طٰہٰ ۴ رکوع ۹۰۔ سامری نے جو بچھڑا ڈھال کے بنایا اور اس پر فرشتے کے گھوڑے کی راکھ ڈالی تو وہ گائے کی آواز دیتا تھا۔

۱۰۔ کہف ۱ رکوع سے ۲ تک ۷ سے ۲۵ آیت تک۔ اصحاب کہف کے قصے کو۔

۱۱۔ کہف ۹ و ۱۰ رکوع ۵۹ سے ۸۱ تک۔ موسے اور خضر کی کیفیت کو۔

۱۲۔ نمل ۲ و ۳ رکوع ۱۵ سے ۴۵ تک۔ سلیمان اور سبا اور ہدہد کے قصہ کو۔

۱۳۔ فیل ۱ رکوع ۱ سے ۵۔ چڑیون کا کنکریان مارنا۔

پس مولوی صاحب ایسے قانون فطرت کو محمد صاحب کی نبوت کا گواہ بناتے ہین لیکن یہہ تو سب عاقل جانتے ہین کہ انہین سے تو پکا ثبوت ملتا ہے کہ محمد صاحب نبی نہ تھے کہ قانون فطرت کے بالکل خلاف تھے۔

## دسوان مغالطہ

صفحہ ۹ سطر ۱۳

**قولہ**۔ محمدی بشارت جیسے غزل الغزلات مین ہے اگر اوس مین لفظ محمد یم کا ترجمہ نہ کیا جاتا تو کیسی صاف تھی۔

**اقول** - یہہ سید احمد خانصاحب والا مغالطہ ہے جو عبرانی نہ جاننے کے سبب پیش کیا گیا تھا - سو سنئے صاحب جب کسی لفظ کے ترجمہ پر آپ بالکوئی اور بولے تو واجب ہے کہ پہلے اسکی اصل زبان کو سیکھ لے ورنہ وہ صرف ہوا کو مکے مارتا اور ہوا ہی کو ضبتا ہے - چونکہ مولوی صاحب کی چوتھی بشارت میں اس آیت پر بہت زور دیا ہے - لہذا ہم بھی اسکا چوتھی بشارت کے تردید مین مفصل بیان کرینگے یہہ ہرگز ہرگز محمد صاحب کی بشارت نہین ہے کیونکہ محمدیم کے معنے مین مرغوب چیزین اور کلام الٰہی کے دیگر مقامون مین بھی یہی لفظ آیا ہے اور یہی معنے دیتا ہے اس لئے یہہ لفظ ہرگز محمد صاحب پر چسپان نہین کیا جا سکتا کیونکہ ان چیزونکا لوٹا جانا - برباد ہونا - ناپاک ہونا - فلسطیونکے مندرونمین رکھا جانا - یہہ سب حالتین اسی محمدیم پر وارد ہوتی رہی ہین جیسا کہ ہم حوالہ بحوالہ مفصل ثابت کرینگے پس اگر کوئی ایسے دوزنا سخ مین محمد صاحب کو مبتلا پانے تو وہ اُس کی مرضی لیکن ہم تو اس لفظ مین محمد صاحب کو نہین سمجھتے -

**قولہ** - اور نمونہ یشعیاہ - ۸ : ۳ - مہر شاہ لال حشبز نام - اور عربی ترجمہ ۱۸۶۴ء مین ہے ادع اسمہ اغنم بسرعة وانهب عاجلاً -

**اقول** - یہہ نمونہ آپکا بالکل غلط ہے - چونکہ آپ زبان عبرانی سے ناواقف ہین اس لئے مہر شا لال حاشبز کے معنون سے کتراتے ہین - اور یہہ بھی آپکا دہوکا ہے کہ اس نام کے معنے کئے گئے جیسے محمدیم کے - نہین صاحب متن مین صرف مہر شاہ لال حاشبز ہی ہے البتہ حاشیہ پر اسکے معنے درج کئے گئے ہین اور اسکی وجہہ یہہ ہے کہ یہہ وہی الفاظ ہین جو قبل تولد لڑکے کے یشعیاہ نے بموجب ۸ : ۱ تختے پر بطور پیشین گوئی کے لکھے تھے - اور جب یشعیاہ کا لڑکا تولد ہوا تو وہی الفاظ جو تختے پر پیشین گوئی مین لکھے تھے لڑکے کے نام کے بجائے استعمال کئے گئے تا کہ وہ تختہ اور لڑکا اُس پیشین گوئی کو یاد دلاتے رہین - اور حقیقت مین یہہ مفرد اسم نہین ہے - بلکہ چند الفاظ ہین چنانچہ مہیر מהר بمعنے جلدی سے مشتق ہے مصدر - ماہر מָהַר سے بمعنے جلدی کرنا - اور شا لال שָׁלָל بمعنے لوٹ مشتق ہے مصدر شالل שָׁלַל سے بمعنے لوٹنا - اور حاش חָשׁ بمعنے جلد مشتق ہے مصدر خوش חוּשׁ اور حیش חִישׁ سے بمعنے جلدی کرنا اور بز בַּז بمعنے لوٹ مشتق ہے مصدر بازز בָּזַז

سے یعنے لوٹنا۔

اور یہی الفاظ فرداً فرداً کلام الہی کے دیگر مقامات مین بہی انہین معنون سے آئے ہین مثلاً پیدائش۔ ۱۹ : ۲۲ مین ہے۔ جلدی کر اور اُدہر بہاگ۔

یہان جس لفظ کا ترجمہ جلدی کر ہوا ہے وہ مہیر מַהֵר ہے۔

خروج ۱۵ : ۹ مین ہے۔ دشمن بولا مین پیچھا کرونگا مین جا لونگا لوٹ کا مال بانٹونگا۔

یہان جس لفظ کا ترجمہ لوٹ ہوا ہے وہ شالال שָׁלָל ہے۔

استثناء ۳۲ : ۳۵ مین ہے۔ وہ حادثے جو اُنپر واقع ہونگے جلد چلے آتے ہین۔

یہان جس لفظ کا ترجمہ جلد ہوا ہے وہ حاش חָשׁ ہے۔

گنتی ۳۱ : ۳۲ مین ہے۔ اور مال کا جمع یعنے لوٹ کا بقیہ جو جنگی لوگون نے لوٹا تہا۔

یہان جس لفظ کا ترجمہ لوٹ ہوا ہے وہ بز בַּז ہے۔

اب بتاوین کہ اِس نام کا ترجمہ کرنے مین کیا قباحت ہوئی ہے۔ اور جبکہ ان الفاظ مین پیشین گوئی کی گئی تہی تو کیون انکے معنے نہ کئے جاتے۔ کیا یہہ صرف نام ہی ہے جو آپکے عندیہ کو پورا کرے صاحب یہہ صرف نام ہی نہین بلکہ پیشین گوئی بہی ہے۔ دیکہو یشعیاہ ۸ : ۱ کو۔ پہر کیا یہہ عیسائی علماء کا قاعدہ ہے کہ ناموں کے معنے کر لیتے ہین ہرگز ہرگز نہین۔ اگر مولوی صاحب زبان یونانی سے واقف ہوتے تو یہہ کبہی نہ فرماتے۔ کیونکہ عہد عتیق کا ترجمہ جو ستروں نے بزبان یونانی قبل زمانہ خداوند مسیح کے کیا تو اسمین انہون نے یشعیاہ ۸ : ۱

מַהֵר שָׁלָל חָשׁ בַּז ۔

مہیر شالال حاشبز کا یہہ ترجمہ کیا ہے۔ τοῦ ὀξέως προνομὴν ποιῆσαι σκύλων

اب اُمید ہے کہ آپکو نمونہ کی کیفیت معلوم ہوگئی ہوگی اور آئندہ خام خیالی سے ایسے پوچ اعتراض کرکے پبلک کو دہوکا نہ دینگے۔

# دوسرا باب

خداوند مسیح کی چھہ بشارات پر اعتراضات کے جواب مین

واضح رہے کہ مولوی صاحب نے جب دیکھا کہ محمد صاحب کے حقمین بشارات کا ثبوت پیش کرنا مشکل ہے تو آپنے پہلے خداوند مسیح کی چھہ بشارات کا ثبوت پیش کرنا مشکل ہے تو پہلے خداوند مسیح کی چھہ بشارات پر بتقلید سید احمد خان صاحب اعتراض کردیئے تاکہ انکی کتاب کے پڑہنے والے مغالطے مین آکر یہہ سمجھہ لین کہ جیسے محمد صاحب کے حقمین ویسے ہی خداوند مسیح کے حقمین بہی بشارات ثابت نہین ۔ لہذا اب ہم مولوی صاحب کے ان اعتراضات پر بہی فکر کرتے اور محک امتحان مین لاکر ثبوت پیش کرتے ہین بغور ملاحظہ فرمائیے ۔ وہو ہذا ۔

## پہلی بشارت

جس پر مولوی صاحب نے اعتراض کئے

یشعیاہ ۔ ۷ : ۱۴ ۔ باوجود اسکے خداوند آپ تمکو نشان دیگا دیکہو کنواری حاملہ ہوگی اور بیٹا جنیگی اور اس کا نام عمانوئیل رکھیگی ۔

مولوی صاحب کی دوسری کتاب

صفحہ ۹ سطر ۱۸ و ۱۹

ان دو سطرون مین جو کچھہ مولوی صاحب نے بحوالہ یشعیاہ ۔ ۷ : ۱۴ کے لکھا ہے وہ یشعیاہ کی مذکورہ آئیت کا ترجمہ نہین مگر مولوی صاحب کا خیالی عندیہ و مغالطہ ہی ہے ۔ ترجمہ اس آئیت کا وہی ہے جو ہم نے اوپر لکھا ۔ پس اس بناوٹ سے ناظرین جان لینگے کہ وہ بیجا حمیت و تعصب مین کس قدر غرق ہین ۔

صفحہ ۱ سطر ۲

**قولہ** ۔ پھر یشعیاہ کے آٹھوین اور نوین باب مین ہے کہ وہ لڑکا پیدا ہوا اور اُس کا نام ماہر شالال ہاش بز رکھا گیا ۔ الخ ۔

**اقول** - یہان پھر وہی چال چلی گئی سید احمد خانصاحب والی لگا مولوی صاحب نے مغالطہ دیا ہے - مصنف صاحب کنواری کا بیٹا عمانوئیل اور ہے اور مہیر شالال حاشبز اور - وہ یوں تہا -

۱- یشعیاہ - ۷ : ۳ سے ظاہر ہے کہ خدا نے جب یہہ نبوت کرنیکے لئے یشعیاہ نبی کو آخز کے پاس بہیجا تو یشعیاہ کو حکم دیا کہ تو اپنے بیٹے شیار یاشوب کو ساتہہ لیکر آخز سے جا مل - سو ظاہر ہے کہ قبل اس نبوت یشعیاہ - ۷ : ۱۴ کے یشعیاہ نے شادی کی ہوئی تہی اور اُسمین سے ایک بیٹا بہی اُس کا تہا جو یشعیاہ کے ساتہہ آخز کے پاس گیا اور اُس کے روبرو یہہ پیشین گوئی کی کہ "دیکہو کنواری حاملہ ہوگی اور بیٹا جنیگی -" یشعیاہ - ۷ : ۱۴ پس جبکہ قبل اس بشارت کے شیار یاشوب یشعیاہ کا لڑکا موجود تہا تو یشعیاہ کی زوجہ کنواری نہین کہلا سکتی -

۲- نہ تو بائبل اور نہ یہودیونکی کتابونمین کہین ذکر ہے کہ یشعیاہ نے کوئی دوسری شادی بہی کی تہی - اور جبکہ یشعیاہ - ۷ : ۳ کے بموجب ثابت ہے کہ قبل بشارت ۷ : ۱۴ کے یشعیاہ کی بیوی نے لڑکا شیار یاشوب جنا ہوا تہا تو وہ کنواری نہ تہی اس لئے عمانوئیل جو کنواری سے پیدا ہونیوالا تہا وہ یشعیاہ کا بیٹا ہو نہیں سکتا -

۳- جب آخز نے نشان نہ مانگا تو تب نبی تمام خاندان داؤد سے مخاطب ہوا کیونکہ جیسا آخز نے خدا کی بات کو رد کیا ویسا خدا نے آخز کو رد کرکے داؤد کا تخت جس پر آخز تہا عمانوئیل کو دیا جو ہنوز کنواری سے پیدا ہونے والا تہا نہ تو یشعیاہ کا بیٹا مہیر شالال حاشبز کنواری سے پیدا ہوا اور نہ کبہی داؤد یا آخز کے تخت پر بیٹہا مگر صرف یسوع مسیح جو ابد تک زندہ اور تخت داؤد پر بیٹہکے سلطنت کرتا اور یہودیونکا بادشاہ کہلاتا ہے -

۴- اس بشارت یشعیاہ - ۷ : ۱۴ مین ہے کہ "خداوند آپ تمکو ایک نشان دیگا" پس اگر یہہ صرف معمولی طور پر یشعیاہ کی زوجہ کے حاملہ ہوکر بیٹا جننے کی خبر تہی تو پہر اسمین نشان ہی کیا تہا کیونکہ ایسا تو ہمیشہ وقوع مین آتا رہتا تہا - اور کوئی انوکہی بات نہ تہی جو خدا عنایت کرنے لگا تہا لہذا ظاہر ہے کہ یہہ نشان عجیب و انوکہے طور پر بقدرت الہی خاص کنواری کے حاملہ ہونے اور بیٹا جننے پر دلالت کرتا ہے نہ کہ یشعیاہ کی زوجہ پر جو یشعیاہ کی مقاربت سے معمولی طور سے

حاملہ ہوئی اور مہیر شالال حاشبز کو جنی ۔

۵۔ یشعیاہ ۔ ۸: ۳ مین ہے ۔ اور مین (یشعیاہ) نبیہ کے پاس گیا یعنے مقاربت کی اور وہ
پیٹ سے ہوئی اور ایک بیٹا جنی تب خداوند نے مجھے کہا اس کا نام مہیر شالال حاشبز رکھہ ۔
پس جس حالت مین نبیہ یشعیاہ کی مقاربت سے حاملہ ہوئی اور مہیر شالال حاشبز کو جنی تو وہ کنواری
کس طرح رہی اور اُس کا بیٹا مہیر شالال حاشبز کنواری کا بیٹا کیونکر کہلا سکتا ہے ۔

۶۔ یشعیاہ ۔ ۸: ۵ سے ۸ تک ۔ نبی تشبیہ ۔ مجاز ۔ و استعارہ کو کام مین لاکر اسور کی چڑہائی اور
زمین کی بربادی کا بیان کرکے آخر مین فرماتا ہے ۔ "اور اُس کے پہلاؤ سے تیری سرزمین کی
ساری عرض اے عمانوئیل ڈہپ جائیگی " یہان نبی پیشین غیبی سے زمین کی بری حالت کو
دیکہتا اور افسوس کرکے عمانوئیل کے حضور دعا و فریاد کرتا ہے ۔ دیکہو ۸: ۸ ۔ لیکن جب یشعیاہ
نے عمانوئیل کے حضور دعا کی اور اُسے معلوم ہوا کہ میری دعا سنی گئی تو تب وہ چلاکے اور دہوم
مچاکے پکارتا ہے "ارے قومو دہوم مچاؤ پر تم ٹکڑے ٹکڑے کئے جاؤگے " ۸: ۹ ۔

پس اگر یہہ کہا جاوے کہ یہہ کنواری سے پیدا ہونے والا عمانوئیل مہیر شالال حاشبز یشعیاہ ہی کا
بیٹا تہا ۔ تو یہہ کیسا بیجا بیہودہ خیال ٹہریگا کہ یشعیاہ اپنے بیٹے کو سرزمین کا مالک کہہ کر اُس کے
آگے ایسی فریاد و دعا کرے ۔ تو کیا یہہ بڑا کفر نہ ہوگا ۔ لہذا ظاہر ہے کہ وہ عمانوئیل جو کنواری سے
پیدا ہونے والا تہا اور ہے کہ جسمین الوہیت و انسانیت کا ایما پایا جاتا ؛ اور یہہ مہیر شالال حاشبز
یشعیاہ کا بیٹا اور ۔

۷۔ یشعیاہ ۔ ۸: ۱۰ مین ہے ۔ "تم منصوبہ باندہو پر وہ باطل ہوگا ۔ حکم سناؤ پر وہ نہ ٹہریگا
کہ خدا ہمارے ساتہہ ہے ۔"

یہان جس لفظ کا ترجمہ "خدا ہمارے ساتہہ ہے " ہوا ہے وہ اصل زبان عبرانی مین عمانوئیل
עמנו אל ہے ۔ اور یہان سے معلوم ہوتا ہے کہ یشعیاہ نے جس عمانوئیل کے کنواری
سے پیدا ہونے کی پہلے ۷: ۱۴ مین خبر دی تہی وہ اُس کو خدا قادر مانتا تہا نہ کہ اپنا بیٹا اور اگر یہہ عمانوئیل
یشعیاہ کا بیٹا تصور کیا جاوے تو ضرور ایک بڑے کفر کا بہتان نبی پر عاید ہوگا جو ہرگز درست نہیں
لہذا یہہ عمانوئیل یشعیاہ کا بیٹا ہرگز نہین ٹہر سکتا ۔

۸ - یشعیاہ - ۹ : ۶ مین ہے کہ ہمارے لئے ایک لڑکا تولد ہوتا اور ہمکو ایک بیٹا بخشا گیا اور سلطنت اُس کے کاندہے پر ہوگی اور وہ اس نام سے کہلاتا ہے - عجیب - مشیر - خدائی قادر - ابدیت کا باپ - سلامتی کا شہزادہ ۔

یہہ آیت بہی اُسی عمانوئیل یسوع کے حقمین صادق آتی ہے جسکی خبر یشعیاہ ۷ : ۱۴ مین دی گئی ہے نہ کہ مہیر شالال حاشبز کے حقمین ۔

اوّل - عجیب - مہیر شالال حاشبز مین کچہہ عجوبہ نہ تہا کیونکہ معمولی طور پر مثل دیگر انسانون کے بموجب ۸ : ۳ کے نبیہ یشعیاہ کی مقاربت سے حاملہ ہوئی اور وہ پیدا ہوا لیکن برعکس اسکے عمانوئیل یسوع ایک عجیب ہے جو مریم بتولہ سے پیدا ہوا ۔

دوم - مشیر - یہہ بہی مہیر شالال حاشبز کے حقمین جو فقط انسان تہا صادق نہین آ سکتا کیونکہ خدا کے سوا خدا کا مشیر صلاح کار کون ہو سکتا ہے لیکن یہہ عمانوئیل اکیلے یسوع ہی پر صادق آتا ہے جو ازل مین باپ کے ساتہہ تہا اور جسمین الوہیت کا سارا کمال مجسم ہو رہا ۔

سوم - خدائے قادر - یہہ بہی مہیر شالال حاشبز کے حقمین صادق نہین آتا - بلکہ بموجب ۸ : ۸ و ۱۰ کے صرف عمانوئیل ہی کے حقمین ہے اور یہہ وہی یسوع ہے جو کنواری سے پیدا ہوا اور زمانہ کے تمام ہونے تک ہر روز اپنے لوگونکے ساتہہ ہے جو سب کا خدا ہمیشہ مبارک ہے - متی ۲۸ : ۲۰ - طیطس ۲ : ۱۳ - و رومی ۹ : ۵ -

چہارم - ابدیت کا باپ - یہہ بہی مہیر شالال حاشبز کے حقمین صادق نہین آتا مگر عمانوئیل یسوع کے حقمین جو الفا اور اومیگا ہے - مکاشفات ۱ : ۸ -

پنجم - سلامتی کا شاہزادہ - یہہ بہی مہیر شالال حاشبز کے حقمین صادق نہین آتا کیونکہ وہ اپنے نام کے معنونکے بموجب سلامتی کا نہین بلکہ برعکس اس کے بربادی کے نشان کے لئے تہا ۔ لیکن خداوند یسوع جو عمانوئیل ہے صلح و سلامتی کے لئے ہے - افسی ۲ : ۱۴ -

پس اظہر من الشمس ہے کہ جب یشعیاہ نے کنواری کے حاملہ ہونے و عمانوئیل کے تولد کی خبر دی تو اُس سے پہلے یشعیاہ کا بیٹا شیار یاشوب موجود تہا جسے وہ آخز کے پاس اپنے ساتہہ لے گیا اور یشعیاہ کی کسی دوسری شادی کا کوئی ثبوت نہین - اور کنواری کے لفظ کا اطلاق اُس زوجہ

پر جس کی شادی ہو چکی ہو نہیں کیا جاتا۔ چہ جائیکہ اِس لفظ کا اطلاق یشعیاہ کی اُس زوجہ پر کیا جاوے جو یشعیاہ کی مقاربت سے حاملہ ہو کر شیار شوب اور پھر مہیر شالال حاشبز کو جن چکی تھی اور پھر جبکہ یہہ معمولی کارروائی تھی تو اِس مین نشان ہی کیا تھا کیونکہ یہہ تو ہمیشہ وقوع مین آتا رہتا تھا۔ اور پھر جس عمانوئیل کے تولد کی خبر یشعیاہ ۷: ۱۴ مین ہے اُسی کی الوہیت کا اقرار ۸: ۸ و ۹ و ۱۰ و ۹: ۶ مین پایا جاتا ہے۔ جو ہرگز ہرگز مہیر شالال حاشبز کے حق مین صادق نہین آسکتا پس عمانوئیل اور ہے اور مہیر شالال حاشبز دیگر پس کسی طرح یہہ دو ایک نہین ٹھہر سکتے مولوی صاحب اپنے بیجا و ناقص خیالات کے پیچھے نہ جائیے الہام کی تفسیر الہام ہی سے دریافت کیجئے دیکھو متی ۱: ۲۲ و ۲۳۔

**قولہ**۔ بنسن کہتا ہے یہہ عورت اشعیاہ کی بی بی تھی۔ بائبل متی نے کہدیا یہہ بشارت مسیح کے حق مین ہے جو کنواری سے پیدا ہوا ہے۔ متی ۱: ۱۸ سے ۲۳۔

**اقول**۔ مولوی صاحب یہہ تو بتایا ہوتا کہ بنسن کون ہے کس صدی مین تھا اور یہہ باتین اُس نے کہاں لکھی ہین۔ آیا وہ ملہم تھا جو اُس کی رائے کو آپ انجیل کی بات پر ترجیح دیتے ہین صاحب کیون مغالطہ دیتے ہین کچھ عاقبت اندیشی بھی کام مین لائیے۔ ایسی ویسی یاوہ گوئیون اور بے سند باتون سے کلام الہی کی صداقتون پر پردہ نہین پڑ سکتا۔ آپ ایک نہین دو چار سند نام اور بھی لے لیجئے کچھ مضائقہ نہین عقلمند خود پہچان لینگے۔

**قولہ**۔ اول متی نے کیا کہدیا یہہ بشارت کب اور کس مطلب پر کی گئی ہے۔ اور کہاں لگائی گئی

**اقول**۔ مقدس متی نے بتائید الہام ربانی اِس بشارت کو جو یشعیاہ نبی نے خداوند مسیح کے حق مین لکھی تھی پوری ہوئی ثابت کیا ہے کہ جس مین چون و چرا کو محض جگہ ہی نہین اور آپ کا مغالطہ دینا لاحاصل۔

**قولہ**۔ دوم پھر علمہ کا ترجمہ کنواری کیا۔ سلیمان کے امثال بنسن مین بھی لغات اور وہان اسکے معنے ایسی جوان کے ہین جو بیاہی ہو۔

**اقول**۔ یہہ محض غلط اور دہوکا ہے ہرگز ہرگز علمہ עַלְמָה کے معنے بیاہی ہوئی کے نہین اور نہ کبھی کئے گئے۔ یہہ لفظ کلام الہی مین صرف سات جگہ آیا ہے اور ہمیشہ بالغہ

کنواری کے معنے دیتا ہے نہ کہ بیاہی ہوئی کے - وہو ہذا -

۱ - پیدائیش ۲۴ : ۴۳ - تو دیکھہ کہ مین پانی کی باولی پاس کہڑا ہون اور ایسا ہو کہ جب وہ کنواری پانی بہرنے نکلے - الخ -

یہان پر جس لفظ کا ترجمہ وہ کنواری ہوا ہے - ہا علمہ הָעַלְמָה ہے -

۲ - خروج ۲ : ۸ - فرعون کی بیٹی نے اُسے کہا کہ جا وہ چہوکری گئی - الخ -

یہان جس لفظ کا ترجمہ وہ چہوکری ہوا ہے ہا علمہ הָעַלְמָה ہے -

۳ - مزمور ۶۸ : ۲۵ - اور کنواریان اُنکے درمیان - الخ -

یہان جس لفظ کا ترجمہ کنواریان ہوا ہے - علاموتہ עֲלָמוֹת ہے -

۴ - غزل الغزلات ۱ : ۳ - اس واسطے کنواریان تجہہ پر عاشق ہین -

یہان جس لفظ کا ترجمہ کنواریان ہوا ہے - علاموتہ עֲלָמוֹת ہے -

۵ - غزل الغزلات ۶ : ۸ اور بیشمار کنواریان تو ہین -

یہان جس لفظ کا ترجمہ کنواریان ہوا ہے - علاموتہ עֲלָמוֹת ہے -

۶ - امثال ۳۰ : ۱۹ - اور مرد کی روش جو کنواری کے ساتہہ ہے -

یہان جس لفظ کا ترجمہ کنواری ہوا ہے علمہ עַלְמָה ہے -

۷ - یشعیاہ ۷ : ۱۴ - باوجود اسکے خداوند آپ تمکو نشان دیگا دیکہو کنواری حاملہ ہوگی اور بیٹا جنیگی - الخ -

یہان جس لفظ کا ترجمہ کنواری ہوا ہے - ہا علمہ הָעַלְמָה ہے -

واضح ہو کہ لفظ علمہ עַלְמָה مشتق ہے مصدر عالم עָלַם سے کہ جس کے معنے ہین بالغ ہونا اور جب اس لفظ علمہ کے شروع مین حرف تعریف - ہا הָ لگ جاتا ہے تو اس کے معنے دوشیزہ یعنے خاص کنواری کے ہوتے ہین - چنانچہ بائبل مین یہہ لفظ حرف تعریف کے ساتہہ تین جگہ یعنے پیدائیش ۲۴ : ۴۳ و خروج ۲ : ۸ و یشعیاہ ۷ : ۱۴ - مین آیا ہے اور یہان اسکے معنے دوشیزہ یعنے خاص کنواری کے ہین نہ کہ بیاہی ہوئی کے - پس بائبل اور تمام لغت کی کتابونمین اس لفظ کے معنے ایسی بالغہ کنواری کے ہوئے ہین جسکی شادی

نہ ہوئی ہو۔ لہذا مولوی صاحب یا اُنکے ہم جنسون کی مغالطہ دہی سے سچائی کا پوشیدہ ہونا بالکل ناممکن ہے۔

**قولہ۔** فرہنگی ڈکشنیری مین۔ اور یونانی ترجمہ ایکویلا۔ اور تھیوڈوشن اور سمیکس مین جوان کے معنے ہین

**اقول۔** تمام لغات و ترجمون مین علمہ کے معنے بالغہ کنواری یا جوان کنواری کے ہوئے ہین لیکن مولوی صاحب لفظ جوان کے آگے کنواری لکھنا صرف مغالطہ دینے کی غرض سے چھوڑ گئے ہین۔ بلاریب یہہ مغالطے آپکے قابل افسوس ہین۔ اور بالفرض یہہ بھی مانا جاوے کہ علم کے معنے جوان کے ہین تو آپ اس پر شادی کی گئی کے معنے کس بنا پہ گھڑ کے لگلیتے ہین۔ افسوس افسوس آپنے دیدہ و دانستہ سچائی کا خون کردیا سو واضح ہے کہ زبان عبرانی مین تین لفظ ہین۔

۱۔ علمہ۔ עַלְמָה بمعنے بالغہ کنواری۔

۲۔ بتھولہ۔ בְּתוּלָה بمعنے کنواری۔

واضح رہے کہ ان دونون لفظون کے لئے یونانی مین لفظ پارتھے ناس παρθένος بمعنے دوشیزہ یعنے خاص کنواری جو مرد کو نہین جانتی ستردن کے ترجمہ و انجیل مین استعمال کیا گیاہے۔

۳۔ نعارہ۔ נַעֲרָה بمعنے جوان۔ اور یہہ لفظ کتب مقدسہ مین کبھی جوان کنواری اور کبھی بیاہی ہوئی جوان کے لئے استعمال کیا گیا ہے۔

مولوی صاحب اب وہ زمانہ نہین کہ غلط تثلیث جبراً تلوار سے منوایا جاوے۔ اور نہ وہ زمانہ ہے کہ لوگ کتاب کا نام سنکر تحقیق نہ کرین اور آمنا کہنے جائین۔ اب تو روشنی اور علم کا زمانہ ہے اور اسمین آپ جیسون کی دہوکابازی کا چلنا ناممکن۔ اور خوب یاد رکہئے کہ آجتک علمہ کے معنے بیاہی ہوئی کے نہ کبھی ہوئے ہین اور نہ ہونگے۔ اور یون تو آپکو اختیار ہے کہ جس قدر چاہین پیچریونکی پہیردہی مین پبلک کو دہوکا دین۔ مگر ایسی کارروائی سے بجز رسوائی کچھ حاصل نہوگا۔

**قولہ۔** سوم مسیح کا نام کسی نے بہی عمانوئیل نہین رکہا۔ نہ آپنے نہ آپکی مان نے اور نہ

باپ نے بلکہ فرشتے نے یہی یہی کہا کہ اس کا نام یسوع رکھنا۔

**قول** - یہاں مولوی صاحب نے پھر مغالطہ دیا ہے کیونکہ اعتراض تو محاکمہ ولادت مسیح سے نقل کرکے پیش کر دیا مگر جواب جو انفصال ولادت مسیح میں دیا گیا تھا وہ لگئے اور اسپر غور نہ کی - خیر کچھ مضایقہ نہیں آپ پھر غور کر لیجئے۔

اول - خداوند مسیح کا نام یسوع رکھا جانا اسکے عمانوئیل ہونیکو شامل کرتا ہے - کیونکہ نجات دہندہ بدون عمانوئیل یعنے خدا ہمارے ساتھہ ہونیکے نہیں ہوسکتا تھا۔

دوم - نام یسوع اس کے کام کے مطابق ہے اور عمانوئیل اس کی ذات یا سرشت کے اور انجیل سے واضح ہے کہ یسوع حقیقت میں عمانوئیل تھا یعنے وہ حقیقت جو لفظ عمانوئیل سے ثابت ہوتی ہے وہ یسوع میں عیان تھی۔

سوم - جیسے یسوع بمعنے نجات دینے والا - اور مسیح بمعنے ممسوح و مخصوص اس پر صادق آئے - ویسے ہی عمانوئیل بمعنے خدا ہمارے ساتھہ - بھی اس پر صادق آیا ہے - کیونکہ اسنے جو خدا ہے انسانیت کو اختیار کیا اور کنواری مریم میں سے جسم کو لیا اور مجسم ہوا - اس لئے مسیح حقیقی طور سے خدا ہمارے ساتھہ ہے۔

چہارم - عمانوئیل עמנואל مرکب لفظ ہے - عم עם - اور - نو נו - اور - ایل אל سے اور لفظ עם مصدر عامم עמם سے ہے - بمعنے - ساتھہ - اور لفظ נו ضمیر جمع متکلم کی ہے بمعنے ہمارے اور لفظ אל مصدر اول אול سے ہے - بمعنے اللہ اور اسلئے عمانوئیل کے معنے ہیں - ہمارے ساتھہ اللہ - اور یہہ ان مسلسل پیشین گوئیوں سے جو خداوند کے تجسم کے باب میں ہوئیں بخوبی ثابت ہوتا ہے کہ خداوند یسوع کے سوا اور کوئی عمانوئیل بمعنے خدا ہمارے ساتھہ - کا مصداق نہیں - وہو ہذا۔

۱ - پیدائش ۳: ۱۵ - اور میں تیرے اور عورت کی اور تیری نسل اور عورت کی نسل کے درمیان دشمنی ڈالونگا - الخ۔

ظاہر ہے کہ عورت کی نسل وہی خداوند یسوع ہے جو مریم بتول سے پیدا ہوا - متی ۱: ۲۳ و ۲۵۔

۲ - یرمیاہ ۲۳: ۵ و ۶ - دیکھو وہ دن آتے ہیں خداوند کہتا ہے کہ میں داؤد کے لئے صداقت کی

ایک شاخ نکالونگا اور ایک بادشاہ بادشاہی کرے گا۔ اور اقبال مند ہوگا اور عدالت و صداقت
زمین پر کرے گا اسکے دنون مین ہوداہ نجات پاویگا۔ اور اسرائیل سلامتی سے سکونت کرے گا اور
اُس کا نام یہہ رکہا جائیگا خداوند ہماری صداقت۔

یہان جس لفظ کا ترجمہ خداوند ہماری صداقت۔ ہوا ہے وہ عبرانی مین۔ یہواہ صدقنو יהוה צדקנו
ہے جو اسم ذات خدا تعالے کا ہے۔ اور یہہ وہی ابدی بادشاہ شیطان کے سر کو کچلنیوالا ہے
جو داود کے خاندان مین سے بموجب یشعیاہ۔ ۱۱:۱ ادم۔ شاخ کی طرح پہوٹ نکلا یہی مریم متبولہ
کا موعود فرزند یسوع ناصری ہے۔

۳۔ یرمیاہ۔ ۳۱:۲۲۔ اے برگشتہ کنواری (یعنے اُمت اسرائیل) تو کب تک ڈ ودلہ رہیگی کیونکہ
خداوند زمین پر ایک نئی شئے پیدا کرتا کہ عورت مرد کو گہیرے گی۔

یہانپر جس ایک نئی شئے کے پیدا ہونیکا ذکر ہے وہ اس لئے نئی شئے ہے جو کبہی وقوع مین نہ
آئی تہی یعنے الوہیت و انسانیت کا عجیب اجتماع ایک ہی شخص یسوع مین۔ چنانچہ ایسی نئی شئے
کا پیدا ہونا بہی نہائیت ہی عجیب ہے کہ وہ عورت جو مرد سے ناواقف تہی یعنے مریم متبولہ کے
شکم سے بقدرت الہی مرد یسوع کا تولد ہوتا ہے جو حقیقت مین ایک نئی شئے عمانوئیل
یعنے خدا ہمارے ساتہہ ہے۔

۴۔ یشعیاہ۔ ۷:۱۴۔ باوجود اسکے خداوند آپ تمکو ایک نشان دیگا۔ دیکہو کنواری حاملہ ہوگی
اور بیٹا جنیگی اور اس کا نام عمانوئیل رکہیگی۔

پہر دیکہو متی ۱:۲۲ و ۲۳۔ یہہ سب کچہ ہوا جو خداوند نے نبی کی معرفت کہا تہا پورا ہو کہ دیکہو ایک
کنواری حاملہ ہوگی اور بیٹا جنیگی اور اُس کا نام عمانوئیل رکہینگے۔ الخ۔

یہان سے ظاہر ہے کہ جو عورت کی نسل ہو کر شیطان کا سر کچلنیوالا بادشاہ عظیم آنیوالا تہا وہ
خداوند ہماری صداقت اور بالکل ایک نئی شئے کنواری کا بیٹا عمانوئیل یعنے خدا ہمارے ساتہہ
وہی خداوند یسوع ہے کہ جس کا نام عمانوئیل رکہا گیا کیونکہ متی ۱:۲۲ مین ہے کہ وہ یہہ سب کچہہ ہوا
جو خداوند نے نبی کی معرفت کہا تہا کہ یعنے خداوند یسوع کنواری مریم سے پیدا ہوا اور اُس کا نام نہ
صرف یسوع بلکہ عمانوئیل بہی رکہا گیا۔

۵۔ یشعیاہ ۔ ۸ : ۸ ۔ اور اُس کے پرونکے پہلاؤ سے تیری سرزمین کی ساری عرض اے عمانوئیل ڈھنپ جائے گی۔

یہان نبی عمانوئیل کے حضور فریاد و دعا کرتا ہے اور یہہ وہی عمانوئیل ہے جو کنواری سے پیدا ہونیوالا تہا یعنے خداوند یسوع جو خدا و انسان بہی ہے۔ اور ممکن نہین کہ نبی کسی ایسے شخص کے حضور فریاد و دعا کرے جو حقیقت مین خدا نہو۔ پس ظاہر ہے کہ نام عمانوئیل خداوند یسوع کی ذات و سرشت کے مطابق صرف اُسی ہی کی نسبت صادق آتا ہے۔ جو عمانوئیل یعنے خدا ہمارے ساتہہ ہے۔

۶۔ یشعیاہ ۔ ۸ : ۱۰ ۔ تم منصوبہ باندہو پر وہ باطل ہوگا۔ حکم سناؤ پر وہ نہ ٹہریگا کہ خدا ہمارے ساتہہ ہے۔

یہان جس لفظ کا ترجمہ۔ خدا ہمارے ساتہہ ہوا ہے وہ عبرانی مین عمانوئیل ہے جو کنواری سے پیدا ہونیوالا تہا۔ یہان نبی اُس کو قادر مطلق خدا مانکر تمام لشکر کشون و بادشاہون کو کہتا ہے کہ جبکہ عمانوئیل یعنے خدائے قادر ہمارے ساتہہ ہے تو تمکو کیا طاقت ہے کہ تم ہمارے برخلاف کچہہ کر سکو یہہ وہ عمانوئیل ہے جو مغرورون کو اُنکے دلون کے وہم مین پریشان کرتا اور قدرت والون کو تخت سے گرا کر غریبونکو بلند کرتا ہے۔ پس عمانوئیل صرف خداوند یسوع ہی کی نسبت صادق آیا ہے کہ جسمین الہی و انسانی دونون ذاتین موجود ہین اور وہی ہمارا نجات دہندہ خدا ہمارے ساتہہ ہے۔

۷۔ یشعیاہ ۔ ۹ ۔ ۶ : ۹ ۔ اور ہمکو ایک بیٹا بخشا گیا اور سلطنت اُسکے کاندہے پر ہوگی اور وہ اس نام سے کہلاتا ہے ۔ عجیب ۔ مشیر ۔ خدائے قادر ۔ ابدیت کا باپ سلامتی کا شاہزادہ اب جائے غور ہے کہ عورت کی نسل عجیب شئے ہیو واحد نیز کنواری کا فرزند عمانوئیل جو خدا کا بیٹا ہے یوحنا ۳ : ۱۶ ۔ اُس کے یہان پانچ نام بتائے گئے ہین ۔

اول ۔ عجیب ۔ یہہ ایک نئی شئے ہے کہ جس مین الوہیت و انسانیت موجود ہے اور پیدائش کی نسبت بہی عجیب ہے کیونکہ عام انسانون کی طرح نہین بلکہ کنواری سے اسکی پیدائش ہے ۔

دوم۔ مشیر۔ یہہ وہی شخص ہے جو خدا کا صلاح کار ہے پیدائش ۱: ۲۶۔ پس کس کی عقل خدا کی عقل کے برابر ہے جو خدا کا صلاح کار ہو لہذا حقیقت میں یہہ وہی اقنوم ابن ہے جو ازل میں باپ کے ساتھہ تھا۔ یعنے عمانوئیل یسوع جو نجات دہندہ خدا ہمارے ساتھہ ہے۔

سوم۔ خدائے قادر۔ جائے غور ہے کہ یہہ نام کسی مخلوق کا جو صرف انسان ہی ہو نہیں ہو سکتا لیکن یہاں دیکھو اُس خدا کے بیٹے کا نام جو کنواری سے پیدا ہونیوالا عمانوئیل تھا۔ خدائے قادر پکارا جاتا ہے نیز دیکھو یشعیاہ ۹: ۶ و ۶۰: ۱۶ و ۶۳: ۱۶۔ ذکریہ ۲: ۱۰ سے ۱۳ و ۹: ۹ و یشعیاہ ۶۱: ۱ سے ۳ و لوقا ۴: ۱۶ سے ۲۲ و طیطس ۲: ۱۳ سے مکاشفات ۱: ۸ و ۴: ۸ و ۱۱: ۱۷ و ۱۶: ۷ و ۱۹: ۶ و ۱۵ و ۱۶ و متی ۱۱: ۲۷ و ۲۸: ۱۸ و یوحنا ۵: ۲۲ و ۲۳ و ۲۷۔ دانیل ۷: ۱۳ و ۱۴ و فلپی ۲: ۱۱

قربان اے عمانوئیل یسوع تیرے نام پر کہ تو ہی خدائے قادر۔ اور سب پر غالب ہے۔

چہارم۔ ابدیت کا باپ۔ یہہ وہی یسوع ہے جو الفا اور اومیگا اور اوّل و آخر اور قیامت و زندگی ہے۔ مکاشفات ۱: ۸ و ۲۲: ۱۳ و یوحنا ۱۱: ۲۵ و ۱ یوحنا ۵: ۲۰۔

پنجم۔ سلامتی کا شاہزادہ۔ یہہ ہمارا نجات دہندہ عمانوئیل یسوع ہے۔ کہ جسکے فرمان سے مردے زندہ ہوتے۔ اور بیمار شفا پاتے جو برباد کرنے کو نہیں بلکہ بچانیکو آیا۔ اور ہماری صلح کہلاتا ہے افسی ۲: ۱۴ لوقا ۹: ۵۶ و رومی ۵: ۱ قلسی ۱: ۲۰۔

---

۸۔ ذکریہ ۲: ۱۰ و ۱۱۔ اے صیہون کی بیٹی تو گا اور خوشی کر کیونکہ دیکھہ میں آؤنگا اور تیرے درمیان سکونت کرونگا خداوند فرماتا ہے۔ اور اُسی دن بہتیری قومیں خداوند سے میل کرینگی اور وے میرے لوگ ہونگے۔ اور میں تیرے بیچ میں رہونگا۔ اور تو جانیگا کہ رب الافواج نے مجھے تجھہ پاس بھیجا ہے۔ نیز دیکھو یشعیاہ ۳۵: ۴۔

پس اظہر من الشمس ہے کہ آنیوالا اور کلیسیا کے درمیان سکونت کرنیوالا عمانوئیل خود خدا ہی ہے جیسا کہ اُوپر کے بیان سے ثابت ہو چکا۔ اور انجیل جلیل سے بھی ثابت ہوتا ہے کہ وہ آنیوالا خدا عمانوئیل خداوند یسوع ہے۔ وہو ہذا۔

---

۹۔ یوحنا ۱: ۱ و ۲ و ۳ و ۱۴۔ ابتدا میں کلام تھا اور کلام خدا کے ساتھہ تھا۔ اور کلام خدا تھا۔ یہی ابتدا میں خدا کے ساتھہ تھا۔ سب چیزیں اُس سے موجود ہوئیں اور کوئی چیز موجود نہ تھی جو بغیر

اُس کے ہوئی۔ اور کلام مجسم ہوا اور وہ فضل اور راستی سے پہر پور اہو کے ہمارے درمیان رہا اور ہمنے اُس کا ایسا جلال دیکہا جیسا باپ کے اکلوتے کا جلال۔

پس ظاہر ہے کہ وہ آنیوالا خدا جو کلیسیا کے درمیان سکونت کرنیوالا تہا وہ خداوند یسوع ہے وہی کنواری سے پیدا ہوا اور وہی عمانوئیل ہے۔

۱۰۔ مکاشفات - ۲۱: ۳ - اور مین نے ایک بڑی آواز یہہ کہتی ہوئی آسمان سے سنی کہ دیکہہ خدا کا خیمہ آدمیون کے ساتہہ سکونت کریگا اور وہ اُس کے لوگ ہونگے اور خدا ان کا خدا آپ اُنکے ساتہہ رہیگا۔

یہان قرینہ کو دیکہئے کیا یہہ وہی عمانوئیل یسوع ہے کہ نہین تو پہر اُس کے عمانوئیل ہونے مین کیا شک ہوسکتا ہے۔

۱۱۔ مکاشفات ۳: ۲۰ دیکہہ مین دروازے پہ کہڑا ہون اور کٹکٹہاتا ہون اگر کوئی میری آواز سُنے اور دروازہ کہولے تو مین اُس پاس اندر آؤنگا۔ الخ۔

یہان وہی عمانوئیل مسیح ہر ایک کے دل کے دروازے پر کہڑا کہٹکہٹاتا ہے جو اُس کو قبول کرے وہ اُس کے ساتہہ رہنیکو تیار ہے۔ پس خداوند یسوع ہی عمانوئیل ہے جو ہر ایک کے ساتہہ اور ہر زمانہ مین رہتا ہے۔

۱۲۔ متی ۲۸: ۲۰ - اور دیکہو مین زمانہ کے تمام ہونے تک ہر روز تمہارے ساتہہ ہون۔ آمین۔

اب جائے غور ہے کہ یہہ کیونکر ممکن ہے کہ ایک شخص بذات ہزارہا برسون تک کڑوڑون آدمیون کے کہ جتنے اس دنیا مین پیدا ہوتے اور مرتے ہین دنیا کے آخر تک ساتہہ رہے اور پہر ہی عمانوئیل خدائے حاضر و ناظر نہو۔ پس کیا خداوند یسوع نے یہان اپنے تئین عمانوئیل قرار نہین دیا۔ ضرور اس سے وہ عمانوئیل کے نام کو اپنے پہ صادق لایا ہے۔ ذرا عمانوئیل کے معنے پر پہر سوچئے۔

۱۳۔ یوحنا ۳: ۱۳۔ اور کوئی آسمان پہ نہین گیا سوا اُس شخص کے جو آسمان پر سے اوترا یعنے ابن آدم جو آسمان پہ ہے۔

قابل لحاظ ہے کہ یہہ کون ہے جو آسمان پہ سے آیا کہ آدمیون کے ساتہہ رہے کیا یہہ وہی عمانوئیل یسوع نہین جو باوجود آدمیون مین سکونت کرنے کے پہر ہی آسمان پر ہے۔

۱۴- اعمال ۲۳: ۱۱- اور اُسی رات خداوند نے اُس کے پاس آکے کہا- الخ-
یہان خداوند مقدس پولوس کے ساتھہ ہے -
۱۵- اعمال ۲۷: ۲۳- کیونکہ خدا جسکا مین ہون اور جسکی بندگی کرتا ہون اُس کا فرشتہ اسی رات میرے پاس آیا اور کہا-
واضح رہے کہ یہہ وہی یہواہ کا فرشتہ ہے جو یہواہ اور اُس کی حضوری بھی کہلاتا ہے- دیکھو پیدائش ۱۶: ۲ و ۲۷ و ۳۱: ۱۳ و ۴۸: ۱۶ و خروج ۲۳: ۲۰ و ۲۱ و ۳۳: ۱۴ و ۱۵ و ہوسیع ۱۲: ۴ و ۵ و ذکریہ ۱: ۸ سے ۱۱ و ملاکی ۳: ۱-
۱۶- ۲ تمطاؤس ۴: ۱۷- پر خداوند میرے ساتھہ رہا اور اُسنے مجھے طاقت بخشی- الخ-
یہانپر خداوند سے یسوع ہی مراد ہے دیکھو ۱ تمطاوس ۱: ۱۲ حقًّا و حقیقتًا یہان اُس کے عانوئیل ہونیکا اقرار ہے-
۱۷- فلپی ۴: ۹- اور جو کچھہ تم نے مجھسے سیکھا اور قبول کیا اور سنا اور دیکھا اُسپر عمل کرو تب خدا جو صلح کا بانی ہے تمہارے ساتھہ رہیگا-
ظاہر ہے کہ خداوند یسوع اپنے بندہ گانونکے ساتھہ رہتا ہے اور اِس لئے اس کا مبارک نام عانوئیل ہے- نیز دیکھو یوحنا ۱۶: ۳۳ و اعمال ۱۰: ۳۶ و رومی ۵: ۱ و قرنتی ۵: ۱۸ سے ۲۱ و افسی ۲: ۱۴ سے ۱۷ و قلسی ۱: ۲۰-
پس بموجب متی ۱: ۲۲ و ۲۳- اُس کا نام عانوئیل رکھا جا چکا اور خداوند یسوع ہی اسکا مصداق ثابت ہو چکا ہے- اور یہہ بشارت خداوند یسوع کے حق مین پوری ہو چکی جو الہام کی گواہی سے ثابت ہے لہذا اسپر ناحق اعتراض کر کے اسکا انکار کرنا گویا چاند پر خاک ڈالنا اور آفتاب بنصف النہار کا انکار کرنا ہے اور بس-
**قولہ** - چہارم- اگر علمہ کے معنے کنواری لین تو بھی مسیح پر چسپان نہین- مسیح حسب اقوال اناجیل ابن یوسف ہین- متی ۱۳ باب ۵۵- یوحنا ۶ باب ۴۲ و ۱ باب ۴۵- لوقا ۴ باب ۲۲ و ۴۱ و ۴۸-
**اقول**- یہان آپکی اگر مگر کی گنجائش نہین اور علمہ کے معنے خاص کنواری ثبوت کو

پہنچ چکے ہین - اور کنواری کے معنے مسیح پر چسپان چہ معنے دارد یہہ تعصب کے سبب
بہکے ہوئے بول رہے ہو - ذرا ہوش سنبھالو -

دوم یہہ جو فرمایا کہ مسیح حسب اقوال انجیل ابن یوسف ہین - یہان سے ہی ظاہر ہے کہ تعصب
کے سبب آپنے اپنی آنکھو نپر پٹی باندھ لی ہے کہ جسکے سبب وہ آیات تو جناب کو نظر آتین کہ جنمین
یوسف خداوند مسیح کا باپ کہلایا مگر وہ آیات دکھلائی نہ دین جو یوسف کو اُس کا حقیقی باپ
ہونے سے برطرف کرتی ہین - اگر اب کچھہ بصارت باقی ہے تو ذیل کی آیات کو دیکھکر وہم بیجا
اور مغالطہ بے بنیاد سے باز آئیے -

۱- متی ۱: ۱۸ و ۱۹ - اب یسوع مسیح کی پیدائش یون ہوئی کہ جب اُس کی ما مریم کی منگنی یوسف
کے ساتھہ ہوئی تو اُنکے اکٹھے آنے سے (یعنے ہم بستر ہونے سے) پہلے وہ روح القدس سے
حاملہ پائی گئی - تب اس کے شوہر یوسف نے جو راستباز تھا اور نہ چاہا کہ اسے تشہیر کرے
ارادہ کیا کہ اُسے چپکے سے چھوڑ دے -

اب غور کیجیے کہ اگر وہ حمل یوسف ہی سے تھا تو وہ اِس سبب چھوڑنیکے درپے کیون
پڑا - پس ظاہر ہے کہ وہ حمل اُنکی مقاربت سے نہ تھا - اور اس لئے یوسف خداوند مسیح کا
حقیقی باپ نہین ہو سکتا -

۲- لوقا ۱: ۲۶ سے ۳۸ - اور چھٹے مہینے جبرائیل فرشتہ خدا کی طرف سے جلیل کے ایک شہر
مین جس کا نام ناصرت تھا بھیجا گیا - ایک کنواری کے پاس جسکی یوسف نام ایک مرد سے جو
داؤد کے گھرانے سے تھا منگنی ہوئی تھی اور اُس کنواری کا نام مریم تھا - اُس فرشتے نے
اُس پاس اندر آکے کہا کہ اے پسندیدہ سلام خداوند تیرے ساتھہ تو عورتون مین مبارک
ہے - پر وہ اُسے دیکھکر اُس کی بات سے گھبرائی اور سوچنے لگی کہ یہہ کیسا سلام ہے - تب فرشتے
نے اُس سے کہا کہ اے مریم مت ڈر کہ تو نے خدا کے حضور فضل پایا - اور دیکھہ تو حاملہ ہوگی
اور بیٹا جنیگی اور اُس کا نام یسوع رکھیگی - وہ بزرگ ہوگا - اور خدا تعالے کا بیٹا کہلاویگا اور
خداوند خدا اُسے اُس کے باپ داؤد کا تخت اُسے دے گا - اور وہ سدا یعقوب کے گھرانے
کی بادشاہت کرے گا اور اُس کی بادشاہت آخر نہ ہوگی - تب مریم نے فرشتے سے

کہاکہ یہہ کیون کر ہوگا جس حال مین مین مرد کو نہین جانتی - (یہانپر مریم کا قول قابل غور ہے کہ جس سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ فی الحقیقت کنواری تھی) فرشتے نے جواب مین اُس سے کہاکہ روح قدس تجہہ پر اوترے گی اور خدا تعالے کی قدرت کا سایہ تجہہ پہ ہوگا اس سبب سے وہ قدوس جو پیدا ہوگا خدا کا بیٹا کہلائیگا - الخ - (یہہ جواب فرشتے کا بہی قابل لحاظ ہے کیونکہ فرشتے نے یہہ نہین کہاکہ تو یوسف سے حاملہ ہوگی بلکہ یہہ کہا کہ روح قدس تجہہ پہ اوترے گی اور خدا تعالے کی قدرت کا سایہ تجہہ پہ ہوگا -)

اب فرمائیے کہ یوسف کس طرح سے خداوند یسوع کا حقیقی باپ ٹہر سکتا ہے کیون کہ انجیل تو آپ کی وہم بیجا کے برعکس صرف قدرت الہی سے مریم کا حمل اُنکے اکٹھے آنے سے پہلے بتا رہی ہے پہر وہ یوسف کا حقیقی بیٹا کس طرح سے ٹہرا -

۳ لوقا ۳: ۲۳ - اور یسوع آپ برس تیس ایک کا ہو احب شروع کیا اور جیسا گمان تہا وہ یوسف کا بیٹا تہا - الخ -

یہان لفظ گمان تہا پر غور کرین - کیون کہ عوام جو حقیقت سے ناواقف تہے وہ اُس کو یوسف کا بیٹا کہتے تہے ورالا یوسف خداوند کا حقیقی باپ نہ تہا بلکہ عوام کے گمان کے بموجب مجازی باپ کہلاتا تہا اور مزید تحقیق کے لئے کتاب الفضال ولادت مسیح کو پڑہئے -

**قولہ** - پس اناجیل سے صاف واضح ہے کہ مسیح ابن انسان تہے تبہی مین خود نسب نامے مین مسیح کو ابن داود کہا ہے -

**اقول** - خداوند مسیح کو ابن آدم - ابن ابراہیم - ابن داؤد نسب نامو نمین اس لئے کہا گیا ہے کہ وہ پیشین گویان جو خداوند مسیح کے حقمین مسلسل کی گئی تہین اور انمین صاف بتایا گیا تہا کہ آئیوالا خدا تعالے کس خاندان مین سے مجسم ہوکر آویگا یعنے جو جسم وہ اختیار کرے گا وہ کس خاندان سے ہوگا - کیون کہ نسب نامون سے یہہ نہین پایا جاتا کہ وہ آدم یا ابراہیم یا داؤد کے نطفے سے ہوگا - بلکہ نسب نامے صرف خاندان بتاکر پیشین گوئیونکی تکمیل ہی کو ظاہر کرنے کے لئے لکہے گئے تاکہ ظاہر ہو کہ جو وعدے خدا نے کئے تہے وہ اسی یسوع ناصری کے حقمین پورے ہوگئے ہین - وہو ہذا -

۱- خداوند یسوع نے اپنے تئین ابن آدم اس لئے بتایا تاکہ ظاہر کرے کہ وہ پیشین گوئی جو دانیل ۷: ۱۳ و ۱۴ مین تھی وہ خداوند یسوع کے حقین ہے -

۲- خداوند ابن ابرہام اس لئے کہا گیا کہ وہ وعدہ جو ابراہیم - اسحاق - اور یعقوب سے کیا گیا تھا کہ دنیا کے تمام گھرانے تجھ سے اور تیری نسل سے برکت پاوینگے - اور یہوداہ مین سے شیلو آویگا یہ سب وعدے خداوند یسوع ہی کے حقین تھے اور پورے ہوئے - دیکھو - پیدائش ۱۲: ۳ و ۱۸: ۱۸ و ۲۲: ۱۸ - مزمور ۷۲: ۱۷ - مقابلہ کرو - اعمال ۳: ۲۵ و ۲۶ و گلاتی ۳: ۱۶ سے - اور پیدائش ۲۱: ۱۲ و ۲۶: ۴ - کو مقابلہ کرو رومی ۹: ۷ و ۸ و عبرانی ۱۱: ۱۹ سے اور پیدائش ۴۹: ۱۰ و ۴۹: ۸ سے ۱۲ و یسعیاہ - ۱۱: ۱ و ۱۰ و ۴: ۱۱ کو مقابلہ کرو - اعمال ۱۳: ۲۲ و ۲۳ - سے -

۳- اور ابن داؤد کی بابت متی ۲۲: ۴۱ سے ۴۶ تک ہے - جب فریسی جمع تھے یسوع نے اُن سے پوچھا کہ مسیح کے حقین تمہارا کیا گمان ہے وہ کس کا بیٹا ہے وہ بولے داؤد کا اُس نے اُن سے کہا پھر داؤد روح سے کیونکر اُسے خداوند کہتا ہے کہ خداوند نے میرے خداوند کو کہا کہ جبتک مین تیرے دشمنون کو تیرے پاؤن کی چوکی نہ کرون تو میرے دہنے بیٹھہ پس جب داؤد اوس کو خداوند کہتا ہے تو وہ اُس کا بیٹا کیون کر ٹھہرا - الخ - نیز دیکھو مرقس ۱۲: ۳۵ سے ۳۷ لوقا ۲۰: ۴۱ سے ۴۴ - مزمور ۱۱۰: ۱ -

پس ظاہر ہے کہ خداوند یسوع جو ابن داؤد کہلاتا ہے وہی داؤد کا خداوند بھی ہے - اور ابن داؤد اس لئے کہلاتا ہے کہ اُس نے مریم بتولہ مین سے جو داؤد کے خاندان سے تھی ایک جسم کو اختیار کیا اور مجسم ہوا - اور نہ اس سبب سے کہ وہ داؤد کے نطفے سے تھا - اور ایسا ہی وہ ابن یوسف بھی کہلایا - لہذا یہہ مغالطہ دہی آپکی بھی بیہودہ و بیوچ نکلی - مزید تحقیق کیلئے دیکھو الفضال ولادت مسیح دفعہ ۲ تمام -

**قولہ** - گر یہہ عذر تراشا جاوے کہ نسب نامہ بلحاظ صدیقہ مریم کے ہے تو اوس پر یہہ اعتراض ہے کہ یہودی شرع مین نسل کا سلسلہ عورت کی طرف سے قایم نہین ہو سکتا اور نسب نامہ مین مریم کا نام بھی نہین -

**اقول** - انجیل جلیل مین دو نسب نامے موجود ہین - ایک مقدس متی کی انجیل مین - یہہ یوسف کا ہے - دوسرا مقدس لوقا کی انجیل مین - یہہ مریم بتولہ کا ہے - جو کہ نسب نامون مین عورت کے نام کا داخل ہونا یہودیون مین رایج نہ تہا اس لئے بموجب رواج گنتی ۲۷ و ۳۶ - ابواب کے بجائے مریم لوقا نے یوسف کا نام درج کیا ہے اور یہہ کوئی وجہہ نہیں کہ نسب نامہ مین یوسف کا نام آنے سے وہ حقیقی باپ خداوند مسیح کا تصور کیا جاوے کیونکہ ایسے کئی نام نسب نامون مین موجود ہین اور وہ باپ بھی کہلاتے مگر حقیقی باپ نہ تھے جیسا کہ قبل ازین ثابت کیا گیا ہے جو بسبب شرعی و مجازی باپ ہونیکے باپ لکھے گئے - یا بسبب داماد ہونے کی حیثیت کے وہ بیٹے قرار دیئے گئے - سو ویسا ہی بجائے مریم کے یوسف کا نام داخل نسب نامہ کیا گیا ہے - اور یہہ جو فرمایا کہ یہودی شرع مین نسل کا سلسلہ عورت کی طرف سے قائم نہین ہو سکتا اس کی بابت یہہ گذارش ہے کہ یہہ نسل کا سلسلہ عورت کی طرف بموجب پیدائش ۳ : ۱۵ یشعیاہ ۷ : ۱۴ کے منسوب و قائم ہے - اور بس -

**قولہ** - اور یوسف نے کبھی باپ ہونے سے انکار نہین کیا یہہ کلام صرف انجیلی مذاق ہے -

**اقول** - اگر یوسف نے بقول جناب انکار نہین کیا تو ہم پوچھتے ہین کہ اُس نے باپ ہونے کا اقرار کب کیا ہے - واہ صاحب آپکی معلومات پر آفرین - سنئے یوسف نے باپ ہونے سے صاف انکار کیا ہے - دیکھو متی ۱ : ۱۸ و ۱۹ - اب یسوع مسیح کی پیدائش یون ہوئی کہ جب اُس کی ماں مریم کی منگنی یوسف کے ساتہہ ہوئی تو اُنکے اکٹھے آنے سے پہلے وہ روح قدس سے حاملہ پائی گئی - تب اُس کے شوہر یوسف نے جو راستباز تہا اور نہ چاہا کہ اُسے تشہیر کرے ارادہ کیا کہ اُسے چپکے سے چھوڑ دے -

اب فرمائے کہ یوسف کو باپ ہونے سے انکار ہے کہ نہین اگر انکار نہین تہا اور مریم یوسف سے حاملہ تہی تو یوسف چھوڑنے کے تردد مین کیون پڑا - افسوس کہ تعصب نے آپکی عقل و بصارت کو کہو دیا -

**قولہ** - خلاصہ متی نے اشعیاہ کی کتاب سے ایک بشارت مسیح کے نکالی - الخ -

**اقول** - صاحب ایک بشارت نہین بلکہ بیرہ بشارتین مقدس متی نے یشعیاہ نبی کی کتاب

سے پیشین کی ہین اور وہ سب کے سب خداوند مسیح کے حقمین صادق آکر پوری ہو چکی ہین اور وہ یہہ ہین۔

| نمبر شمار | خلاصہ مضمون بشارت | بشارت | پوری ہوئی |
|---|---|---|---|
| ۱ | وہ کنواری سے پیدا ہوگا | یشعیاہ - ۷ : ۱۴ | متی - ۱ : ۱۸ و ۲۲ و ۲۳ |
| ۲ | یوحنا اُس کے آگے منادی کریگا | ،، - ۴۰ : ۳ | ،، - ۳ : ۱ و ۳ |
| ۳ | وہ روح قدس سے ممسوح ہوگا | ،، - ۱۱ : ۲ و ۶۱ : ۱ | ،، - ۳ : ۱۶ |
| ۴ | وہ ناصری کہلائیگا | ،، - ۱۱ : ۱ | ،، - ۲ : ۲۳ |
| ۵ | اُسکی منادی کا شروع جلیل سے ہوگا | ،، - ۹ : ۱ و ۲ | ،، ۴ : ۱۲ سے ۱۶ و ۲۳ |
| ۶ | وہ حلیم و بے فخر ہوگا | ،، - ۴۲ : ۲ | ،، - ۱۲ : ۱۵ و ۱۶ و ۱۹ |
| ۷ | وہ رحیم و شفیق و بے فخر ہوگا | ،، - ۴۰ : ۱۱ و ۴۲ : ۳ | ،، - ۱۲ : ۱۵ |
| ۸ | وہ اوروں کے دُکھہ آپ اوٹھائیگا | ،، - ۵۳ : ۴ سے ۶ و ۲ | ،، - ۸ : ۱۷ |
| ۹ | وہ معجزے دکھلائیگا | ،، - ۳۵ : ۵ و ۶ | ،، - ۱۱ : ۴ سے ۶ |
| ۱۰ | وہ بڑا صابر ہوگا | ،، - ۵۳ : ۷ | ،، - ۲۶ : ۶۲ و ۶۳ و ۲۷ : ۱۲ سے ۱۴ |
| ۱۱ | وہ اپنی جان دیگا | ،، - ۵۳ : ۱۲ | ،، - ۲۷ : ۵۰ |
| ۱۲ | وہ مرنے کے بعد دولتمندوں کے ساتھہ مدفون ہوگا | ،، - ۵۳ : ۹ | ،، - ۲۷ : ۵۷ سے ۶۰ |
| ۱۳ | غیر قومین اُسکیطرف رجوع کرینگی | ،، - ۱۱ : ۱۰ و ۴۲ : ۱ | ،، - ۱۲ : ۱۷ و ۲۱ |

آپکی باقی باتون کا جواب قبل ازین دیا جاچکا ہے۔ اور بخوبی ثابت کیا گیا ہے کہ یہہ سب آپکے مغالطے ہین اور رفتاً و حقیقتاً یشعیاہ ۷ : ۱۴ کی پیشین گوئی خداوند مسیح کے حقمین واضح طور پر پوری ہو چکی ہے۔ اور آپکے ایسے ویسے مغالطون سے حقیقتون و صداقتونکا پوشیدہ ہونا بالکل ناممکن ہے۔ پس آپکے یہہ مغالطے انجیل جلیل کو غیر الہامی نہین ٹھہرا سکتے بلکہ وہ خود جناب ہی کی وقعت کو کہو رہے ہین۔

پس مولوی صاحب کے ان مغالطون و بیجا اعتراضون سے یہہ بھی ثابت ہے کہ مولویصاحب نے بتقلید نیچریون کے نہ صرف بائبل مقدس کی بڑی صداقتون و قدرت خدا کا انکار کیا۔

بلکہ قرآن کا بہی - جو پیارے عیسیٰ کی پیدائش کو مثل آدم کے اعجازی و قدرت الہی کے سبب صرف کنواری ہی سے پیدا ہونا بتاتا ہے انکار پایا جاتا ہے - اور وہ آیات قرآنی یہہ ہین - دیکہو سورہ عمران ۵ رکوع ۵۱۸ و ۷۸ و سورہ مریم ۲ رکوع ۱۶ سے ۳۵ و سورہ عمران ۶ رکوع ۸ ۵ و سورہ مومنون ۳ رکوع ۵۲ و سورہ تحریم ۲ رکوع ۱۲ و سورہ انبیا ۶ رکوع ۹۱ و سورہ نسا ۴۴ رکوع ۱۵۵ -

اور طرفہ یہہ کہ مولوی صاحب کے خیالی نیچر کی ٹانگ آدم و حوا کی پیدائش نے بالکل توڑ کر خدا کو نیچر پر قادر ثابت کیا ہوا ہے -

اور تعجب تو یہہ ہے کہ باوجود یسے دیسے کفر توڑنے اور قرآن کی اس آئیت یعنے سورہ نسا ۴۴ رکوع ۱۵۵ - وَبِكُفْرِهِمْ وَقَوْلِهِمْ عَلَىٰ مَرْيَمَ بُهْتَانًا عَظِيمًا - اور بسبب کفران کے کے اور کہنے انکے کے اوپر مریم کے بہتان بڑا کو اپنے حقیقت صادق کرکے پہر بہی مولوی صاحب محمدی و قرآن کے ماننے والے بنے بیٹہے ہین - نعوذ باللہ من ھذا الایمان والبہتان -

# دوسری بشارت

جسپر مولوی صاحب نے اعتراض کئے

میکہ ۵: ۲ - پر اے بیت الحم افراتاہ ہر چند کہ تو یہوداہ کے ہزاروں مین شامل ہونے کے لئے چہوٹا ہے تو بہی تجہہ مین سے وہ شخص نکل کے مجہہ پاس آویگا جو اسرائیل مین حاکم ہوگا اور اُس کا نکلنا قدیم سے ایام الازل سے ہے -

مولوی صاحب کی کتاب کے دوسرے حصے کا

صفحہ ۱۱ - سطر ۶ سے ۹ تک

سطور مذکورہ مین جو مولوی صاحب نے بحوالہ میکہ ۵: ۲ کے لکہا ہے وہ ترجمہ نہین مگر انکے عندیہ کا خلاصہ اور بیجا حمیت کا ظہور - لیکن ترجمہ اِس آیت کا وہی ہے جو ہمنے اوپر لکہہ دیا ناظرین بائبل مین خود دیکہہ لین -

صفحہ ۱۱ سطر ۱۰

**قولہ** - متی ۲: ۳ سے ۶ - مین کہا یہہ بشارت مسیح کے حقمین ہے -

**اقول** - مقدس متی نے جوکچھ لکہا وہ الہام سے لکہا اور بیشک یہہ بشارت خداوند مسیح کے حق مین پوری ہوئی ہے - اپنے مغالطہ دہی کی غرض سے میکہ ۵: ۲ کو تو اپنے عندیہ کے بموجب من گہڑت ترجمہ کرکے پیش کیا - لیکن ۳ - آیت کو چھوڑ گئے کہ جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہہ بشارت خداوند مسیح کے حقمین ہے - اب ۳ - آیت کو بھی دیکہہ لیجئے ''وہ تسپر بہی وہ اُنہین چہوڑ دیگا اُس وقت تک کہ وہ جو جننے کا درد کہانے پہ ہے جن چکے'' الخ - پس یہہ جننے والی کون ہے کیا وہی نہین جسکی انتظاری کیجاتی تھی پیدائش ۳: ۱۵ اور یشعیاہ ۷: ۱۴ اور یرمیاہ ۳۱: ۲۲ - بہلا صاحب بتلایا تو ہوتا کہ خداوند مسیح کے سوا اور کون اس بشارت کا مصداق ہے -

**قولہ** - حالانکہ اول تو مسیح نے بنی اسرائیل پر سلطنت ہی نہیں کی سلطنت

حضرت کو کہان نصیب ہوتی۔

**اقول** ۔ خداوند مسیح حقاً و حقیقتاً بادشاہ ہے اور ابدالاباد تک سلطنت کرتا ہے وہو ہذا

## خداوند مسیح بادشاہ ہے

خداتعالےٰ جو عالم کا خالق اور پروردگار ہے اور اپنی ہستی و ذاتی بے پایان کمالیت سے اپنی کل مخلوق پر کامل حاکم و بادشاہ ہے ۔اور اپنی دانش و قدرت سے روحانی طور پر اخلاقی حکومت کرتا ہے ۔لیکن خدا کی اِس راست حکومت سے انسان برگشتہ ہو گئے اور یون ہی تاریکی کی بادشاہت کا کہ جس کا سر شیطان ہے ایک حصہ بن گئے تھی کہ جب بنی اسرائیل نے اپنے لئے دنیاوی بادشاہ طلب کیا تو خدا نے سموئیل سے فرمایا "کہ انہون نے تجھہ کو حقیر نہین کیا بلکہ مجھکو حقیر کیا ہے کہ مین اُنپر سلطنت نہ کرون ۔ ا سموئیل ۸: ۷"

اگرچہ خدا نے انسان کی برگشتگی کیوقت سے فرمایا کہ ایک منجی آویگا جو شیطان کے سر کو کچل کر اُس کی بادشاہت کو برباد کریگا اور بار بار یہہ بھی فرمایا کہ وہ آنیوالا شیطان کی مخالفت مین ایک بادشاہت قایم کریگا جو اُس پر غالب آویگی چنانچہ آنیوالے بادشاہ و بادشاہت کی تیاری کی پاک کلام مین بشارات درج کی گئین اور اُس کی انتظار کا وقت بوقت اعلان دیا گیا اور جا بجا یہہ کہا گیا کہ آنیوالا مسیح ایک ایسی بادشاہت کا سلطان ہو گا جس کے آگے دنیا کی کل بادشاہتین بے نور ہو جائنگی ۔اور اسی لئے مسیح کا لقب کتاب مقدس مین خداوند ہے جو صاحب و حاکم کے معنے دیتا ہے ۔اور خداوند مسیح ہمارا کامل حاکم اس لئے ہے کہ وہ عمانوئیل یعنے خدا انسان ہو کر ہمارے ساتھہ اور ہمارا بادشاہ ہے جو پیدائش ۴۹: ۱۰ مین شیلا کہا گیا اور پھر مفصل طور پر آنیوالے مسیح بادشاہ کی پیشین گویان کی گئین ۔

## مسیح بادشاہ کے حق مین بشارات

مزمور ۲ و ۴۵ و ۷۲ و ۱۱۰ ۔یشعیاہ ۲: ۱ سے ۴ و ۷: ۱۴ و ۹: ۶ و ۷ و ۱۱: ۲ و ۵۲: ۱۴ ۔یرمیاہ ۲۳: ۵ سے ۸ و ۳۱: ۳۱ سے ۳۴ و ۳۳: ۲۶ سے آخر تک ۔حزقیل ۳۴: ۲۳ سے آخر تک ۔دانیل ۲: ۴۴ و ۷: ۱۳ و ۱۴ ۔ہوسیع ۳: ۵ ۔میکہ ۴: ۱۳ و ۵: ۱ سے ۷ ۔ذکریہ ۹: ۹

اور انجیل سے ظاہر ہے کہ وہ بادشاہ جسکے حق مین پیشین گویان کی گئی تہین آ گیا اور وہ خداوند

Digitized by Arya Samaj Foundation Chennai and eGangotri



یسوع مسیح ہے وہو ہذا۔

یسوع مسیح وہی موعود بادشاہ ہے

لوقا ۱: ۳۲ و ۳۳ و ۱۴: ۱۵ و ۱۹: ۱۵ سے ۴۰ و ۲۰: ۴۲ و ۴۳ - متی ۲۱: ۵ و ۲۴: ۳۰ - مرقس ۱۱: ۹ سے ۱۱ - یوحنا ۱: ۴۹ و ۱۰: ۱۱ و ۱۲: ۱۵ - اعمال ۲: ۳۴ و ۳۵ و ۳۶ - افرنتی ۱۵: ۲۵ - عبرانی ۱: ۸ و ۱۳ و ۱۲: ۲۸ و ۱۳: ۴ - اپطرس ۲: ۲۵ و ۳: ۲۲ و ۵: ۴ - مکاشفات ۱: ۷ و ۳ سے ۱۸ و ۱۴: ۱۴ و ۱۹: ۱۵ و ۱۶ -

اور پھر انجیل سے بخوبی ثابت ہے کہ خداوند یسوع مسیح اپنی بادشاہی قدرت سے کل عالم پہ اختیار کلی رکھتا و سلطنت کرتا ہے۔ وہو ہذا۔

اول - خداوند مسیح نے خود فرمایا کہ مین بادشاہ ہون - مگر اِس جہان کا نہین بلکہ آسمانی بادشاہت کا سلطان ہون -

۱ - متی ۲۷: ۱۱ - پھر یسوع حاکم کے روبرو کھڑا تھا اور حاکم نے اُس سے پوچھا کیا تو یہودیوں کا بادشاہ ہے یسوع نے اُس سے کہا کہ تو ٹھیک کہتا ہے - مرقس ۱۵: ۲ و لوقا ۲۳: ۳ -

۲ - یوحنا ۱۸: ۳۳ سے ۳۷ - تب پلاطوس پھر دیوان خانہ مین داخل ہوا اور یسوع کو بلا کے کہا کیا تو یہودیوں کا بادشاہ ہے - یسوع نے اُسے جواب دیا تو یہہ بات آپ سے کہتا ہے یا کہ اورون نے میرے حق مین تجھ سے کہا ہے - پلاطوس نے جواب دیا کیا مین یہودی ہون تیری ہی قوم نے اور سردار کاہنون نے تجھکو میرے حوالہ کیا تو نے کیا کیا ہے یسوع نے جواب دیا کہ میری بادشاہت اِس جہان کی نہین اگر میری بادشاہت اِس جہان کی ہوتی تو میرے نوکر لڑائی کرتے کہ مین یہودیون کے حوالے نہ کیا جاتا پر میری بادشاہت یہان کی نہین ہے - تب پلاطوس نے اُسے کہا سو کیا تو بادشاہ ہے یسوع نے جواب دیا کہ جیسا آپ فرماتے ہین بادشاہ ہون مین اِس لئے پیدا ہوا اور اس واسطے دنیا مین آیا کہ حق پر گواہی دون سو جو کوئی کہ حق سے ہے میری آواز سنتا ہے - انتہا ۔ تمطاؤس ۶: ۱۳ -

دوم جیسا کہ خداوند مسیح اِس جہان کا بادشاہ نہین ویسے ہی اُس کے شاگرد بھی

اِس دنیا کے نہین - یوحنا ۱۵: ۱۹ و ۱۷: ۱۵ و ۱۶ -

سوم - خداوند مسیح اِس جہان کا نہین بلکہ آسمانی بادشاہت کا سلطان ہے - اور یہہ اِس طرح سے ثابت ہوتا ہے کہ جب لوگون نے چاہا کہ اُسے پکڑ کر زبردستی اپنا دنیاوی بادشاہ بنا دین تو خداوند مسیح نے منظور نہ کیا - یوحنا ۶: ۱۵ -

چہارم - خداوند مسیح کی صلیب پر یہہ لکھکر ٹانگ دیا گیا تھا کہ یہہ یسوع یہودیون کا بادشاہ ہے - جس سے راستبازِ مسیح کے دعوی کی تصدیق ہوتی کہ وہ حقیقتاً بادشاہ ہے متی ۲۷: ۳۷ - مرقس ۱۵: ۲۶ - لوقا ۲۳: ۳۸ - یوحنا ۱۹: ۱۹ -

پنجم - خداوند مسیح اِس لئے بادشاہ ثابت ہے کہ وہ شاہی قدرت وکل عالم پر اختیار کلی رکھتا ہے -

۱ - متی ۲۸: ۱۸ - اور یسوع نے پاس آکر اُن سے کہا کہ آسمان اور زمین کا سارا اختیار مجھے دیا گیا - متی ۱۱: ۲۷ -

۲ - لوقا ۱: ۳۲ و ۳۳ - وہ بزرگ ہوگا اور خدا تعالے کا بیٹا کہلائیگا اور خداوند خدا اس کے باپ داؤد کا تخت اُسے دیگا - اور وہ سدا یعقوب کے گھرانے کی بادشاہت کرے گا اور اُس کی بادشاہت آخر نہ ہوگی - لوقا ۱۰: ۲۲

۳ - یوحنا ۳: ۳۵ - باپ بیٹے کو پیار کرتا ہے اور سب چیزین اس کے ہاتھ مین دی ہین - یوحنا ۱۳: ۳ و ۱۷: ۲ -

۴ - اعمال ۲: ۳۶ - پس اسرائیل کا سارا گھرانا یقیناً جانے کہ خدا نے اُسی یسوع کو جسے تم نے صلیب دی خداوند اور مسیح بھی کیا - رومی ۱۴: ۹ -

۵ - اقرنتی ۱۵: ۲۴ سے ۲۷ - بعد اُس کے آخرت ہے تب وہ بادشاہت خدا کے جو باپ ہے سپرد کرے گا اور ساری حکومت اور سارے اختیار و قدرت کو نیست کردے گا کیونکہ جبتک کہ وہ سارے دشمنون کو اپنے پاؤن تلے نہ لادے ضرور ہے کہ سلطنت کرے موت بھی جو آخری دشمن ہے نیست ہوگی کہ اُس نے سب کچھ اُس کے پاؤن تلے کردیا ہے -

۶- افسی ۱: ۱۰ و ۲۰ و ۲۲- کہ وہ وقتون کے انتظام کے پورا ہونے کے انتظام پر سب چیزون کے سرے خواہ وہ جو آسمان پر خواہ وہ جو زمین پر ہین مسیح مین ملا دے- اور ساری حکومت اور اختیار اور قدرت اور خداوندی پر اور ہر ایک نام پر جو نہ صرف اِس جہان مین بھی لیا جاتا ہے بلند کیا- اور سب کچھہ اُس کے پاؤن تلے کر دیا اور اُس کو کلیسیا کے لئے سب کا سر بنایا-

۷- فلپی ۲: ۹ و ۱۰ و ۱۱- اس واسطے خدا ہی نے اُسے بہت سرفراز کیا اور اس کو ایسا نام جو سب ناموں سے بزرگ ہے بخشا تا کہ یسوع کا نام لیکے ہر ایک کیا آسمانی کیا زمینی کیا وہ جو زمین کے تلے ہین گھٹنا ٹیکے اور ہر ایک زبان اقرار کرے کہ یسوع مسیح خداوند ہے تا کہ خدا باپ کا جلال ہووے-

۸- عبرانی ۱: ۲- ان آخری دنون مین ہم سے بیٹے کے وسیلے بولا جسکو اُس نے ساری چیزون کا وارث ٹھہرایا اور جسکے وسیلے اُس نے عالم بنائے- عبرانی ۱: ۱۳-

۹- عبرانی ۲: ۸- تو نے سب کچھ اُس کے قدمون کے نیچے کیا ہے- جس حالت مین سب کچھ اُس کے تابع لایا تو اُس نے کوئی چیز نہ چھوڑی جو اُس کے تابع مین نہ لایا پر اب تک ہم نہین دیکھتے کہ سب چیزین اُس کے تابع مین کی گئی ہین- عبرانی ۲: ۹ و ۱۰-

۱۰- ۱ پطرس ۳: ۲۲- وہ آسمان پر جاکے خدا کے دہنے ہے اور فرشتے اور حکومتین اور ریاستین اُسکے تابع ہین-

۱۱- مکاشفات ۱: ۱۸- اور زندہ ہون اور مین موا تھا اور دیکھہ مین ابد تک زندہ ہون آمین اور عالم غیب اور موت کی کنجیان مجھ پاس ہین-

۱۲- مکاشفات ۱۷: ۱۴- وہ برّے سے لڑائی کرینگے اور برّہ اُنپر غالب ہوگا کیونکہ وہ خداوندون کا خداوند اور بادشاہون کا بادشاہ ہے- مقابلہ کرو- استثنا ۱۰: ۱۷- ۱ تمطاؤس ۶: ۱۵- مکاشفات ۱۹: ۱۶ سے ۱۳ و ۱۴ اور ان سب مذکورہ بالا آیات کو مقابلہ کرو- مزمور ۸: ۶ سے-

ششم - جیسے خدا کی برگزیدہ اُمت بادشاہ کاہن اور خدا کا گھر کہلاتی ہے ویسے ہی مسیح کی اُمت بھی کہلاتی ہے - کیون کہ یسوع عمانوئیل - یعنے خدا ہمارے ساتھ ہے -

۱ - خروج ۱۹ : ۶ - احبار ۲۰ : ۲۴ و ۲۶ - گنتی ۱۲ : ۷ - استثنا ۷ : ۶ و ۲۶ : ۱۹ و ۲۸ : ۹ یشعیاہ - ۶۲ : ۱۲ -

۲ - مقابلہ کرو - اقرنتی ۳ : ۱۶ - ۱ پطرس ۲ : ۵ و ۹ - مکاشفات ۱ : ۶ و ۵ : ۱۰ و ۲۱ : ۳ وسے

ہفتم - خداوند مسیح بادشاہ ہے کہ اس کی بادشاہت نزدیک آئی - اور آچکے ہے - متی ۱۰ : ۷ و ۱۲ : ۲۸ - لوقا ۱۱ : ۲ و ۲۰ و ۱۷ : ۲۰ و ۲۱ - قلسی ۱ : ۱۳ - اتسلونیقی ۲ : ۱۲

ہشتم - خداوند یسوع مسیح اِس لئے بادشاہ ہے کہ وہ بادشاہت رکھتا ہے متی ۱۳ : ۴۱ - لوقا ۲۲ : ۳۰ -

پس مولوی صاحب یہودیون کے خیال کے بموجب دنیاوی جسمانی ونفسانی بادشاہ دبادشاہت کو بادشاہی تصور فرماتے ہین اور خدا کی بادشاہت جو روحانی واخلاقی ہے جیسے کہ ہمارے خداوند عمانوئیل کی ہے وہ خیال مین بھی نہین لاتے کیونکہ نفسانی آدمی اپنی خواہشات نفس کے پورا کرنے کی طرف راغب رہتا ہے اور روحانی باتین جو روح سے بوجھی جاتی ہین وہ اُس سے پوشیدہ رہتی ہین -

**قولہ** - بنی اسرائیل سے وہ وہ مصائب اُٹھائے جنکے سننے سے بدن کے رونگٹے کھڑے ہوتے ہین - یہود نے طمانچے مارے ہاتھ پاؤن چھیدے - کانٹون کا تاج پہنایا لکڑی پر باندھا - خود حضرت ایسے گھبرائے کہ ایلی ایلی سبقتانی کہہ اُٹھے -

**اقول** - یہہ سب مصائب جو خداوند مسیح نے اُٹھائے وہ بخوشی خود ہمارے بچانے وسرفراز کرنے اور ہمکو عدالت الہی کی سزا سے چھوڑانے کے لئے ہمارا عیوضی وکفیل ہو کے اوٹھائے ہین - ورنہ اُس شاہنشاہ مسیح پر کسیکو کچھ بھی اختیار نہ تھا

۱ - یوحنا ۱۰ : ۱۷ و ۱۸ - باپ مجھے اس لئے پیار کرتا ہے کہ مین اپنی جان دیتا ہون تا کہ مین اُسے پھر لون - کوئی شخص اُسے مجھ سے نہین لیتا پر مین آپ سے دیتا ہون میرا

اختیار ہے کہ اُسے دون اور میرا اختیار ہے کہ اُسے پھر لون یہہ حکم مین نے اپنے باپ سے پایا
۴- فلپی ۲: ۷ و ۸- لیکن اُسنے آپ کو ہیچ کیا کہ خادم کی صورت پکڑی اور انسان کی
شکل بنا اور آدمی کی صورت مین ظاہر ہوکے آپ کو پست کیا اور مرنے تک بلکہ
صلیبی موت تک فرمانبردار رہا-

دوم- یہہ سب مصائب ہمارے شاہن شاہ منجی مسیح نے اوٹھاکر نبیون کی
بشارات کو پورا کیا- وہو ہذا-

۱- وہ پیشین گوئیمین مقرر کی گئی نہین- مزمور ۲۲ تمام- یشعیاہ- ۵۳ باب تمام-
دانیل ۹: ۲۴ سے آخر تک- ذکریہ ۱۳: ۷- بمقابلہ مرقس ۹: ۱۲- رومی ۱۵: ۳-
۱پطرس ۲: ۲۴-

۲- مسیح کی موت آدمیون کے لئے ضرور تھی- لوقا ۲۴: ۲۶ و ۴۶- یوحنا ۱۱
: ۵۰- اعمال ۱۷: ۳-

۳- مسیح کی موت قربانی کیطور پر خدا کو مقبول ہے- متی ۲۰: ۲۸- افسی ۵
: ۲- ا تسلونیقی ۵: ۱۰-

۴- مسیح کی موت مسیح کی مرضی سے ہوئی- یشعیاہ- ۵۳: ۱۲- متی ۲۶: ۵۳-
یوحنا ۱۰: ۱۷ و ۱۸- عبرانی ۱۲: ۲-

۵- مسیح نے خود اپنی موت اور دکھون کی پیشین گوئی کی- متی ۲۰: ۱۸ و ۱۹ و ۱۶: ۲۱
مرقس ۸: ۳۱ و ۹: ۳۱- لوقا ۹: ۲۲ و ۱۸: ۳۱ سے ۳۳ و ۲۴: ۶ و ۷- گنتی ۲۱: ۹
بمقابلہ یوحنا ۳: ۱۴-

---

سوم- یہہ جو فرمایا کہ خداوند مسیح نے ایلی ایلی لما سبقتانی کہا- سو واضح ہو کہ اِس
کہنے کے دو سبب تھے-

ایک- یہہ کہ یہی الفاظ پیشین گوئی مین خداوند کے کہنے کے لئے مقرر ہو چکے تھے
سو وہی خداوند نے فرماکر پیشین گوئی کو پورا کیا- دیکھو مزمور ۲۲: ۱- زبان عبرانی
مین אֵלִי אֵלִי לָמָה עֲזַבְתָּנִי (میرے خدا، میرے خدا، کیون، چھوڑا تونے مجھے) پس ظاہر ہے کہ جو الفاظ پیشین گوئی

مین مقرر تھے وہی خداوند نے استعمال کئے کہ جس سے پیشین گوئی پوری ہو گئی۔
(نوٹ) واضح ہے کہ زبان عبرانی مین ... اور زبان قلدی مین ...
... ایک ہی معنے دیتے ہین۔ چونکہ اُس وقت لوگ زیادہ زبان قلدی
سے واقف تھے اس لئے خداوند نے بجائے عبرانی لفظ قلدی زبان کا استعمال کیا۔
دوسرا۔ یہہ کہ ان الفاظ کے فرمانے سے خداوند مسیح نے یہہ ظاہر کیا کہ فی الحقیقت
اُس نے اُن آفتون کو جو گناہ کے سبب ہم گناہ گارونپر آنیوالی تہین اپنے پر
اُٹھالیا ہے۔ کیونکہ اگر خداوند مسیح یہہ الفاظ نہ فرماتے تو غالباً شتباہ ہو سکتا
تھا کہ وہ جو زندگی کا مالک ہے اور اپنے کلام ہی سے مردونکو زندگی اور مریضون
دکھیون کو شفا و آرام کا دینیوالا ہے اُس کا دکھ صوری ہوگا نہ کہ حقیقی (جیسا کہ
پیچھے چند بدعتیون نے ایسا گمان بیجا کیا بھی تہا) مگر خداوند مسیح نے اِن الفاظونکے
فرمانے سے ثابت کر دیا کہ فی الحقیقت اُس قدوس نے ہمارے عوض
مین دُکھہ سہا اور ہمارے گناہون کا کفارہ ہو گیا ہے پس یہہ طعن بھی مولویصاحب
کی ناواقفی و تعصب بیجا کو ظاہر کرتا ہے۔

**قولہ**۔ دوم۔ متی کی عبارت میکاہ کی عبارت سے موافق نہین ہارن کہتے
ہین میکاہ کی عبارت محرف ہے۔ بہلا عیسائی مفسر کہہ سکتا ہے کہ متی نے
غلط ترجمہ کیا۔

**اقول**۔ جبکہ مقدس متی نے نقل عبارت میکہ کا دعوی ہی نہین کیا تو پھر
کیون ایک ہوتی۔ اور جن امور مین آپ فرق پکارتے ہین وہ کچھہ فرق نہین ہے
ذیل کے وجوہات بغور دیکھہ لیجئے۔
ا۔ مقدس متی کی عبارت میکہ کی عبارت سے لفظاً اس لئے موافق نہین کہ انجیل
نویسون کا قاعدہ ہے کہ وہ اکثر لفظاً حوالہ دینے کے عوض مطلب کا حوالہ زیادہ
دیتے ہین۔ اور یہہ اس لئے کہ انجیل صرف یہودیون کے لئے نہین بلکہ ساری قومون
کے لئے ہے۔ اگر مقدس متی یہودی اصطلاحات وغیرہ کو لفظاً نقل کرتا تو

دیگر اُس کو نہ سمجھہ سکتے۔

۲۔مقدس متی نے بیت لحم افراتا کے عوض بیت لحم یہوداہ اس لئے لکھا ہے کہ مقدس متی کے وقت بیت لحم افراتا کا نام ونشان بھی نہ تھا اور بجائے اِس کے وہ یہوداہ کی زمین مین ہونے کے سبب سے بیت لحم یہوداہ کے نام سے مشہور تھا۔اِس لئے واجب تھا کہ جس نام سے وہ اُس وقت نامزد تہا مقدس متی وہی لکھتا۔

۳۔مقدس متی نے ہزارون کے عوض سردارون اس لئے لکھا ہے کہ یہہ لفظ ہزارون خاص عبرانی اصطلاح ہے کہ جسمین قبیلے کے لوگ اور سردار شامل ہین۔کیونکہ یہودیونکے ہان یہہ دستور تھا کہ وہ اپنی قوم کو خاندانونپر تقسیم کرتے تھے۔اور ہر خاندان مین ہزار آدمی ہوتے تھے۔قاضی ۶:۱۵م۔اور فی ہزار ایک سردار ہوتا تھا خروج ۱۸:۲۱م وگنتی ۱:۱۶۔اور ہر ہزار کیواسطے ایک خاص شہر ہوتا تھا جو اُسی ایک ہزار والے سردار کے نام سے موسوم وکچہری کے دفترونمین درج ہوتا تھا۔پس میکہ ۵:۲م مین خاندانونکا جس سے مراد ہزار ہزار گروہ ہے مذکور ہے۔لیکن مقدس متی نے ہزارون کی جگہ سردارونکا لفظ جو ان ہزارونپر معین ہوا کرتے تھے استعمال کیا ہے۔مگر مراد ایک ہی ہے اِس واسطے کہ جب سردار کا نام لیا تو جنکا وہ سردار ہے آپ ہی فہم مین آگئے۔

۴۔مقدس متی نے ۔ہرچند کہ چھوٹا ہے کے عوض۔ہرگز کمترین نہین ہے۔ اِس لئے لکھا کہ اگرچہ وہ ظاہراً صورت مین چھوٹا تھا لیکن خدا کی نظر مہربانی مین وہ چھوٹا نہ تھا سو مطلب ایک ہی ہے۔

دوم۔جو مطلب یہودیونکے فاضل اِس پیشین گوئی کا سمجھتے تھے۔اور جن الفاظ مین اونہون نے اِس بشارت کو ہیرودیس کے روبرو بیان کیا تھا بعینہ وہی بھی مقدس متی نے روح والہام کی ہدایت سے لکھا۔جیسا کہ متی ۲:۳ سے ۵ تک ہے جب ہیرودیس بادشاہ نے یہہ سنا تب وہ اور اُس کے ساتھ تمام یروشلم گھبرایا

تب اُس نے سب سردار کاہنون اور قوم کے فقیہونکو جمع کرکے ان سے پوچھا کہ مسیح کہان پیدا ہوگا اُنہون نے اُس سے کہا یہودیہ کے بیت لحم مین کیونکہ نبی کی معرفت یون لکہا ہے۔ الخ۔

پس ظاہر ہے کہ مقدس متی نے نقل عبارت میکہ کا دعویٰ نہین کیا۔ بلکہ وہی بیان پیش کیا ہے جو کچھ فضلائے یہود نے اِس بشارت کی بابت ہیرودیس کے روبرو پیش کیا تہا۔ لہذا مولوی صاحب کا یہہ فرمانا کہ متی نے غلط ترجمہ کیا محض دہوکا ہے

سوم۔ اور یہہ جو فرمایا کہ ہارن کہتے ہین کہ میکہ کی عبارت محرف ہے۔ یہہ بہی دہوکا دہی کے لئے لکہا ہے ورنہ ضرور حوالہ دیتے۔ ہارن صاحب نے ایسا ہرگز نہین کہا

چہارم۔ یہہ بشارت خداوند مسیح کے حقمین ہی پوری ہوئی ہے۔ وہوہذا۔

اول۔ قدیم یہودیون اور صدر مجلس کی مسیح کی آمد کے دنونمین یہہ رائے تہی کہ یہہ نبوت خداوند مسیح کے حقمین ہے۔ چنانچہ ہنگسٹن برگ صاحب لکہتے ہین کہ سب یہودی ترجمون سے کہ جنمین سے کلدی ترجمہ سب سے مشہور ہے یہہ پایا جاتا ہے۔ کہ یہودی اِس بشارت کو مسیح کے حقمین سمجہتے تہے چنانچہ وہ اُس آیت کے پچہلے حصے کا یون ترجمہ کرتے ہین وہ تجہہ سے مسیح نکل کر میرے سامہنے میرے پاس آویگا۔

دوم۔ جیساکہ متی ۲: ۳سے ۵ تک سے ظاہر ہے کہ ہیرودیس کے روبرو یہودی فضلا نے اسی بشارت کو مسیح کے حقمین پیش کیا۔ کہ جس سے معلوم ہوتا کہ یہہ بشارت اُس وقت سے پہلے پوری نہ ہوئی تہی بلکہ جب وقت خداوند مسیح بیت لحم مین پیدا ہوا تب یہہ پوری ہوئی۔ اور اِس کے بعد بیت لحم مین بجز خداوند مسیح کے اور کوئی عظیم الشان پیدا ہی نہین ہوا۔ لہذا یہہ بشارت خداوند مسیح کے حقمین ہے۔

سوم۔ یہہ بشارت کئی ایک بشارات کا مرکز ہے کہ جسمین نبوتین آکے مِل جاتی ہین۔ وہو ہذا۔

۱۔ باغ عدن مین وعدہ عورت کی نسل کے بارہ مین۔ پیدائش ۳: ۱۵۔

۲۔ پہر وعدہ ابراہیم کی نسل مین۔ پیدائش ۱۲: ۳ و ۱۸: ۱۸ و ۲۲: ۱۸۔

۳- پھر وعدہ اسحاق کی نسل مین - پیدائش ۲۶: ۴-

۴- پھر وعدہ یعقوب کی نسل مین - پیدائش ۲۸: ۱۴-

۵- پھر موعود کا وعدہ یہوداہ مین - پیدائش ۴۹: ۱۰-

۶- پھر موعود کا وعدہ داؤد کی نسل مین - یشعیاہ - ۱۱: ۱ و ۱۰-

۷- اور آخر کار موعود کے پیدا ہونیکا وعدہ داؤد کے شہر بیت لحم مین آکے پورا ہوا - میکہ ۵: ۲ و متی ۲: ۵ و ۶-

پس ظاہر ہے کہ ان مسلسل بشارات کا مصداق صرف خداوند مسیح ہے نہ کوئی اور لہذا یہہ بشارت خداوند مسیح کے حقمین پوری ہوئی ہے -

چہارم - بشارات سے واضح ہے کہ آنیوالا مسیح یہوداہ کے فرقے اور داؤد کی نسل سے پیدا ہوگا اور میکہ نے بتایا ہے کہ وہ داؤد کے شہر بیت لحم مین پیدا ہوگا - اور حجی نبی نے ظاہر کیا ہے کہ خداوند مسیح دوسری ہیکل کے ہوتے ہوئے اُس مین آویگا دیکھو حجی ۲: ۷ سے ۹ - اور تواریخ سے ظاہر ہے کہ ۷۰ء مین طیطس بادشاہ رومی نے اُس ہیکل کو بالکل برباد کر دیا تھا - اب وہ ہیکل نہین رہی - اور نہ یہوداہ کا فرقہ وہ نہ آسا رہا ہے اور نہ داؤد کی نسل معلوم ہے - کیونکہ یروشلم کی بربادی کیوقت سے نسل شاہی کا پتہ ہیکل کے ساتھہ جاتا رہا ہے - پس میکہ کی بشارت ایسے وقت مین پوری ہوئی اور خداوند یسوع مسیح ایسے زمانہ مین آیا جبکہ ہر امر کا ثبوت بخوبی مل سکتا تھا - لہذا یہہ بشارت خداوند مسیح کے حقمین ہی جو حسب موقع پوری ہوئی -

**قولہ** - یاد رہے یہان روحانی سلطنت مراد نہین ہوسکتی - کیونکہ مسیح کی روحانی سلطنت کو بنی اسرائیل سے خصوصیت نہین مسیح کی روحانی بادشاہت عام ہے -

**اقول** - بڑے شکر کی بات ہے کہ یہان مولوی صاحب نے چار ناچار یہہ تو مان لیا کہ خداوند مسیح کی روحانی بادشاہت عام ہے - قبل ازین آپ یہہ فرماتے

آئے ہین کہ خداوند مسیح کو بادشاہت نصیب ہی نہین ہوئی۔ مگر یہان خود ہی اپنے بیان کو ردی فرماقبول کر گئے ہین لیکن عذر یہہ پیش کرتے ہین کہ خداوند مسیح کی روحانی سلطنت جو عام ہے اُسکو بنی اسرائیل سے خصوصیت نہین۔ ہم اُسکی بابت صرف اتنا کہتے ہین۔ کہ جبکہ خداوند مسیح کی روحانی بادشاہت عام ہے تو وہ سب پہ حاوی ٹہری پھر یہودی کیونکر مسیح کی بادشاہت سے الگ کئے جاتے ہین یہین کلام الہی کی آیات ذیل پہ بھی غور کیجئے کہ وہ خصوصیت کو بھی ظاہر کر رہی ہین۔ اور وہ یہہ ہین۔ لوقا ۱: ۳۲ و ۳۳ متی ۲: ۵ مرقس ۱۱: ۹ و ۱۰۔ یوحنا ۱: ۴۹ و ۱۲: ۱۵۔ متی ۲۷: ۳۷۔ مرقس ۱۵: ۲۶۔ لوقا ۲۳: ۳۸۔ یوحنا ۱۹: ۱۹۔ عبرانی ۱۲: ۲۸۔ مکاشفات ۱۹: ۱۶۔

دوم۔ کلام الہی سے خداوند مسیح کی بادشاہت کی خصوصیت و عمومیت دونون صاف صاف آشکارہ ہین بلکہ مولوی صاحب کے وہم کے برعکس یہہ ظاہر ہے کہ تمام برکات و جزا و سزا مین پہلے یہودی اور پھر یونانی یعنے دیگر اقوام حقدار ہین اور خداوند مسیح نے جب اپنے شاگردون کو آسمانی بادشاہت کی کہ جسکا وہ سلطان ہے منادی کرنیکو بھیجا تو یہی فرمایا کہ تم پہلے اسرائیل کے گھر کی کھوئی ہوئی بھیڑون کے پاس جاؤ۔ متی ۱۰: ۵ سے ۸ و ۱۵: ۲۴۔ واعمال ۱۳: ۴۶۔ اور یہہ اظہر ہے کہ اگرچہ خدا سب کا خدا ہے تو بھی وہ خاص طور پہ صرف مومنین کا خدا ہے جیساکہ اُس نے فرمایا کہ مین ابراہام کا خدا اسحاق کا خدا اور یعقوب کا خدا ہون۔ اسیطرح وہ اگرچہ سب کا بادشاہ ہے لیکن تو بھی اُس نے اپنے تئین خاص طور پر بنی اسرائیل کا بادشاہ فرمایا ہے۔ سو ویسے ہی خداوند مسیح بھی اگرچہ تمام عالم پر اختیار کلی رکھتا اور سلطنت کرتا ہے تو بھی وہ خاص طور پہ بنی اسرائیل یا اُن ایماندارون کا جو ایمان کے سبب ابراہیم کی اولاد ہین۔ خداوند اور روحانی سلطان ہے۔

پس ظاہر ہے کہ مولوی صاحب نے خود ہی اپنے پچھلے بیان کی تردید کرکے اقرار کر دیا کہ خداوند مسیح روحانی بادشاہ ہے۔ بھلا یہہ ممکن ہے کہ کسی بدیہی امر کا انکار ہو سکے

ہم اس کے لئے مولوی صاحب کو شاباش کہتے ہین -

**قولہٗ** - سوم - یواقیم نے جب باروخ کا لکھا ہوا ارمیا کا صحیفہ جلا دیا تو خدا نے فرمایا یواقیم کی نسل سے داؤد کی کرسی پر کوئی نہ بیٹھیگا - یرمیاہ - ۳۶ : ۳۰ - اور مسیح یواقیم کی اولاد ہین متی ۱ : ۱۳ -

**اقول** - یہانپر مولوی صاحب نے پھر مغالطہ دیا ہے - وہ خیال کرتے ہین کہ خداوند مسیح یوسف کا جسمانی بیٹا و اُسکے نطفہ سے ہے - لیکن یہہ درست نہین جیسا کہ قبل ازین پہلی بشارت کے اعتراضات کے جواب مین ثابت کیا گیا ہے جس حال مین کہ خداوند مسیح صرف بقدرت الٰہی مریم بتولہ سے پیدا ہوا تو وہ یہویقیم کی اولاد کیونکر ہو گیا - اس لئے اس پیشین گوئی کا اثر جو یرمیاہ مین ہے مسیح پر وارد ہوکے اُسے تخت داؤد پر بیٹھنے کا مانع نہین - اور پھر یہویقیم کی بادشاہت جسمانی تھی جس سے بوضع جسمانی اُس کی نسل خارج ہوئی - لیکن خداوند مسیح کی بادشاہت روحانی و ابدی ہے - کہ جس کا آپ اقبال کر چکے وہ ہرگز خارج نہین کی گئی - بلکہ وہ جیسا بیان ہو چکا بموجب بشارات کے مبین دائم کی گئی - لہذا ابدی سلطان عمانوئیل آسمانی و روحانی سلطان ہے -

پس نہ تو مسیح بوضع جسمانی یہویقیم کا بیٹا ہے اور نہ یہویقیم کے تخت پر سلطنت کا دعویدار - لہذا آپکے سب مغالطے اس باب مین باطل و ردی نکلے اور آپ ہی کے اقرار سے ثابت ہو گیا کہ خداوند مسیح روحانی بادشاہ ہے -

# تیسری بشارت

جسپر مولوی صاحب نے اعتراض کیے

ہوسیع ۱۱: ۱ جب اسرائیل لڑکا تھا مین نے اس کو عزیز رکھا اور اپنے بیٹے کو مصر سے بلایا

متی ۲: ۱۴ و ۱۵ - یہ ہے - تب وہ اُٹھ کے راتہی کو لڑکے اور اُسکی ماں کو ساتھ لیکر

مصر کو روانہ ہوا - اور ہیرودیس کے مرنے تک وہاں رہا کہ جو خداوند نے نبی کی معرفت

کہا تھا پورا ہو کہ مین نے اپنے بیٹے کو مصر سے بلایا -

صفحہ ۱۴ - سطر ۶ -

**قولہ** - متی کہتا ہے ہیرود نے مسیح کو مار ڈالنا چاہا تو فرشتے نے یوسف سے

کہا کہ مسیح کو مصر لیجا جب ہیرود مر گیا تو مسیح مصر سے واپس آگئے پس یہ بشارت مسیح

کی ہوئی - سو سو سو - خروج ۴: ۲۲ سے معلوم ہوتا ہے کہ مصر مین یہودی لوگ جب

پست حالت مین تھے تو انکو موسےٰ کی معرفت خدا مصر سے لایا بنی اسرائیل اپنی

پستی کے باعث بچپن کی حالت مین تھے - اور بنی اسرائیل کا بیٹا ہوتا - ہوسیع ۱۱: ۱

رومی ۹: ۴ - استثنا ۱۴: ۱ و ۳۲: ۱۹ سے ثابت ہے -

**اقول** - مولوی صاحب ذرا بائیبل کا علم حاصل کیجئے اور مطابقت واقعات مین

تمیز کو کام مین لائیے - اور بیان ذیل کو پڑھئیے -

۱ - لفظ اسرائیل سے یہان کل بنی اسرائیل مراد ہے - جیسا کہ راخل اپنے لڑکون پر روتی

ہے تو راخل سے کل قوم مراد ہے -

۲ - اسرائیل کا احوال خداوند مسیح کے احوال کا صرف نمونہ ہی تھا گویا کہ اسرائیل ایک چھلکا

ہے اور گودا خود خداوند مسیح ہی ہے -

۳ - اسرائیلی جب مصر سے نکلے تو فرعون کا پہلوٹا مارا گیا - ویسے ہی خداوند مسیح جب مصر

سے نکلا تو شیطان کا پہلوٹا ہیرودیس مارا گیا -

۴ - جس طرح اسرائیلی امت کی مصر مین حفاظت کی گئی اور اُس کا دشمن

فرعون مرگیا - ویساہی مسیح کی حفاظت بہی مصر مین کی گئی جبتک کہ ہیرودیس مسیح کا دشمن مرگیا -

۵ جسطرح خدا نے اسرائیل کو مصر سے بلایا اور وہ کنعان مین لایا گیا - ویسا ہی مسیح بہی مصر سے بلایا اور کنعان مین لایا گیا -

۶ - اسرائیل خدا کا بیٹا اور بندہ کہلایا - اور خداوند مسیح بہی بیٹا اور بندہ کہلایا - لیکن اسرائیل خدا کا بیٹا اس لئے کہلایا کہ خدا کا اکلوتا بیٹا مسیح اُن مین تہا - یشعیاہ ۶۳: ۹ و اقرنتی ۱۰: ۴ -

۷ - یہودیون کے ربی اس بات کو مانتے تھے کہ اسرائیل مسیح کا مشبہ اور مسیح مشبہ بہ ہے یعنے جو نسبت مشبہ کو مشبہ بہ سے ہوتی ہے وہی اسرائیل کو مسیح سے ہے - یہی سبب ہے کہ مولوی صاحب اس بشارت کے بارہ مین غلطی کرتے یا دیدہ و دانستہ دہوکا دیتے ہین -

۸ - جب اسرائیلی مصر سے نکلے تو خداوند مسیح انہین تہا - اور وہی ان کی حفاظت کرتا رہا - یشعیاہ ۶۳: ۹ - اقرنتی ۱۰: ۴ - تو پس اس لئے اس پیشین گوئی کا عکس انہین نظر آیا پر اب اس کا عین ظہور مین آگیا اس لئے وہ عکس اس عین سے موافقت رکہتا ہے مگر اس سبب وہ عین نہین ہو سکتا - کیونکہ خود الہام ہی اسکا فیصلہ کر دیتا ہے کہ یہہ پیشین گوئی خداوند مسیح ہی کے حق مین پوری ہوئی ہے -

۹ - پہر یہہ کہ الہامی بات کی الہامی تفسیر معتبر ہے - پس جیسے یہہ پیشین گوئی الہام سے لکہی گئی ویسے ہی اُس کی تفسیر بہی جو مقدس متی نے کی کہ یہہ پیشین گوئی مسیح کے حق مین پوری ہوئی الہام سے لکہی گئی ہے - اس لئے مولوی صاحب یا کسی غیر الہامی شخص کا بیہودہ قیاس الہام کے مقابل معتبر نہین ہو سکتا - ۲ پطرس ۱: ۲۱ - اقرنتی ۲: ۱۴

**قولہ** - دوم - اس آیت مین مسیح کی خصوصیت نہین اور مسیح نہ اسرائیل نہ اسرائیل کی نسل کیونکہ عورت سے یہود مین نسل نہین چلتی -

**اقول** - اس مین جو کچھ مسیح کی خصوصیت ہے وہ متی ۲: ۱۵ سے ظاہر ہے -

پس جبکہ الہام مسیح کی خصوصیت کو بتا کر یہہ ظاہر کرتا ہے کہ یہہ پیشین گوئی مسیح کے حق مین
پوری ہوئی تو آپکے قیاسی عمومیت کو گنجایش ہی کہان ہے۔

دوم۔ یہہ جو فرمایا۔ کہ مسیح نہ اسرائیل نہ اسرائیلیں کی نسل ہے۔ یہہ بھی آپ کا وہم ہے سچا
و کلام الٰہی کے برخلاف ہے۔ دیکھو ذیل۔

۱۔ رومی ۱: ۳ ۔ اپنے بیٹے ہمارے خداوند یسوع مسیح کے حق مین جو جسم کی نسبت داؤد
کی نسل سے پیدا ہوئے (یعنی مریم بتولہ سے جو داؤد کے خاندان سے تھی معجزہ کے طور پر بقدرت
الٰہی اس کے لئے ایک جسم تیار کیا گیا)

۲۔ مکاشفات ۔ ۵: ۵ ۔ تب اُن بزرگوں مین سے ایک نے مجھے کہا مت رو دیکھہ وہ
ببر جو فرقہ یہوداہ سے ہے اور داؤد کی اصل ہے غالب ہوا ہے الخ

۳۔ مکاشفات ۔ ۲۲: ۱۶ ۔ مین داؤد کی اصل و نسل اور صبح کا نورانی ستارہ ہون۔

۴۔ رومی ۹: ۴ و ۵ ۔ وے اسرائیلی ہین اور فرزندی اور جلال اور عہدین اور شریعت
اور عبادت کی رسمین اور وعدے اُنہین کے ہین۔ اور باپ دادے ان ہی مین
کے ہین اور جسم کی نسبت مسیح بھی انہین مین سے ہوا جو سب کا خدا ہمیشہ مبارک ہے

سوم۔ یہہ جو فرمایا کہ عورت سے یہود مین نسل نہین چلتی۔ سو واضح رہے کہ یہہ وہ عورت
کی نسل ہے جسکا وعدہ باغ عدن مین دیا گیا پیدایش ۳: ۱۵ ۔ اور اسی کی انتظاری
قوم یہود مین ہوتی آئی۔ یشعیاہ ۔ ۷: ۱۴ ۔ یرمیاہ ۔ ۳۱: ۲۲ ۔ میکہ ۵: ۲ ۔ یشعیاہ ۔ ۱۱: ۱
و ۱۰۔ پس انجیل سے ثابت ہے کہ وہ عورت کی نسل خداوند مسیح ہے متی ۱: ۲۴
و ۲۵ ۔ لوقا ۱: ۳۱ و ۳۴ و ۳۵ ۔ گلاتی ۴: ۴ ۔ لہذا اس مغالطہ سے بھی آپ کا مطلب
پورا نہوا اور یہہ بشارت خداوند مسیح کے حق مین صادق آکر پوری ہو گئی ہے۔

**قولہ** ۔ سوم ۔ یہہ دوسرا باب متی کا لوقا کے دوسرے باب سے موافق نہین اگر تاویل
سے موافق کرنا ہو تو بشارات محمدیہ مین تاویلات سے کیونکر انکار ممکن ہے۔

**اقول** ۔ ذرا مولوی صاحب کی ہوشیاری پر غور کیجئے کہ مسیح کی بشارات کو غلط
ٹھراتے ہوئے انجیل کے ابواب کی موافقت تلاش کرنے لگ گئے۔ مولوی صاحب

کوئی نا اتفاقی تو دکہائی ہوتی - اگر آپ کو عجاز عیسوی کی تقلید کے سبب ناحق اعتراض کر کے اختلاف پکارنا ہی پسند ہے تو مہربانی کر کے اظہار عیسوی کا صفحہ ۵۳۹ پیرا شاہد ہفتم پڑھ لیجیے -

**قولہ** - چہارم - ہوسیع کی کتاب مطبوعہ ۱۸۱۱ء میں ہے - ان اسرائیل منذ کان طفلاً انا احببتہ، ومن مصر دعوت اولادہ - اور ۱۸۴۴ء میں اولاد کے لفظ کو جو جمع تھی مفرد کر دیا گیا اور غائب کے ضمیر کے بدلے میں متکلم کی ضمیر رکھدی -

**اقول** - آپ پیشین گوئی کو غلط فرماتے ہوئے پھر ترجموں کے اختلاف پر کیوں دوڑ گئے مولوی صاحب جب کسی عالم کو ترجموں میں اختلاف کا شبہ گذرتا ہے تو وہ اصل زبان سے مقابلہ کر کے صحیح ترجمہ کو قبول کر لیا کرتا ہے - لہذا ہم اصل زبان عبرانی کی عبارت مع لفظی ترجمہ کے لکھہ دیتے ہیں جو ترجمہ اصل کے موافق ہو وہ صحیح تصور فرما کے قبول فرمائیے - وہو ہذا -

ہوسیع ۱:۱۱ - כִּי נַעַר יִשְׂרָאֵל וָאֹהֲבֵהוּ -
جب لڑکا تھا اسرائیل میں نے عزیز رکھا اسکو

וּמִמִּצְרַיִם קָרָאתִי לִבְנִי
اور مصر سے میں نے بلایا اپنے بیٹے کو

اب خود ہی مفرد و جمع و ضمیر غائب وغیرہ میں تمیز کر لیں - اور جو ترجمہ مطابق اصل ہو قبول کریں لہذا اس ڈہب سے بھی آپکا دہوکا نہ چل سکا - اور بشارت خداوند کے حق میں ثابت ہے -

**قولہ** - پنجم - یہہ قصہ اور اس کے مصداق وہ لوگ ہیں جنہوں نے بعلیم بت کی قربانی کی اور بت پرست تھے اور مسیح بت پرست نہیں تھے

**اقول** - یہہ مولوی صاحب کے دماغ کا بخار ہے - اور یہاں آپ بغلیں جہان کنے لگے ہیں - جب کچھ نہ بن سکا تو بشارت کے مصداق کو بطور مضحکہ بت پرست قرار دے لئے - بھلا صاحب یہہ کہاں لکھا ہے کہ اس کے مصداق

بت پرست تھے۔ شائد آپ کو مرزا غلام احمد الاالہام ہوا ہوگا۔ خوب یاد رکھئیے
کہ ناظرین پر آپ کے مغالطوں والی چال بازیاں آشکارہ ہوچکی ہیں۔ پس جیسا ہمنے
ثابت کیا کہ بموجب متی ۲:۱۵۔ یہہ بشارت خفا وحقیقتاً خداوند مسیح کے حق میں پوری
ہوئی اور وہی اس کا مصداق ہے۔ یہاں سنگ اسود والا دیوار پرست کوئی نہیں
جو آپکے مغالطوں سے فریب کہاوے۔ بلاریب اس کا آپ خدا کو جواب دینگے۔

# چوتھی بشارت

جسپر مولوی صاحب نے اعتراض کئے

یرمیاہ - ۳۱ : ۱۵ - خداوند یون کہتا ہے کہ رامہ مین ایک آواز سُنی گئی ہے نوحہ اور زار زار
رونے کی راخل اپنے لڑکونپر روتی ہے اور اپنے لڑکون کی بابت تسلی نہین چاہتی
کیونکہ وہ نہین ہین -

دیکھو پوری ہوئی متی ۲ : ۱۷ و ۱۸ - سے -

صفحہ ۱۳ - سطر ۶ -

**قولہ** - حضرت متی اِس کو مسیح کی بشارت یقین کرتے ہین اور کہتے ہین مسیح
پیدا ہوئے تو ہیرودنے اِس شبہے پر کہ کون بچہ ہے جو عیسٰی ہوگا بیت لحم اور اسکی سرحد
کے لڑکون کو قتل کرایا - متی ۲ : ۱۶ -

**اقول** - مقدس متی نے ۲ : ۱۷ و ۱۸ مین اس پیشین گوئی کے پورے ہونیکا وقت وہی
فرمایا ہے جو آپنے بتایا خدا کی پاک کلام کی گواہی اور سچے رسول کا بیان آپکے اوہام باطل
سے بے یقینی کے لائق نہین ہوسکتا -

**قولہ** - اول ہیرود کا یہہ ظلم عیسائیون کے سوا کسی مورخ نے بیان نہین کیا - یوسیفس
اور یہودی مورخ جو ہیرود کے مصائب لکھنے مین دلیر ہین اِس قصہ سے ساکت ہین -

**اقول** - واضح ہے کہ مولوی صاحب نے یہہ اعتراض اعجاز عیسوی کے مقصد تیسرے کی فصل
تیسری کے شاہد ششم سے تو نقل کردیا - مگر اس کے جواب پر جو اظہار عیسوی کے صفحہ ۳۵۷
پر زیر شاہد ششم دیا جاچکا ہے کچھہ لحاظ نہ کیا - بلاریب یہہ مولوی صاحب کے تعصب بیجا کا نتیجہ
ہے - لہذا ہم وہی جواب پھر نقل کرکے پیش کر دیتے ہین - وہو ہذا -

اولاً - واضح ہو کہ اگر یوسیفس اِس قتل کا ذکر کرتا تو بہ تقاضاء دیانت اس کے سبب کا بھی
ذکر کرنا پڑتا - اور وہ پیدائش مسیح تھا - اور چونکہ یہودی مسیح کیطرف نہایت متعصب تھے
لہذا عجب نہین کہ اُس نے اِس قتل کا حال نہ لکھا - باوجود اس کے - یوسیفس نے ہیرودیس

کے ظالم طبیعت اور بدچلنی خوب روشن کی ہے اور اس سے احتمال قوی ہے کہ اس قتل
کا ذکر اُس نے ارادتہً چھوڑ دیا۔
ثانیاً ۔ مکروبی اَس رومی مورخ ۔ اپنے ساٹرنے لیہ کتاب ۲ باب ۴ مین لکھا ہے کہ جب
اگسطوس نے سنا کہ ان لڑکو مین جو برس سے نیچے تھے جنہین یہودیو نکے بادشاہ ہیرود نے
سیریا مین قتل کئے جانیکا حکم دیا تھا بادشاہ (ہیرود) کا ایک اپنا لڑکا بھی تھا ۔ تو اس نے کہا
ہیرود کا بیٹا ہونے سے اُس کا سور ہونا دیکھو ہسٹاریکل ایویڈنس لکچر ۲ - رالن سن ) بہتر تھا
اس سے ظاہر ہے کہ بیت لحم کا قتل صحیح تھا۔
ثالثاً ۔ متی کی ثقاہت یوسیفس سے کہین افضل ہے ۔ اس لئے اگر یوسیفس نے
یہہ احوال نہ لکھا تو کیا ہوا اس کی خاموشی متی کا بیان باطل نہین کرسکتی ۔ اور اگر اور
مورخون نے نہین کیا تو یہہ متی کے بیان کو پایہ ثقاہت سے نہین گرا سکتی کیونکہ ہر ایک
مورخ اپنے زمانہ کے کل واقعات نہین لکھتے چنانچہ سیوٹونی اَس ۔ اور ٹاسی ٹس ۔ جو ہم
عہد تھے یکسان احوال نہین لکھتے ہین ۔ ایک کچھ چھوڑ گیا ہے دوسرے نے اُسے درج کیا
ہے ۔ اور یہی حال تمام رومی اور یونانی مورخونکا ہے ۔
رابعاً ۔ یہود کی ایک کتاب مین جس کا نام طولڈہتہ جیشو ہے یون مرقوم ہے اور بادشاہ
نے بیت لحم کے ہر ایک بچے کو قتل کیا ۔ (ہارن صاحب) الحاصل تحریر متی کی صحیح ہے ۔
پس اگر مولوی صاحب تعصب کے سبب اپنی آنکھین بند نہ کرتے اور انصافاً اس جواب
کو دیکھتے تو ایسا غلط اعتراض نہ جتا دیتے ۔
**قولہ** ۔ دوم ۔ بیت لحم یروشلم کے پاس ہے اور ہیرود کے زیر حکم تھا آسان طور سے
ہیرود تحقیق کرسکتا تھا کہ مجوسی کس گھر مین اترے اور کس لڑکے کے آگے نذر گذرانی ۔
**اقول** ۔ اگر مولوی صاحب اُس وقت ہیرود کے وزیر ہوتے تو ہیرود کو ایسی صلاح
دیتے کہ وہ کاربند ہو کر خداوند مسیح کو قتل کر ڈالتا ۔ لیکن افسوس کہ مولوی صاحب نے اُس وقت
جنم نہ لیا اور ہیرود چوک گیا اور مولوی صاحب کے عندیہ کے موافق نہ کر سکا ۔ اب
آپ ہیرود کی قبر مین جا کر اُس سے استمزاج کیجئے کہ جناب نے یون اور دون

کیون نہ کیا تاکہ مسیح مارا جاتا۔ سنئے صاحب جب خدا بچانیوالا ہوتا ہے تو انکی چترائی جو بدی کرنا چاہتے ہین کچھ پیش نہین جاتی۔ آپ کیا آپ جیسے بیسیون بدخواہ صلاح کار ہیرودکے ہوتے تو بھی کچھہ نہ کر سکتے۔ یاد رہے کہ ہیرود نے آپکے مشورہ سے زیادہ پختہ تجویز خداوند کے قتل کرنیکی مجوسیون کو فریب دیکر کی تھی جو کارگر نہ ہوئی۔ اور پھر مجوسی بھی ایک عام گھر مین ٹھیرے تھے جہان خداوند یسوع پیدا ہوا اور جبتک ہیرود نے مجوسیون سے اپنے مدعا کے برآنے کی منتظر رہی کی تب تک نہ تو وہ لڑکا وہان رہا اور نہ وہ مجوسی وہان تھے۔ پس لاچار ہو کے اُس نے یہہ ٹھرایا کہ وہان کے تمام لڑکے قتل کئے جاوین تاکہ وہ مسیح بھی جسکی شناخت اب محال تھی انمین مارا جاوے۔ مگر اس سے بھی جیسا کہ مشیت ایزدی مین تھا وہ مسیح کو نہ مار سکا۔ لہذا اُس کی جان کو رو ٹے اب آپکی چترائی وصلاح کاری بھی بے فائدہ ہے۔

**قولہ**۔ سوم۔ یرمیاہ کی آیت کا ماقبل اور مابعد دیکھو صاف صاف یہہ اس حادثے کا بیان ہے جو بخت نصیر کیوقت بنی اسرائیل پر ارمیاہ کے زمانہ مین نازل ہوا اور ہزارون اسرائیلی اسمین قتل ہوئے ہزارون اسیر ہوئے اور بابل کیطرف جلا وطن ہوئے ان مین اکثر راحیل کی اولاد تھے۔

**اقول**۔ جیسا کہ ہم نے پہلے بیان کیا تھا کہ اسرائیل کا احوال خداوند مسیح کے احوال کا نمونہ تھا اِس لئے پیشین گوئیونکا عکس انمین نظر آتا ہے مگر حقیقت مین وہ مین نہ تھا کہ جسمین اس پیشین گوئی کی تکمیل ہو جاتی۔ سو اب الہام نے بموجب متی ۲: ۱۶ و ۱۷ و ۱۸ کے بخوبی روشن کر دیا ہے کہ یہہ پیشین گوئی پورے طور سے تکمیل کو تب پہنچی جب خداوند مسیح کی پیدائش کیوقت ہیرود نے لڑکے قتل کرائے تھے۔ اِس لئے آپکا قیاس الہام کے مقابل معتبر نہین ہو سکتا۔

**قولہ**۔ یاد رہے۔ ارمیا کی آیات سے معلوم ہوتا ہے مرے ہوئے لوگون کو برزخ مین اپنے اقارب کے دنیوی حالات پر اطلاع رہتی ہے اور اُن کے صدمات سے اموات کو صدمہ پہنچتا ہے۔ اور یہہ بات پروٹسٹنٹی عقاید کے خلاف ہے

**اقول** - یہہ عقیدہ آپ کو کہان سے ملا اور کس کتاب مین ہے - کیون لوگون کو دہوکا دیتے ہو - جیسا یرمیاہ کا بیان ہے ویسا ہی سب مسیحیون کا اعتقاد ہے - کیا آپ نے انجیل مین غریب لعذر و دولت مند کا احوال نہین پڑہا دیکہو لوقا ۱۶: ۱۹ سے ۳۱ - اور یاد رکہیے کہ راخل سے یہان تمام قوم مراد ہے - لہذا ایسے مغالطون سے بشارت کے ثبوت مین خلل نہین آتا اور یہہ بشارات ثابت ہے

# پانچوین بشارت

جسپر مولوی صاحب نے اعتراض کئے

یشعیاہ - ۹ : ۱ و ۲ - لیکن تیرگی وہان نہ رہیگی جہان آگے کو بہت تپڑی تھی کہ اُسنے پہلے زبولون کی سرزمین کو اور نفتالی کی سرزمین کو ذلت دی پر آخری زمانہ مین غیر قومونکے جلیل مین دریا کے سمت یردن کے پار بزرگی دیگا - وے لوگ جو تاریکی مین چلتے تھے بڑی روشنی دیکھتے اور اُنپر جو موت کے سایہ کے ملک مین رہتے تھے نور چمکتا - (واضح ہے کہ یہہ ترجمہ صحیح و مطابق اصل ہے)

صفحہ ۴ سطر ۵

**قولہ** - اشعیاہ نبی نے یہہ بیان کرتے کرتے کہ اب بیت المقدس یروشلم مین تکلیف نرہیگی یہہ بات فرمائی - متی کہتے ہین یہہ بشارت مسیح کے حق مین ہے - کیونکہ جب مسیح نے سنا کہ یحییٰ گرفتار ہوا تو آپ جلیل کو چلے گئے - اور ناصرہ کو چھوڑ کفرناحوم مین دریا کے کنارے زبولون اور نفتالی کی حدون مین جا رہے متی ۴ باب ۱۲ و ۱۳ و ۱۴ و ۱۵ -

**اقول** - یہہ بشارت کہ جسمین سے مقدس متی اختصار کرکے حوالہ دیتا ہے - یشعیاہ کے آٹھوین باب سے شروع ہوکر نوین باب کی ساتوین آیت تک ہے - واضح رہے کہ ۸ باب مین صوریہ اور اسرائیل کے شمالی فرقونکی بابت یہہ پیشین گوئی ہے - کہ وہ اسور کے بادشاہ سے برباد کئے جاوینگے لیکن نبی نے بموجب ۸ : ۸ کے جب عمانوئیل کے حضور استدعا کی تو ۸ : ۹ و ۱۰ مین فرمایا کہ قومونکی دہوم دہام فرو ہوگی کیونکہ عمانوئیل ہمارے ساتھہ ہے اور پھر ۸ : ۱۴ مین اور بھی اسبات کو پختہ کرکے فرمایا - کہ خداوند اپنے لوگونکی جائے پناہ ہوگا پھر ۸ : ۱۹ سے ۲۲ تک یہہ ظاہر کیا کہ جو لوگ اُس کے کلام کو حقیر جانتے ہین اور غیر اقوام کی پیروی کرتے خدا اُنکو اندھیرے مین ڈالیگا - لیکن پھر نبی ۹ باب کے شروع مین بڑی امید دلا آخری زمانہ کا وہ بیان کرتا ہے جو ۹ : ۱ و ۲ مین ہے - اور اس سبب سے وہ ایسی بڑی خوشی کا بیان کرتا ہے جو ورکیوقت ہوتی

ہے - کیونکہ تمام لڑائی کے ہتیار صلح کے سردار عمانوئیل سے توڑے جاوینگے اور پہر ۹: ۶ مین فرماتا ہے - کہ ہمارے لئے ایک لڑکا تولد ہوتا اور ہمکو ایک بیٹا بخشا گیا - اور سلطنت اُس کے کاندہے پر ہوگی اور وہ اس نام سے کہلاتا ہے - عجیب - مشیر خدائے قادر - ابدیت کا باپ - سلامتی کا شاہزادہ - لہذا ظاہر ہے کہ یشعیاہ کے ۸ باب سے ۹ باب کی ساتوین آیت تک یہہ پیشین گوئی اسی سردار عمانوئیل کے حقمین کی گئی ہے جو آنیوالا تہا - اور اسکی تفصیل اسطرح پر ہے -

۱ - یشعیاہ - ۸ : ۸ و ۹ و ۱۰ سے ظاہر ہے کہ وہ عمانوئیل جو بموجب یشعیاہ - ۷ : ۱۴ کنواری سے پیدا ہونیوالا تھا اُسی کے سبب سے یہہ کامیابی ہونیوالی تھی -

۲ - یشعیاہ - ۸ : ۱۴ سے معلوم ہوتا ہے کہ وہی خدا جو عمانوئیل ہے کامیابی بخشنیوالا تھا وہی اپنے بندہ گانون کی پناہ گاہ ہوگا -

۳ - پہر جیسا کہ یشعیاہ - ۴۲ : ۶ و ۴۹ : ۶ و ملاکی ۴ : ۲ کے بموجب وہ آنیوالا عمانوئیل جس کے سبب کامیابی ہونیوالی تھی اور جو اپنے لوگونکی پناہ گاہ تھا وہی قومونکا نور و آفتاب صداقت کہلایا ہے جس سے ظاہر ہے کہ وہ بڑا نور جسکی یشعیاہ - ۹ : ۲ کی پیشین گوئی مین آنے کی خبر دی گئی تھی وہ آفتاب صداقت کا نور تہا وہ ملاکی نبی کے زمانہ تک جو عہد عتیق کا آخری نبی ہے ہنوز آنیوالا تھا - پس بموجب بیان مقدس متی کے یہہ بشارت خداوند مسیح کے حقمین ہی پوری ہوئی ہے -

۴ - چونکہ یہہ سب مذکورہ بشارات یعنے یشعیاہ - ۷ : ۱۴ و ۸ : ۸ و ۱۰ و ۱۴ و ۹ : ۲ و ۲ و ۴۲ : ۶ و ۴۹ : ۶ - ملاکی ۴ : ۲ - خداوند مسیح کے حقمین صادق آتی ہین اس لئے خداوند مسیح نے خود دعویٰ کرکے یون فرمایا ہے - یوحنا ۸ : ۱۲ - تب یسوع نے پہر انہین کہا جہان کا نور مین ہون جو میری پیروی کرتا ہے اندہیرے مین نہ چلیگا بلکہ زندگی کا نور پاوے گا نیز دیکہو یوحنا ۱ : ۹ و ۳ : ۲ - ۱۲ : ۴۶ - پس ظاہر ہے کہ اِس بشارت کا مصداق صرف خداوند مسیح ہی ہے -

۵ - جس حالت مین مولوی صاحب کے بیجا قیاس کے برخلاف ایک بڑا سلسلہ

بشارات کا خداوند مسیح کو اِس کا مصداق بتا رہا ہے تو مقدس متی کا بتایئد الہام متی ۴: ۱۵ مین اِس بشارت کو خداوند مسیح کے حق مین پوری ہوئی بتانا کوئی وہمی امر نہ تھا پس مقدس متی کیا بلکہ تمام انجیل ہی پکار رہی ہے کہ وہ بڑا نور خداوند یسوع مسیح ہے۔ جو آپکے مغالطون کی آندہی سے ہرگز ہرگز چھپایا نہین جا سکتا۔

**قولہ**۔ اول متی نے صرف اتنے لگاؤ پر کہ مسیح دریا کے کنارے پر جا رہے ہے اشعیاہ کا قول بشارت بنا لیا۔

**اقول**۔ نہین صاحب صرف اتنے لگاؤ پر نہین بلکہ کامل ثبوت و بشارات کے بڑے سلسلہ و خداوند مسیح کے دعوےٰ کے بموجب بتایید روح القدس اِس بشارت کو خداوند مسیح کے حق مین پورا ہوتا دیکھا اور بیان کیا۔ دیکھو یشعیاہ ۹: ۱ و ۲ و ۴۲: ۶ و ۴۹: ۶ و ۶۰: ۲ و ۳ و ملاکی ۴: ۲۔ کو مقابلہ کرو یوحنا ۸: ۱۲ لوقا ۱: ۷۸ و ۷۹ و ۲: ۳۲۔ اعمال ۱۳: ۴۷ و ۲۶: ۱۸ و افسی ۵: ۱۴۔ ۲ پطرس ۱: ۱۹۔ مکاشفات ۲: ۲۸۔ پس وہ بڑا نور خداوند مسیح ہے اور آپ کا قیاس الہام ربانی کے مقابل ہیچ و ناقص بلکہ صرف مغالطہ ہی ہے۔

**قولہ**۔ دوم۔ یشعیاہ کی آیات کو متی کی آیات سے مقابلہ کرین تو دونون ایک معلوم نہین ہوتین۔

**اقول**۔ مولوی صاحب یشعیاہ ۹: ۱ و ۲ کا غلط ترجمہ پیش کرکے صرف اُسی کے بھروسہ پر فرماتے ہین۔ اگرچہ مقدس متی نے بطور خلاصہ اِس بشارت سے درج انجیل کیا تو بھی ہر دو کے بیان مین پوری موافقت موجود ہے ناظرین خود دیکھ لین یشعیاہ ۹: ۱ و ۲ بمقابلہ متی ۴: ۱۴ و ۱۵۔

**قولہ**۔ سوم۔ اشعیاہ کی کتاب مین گذشتہ زمانہ کا حال معلوم ہوتا ہے۔ اگر آئندہ زمانہ لین تو ہم کہہ سکتے ہین کہ محمدی لوگون اور ان کی تعلیم کا اشارہ ہے۔ جنکی بدولت اِس ملک مین کامل توحید پھیلی اور اقسام بت پرستی کا استیصال ہوا۔ اور مسیح بھی جیسے تھے ویسے مانے گئے۔

**اقول**۔ آپکو یہ کس طرح سے گذشتہ زمانہ کا حال معلوم ہوا۔ کوئی وجہ تو بتائی

ہوتی - اور پھر یہہ تو بتاتے کہ کون گذشتہ زمانہ مین اسکا مصداق تھا - کیون ناحق دہوکا
دیتے ہین یشیعاہ ۹:۱ - اسکے آخری فقرے پر غور کیجئے - וְהָאַחֲרוֹן
اور آخری زمانہ مین

הִכְבִּיד דֶּרֶךְ הַיָּם עֵבֶר הַיַּרְדֵּן
بزرگی دیگا رستہ اوس بڑے دریا پار اس یردن کے

גְּלִיל הַגּוֹיִם
گلیل اُن غیر قومون کے

پس اب فرمائے کہ نبی کس زمانہ کا بیان کرتا ہے اے خدا فریسیون والے دل بیچی
ودم - یہہ جو فرمایا کہ اگر آئندہ زمانہ لین وغیرہ - سو اس مین آپنے محمد یونکی ٹانگ کیون
اڑائی اور محمد صاحب کا نام کیون نہ لے لیا - کیونکہ بشارت مین بہتونکی تو خبر نہیں
بلکہ ایک بڑے نور کے آنکی خبر ہے شائد جناب نے محمد صاحب کو اس لئے پسند نہ کیا
کہ وہ نور معرفت سے بے بہرہ تھے - جیسا کہ احادیث ذیل سے ثابت ہے -

۱ - مظاہر حق جلد ۴ صفحہ ۵۴۵ - روایت ہے انس سے یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ
وسلم کے پاس آئے جبرائیل اُس حال مین کہ آنحضرت کھیلتے تھے ساتھ لڑکونکے پس
پکڑا آپ کو جبرائیل نے اور چت لٹایا آپ کو پھر چیرا آپ کی دل کیجانب سے اور
نکالا اُن کے دل مین سے علقہ پس کہا جبرائیل نے کہ یہہ حصہ شیطان کا ہے تجھہ سے
پہر دہویا آپ کے دل کو سونے کے لگن مین زمزم کے پانی سے پھر ملایا اور
درست کیا جبرائیل نے اُس جگہ کو کہ چیری تھی اور پھر رکھدیا دل کو اُس کی جگہ
مین اور پھر درست کیا سینہ مبارک کو اور آئے لڑکے کہ تھے ساتھ آن حضرت
کے دوڑتے ہوئے آن حضرت کی ماں پاس یعنے دایہ کے پس کہا لڑکون نے
کہ محمد تحقیق قتل کئے گئے - پس آئے لوگ آنحضرت کے پاس پس دیکھا آپکو
اس حال مین کہ رنگ متغیر ہے - کہا انس نے کہ پس دیکھتا تھا مین نشان سوئی
کے سینے کا آنحضرت کے سینہ مبارک مین - نقل کی یہہ مسلم نے -

اس حدیث کے فائدہ مین لکہا ہے کہ محمد صاحب کا سینہ چار دفعہ چیرا گیا ہے۔

پہلے۔ توصغیر سن مین دائی حلیمہ کے پاس۔

دوم۔ دس برس کی عمر مین۔

سوم۔ وقت نبی ہونیکے۔

چہارم۔ شب معراج مین جس وقت کہ جبرائیل حضرت کو بلانے آئے۔

پس واضح رہے کہ اگرچہ اتنی دفعہ محمد صاحب کا سینہ چیرا اور دل دہویا اور شیطان کا حصہ اسمین سے نکالا گیا تو بھی ہنوز ناپاک ہی رہا کہ پہر بہی محمد صاحب بہی استدعا کرتے رہے کہ وہ پاک ہوویں اور انکو نور ملے۔ وہو ہذا۔

۲۔ مظاہر حق جلد ۲ صفحہ ۳۴۵۔ اور روایت ہے عائشہ سے کہ کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے۔ یا الٰہی دہو گناہ میرے ساتھ پانی برف اور اولے کے یعنے پاک کر مجہکو گناہون سے ساتھ طرح طرح کی مغفرتو نکے جیسے کہ پاک کرتے ہین یہہ چیزین میل ہی اور پاک کر دل میرے کو جیسا کہ پاک کیا جاتا ہے کپڑا میل سے اور دوا ہی ڈال درمیان میرے اور درمیان گناہون میرے کے جیسے کہ دوری رکہی تونے درمیان مشرق اور مغرب کے نقل کی یہہ مسلم اور بخاری نے۔

ہنوز محمد صاحب کے دل مین سیاہی موجود ہے۔

۳۔ مظاہر حق جلد ۲ صفحہ ۲۵۳۔ روایت ہے ابن عباس سے کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم دعا مانگتے کہتے اے پروردگار میرے قبول کر توبہ میری اور دہو ڈال گناہ میرے اور قبول کر دعا میری اور ثابت رکہہ دلیل میری اور سچی اور درست کر زبان میری اور کہینچ اور سیدہی راہ دکہا دل میرے کو اور نکال سیاہی سینہ میرے کی۔ نقل کی یہہ ترمذی اور ابوداؤد اور ابن ماجہ نے۔

۴۔ اور بہی سبب تہا کہ محمد صاحب کے دل پر پردہ بھی پڑا رہتا تہا۔ دیکہو مظاہر حق جلد ۲ صفحہ ۳۰۶

پس جس حال محمد صاحب کے دل کی یہہ حالت تہی تو وہ نور و برکت سے بہی بے نصیب

تھے اور کسیطرح سے عذاب اللہ کو دور نہ کر سکتے تھے۔
۵۔ مظاہر حق جلد ا صفحہ ۱۴۱۔ روایت ہے ابن عباس سے کہ رات گذاری مین نے
نزدیک خالہ اپنی میمونہ کے۔ رسول اللہ تھے بیچ دعا کہ کے درمیان سنت اور فرض
کے پڑھتے بہ الفاظ۔ یا الٰہی گردان میرے دل مین نور اور میری آنکھون مین نور اور
میرے کانون مین نور اور دہنے میرے نور اور بائین میرے نور اور اوپر میرے نور
اور نیچے میرے نور آگے میرے نور اور پیچھے میرے نور اور گردان اور پیدا کر واسطے
میرے نور۔ اور زیادہ کیا بعض راویون نے۔ اور پیدا کر میرے زبان مین نور۔ اور
ذکر کیا بعض نے۔ اور گردان پیٹھے میرے مین نور اور گوشت میرے مین نور اور
خون میرے مین نور اور بالون میرے مین نور اور جلد میری مین نور۔ روایت کی
یہ بخاری اور مسلم نے۔ اور بیچ ایک اور روایت بخاری اور مسلم کے ہے۔ اور
اور گردان میری جان مین نور اور بڑا کر واسطے میرے نور۔ اور بیچ روایت
مسلم کے ہے۔ دے مجھکو نور۔
پس جس حالت مین محمد صاحب وہ بڑا نور نہ تھے اور نور کو ہنوز اپنے واسطے پیدا
کرایا چاہتے تھے اور اُنکے دل پر پردہ پڑ جاتا تھا۔ اور اپنے دل کی سیاہی سے ایسے
تنگ تھے کہ باوجود بار بار دھونے جبرائیل کے پھر بھی دل آپ کا تاریکی و سیاہی
مین مبتلا رہتا تھا۔ تو پھر کیونکر وہ مصداق اس نوٹ کے ہو سکتے تھے۔ پھر جس
حال مین وہ مصداق ہوتے اس بشارت کے لائق نہ تھے تو محمدی جو صرف بطمع
حور و غلمان و لوٹ اُنکے پیچھے ہو کر سنگ اسود کے پوجاری تھے۔ اور اُسکو
اپنے نامہ اعمال کی سیاہی سے روز بروز سیاہ کرتے جاتے ہین۔ کیونکر اس
بشارت کے مصداق ہو سکتے ہین۔
۶۔ اور طرفہ تر یہ ہے کہ مظاہر حق جلد ۲ صفحہ ۳۸ سے واضح ہے۔ کہ سنگ اسود
بڑا کام کرتا ہے۔ کہ لوگونکے گناہ اس پتھر پر چڑھتے جاتے ہین۔ اور لوگ اس پتھر کو چوم
چاٹ کے اپنے نامہ اعمال کی سیاہی روز بروز اسے دے آتے ہین۔ پس یہ وہ کام

ہے جو جبرائیل بھی محمد صاحب کے واسطے انکے دل کو بار بار دہو نے سے نہ کرسکا تہا
اور وہ سیاہی ان کے دل مین جون کی تون بنی رہی کہ جسکی سبب وہ نہ صرف بری تعلیم
طلاق متعہ - وحلالہ - و دیوار پرستی و سنگ اسود کی چوم چاٹ وجہاد قتل وبہشت کی حور و
غلمان وغیرہ کے موجد ہوئے بلکہ کبہی کبہی باغوائے شیطان بتون کی بڑی تعریف
کرکے انپر شفاعت کا بہروسہ بھی کر لیا کرتے تھے دیکہو مظاہر حق جلد ۱ صفحہ ۸۵۳ - اور
بھی سبب تہا کہ محمد صاحب لوگونپر سے عذاب اللہ کا کچھ بھی دور نہ کرسکتے تھے - دیکہو
مظاہر حق جلد ۴ - صفحہ ۵۰۳ -

پس اب محمدی بموجب عندیہ وخوش فہمی مولوی صاحب کے موا حد کیون نہ کہلا وین کیونکہ
کعبہ وقبور پرستی وبتون کی چوم چاٹ سے جو انکا گذارہ چلتا رہتا ہے - صاحب زنگی کا نام
اکثر کا فور ہی سنایا جاتا ہے -

سوم - یہہ جو فرمایا کہ مسیح جیسے تھے ویسے مانے گئے - اگر اس سے مولوی صاحب کی
یہہ مراد ہے کہ خداوند مسیح نے جیسے انجیل مین اپنے تئین ظاہر فرمایا ویسے ہی وہ عمانوئیل
یہواہ صدقنون و آفتاب صداقت یعنے جہانکا نور مانے گئے ہین - تو واجب ہے تاریک
دل والے شخص کو چہوڑ کر اس آفتاب صداقت سے نور معرفت و ایمان خداوند مسیح سے
حاصل کرکے اس ذو الجلال کو اپنا مخلص ورب الفضل مانین - اور اگر اس سے مولویصاحب
کی یہہ غرض ہے کہ جیسے برخلاف انجیل کے خداوند مسیح کو چند بدعتی قبل زمان محمد صاحب
کے صرف انسان مانکر اسکی الوہیت کا انکار کرتے تھے - اور انکی تقلید پر محمد صاحب
نے بھی خداوند کو صرف انسان بتایا ہے - تو اسمین آپکی کچھہ فوقیت نہین - بلکہ از دست
اسمین محمد صاحب ان خارج شدہ بدعتیون ہی کے مقلد ثابت ہوتے ہین پھر اس مین
فوقیت وخصوصیت ہی کون سی آپکو ہے کیونکہ ویسے ماننے اور منوانے والے
تو کئی بدعتی آپ سے پہلے موجود تھے - پس جیسا وہ بدعتی رسوائی و ذلت سے صفحہ
ہستی سے نیست ونابود ہوگئے - ویسے ہی یہہ مقلد صاحب بھی کچھہ نہ کرسکے
اور وہ ہی عدم ہوکر چلتے بنے - اور خداوند یسوع مسیح جو سب کا خدا ہمیشہ مبارک

ہے جون کا توں عمانوئیل۔ بیواہ صد فنون۔ و افتاب صداقت۔ اب الفضل خدا ہی مانا جاتا ہے۔

پس ظاہر ہے کہ تمام مغالطے مولوی صاحب کے باطل ہیں اور یہہ بشارت ضرور خداوند مسیح کے حقمین کی گئی اور کلام اللہ کی گواہی ہے اسی کے حقمین پوری ہوئی ثابت ہے۔ دیکھو متی ۴: ۱۴ و ۱۵ و ۱۶۔

# چھٹوین بشارت

## جسپر مولوی صاحب نے اعتراض کئے

واضح ہے کہ اِس بشارت پر اعتراض کرنے مین مولوی صاحب کو بہت مشکل پیش آئی ہے اور ایسی بہکی ہوئی باتین آپنے جوڑی ہین۔ کہ جن سے صاف آشکارہ ہے کہ وہ بجز مغالطہ دہی و اپنا تعصب بیجا ظاہر کرنیکے اور کچھ نہین کر سکے۔

اول۔ مولوی صاحب نے اپنی جبلی عادت کے بموجب ملاکی ۳: ۱ کے ترجمہ کو من گھڑت بنانے مین کوشش کی ہے۔

دوم۔ آپ نے انجیل کو اِس بشارت کے باب مین متفق پاکر انجیل کے کلام الٰہی ہونے سے انکار کر دیا ہے۔

سوم۔ یحیٰ کے نبی ہونیکا مولوی صاحب نے انکار کیا ہے۔

صفحہ ۱۴۱ سطر ۱۱

اوّل۔ مولوی صاحب نے ملاکی ۳: ۱ کا اپنا من گھڑت ترجمہ پیش کر کے مغالطہ دیا ہے۔ وہو ہذا۔

مولوی صاحب کا ترجمہ

اب مین اپنے رسول کو بھیجونگا۔ میرے برابر راہ کو طیار کریگا۔ اور جس خداوند کی تلاش مین ہو۔ یعنے رسول عہد کی اور اُس سے خوش ہو۔ یکایک اپنی ہیکل مین آجاوے گا لشکروں کا خداوند فرماتا ہے۔ کہ اب وہ آتا ہے۔ ملاکی ۳ باب ۱۔

ملاکی ۳: ۱ کا لفظی ترجمہ مع عبرانی یون ہے

הִנְנִי שֹׁלֵחַ מַלְאָכִי וּפִנָּה־דֶרֶךְ

دیکھو مین بھیجنے والا ہون اپنا رسول اور درست کرے گا راہ

לְפָנָי וּפִתְאֹם יָבוֹא אֶל־הֵיכָלוֹ

میرے آگے اور ناگہان آویگا اپنی ہیکل کو

הָאָדוֹן אֲשֶׁר-אַתֶּם מְבַקְשִׁים

وہ خداوند جسکی تم تلاش مین ہو

וּמַלְאַךְ הַבְּרִית אֲשֶׁר-אַתֶּם חֲפֵצִים

اور رسول اُس عہد کا جس سے تم خوش ہو

הִנֵּה-בָא אָמַר יְהוָה צְבָאוֹת:

دیکہو یقیناً آویگا فرماتاہے رب الافواج

پس واضح رہے کہ مولوی صاحب نے اپنے من گھڑت ترجمہ مین پانچ غلطیان کرکے مغالطہ دیا ہے۔

۱- مولوی صاحب نے پہلے جملہ مین لفظ اب کو اپنی طرف سے بڑہایا ہے۔ تاکہ مغالطہ دین کہ یہہ خبر آئیندہ زمانہ کی نہین ہے۔

۲- دوسرے جملہ مین مولوی صاحب نے لفظ برابر کو بجائے میرے آگے کے اپنی طرف سے جوڑلیا ہے تاکہ مسیح کی بزرگی یوحنا سے ثابت نہ ہو۔

۳- پانچوین جملہ مین مولوی صاحب نے لفظ اسکی کو بجائے اپنی کے اپنی طرف سے ڈالدیا ہے۔ تاکہ خداوند مسیح کی الوہیت ثابت نہ ہو۔

۴- چوتھے جملہ مین آپنے لفظ یقینے کو اپنی طرف سے ڈال دیا ہے۔

۵- ساتوین جملہ کہ اب وہ آتا ہے۔ مولوی صاحب نے اپنی طرف سے ڈالدیا ہے۔ پس جبکہ مولوی صاحب کی علمیت۔ دیانت۔ وایمانداری کا یہہ حال ہے تو پھر خداوند مسیح کی بشارات پر اعتراضات کیون نہ کئے جاوین۔ شرم۔ شرم۔ شرم

اب ہم پھر ملاکی ۳:۱ کیطرف ناظرین ہذا کو توجہ دلاکر اپیل کرتے ہین کہ آپ اس آئیت پر غور کیجئے کہ اس سے کیا کیا مطالب ومسائل ظاہر ہوتے ہین کہ جنکے سبب مولوی صاحب نے اپنی آنکہونپر تعصب کی پٹی باندھکے مغالطہ دہی مین کوشش فرمائی ہے۔ پس اِس آیت سے تین مطالب ومسائل پائے جاتے ہین سو ہو ہذا۔

اوّل- یحیٰ کا رسول ہونا و اُسکی آمد وخدمت کا بیان پایا جاتا ہے۔

دوم - خداوند مسیح کی آمد و الوہیت کا اس سے ثبوت ملتا ہے -
سوم - خداوند مسیح کا گناہونکے عیوض کفارہ دینا ثابت ہوتا ہے -

اوّل - یحیٰی کا رسول ہونا اور اُس کی آمد و خدمت کا بیان اِس جملہ سے پایا جاتا ہے "دیکھو مین بھیجنیوالا ہون اپنا رسول اور وہ درست کریگا راہ میرے آگے -" پس ظاہر ہے کہ یحیٰی رسول اللہ ہے اور وہ اِس لئے آنیوالا تھا - کہ خداوند کی آگے اُس کی راہ کو درست کرے - دیکھو متی ۳: ۳ و ۱۱: ۱۰ -

دوم - خداوند مسیح کی آمد و الوہیت کا ثبوت اس جملہ سے ملتا ہے "اور وہ درست کریگا راہ میرے آگے اور ناگہان آویگا - اپنی ہیکل کو وہ خداوند جسکی تلاش مین ہو" پس اس سے صاف ظاہر ہے کہ یہان رب الافواج خود متکلم ہوکر فرماتا ہے کہ وہ رسول یعنے یحیٰی میرے آگے راہ کو درست کریگا اور انجیل سے ثابت ہے کہ جس کے آگے یحیٰی نے راہ کو درست کیا وہ خداوند مسیح ہے لہذا خداوند مسیح خود خدا ہے - اور نیز یہہ کہ "جس خداوند کی تلاش مین تم ہو وہ اپنی ہیکل کو آویگا" چونکہ پُرانے و نئے عہدنامہ سے ظاہر ہے کہ وہ ہیکل کسی انسان کی نہ تھی بلکہ خدا کی تو پس واضح ہے کہ خود خدا ہی آنیوالا تھا جو خداوند مسیح مین ہوکے اپنی ہیکل کو آیا - لہذا خداوند مسیح خود خدا ہے -

سوم - خداوند مسیح کا گناہونکے عوض کفارہ دینا اس جملہ سے ثابت ہوتا ہے "اور رسول اس عہد کا جس سے تم خوش ہو دیکھو یقیناً آویگا" پس یہہ خطاب یعنے "رسول اس عہد کا" کفارہ کے مسئلہ کو ثابت کرتا ہے - کیونکہ وہ عہد جسکا خداوند مسیح رسول ہوا سو عہد جدید ہے کہ جسکے سارے وعدے اور روحانی نعمتین صرف اس کے خون کے وسیلے سے قایم کیے گئے ہین - اس لئے اُس نے خود انجیل مین فرمایا ہے - متی ۲۶: ۲۸ - کیونکہ یہہ میرا لہو ہے یعنے نئے عہد کا لہو جو بہتونکے گناہونکی معافی کے لئے بہایا جاتا - نیز دیکھو مرقس ۱۴: ۲۴ - لوقا ۲۲: ۲۰ - متی ۱۱: ۱۰ - مرقس ۱: ۲ - لوقا ۷: ۲۷ و ملاکی ۳: ۷ -

اب ہم یشعیاہ - ۴۰: ۳ سے ۵ تک کا لفظی ترجمہ معہ اصل عبرانی پیش کرکے آشکارا
کیا چاہتے ہین کہ وہ مقاصد جو ملاکی نبی نے یحیٰی کی آمد و خداوند مسیح کی الوہیت
کے باب مین بیان کئے ہین وہی یشعیاہ کے بیان سے بھی تصدیق پاتے ہین سو ہو ہذا

קוֹל קוֹרֵא בַּמִּדְבָּר פַּנּוּ דֶּרֶךְ יְהוָה
آواز پکارنیوالے کی بیابان مین تیار کرو تم راستہ خداوند کا

יַשְּׁרוּ בָּעֲרָבָה מְסִלָּה לֵאלֹהֵינוּ
سیدھا بناؤ صحرا مین شاہ راہ ہمارے خدا کے لئے

כָּל-גֶּיא יִנָּשֵׂא וְכָל-הַר וְגִבְעָה
کل نشیب اونچا کیا جائیگا اور کل پہاڑ اور ٹیلا

יִשְׁפָּלוּ וְהָיָה הֶעָקֹב לְמִישׁוֹר
نیچا کیا جائیگا اور ہوگی ٹھیڑھی چیز ہموار

וְהָרְכָסִים לְבִקְעָה וְנִגְלָה כְּבוֹד
اور ناہموار جگہین میدان کی جائین اور آشکارا ہوگا جلال

יְהוָה וְרָאוּ כָל-בָּשָׂר יַחְדָּו כִּי פִּי
خداوند کا اور دیکھینگے اُسکو کل بشر ایک ہی وقت کہ منہہ نے

יְהוָה דִּבֵּר:
خداوند کے فرمایا ہے -

ان آیات مذکورہ مین دو باتین پائی جاتی ہین -

۱- یحیٰی نبی کی خدمت و آمد -

۲- خداوند مسیح کی آمد و الوہیت -

اول - یحیٰی کی آمد و خدمت اس جملے سے ظاہر ہوتی ہے " آواز پکارنیوالے کی بیابان
مین تیار کرو تم راستہ خداوند کا سیدھا بناؤ صحرا مین شاہ راہ ہمارے خدا کے لئے - یہہ
صاف یحیٰی ہی داس کی خدمت کے حق مین صادق آیا ہے جیسا کہ انجیل مقدس

ظاہر ہے - متی ۳:۳ - مرقس ۱:۲ و ۳ - لوقا ۳:۴ -

۱- یحیٰ کا باپ ذکریہ بھی اس بشارت کو اپنے بیٹے یحیٰ کے حقمین صادق لایا ہے - دیکھو لوقا ۱:۷۶ -

۲- خداوند مسیح نے بھی اس بشارت کو یحیٰ کے حقمین فرمایا ہے متی ۱۱:۱۰ -

۳- اور مقدس یحیٰ بھی اسی بشارت کو اپنے حقمین صادق لایا ہے - یوحنا ۱:۲۳ -

پس ظاہر ہے کہ یہہ جنگل مین پکارنیوالا مقدس یحیٰ ہی تھا کہ جسکا کام ہمارے خدا کے لئے راہ تیار کرنیکا تھا -

دوم - خداوند مسیح کی آمد والوہیت ان جملون سے ثابت ہوتی ہے "تیار کرو تم راستہ خداوند کا سیدھا بناؤ صحرا مین شاہراہ ہمارے خدا کے لئے" اور نیز یہہ کہ "اور آشکارا ہوگا جلال خداوند کا" پس ان جملون سے معلوم ہوتا ہے کہ یحیٰ نبی جسکی راہ تیار کرنے کے لئے پکارنیوالا تہا وہ ہمارا خدا تعالےٰ ہی ہے جو آپ خود اپنے لوگون کے درمیان آنیوالا تہا - اور اس کا آنا دیگر انبیا کے بیان سے بہی پایا جاتا ہے - دیکھو احبار ۲۶:۱۲ - حزقیل ۳۷:۲۷ - ذکریہ ۲:۱۰ و ۱۱ و ۸:۳ یشعیاہ ۳۵:۴ - اور پھر خداوند کے جلال سے بہی بموجب تحقیق خدا ہی کا آنا اور ظہور بخشنا مراد ہے - دیکھو خروج ۱۶:۱۰ و ۱۳:۲۱ و ۲۴:۱۶ و ۳۳:۱۸ و [illegible] و ۴۰:۳۴ - احبار ۹:۶ و ۲۳ - مزمور ۲۴:۸ و ۹ و ۱۰ و ۸۵:۹ و ۱۱۳:۴ یشعیاہ ۶:۳ - [illegible] و ۵۹:۱۹ و ۶۰:۱۹ - حزقیل ۹:۳ و ۱۰:۴ حبقوق ۲:۱۴ - حجی ۲:۷ سے ۹ -

پس انجیل مقدس سے ظاہر ہے کہ یہہ بشارت اور تمام انبیاء مذکورہ کا بیان خداوند مسیح کے حقمین صادق آیا ہے چنانچہ یوحنا ۱:۱۴ مین ہے - اور کلام مجسم ہوا اور وہ فضل اور راستی سے بھرپور ہو کے ہمارے درمیان رہا اور ہم نے اسکا ایسا جلال دیکھا جیسا باپ کے اکلوتے کا جلال - نیز دیکھو یوحنا ۲:۱۱ و ۸:[illegible] و متی ۱۷:۲ و یوحنا ۱۱:۴۰ و ۲ پطرس ۱:۱۷ و یوحنا ۱۲:۴۱ و ۲ قرنتی ۴:۴ و قلسی ۱:۱۵ و عبرانی ۱:۳ -

الغرض بموجب حجی ۲:۷ و ۹ کے پچھلے ہیکل کا جلال پہلی ہیکل کے جلال سے اس لئے زیادہ کہا گیا ہے کہ اسمین بموجب ملاکی ۳:۱ و یشعیاہ ۴۰:۵ کے خداوند یسوع مسیح جو اندیکھے

خدا کی صورت و اُسکے جلال کی رونق و اسکی ماہیت کا نقش ہے عبرانی ۱: ۳ - اور جو بموجب مزمور ۲۴: ۷ سے ۱۰ - جلال کا بادشاہ کہلاتا اِس ہیکل مین داخل ہونیوالا تہا - لہذا یہہ بشارت خداوند مسیح کے حقین کی گئی - اور اُسی پر صادق آتی ہے -

دوم - مولوی صاحب نے انجیل کو بشارت کے باب مین متفق پاکر انجیل کے کلام اللہ ہونیکا انکار کر دیا ہے جو بالکل بیہودہ و بیجا خیال ہے -

صفحہ ۵ سطر ۵

**قولہ** - متی - مرک - لوک تینوں متفق اللفظ کہتے کہ یہہ دونوں بشارتین مسیح کے حقمین ہین

**اقول** - ناظرین پر روشن ہے کہ مولوی صاحب نے اپنی کتاب کے صفحہ ۴ کی سطر ۱۲ مین زیر بشارت سوم یہہ لکہا تہا - قول سوم یہہ دوسرا باب متی کا لوقا کے دوسرے باب سے موافق نہین - لیکن اب جو متفق اللفظ ہونیکا انکار نہین کر سکتے تو یہہ فرماتے و مغالطہ دیتے ہین - کہ انجیل مین جو اقوال ہین وہ زبانی روایات ہین - اور انجیل حدیث صحیح سے کچھ مناسبت نہین رکھہ سکتی - اور انجیل کلام اللہ نہین - اور دلیل مولویصاحب کی یہہ ہے - کہ چونکہ انجیل بشارات کو مسیح پر صادق لانے مین متفق ہے - اسلئے وہ کلام اللہ نہین - عاقلان خود بدانند پس جیسا واضح ہے کہ پہلے تو مولوی صاحب انجیل کی موافقت طلب کرتے تہے - کہ جس سے معلوم ہوتا تہا کہ اگر وہ موافق و متفق ہوتی تو مولوی صاحب اعتراض نہ کرتے اور اسے کلام اللہ مانتے - مگر جب انجیل کو موافق و متفق اللفظ پاتے ہین تو بہی وہ راضی نہین ہوتے اور انجیل کے کلام اللہ ہونے سے انکار کرتے ہین بلا ریب کوئی اہل دانش ایسی بہکی ہوئی باتون سے مغالطہ مین آکر شک مین نہین پڑ سکتا -

دوم - سنئے صاحب انجیل زبانی روایات کا مجموعہ نہین یہہ تعصب کے سبب جناب کی خوش فہمی ہی ہے - ہمارے بزرگ اس بات مین آپکے پیشوا پر پوری ڈگری حاصل کر چکے ہین اور اقبال دعوی قرآن ہی مین موجود ہے - اگر چاہین تو کتاب شہادت قرآنی بر کتب ربانی پڑہ کر دیکھہ لین - سو پہلے آپ اپنے پیشوا کی جان کو روئیے جو اس بات مین قایل ہو کر اقبال دعوی دے گئے ہین کہ انجیل کلام اللہ ہے - نہ کہ مجموعہ روایات - اور پہر اگر ہم سے دریافت

علوم کی بھی اشاعت ہوتی - ان علوم کی عام ترقی نہ پانے کے لئے یہ بھی کہا جاسکتا ہے کہ مشکل اور دقیق علوم کسی زمانہ مین ایسے عام نہین ہوئے کہ اوسکا اثر عوام پر پہونچے، ہمیشہ خاص فرقون اور خاص خاندانون بلکہ خاص شخصون سے مخصوص رہتے ہین، یا یہ خود غلطی ہے کہ اوسکی ترقی کی فقہ یا تاریخ یا طب کیطرح امید کیجاوے یہ سچ ہے مگر اول تو جس نسبت سے دوسرے دقیق اور مشکل مذہبی علوم پھیلے، اوس نسبت سے ان علوم کی اشاعت نہوئی، دوسرے ہر زمانہ اور ہر وقت مین اوسکی روک ہوتی رہی، اور ہمیشہ یہ حال رہا کہ سُیُوفُ الشَّرعِ قَائِمَۃٌ عَلٰی ظُهُورِهَا مَانِعَۃٌ مِنْ اِخْتِبَارِهَا - اور عام ہونے سے میری مراد یہ نہین ہے کہ یہ توقع کیجاتی کہ ہر مسلمان اوس سے مستفید ہوتا، اور ہر شخص حکیم اور فلسفی ہوجاتا، مگر یہ علوم اگر روک کے بجائے اور مفید بھی ہوتے اور جو لوگ علوم حاصل کرنے والے تھے وہ مذہبی اور دینی علوم کیطرح اسے بھی حاصل کرتے اور اوسے اوسی نسبت سے پھیلاتے تو بلا شبہہ دماغی قوتونکی تحریک قایم رہتی، نظر بلند، دماغ عالی، خیال روشن رہتے، تحقیق کا شوق باقی رہتا، اور وہ کیڑا دوسرون کی پیروی کرنے کا جو مسلمانونکے دماغ کو کھانے لگا نہ لگنے پاتا - مگر جب اوسکی روک، اور شوق کے نہونے سے اوسکی عام ترقی نہوئی، اور ہمتون کی پستی اور دماغونکے ضعف نے مذہبی علوم مین تقلید کا خیال پیدا کردیا، اوسکا اثر عقلی علوم پر بھی پڑا، اور علوم حکمیہ کی تعلیم بھی تقلیدی طور پر ہونے لگی، اور جیسا جیسا زمانہ گزرتا گیا، رسم اور نام کے سوا ے، اون علوم کی تعلیم سے جو اصلی غرض تھی، فوت ہوگئی۔

آپ پچھلی کئی صدیون پر نظر ڈالئے - کیا آپ ایسے عالم بتا سکتے ہین، کہ جو علوم حکمیہ کے عالم تھے، مگر اونہون نے اپنے متقدمین کی طرح کسی قسم کی ایجاد یا کوئی نئی بات دریافت کی - آپ کسیکا نام بتا سکتے ہین جسنے محمد بن موسیٰ کیطرح جبر و مقابلہ اور علم مثلث مین ترقی کی ہو، ابو علی الحسن سا کوئی شخص ہوا ہے جسنے علم مرایا و مناظر مین نہایت باریک اور دقیق تحقیقاتون سے یورپ کے حکیمونکی سُنہری فہرست مین جگہ پائی ہو، ہبیت اللہ بغدادی کے مقابلہ مین آپ کسی کا نام لے سکتے ہین جسنے لونہ کی رفتار کا اندازہ

نکالا، اور اوس سے دلائل سے ثابت کیا، عبدالرحمن صوفی کا نظیر بتایئے جسنے سیارون اور ستارون کی تصویر کھینچنے مین ترقی کی ہو، ابوالقاسم سا محقق کون ہوا ہے جسنے تجارت کے اصول پر عمدہ کتابین لکھی ہون، ابورشد اور ابوطفیل کی مانند ہونا تو ایک طرف، اونکے نام جاننے والے، اور اونکی تصنیفات سے فیض اوٹھانے والے کتنے ہوئے ہین۔ للہ انصاف کیجیے اور فرمایئے کہ باوجود جاری رہنے تعلیم حکمت و فلسفہ کے، اور باوجود سیکھنے علوم معقول کے، اور باوجود کہلانے عالم علوم عقلی کے کیون مسلمانون سی ایجاد اور تحقیق کی قوت جاتی رہی، اور کیون وہ اپنے بزرگون کی طرح محقق اور موجد نہوئے۔ اسکا سبب یہ تھا کہ تقلید کی عادت نے حکمت فلسفہ مین بھی اونکو تحقیق کا شوق نہ دلایا، اور جو استعداد ایجاد اور نئی باتونکی دریافت کی تھی، اوس سے کام نہ لیا، اور جسطرح دینی مسائل مین اجتہاد چھوڑ دیا، معقولات مین بھی چند کتابونکے پڑھنے اور چند مسایل کے سیکھنے اور اوس سے تنگ اور تاریک دایرہ مین گھومتے رہنے پر قناعت کرلی۔ ھکذا اضعف العلم فی القرون السابقة فکیف الظن بزماننا ھذا وقد انتھی الامر الی ان مظھر الانکار یستھدف لنسبته الی الجنون فالاولی ان یشتغل الانسان بنفسه و یسکت یون ہی اگلے زمانہ مین علم ضعیف ہوا۔ سو آجکل کا کیا ذکر ہے اور اب تو یہان تک نوبت پہونچی ہے کہ انکار ظاہر کرنیوالا شخص جنون کیطرف منسوب کیا جاتا ہے پس بہتر یہ ہے کہ انسان اپنا کام کرے اور چپ رہے۔

## پانچوان سبب

## غلط مذہبی خیالات

اس سبب کو مین مسلمانونکے دین اور دنیا، علم و تہذیب، پولیٹیکل اور سوشل، غرضکہ تمام چیزون کے زوال کا اصلی سبب سمجھتا ہون، اور سبب بھی ایسا عام کہ جس سے کوئی ملک اور کوئی فرقہ نہین بچا، اور جو ابتک

ہمکو ادبار اور افلاس کے تاریک غار سے اوبھرنے نہین دیتا۔

جب ہم دنیا کے مختلف حصونکے مختلف فرقون کے مسلمانونکو دیکھتے ہین، تو باوجود اون اختلاف کے جو اونمین پائے جاتے ہین، ترقی نکرنے مین ہم سب کو متحد اور متفق پاتے ہین۔ ذرا آنکھ کھول کر دنیا کے چارون حصون پر نظر ڈالئے، اور جہان جہان مسلمان آباد ہین، اونکی حالت دیکھئے، سب کو یکسان پائے گا۔ سلطنت اور ریاست اونکے ہاتھ سے نکل گئی، اور جہان برائے نام کچھ باقی ہے، اگر ماند شبے ماند شب دیگر نمی ماند کا نقشہ ہو رہا ہی، افلاس اور ادبار چارونطرف سے گھیرے ہوئے ہی، دولت اور عزت روز بروز کم ہوتی جاتی ہی، علوم و فنون مین دنیا کی سب قومون سے اونکا درجہ گرا ہوا ہے، تہذیب و شائستگی مین مہذب قومونکی فہرست سے گویا نام خارج ہو رہا ہی، زمانہ کی رفتار کے ساتھ کہین چلتے ہوئی نظر نہین آتے، دماغی دوڑ مین دوسری قومونکے ساتھ دکھائی نہین دیتے، پھر یہ حالت ایسی عام ہے، کہ جہان دیکھو اور جس حصہ کے مسلمانون پر نظر ڈالو کوئی اس سے خالی نہین ملتا، عجمی ہو یا عرب، ترکی ہو یا مصری، ایرانی ہو یا ہندی۔ اس علم نتیجہ کا، جو ہم ہر جگہ یکسان پاتے ہین، سبب بھی عام ہونا چاہیئے؛ وہ سب کیا ہی؟ مسلمانونکے مذہبی خیالات کا بگڑ جانا، پاک مذہب کی پاک تعلیم مین جھوٹے توہمات اور رسمون اور انسانی خیالات کا مل ملا کر اصلی حالت پر نہ رہنا۔ یہ بحث اتنی بڑی اور وسیع ہی کہ اگر آپکا تھوڑا قیمتی وقت ذرا اسکی تفصیل سے بیان کرنے، اور آپکو اوسپر متوجہ کرانے کیلئے لون، تو غالباً آپ معاف فرماوینگے، اور ذرا دل لگا کر میری بات سنین گے۔

اول یہ سوچنا چاہیئے کہ اسلام جس زمانہ مین ظاہر ہوا، اوس وقت دنیا مین بہت سے مذہب موجود تھے۔ آتش پرستون اور بت پوجنے والونکو جانے دو، توریت اور انجیل کے ماننے والے اہل کتاب یہود و نصارا بھی اپنے اپنے مذہب پر قایم تھے۔ ان مذہبون کے ہوتے ہوئے ضرورت اسلام کی دعوت کیا ہوئی، اور کیون محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم (روحی فداہ) بھیجے گئے، اور کیون آیندہ کے لئے رسالت اور پیغمبری اوس پاک ذات پر ختم ہو گئی۔ اسکا سبب یہ تھا، کہ اوس زمانہ مین کوئی مذہب اپنی اصلی حالت پر باقی نہ رہا تھا؛ خدا کی وہ تعلیم جو موسیٰ اور عیسیٰ نے دی تھی، اپنی اصلی حالت پر نہ رہی تھی؛ مذہبی پیشواؤن اور دنیا کے سردارون اور خود غرض آدمیون نے رسمون اور وہمون

اور خود غرضیون سے اوسے بگاڑ رکھا تھا، اور مذہب انسان کی ترقی کا مانع، اور مزاحم ہو رہا تھا، روحانی نیکیان باقی نہ رہی تھین، تحقیق اور سمجھ بوجھ سے کام لینے کی عادت جاتی رہی تھی، تقلید اور بزرگون کی باتون کے ماننے پر دین کا مدار رہ گیا تھا، کوئی جوگی بن رہا تھا، کسی کو رہبانیت کا خبط تھا- غرضکہ ایک عام تاریکی لوگون کے دلون پر چھا رہی تھی، اور روحانی تعلیم کا اثر باقی نہ رہا تھا- ایسے وقت مین خدا نے اون خرابیونکی اصلاح، اور جہالت کی تاریکی دور کرنے کے لئے محمد عربی کو بہیجا، تاکہ سچا دین خدا کے بندون کو سکھایا اور ابراہیمی مذہب جاری کیا جاوے- وہ سچا دین اور ابراہیمی مذہب کیا تھا- اسلام اور اوسکے کیا معنی خدا نے بتلائے اور اوسکی کیا تعریف کی "فِطرَۃَ اللہِ الَّتِی فَطَرَ النَّاسَ عَلَیھَا خدا کی فطرت جسپر اوسنے لوگون کو پیدا کیا" چونکہ وہ مطابق تھا انسانی فطرت کے، جسمین نہ کوئی رمز تھا نہ پہیلی، جو انسان کی سمجھ مین نہ آوے، نہ اوسمین کوئی روک اور سد تھی جو انسان کی ترقی کو روکے، اسلئے اوسکی منادی بھی عام اور کَافَّۃً لِّلنَّاسِ ہوئے، اور چونکہ خدا نے وعدہ کر لیا تھا کہ "نَحنُ نَزَّلنَا الذِّکرَ وَاِنَّا لَہٗ لَحَافِظُونَ ہمنے قرآن اوتارا اور ہم ہی اوسکے محافظ ہین"، اوس تعلیم کی پاک کتاب کی بے تحریف اور بغیر تبدیل کے ہمیشہ موجود رہنے کا- اسلئے کسی نبی کے بھیجنے کی ضرورت ہی باقی نہ رہی- آیندہ کی غلطیون، اور جھوٹے خیالون، اور بیہودہ وسوسونکی اصلاح، اگر مذہب اسلام مین خلط ملط ہو جاوین، مجددین اور مصلحین پر چھوڑ دی گئی- اگر اسلام انسان کی ترقی کا مانع ہوتا، اور زمانہ کی رفتار کے ساتھ وہ چل نہ سکتا اور ذہنی اور دماغی ترقیون کا محرک ہونیکے بجاے حائل اور مانع ہوتا اور جیسا کہ ایک ریگستان اور پہاڑی ملک کے وحشی قومونکی ترقی دینے والا ہے تہذیب یافتہ ملکونکی ترقیون کا معین اور حامی نہ ہوتا، یا ہمارے پاس کوئی ذریعہ اوسکے اصلی تعلیم کے تحقیق کرنیکا باقی نہ رہتا، تو نہ اوسکی دعوت عام ہوتی، نہ نبوت کا سلسلہ ختم ہوتا- اب ہمکو دیکھنا چاہیئے کہ سچا اسلام کیا ہے، وہ اوس استعداد کا کام مین لانا ہے جو خدا نے انسان مین رکھی ہے جسکے سبب سے ہر آدمی تکلیف شرعی کا مکلف ہوا ہے، وہ استعداد کیا ہے سمجھنے کی قوت، جسے اہل علم عقل کہتے ہین

اور اہل شرع ایمان ، دونون ایک ہی چیز ہین - کیا خوب فرمایا ہے امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے -
کُلُّ آدَمِیٍّ فُطِرَ عَلَی الْاِیْمَانِ بِاللّٰہِ عَزَّ وَجَلَّ بَلْ عَلٰی مَعْرِفَۃِ الْاَشْیَآءِ عَلٰی مَاھِیَ عَلَیْہِ
ہر شخص کی فطرت مین داخل ہے کہ خداے عز و جل پر بلکہ حقایق اشیاء کماہی پر یقین لاے - اونہون
نے ایمان کی گویا تعریف کی ہے ، کہ اَلْاِیْمَانُ مَعْرِفَۃُ الْاَشْیَآءِ عَلٰی مَاھِیَ عَلَیْہِ ایمان کے معنی
ہین اشیاء کو اوسطرح جاننا جیسے کہ وہ واقع مین ہین " اور یہی مطلب ہے اس حدیث کا کُلُّ مَوْلُوْدٍ یُّوْلَدُ
عَلٰی فِطْرَۃِ الْاِسْلَامِ ثُمَّ اَبَوَاہُ یُھَوِّدَانِہٖ وَیُنَصِّرَانِہٖ وَیُمَجِّسَانِہٖ ، ہر شخص فطرت اسلام پر
پیدا ہوتا ہے پہر اوسکے باپ اوسکو یہودی - نصرانی - مجوسی کر ڈالتے ہین " - اسی سے انسان نیکی
بدی اور برے بہلے کو پہچان سکتا ہے - فَاَلْھَمَھَا فُجُوْرَھَا وَتَقْوٰھَا - پس خدا نے گناہ اور پرہیزگاری
اونکے دل مین ڈالی " اسی کے کام مین لانے سے وہ فرشتہ سے بڑہکر پاک ، اور بیکار کر دینے سے
بدتر از حیوان ہو جاتا ہے ، قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَکّٰھَا وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰھَا - کامیاب ہو وہ شخص جسنے اوسکو
پاک کیا - اور ناکامیاب رہا وہ شخص جسنے اوسکو رائگان کیا - اسی استعداد سے ایک بدوی اور جنگلی صرف
خدا کے آسمان و زمین کو دیکھکر اوسکی یکتائی کا اقرار کرنے لگتا ہے ، اور اسی استعداد سے ایک حکیم فلسفی
اوسکی قدرت کی باریکیون ، اور اوسکی صنعت کے حیرت انگیز عجائبات کو سمجھکر پکار اوٹھتا ہے رَبَّنَا
مَا خَلَقْتَ ھٰذَا بَاطِلاً - جب اسلام فطرت الٰہی کے مطابق ہے ، اور علم بحقایق الاشیاء اوسکی
تعریف اور علّت غائی ہی ، تو سمجھہ لیا جاوے کہ کوئی چیز جو خلاف فطرت ہو ، جو انسان کی دماغی قوتون
اور روحانی خوشیون ، اور دنیاوی ترقیون ، کو روکے ، اسلام اوسکا کبھی حامی نہوگا ، اور ہم یقیناً کہتے ہین کہ
کبھی نہ تھا اور نہ آیندہ ہوگا - مگر باوجود اسکے ہم دیکھتے ہین کہ کیا علوم کی تحصیل ، کیا کمالات کا اکتساب ،
کیا دماغی قوتون کو کام مین لانے ، کیا دنیاوی ترقیون کے حاصل کرنے مین ، ہمیشہ یہی خیال ہارج رہا ہے
علمی ترقیان اسی حیلہ سے روکی گیئین ، معقولات اور فلسفہ کی اشاعت اسی خیال نے پورے طور پر نہونے دی

حقایق اشیاء کی تحقیقات کو ہمیشہ اسی نے روکا اسی نے دوسر قومونکی اچھی باتون کو سیکھنے ندیا، پولیٹکل یا سوشل کسی ترقی مین زمانہ کی رفتار کے ساتھ ہمکو چلنے ندیا، جہان کوئی چیز کیسی مفید کیون نہوئی، کسی نے مسلمانون مین جاری کرنی چاہی، اور وہ ذرا بھی مروجہ خیال، موجودہ رسم، قومی عادت کے خلاف ہوئی اوسپر حرمت کا حکم جاری ہوا، اور جاری کرنے والے کیلیئے کفر کی بڑی بڑی کالی مُہرون کے فتوے تیار اور اگر حکومت بھی اسلامی ہوئی تو نفی بلد اور قتل کی سزا بھی موجود - تو اب ہمکو دریافت کرنا چاہیئے کہ آیا مذہبی خیالات ہماری ترقی کے مانع ہین یا نہین، اور جو مذہبی خیالات ترقی کے مانع ہین، وہ خیالات اصلی مذہب کی تعلیم سے پیدا ہوئے ہین اور درحقیقت اسلام نے ہمکو سکھائے ہین یا یہ غلط اور جھوٹے خیالات ہین اور اسلام اون سے پاک اور منزہ ہی -

اگر کوئی کہے کہ مذہبی خیالات ترقی کے ہمیشہ مانع ہوئے، اور مانع ہین، اگرچہ یہ ایک جرم ہوگا جسکی سزا اگر ممکن ہو تو قتل ورنہ "قد کفر" کا فتوے تو ضرور - مگر واقعات کو کوئی بدل نہین سکتا پچھلے زمانے اور پچھلی اسلامی سلطنتون کو جانے دیجیئے، اس صدی مین جو زوال مسلمانون کا ہوا، اوسکے اسباب مین سے سب سے بڑے سبب کی تلاش کیجیئے، تو انہین خیالات کو اصلی سبب پائیگا باٹرا زوال مسلمانون کا اونکی سلطنت کا جانا تھا، وہ جیسے کہ اس صدی مین ہوئے، ہزار برس کے گزشتہ زمانہ مین کبھی نہوئے تھے، اسکا سبب صرف مذہبی غلط خیالات ہین، ساری مسلمانی دنیا پر نظر ڈالیئے اور بخارا سے ٹونس تک خیال کیجیئے، کونسا خطہ کونسا حصہ مسلمانی آبادی کا ہے، جہان علوم سے نفرت، فنون سے غفلت، نئی چیزون کے جاری کرنے کا خوف، نئی باتون کے سیکھنے کا ڈر نہ تھا یا اب نہین ہے - اگرچہ اسکا سبب کہین غفلت بھی ہو مگر مسلمانون کی چستی، تیزی اور چالاکی، جو کہ ابتک دوسری چیزون مین پائی جاتی ہے، کیا ہمارے دل سے قبول کرا سکتی ہے کہ صرف غفلت ہی اسکا سبب ہے، ہا ہرگز نہین، بلکہ دماغی قوتون کا سکون اور تقلید کی قوت، اور حلت اور حرمت کی بحث، اور ملاؤن کے کفر کے فتوے اسکے اصلی سبب ہین -

زمانہ مین تو ایسی حیرت انگیز تبدیلی ہوگئی، کہ تلوار کے بدلے علم سلطنت کا مالک ہوا، شجاعت کی جگہ
ہنر نے حکومت کو اپنے قبضہ مین کیا، انسانی قوتون نے وہ چیزین ایجاد کین کہ قدرت کا حیرت انگیز تماشا
نظر آرہا ہے، ساری قومون نے یورپ کے کچھ نہ کچھ اوس سے فائدہ اوٹھایا، اور اس علمی دولت کا حصہ لیا۔
مگر مسلمان اپنی بہادری اور شجاعت پر نازان رہے، اور زمانہ کی تبدیلی کا اندازہ نہ کر سکے، ہر نئی چیز کو حرام
اور ہر نئی بات کو بدعت سمجھے، اور ملاؤن اور مفتیون کے فتوے کے منتظر رہے۔ اور یہ خدا کے نیک بندے
دنیا کی چال سے بے خبر، زمانہ کی رفتار سے ناواقف، ہر نئی بات سے ڈراتے اور روکتے رہے۔
نہ علم کو سیکھنے دیا، نہ کسی ہنر کے جاری ہونے کے روادار ہوئے۔ ٹرکی کو دیکھیے وہ خود یورپ کا ایک
ٹکڑا ہے، جہان چارون طرف علوم و فنون کی روشنی پھیل رہی تھی، جہان کی چھوٹی سی چھوٹی ریاست
اور وحشی سی وحشی سلطنت ترقی کر رہی تھی، اور یہ زبردست اور قوی سلطنت باوجود بیشتر بہادری اور
خداداد شجاعت کے روز بروز گرتی اور ڈوبتی گئی۔ یہانتک کہ سواے ایک پھول باغ کے کچھ بھی اوسکے
ہاتھ مین نہ رہا۔ روس جو سب سے زیادہ وحشی تھا وہ اوس سلطنت پر غالب آگیا، جو ایک صدی بیشتر اوس سے
ہر طرح پر زبردست اور قوی تھے۔ اسکا سبب یہی ہے کہ روس نے ہر قسم کی اصلاح کی، ہر قسم کے فنون
جاری کرنے مین کوشش کی، اور ٹرکی کو غلط مذہبی خیال اور علما کے فتوؤن نے کچھ کرنے نہ دیا، نہی وردی
اور نئے ہتیار تک جاری نہو سکے جب تک ہزارون سپاہی اور سیکڑون متعصب جو کہ اوسکے استعمال
کو مذہب سے خلاف سمجھتے تھے۔ نہ مارے گئے اگر مثل ایک اس واقعہ کے اور چند واقعات اسیطرح
کے پیش آتے اور روشن ضمیر سلطان اور عالی دماغ وزیر سلطان محمود کی پیروی کرتے اور کم سے کم روس
ہی کے موافق ملکی اصلاحین کرتے، اور علوم و فنون کو ترقی دیتے تو آج یہ روز سیاہ اونکو کیون نصیب ہوتا
اور ہمکو اونپر مرثیہ پڑھنے کی نوبت کیون آتی۔ ٹرکی کو بھی جانے دیجیے، اپنے ملک ہندوستان کو دیکھیے
اور اپنی قوم پر نظر کیجیے، کہ مسلمانونکی تباہی کا روز بروز تباہ ہوتے جانے کا کیا سبب ہوا، سلطنت انگریزی

مین وہ مثل اور قوموں کے ہر طرح کی ترقی کر سکتے تھے، اور اون نعمتوں سے جو اس سرکار کے سایۂ عاطفت میں دوسری قوموں نے حاصل کین، وہ بھی حاصل کر سکتے تھے، اوس سے محروم رہنے کا کیا سبب ہوا؟ پھر وہی کہنا پڑیگا کہ مذہبی غلط خیال، انگریزی پڑھنا حرام سمجھتے رہے۔ علمونکو عقاید مین خلل انداز خیال کرتے رہے، اونکو کالجون اور مدرسون مین کرستان ہو جانیکے خوف سے جانے ندیا، نئے علوم وفنون کو کفر کے فتوے نے سیکھنے نہ دیا۔ کیا وہ زمانہ یاد سے جاتا رہا جب ہمارے دین کے فدائی، اور قوم کے عاشق، اور اسلام کے شیفتہ، سرسید کا دل مسلمانونکے حال پر جلا، اور اونکی مصیبت اوس سے دیکھی نگئی، اور وہ اپنے ڈوبتے ہوئے بھائیون کے بچانیکے لئے گہرے اور عمیق سمندر مین کود پڑا، اور مجنونانہ طور پر اونکی تعلیم و تربیت کی دھن مین لگا، کس چیز نے اوسکی کوشش کو روکا، اور کس خیال نے اوس سچے دوست کو قوم کی نظر مین دشمن بنایا، وہ صرف مذہبی غلط خیال نے،، کیا جرم تھا اوس پاک بے گناہ سید کا جسکی سزا مین وہ کافر ٹھہرا، کیا خطا کی تھی اس دل وجان کے فدا کرنے والے نے جسکے بدلے وہ قوم کی نظرون مین واجب القتل ٹھہرا۔ یہی نہ کہ وہ اونکی ترقی چاہتا تھا، اور جو چیزین کہ ترقی کی مانع تھین اونکو راہ سے ہٹانا چاہتا تھا اور وہ ترقی قوم کی نظرونمین اور فقہا کے خیالون مین مذہب کے خلاف سمجھی جاتی تھی، اسی لئے اوسکے کفر والحاد کے فتوے مکہ و مدینہ سے منگائے جاتے تھے، کیا میرا یہ کہنا غلط ہوگا اگر کہون کہ بیچارے سرسید پر، اگر انگریزی حکومت نہوتی، تو وہ فتوے ضرور جاری ہوتے، اور بغیر قتل کے صرف نفی بلد ایسے بڑے جرم کی سزا کبھی کافی نہ سمجھی جاتی۔ کون کہہ سکتا ہے کہ جبتک سرسید نے اپنی خدادا د قوت، اور بے نظیر استقلال، اور لاثانی عالیدماغی، اور حیرت انگیز روشنضمیری، اور سچی محبت اسلام، اور بیریا ہمدردی سے اون غلط خیالات کی غلطی ثابت نکی، اور رسمون کے مضبوط بندون کو جنمین ہم جکڑے ہوئے اور جسکو غلطی سے مذہبی بند سمجھے ہوئے تھے نہ توڑا، تعلیم اور تربیت اور معاشرت کی ترقی کے راستہ پر ہمنے قدم تک نہ رکھا۔ آج اس بڑے اور عظیم الشان جلسہ مین جو اتنی پاک صورتین مسلمانونکی دکھائی دیتی ہین،

اور جو اپنے بھائی مسلمانونکے ساتھ ہمدردی کرنے اور اونکی ترقی کی تدبیرین سوچنے اور اونکے بھلائی کے راستے نکالنے کے لئے جمع ہوئے ہین کیا کبھی ہمکو نظر پڑتین اگر وہ غلط خیالات قایم رہتے، اور سرسید کے دلپر اثر کرنے والی بلکہ دل کے کپکپا دینے والی تحریرون سے قوم کی طبیعتین نہ بدل گئی ہوتین - کیسے کیسے عالیدماغ اور روشنضمیر، عالم اور فاضل، ادیب اور شاعر، خوش تحریر اور خوش تقریر مسلمان یہان جمع ہین، اور اونکے قوا، دماغی اور روشن خیالیون سے کیسی کچھ قوم فائدہ اوٹھا رہی ہے - آپ کہہ سکتے ہین کہ اگر سرسید نے غلط خیالات کی غلطی ثابت نکردی ہوتی تو آج یہ قوتین کچھ کام آتین - میرے نزدیک تو وہ روشن خیالات جو آج قوم کے دلونکو روشن کر رہے ہین دماغون ہی کی فانوس مین بجھکر رہ جاتے اور اونکی نورانی شعاعین دل و دماغ سے باہر ہی نہ نکلنے پاتین -

غرضکہ اس سے کوئی اب انکار نہین کرسکتا کہ مذہبی غلط خیالات ہماری ترقی کے مانع ہے، اور مانع سمجھے جاتے ہین - اب یہ دیکھنا چاہیئے کہ یہ خیالات اصلی مذہب کے سچے خیالات ہین، اور اسلام نے ہمکو سکھلائے ہین یا اسلام اون سے پاک و منزہ ہے - مین کہتا ہون اور پکار کر کہتا ہون بلکہ جو اوس سے انکار کرے اوس سے مباہلہ کرنے کو تیار ہون، کہ اسلام ان خیالات سے پاک، اسلام ان لغویات سے منزہ اسلام ان باتون سے بیزار ہے - اور یہ نہ سمجھو کہ یہ میرا قول ہے، یہی قول ہے اون تمام سچے اور پاک مسلمانون کا جنکے دماغ خدا کے نور سے روشن تھے، یہی خیال ہے اون امامون اور بزرگون کا جو کہ مقتدا اسلام اور پیشوا دین تھے - جو کہتا ہے کہ علوم عقلی علوم شرعی کے متناقض ہین، وہ خود غلطی کرتا ہے جو سمجھتا ہے کہ تحقیق شرع کے خلاف ہے، وہ خود خدا کے کلام کو نہین سمجھتا - امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہین کہ وو ظَنَّ مَنْ یَظُنُّ اِنَّ الْعُلُوْمَ الْعَقْلِیَّۃِ مُنَاقِضَۃٌ لِلْعُلُوْمِ الشَّرْعِیَّۃِ وَاِنَّ الْجَمْعَ بَیْنَھُمَا غَیْرُ مُمْکِنٍ ھُوَ ظَنٌّ صَادِرٌ عَنْ عَمًی فِیْ عَیْنِ الْبَصِیْرَۃِ نَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْہُ،، بعض لوگ سمجھتے ہین کہ علوم عقلیہ علوم شرعیہ کے مخالف ہین - اور یہ کہ دونون مین جمع کرنا غیر ممکن ہے - لیکن یہ گمان اسلئے پیدا ہوا کہ

اونکی بصیرت کی آنکھین اندھی ہین نعوذ باللہ منہ - امام فخر الدین رازی اپنی تفسیر مین لکھتے ہین -

اِنَّ اللّٰہَ تَعَالٰی اَمَرَ بِالنَّظَرِ فَقَالَ اَفَلَا یَتَدَبَّرُوْنَ اَوَلَمْ یَنْظُرُوْا فِیْ مَلَکُوْتِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ - الٰی قولہ

وَکُلُّ ذٰلِکَ یَدُلُّ عَلٰی وُجُوْبِ النَّظَرِ وَالْاِسْتِدْلَالِ وَالتَّفَکُّرِ وَذَمِّ التَّقْلِیْدِ فَمَنْ دَعٰی اِلَی النَّظَرِ وَالْاِسْتِدْلَالِ

کَانَ عَلٰی وَفْقِ الْقُرْاٰنِ وَدِیْنِ الْاَنْبِیَاءِ وَمَنْ دَعٰی اِلَی التَّقْلِیْدِ کَانَ عَلٰی خِلَافِ الْقُرْاٰنِ وَعَلٰی وِفَاقِ دِیْنِ الْکُفَّارِ

خدا نے غور و فکر کا حکم دیا - پس کہا ہے - کہ کیا وہ لوگ نہین سوچتے - کیا وہ آسمان و زمین کی سلطنت

کو نہین دیکھتے - اور یہ سب باتین اسپر دلالت کرتی ہین کہ نظر اور استدلال اور فکر واجب ہے

اور تقلید مذموم ہے - پس جو شخص نظر و استدلال کی طرف بلاتا ہے وہ قرآن اور طریقۂ انبیا کے موافق ہے

اور جو شخص تقلید کی طرف بلاتا ہے وہ قرآن کے مخالف اور کافرون کے مذہب کے موافق ہے -

ابن قیم کا قول ہے کہ " وَمَا عِنْدَ الْمُتَکَلِّمِیْنَ وَغَیْرِھِمْ فَھُوَ فِی الْقُرْاٰنِ اَصَحُّ تَقْرِیْرًا وَاَحْسَنُ تَفْسِیْرًا

جو کچھ متکلمین وغیرہ بیان کرتے ہین وہ قرآن مین زیادہ خوبی اور وضاحت سے بیان ہوا ہے - امام غزالی

کی نصیحت ہے وَمِنْھَا اَنْ تَکُوْنَ اِعْتِمَادُہٗ فِیْ عُلُوْمِہٖ عَلٰی بَصِیْرَتِہٖ وَاِدْرَاکِہٖ بِصَفَاءِ

قَلْبِہٖ لَا عَلَی الصُّحُفِ وَالْکُتُبِ وَلَا عَلَی التَّقْلِیْدِ مَا یَسْمَعُہٗ مِنْ غَیْرِہٖ - اور اونمین سے

ایک یہ ہے کہ علوم مین اوسکا اعتماد اپنی سمجھہ اور ادراک پر ہو - یعنی دل کی صفائی پر ہو نہ صحیفون اور

کتابون پر اور نہ اون باتون کی تقلید پر جنکو وہ غیرون سے سنتا ہے -

ان غلط خیالات نے ہمکو ترقی سے باز نہین رکھا، بلکہ ہمارے پاک اور سچے اور بیداغ مذہب کو بھی جو

دنیاوی ترقیون کا بھی ایسا ہی ترغیب دینے والا ہے جیسا کہ روحانی خوشیون کا تعلیم کرنے والا، بدنام

کر دیا ہے، اور ہمارے مذہب کے مخالفون کو اعتراض کرنے اور اوسپر ہنسنے کا موقع دیا ہے - چنانچہ

ایک متعصب عیسائی کا قول ہے کہ عیسائیت اوس بڑی سی بڑی خوشی کی، جو قادر مطلق نے

انسان کو دی ہے صرف موافق اور مطابق ہی نہین ہے، بلکہ اوسکو ترقی دینے والی ہے، اور برخلاف

اسکے اسلام اوسکو خراب کرنے والا اور ذلت مین ڈالنے والا ہے۔ سر ولیم میور جنسے آپ سب لوگ واقف ہین اسی غلطی مین پڑنے کے سبب سے اسلام ہی کو مسلمانونکے زوال کا باعث قرار دیتے اور یون کہتے ہین کہ وہ اسلام مین جو قرآن کے سخت بندون مین جکڑا ہوا ہے عیسائی مذہب کیطرح زمانہ اور موقع کے مختلف حالتون کے لحاظ سے تغیر ہو ہی نہین سکتا تھا، اور دنیوی معاملات مین پیشوائی اور رہنمائی کرنا درکنار، اوسمین یہ قابلیت ہی نہ تھی کہ سوسائٹی کی رفتار اور قوم کے عروج کا ہمقدم رہ سکے،، کیسا جھوٹا ہے یہ قول جہان تک نفس اسلام سے متعلق ہے، اور کیسا سچا ہے، جہانتک مسلمانون کے غلط خیالات اور خلاف اسلام حالات سے متعلق ہے۔ تعجب ہے کہ باوجود قرآن پڑھے ہوئے اور اوسکے معنی سمجھنے کے سر ولیم نے ہمارے اعمال اور ہمارے غلط خیالات کے بُرے نتیجون کو مذہب اسلام سے منسوب کیا، اور اس طور پر اسلام پر اعتراض کرتے وقت عیسائیون کے اون افعال کو بھول گئے جنکے سبب سے ایک ہزار برس تک یورپ مین تاریکی چہارہی تھی، اور عیسائیت نے پوپ اور مذہبی لوگونکی مذہبی ہدایت اور مذہبی حکم اور مذہبی خیال سے علم، تہذیب، انصاف، اخلاق، اور ہر قسم کی روحانی اور دماغی ترقی اور انسان کی آزادی اور خوشی کو روک دیتا تھا۔ میرے دوسرے لکچر مین ان خرابیون کا تفصیلی بیان ہے اوسے سنئے اور انصاف کیجئے کہ خراب سے خراب اور نہایت محدود زمانے مین بھی کبھی اسلام نے یعنی مسلمانونکے اعمال نے دنیا کو اوتنا نقصان نہین پہونچایا، جتنا کہ عیسائیت نے ایک زمانۂ دراز تک جسکی مدت ہزار برس سے کم نہین تھی انسانونکو مصیبت اور وبال اور ادبار اور ہر قسم کی آفتون مین بتلا رکھا۔ سر ولیم میور اسلام کو قرآن کے سخت بندون مین جکڑا ہوا، سوسائٹی کی رفتار اور قومونکے عروج کا ہمقدم نہین سمجھتے۔ اور عیسائیت کو دنیوی معاملات مین رہنمائی اور پیشوائی کرنے والا خیال کرتے ہین۔ ذرا قرآن کھولین اور دیکھین کہ اوسنے اسلام کو کن بندون مین جکڑا ہے۔ بلا شبہہ ایسے بندون مین جکڑا ہے، جس سے ہم شرک اور بت پرستی کی نجاست سے بچین، ایک سچے خدا کو تین نہ سمجھین، کسیکو خدا کا بیٹا، کسیکو اوسکا شریک نہ جانین، تبرکات

اور تصویرون کی پرستش نکرین، ناقابل فہم باتون اور رمزون پر یقین نہ لاوین، راہبون کی تجرد اور تعذیب نفس کی مصیبت مین نہ پڑین، روحانی برائیان زنا، چوری، خیانت، ظلم، جبر، عقوق والدین نکرنے پاوین، مگر اوسمین کوئی ایسا بند اور ایسی قید نہین ہے، جو انسان کے دماغی قوتون اور روحانی خوشیون و اخلاقی خوبیون اور دنیاوی ترقیون کو روکے۔

ذرا قرآن کھولیے اور دیکھیے کہ اول سے آخر تک اوسمین ہے کیا، کہین حقایق موجودات اور محاسن کائنات کا بیان ہے، کہین مناظر قدرت اور مظاہر فطرت کا ذکر ہے، کہین نظام عالم پر غور کرنیکی ہدایت ہے، کہین عقل و سمجھ سے کام نہ لینے پر ملامت، کسی جگہ اسرار حقیقت اور معرفت کا بیان ہے کسی جگہ علم و حکمت اور مکارم اخلاق کا ذکر ہے، کہین برانی قومونکے حالات مذکور ہین کہ ہم عبرت پکڑین، کہین اصول عامۂ سیاست کا بیان ہے کہ ہم اوسپر عمل کرین۔ لَهُمْ قُلُوبٌ لَا يَفْقَهُونَ بِهَا اونکے دل ہین جو سمجھ کے کام مین نہین آتے،، کیا ہے، تازیانہ ہی اون لوگون پر جو دل و دماغ رکھتے ہین مگر اوس سے کام نہین لیتے۔ أُولَٰئِكَ كَالْأَنْعَامِ بَلْ هُمْ أَضَلُّ۔ یہ لوگ جانور کے سے ہین بلکہ جانور سے بھی زیادہ گمراہ،، کسکی شان مین ہے، اون لوگونکی جوکہ آنکھ، کان، ہوش، حواس، رکھتے ہین مگر اونہین کام مین نہین لاتے۔ مَنْ يُؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ أُوتِيَ خَيْرًا كَثِيرًا۔ جسکو حکمت دی گئی اوسکو بہت کچھ بھلائی دیگئی،، کیا ہے، حکمت کی فضیلت کا بیان۔ وَالَّذِينَ أُوتُوا الْعِلْمَ دَرَجَاتٍ۔ وَهَلْ يَسْتَوِي الَّذِينَ يَعْلَمُونَ وَالَّذِينَ لَا يَعْلَمُونَ۔ جنکو علم دیا گیا وہ درجے والے ہین۔ کیا عالم اور جاہل برابر ہوسکتے ہین،، کیا ہے تعلیم کی ترغیب۔ إِنَّ الدِّينَ عِنْدَ اللَّهِ الْإِسْلَامُ۔ مذہب خدا کے نزدیک اسلام ہے،، کیا ہے اسلام اور فطرت کے اتحاد کا بیان۔ قَالُوا بَلْ نَتَّبِعُ مَا أَلْفَيْنَا عَلَيْهِ آبَاءَنَا۔ وہ بولے کہ ہم اوسیکے پیچھے چلینگے جسپر ہمنے اپنے باپ دادا کو پایا،، کیا ہے نہ سوچنے اور نہ سمجھنے پر ملامت۔ اتَّخَذُوا أَحْبَارَهُمْ وَرُهْبَانَهُمْ أَرْبَابًا مِنْ دُونِ اللَّهِ۔

ان لوگون نے اپنے علما اور درویشون کو خدا کے علاوہ ارباب بنالیا ہے،، کیا ہے، اہل کتاب نے
اپنے بزرگون اور پیشواؤن کی عصمت کے اعتقاد پر ملامت ۔ ھُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ ۔ ھُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ ۔
ھُمْ لَا یَتَذَکَّرُوْنَ ۔ ھُمْ لَا یَتَفَکَّرُوْنَ ۔ ھُمْ لَا یَتَدَبَّرُوْنَ ۔ وہ نہین جانتے نہین عقل رکھتے
نہین سوچتے ۔ نہین فکر کرتے ۔ نہین غور کرتے،، جس سے سارا قرآن بھرا ہوا ہے کیا ہین، کوڑے
اور تازیانے ہین جو کافرون پر لگائے گئے ہین اس جرم مین کہ عقل اور سمجھ سے کام نہین لیتے ۔

غرضکہ سارا قرآن اور ساری تعلیم ہمارے ہادی کی یہی ہے، کہ وہ استعداد جو بدو فطرت مین خدا
نے رکھی ہے وہ کام مین لائی جاوے، اور دنیا و دین کی ساری نعمتین حاصل کیجاوین ۔ قرآن سر و بیم
کی سمجھی ہوئی وہ زنجیر نہین ہے جسمین ہم دنیاوی ترقیات کے لئے جکڑے ہوئے ہین ۔ بلکہ برخلاف اوسکے
وہ اون بندون کو توڑنے والے ہین جو عیسائیت نے یا عیسائیون نے انسانون پر اوس سے روکنے
کے لئے لگائے تھے ۔ غور کرو خدا کی اس جھڑکی پر جو رہبانیت اور جوگی بننے کے لئے ہی ۔ مَنْ
حَرَّمَ زِیْنَةَ اللّٰہِ الَّتِیْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِہٖ ۔ کس نے خدا کی وہ نعمت حرام کی جو خدا نے بندون کے لئے
پیدا کی،، پڑھو خدا کی یہ آیت جو دنیاوی لذتون سے متمتع ہونیکے لئے ہے ۔ کُلُوْا مِنْ طَیِّبٰتِ مَا
رَزَقْنٰکُمْ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا ۔ اچھی چیزین جو ہمنے روزی دی ہین کھاؤ اور اچھے کام کرو،، خدا اپنے
بندون پر اپنی خدائی کے اقرار لینے مین کیا حجت پیش کرتا ہے، یہی کہ ہمنے طرح طرح کی نعمتین دین پھر بھی
شکر نہین کرتے وَجَعَلْنَا فِیْھَا مَعَایِشَ قَلِیْلًا مَّا تَشْکُرُوْنَ ۔ اور ہمنے اوسمین معاش کی چیزین پیدا
کین ۔ لیکن تم لوگ کم شکر کرتے ہو ۔ دیکھو کیسا عام اجازت نامہ ہے خدا کا دنیا کمانے کیلئے ۔ فَانْتَشِرُوْا
فِی الْاَرْضِ وَابْتَغُوْا مِنْ فَضْلِ اللّٰہِ ۔ زمین مین پھیل جاؤ اور خدا کی روزی تلاش کرو ۔
پھر خدا اپنے اچھے بندونکو کیا دعا سکھاتا ہے ۔ رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً ۔
اے خدا ہمکو دنیا اور آخرت مین بھلائی دے،، یعنی دنیا اور دین دونون کی بھلائی ۔ جبکہ قرآن کے یہ احکام

ہون، اور طلب معیشت اور تجارت اور کسب حلال کے لئے صاف صاف ترغیبین اور بشارتین - جیساکہ ہمارے ہادی نے طلب معیشت کے لئے فرمایا ہو - مِنَ الذُّنُوبِ ذُنُوباً لَا یُکَفِّرُهَا اِلَّا الهَمُّ فِیْ طَلَبِ المَعِیشَةِ - بعض ایسے گناہ ہین جنکا کفارہ صرف یہ ہے کہ معاش کی فکر مین رنج اوٹھایا جاوے اور تجارت کے لئے ارشاد کیا ہو کہ اَلتَّاجِرُ الصَّدُوقُ یُحشَرُ یَومَ القِیٰمَةِ مَعَ الصِّدِّیقِینَ وَالشُّهَدَاءِ - سچا سوداگر قیامت کے دن صدیقون اور پیغمبرون کے ساتھ اوٹھیگا" اور طلب دنیا کے لئے صاف صاف لفظون مین یہ خوشخبری سنائی ہو کہ - مَن طَلَبَ الدُّنیَا حَلَالاً تَعَفُّفاً عَنِ المَسئَلَةِ وَسَعیاً عَلیٰ عِیَالِهٖ وَتَعَطُّفاً عَلیٰ جَارِهٖ لَقِیَ اللّٰهَ وَوَجهُهٗ کَالقَمَرِ لَیلَةَ البَدرِ جو شخص دنیا کو بطریق حلال تلاش کرتا ہے اور جسکا مقصد سوال کرنے سے بچنا اور آل اولاد کیلئے کوشش کرنا اور ہمسایہ پر مہربانی کرنا ہوتا ہی اونکے منھ خدا کی ملاقات کیوقت چودہوین رات کے چاند کا سا ہوگا" تو کیا اسلامی مذہب دنیاوی خوشیونکے حاصل کرنیکے لئے انسان کے پاونکی زنجیر ہے، ہرگز نہین، بلکہ وہ اونکے لئے خط آزادی ہے -

مگر جسطرح کہ سچی تعلیم قرآن کی اور نفس اسلام انسانونکے لئے خط آزادی ہے، اسیطرح ہمارے غلط خیالات اور خلاف مذہب اعمال بلا شبہ ترقی کے پاونکی زنجیر ہین، ہمارے خیالات ہمارے اعمال یقیناً اس سچی تعلیم کے خلاف اور اصل مقصود اسلام کے متناقض ہین - چند عالمون اور چند مسلمان حکیمون کو جانے دو جو کفر و الحاد کے فتوے سے نہین بچے، بلکہ عام خیالات اور اقوال پر نظر کرو تو کیا معلوم ہوتا ہے - عقل دین سے بے تعلق، فطرت اسلام کے خلاف، فلسفہ سراسر الحاد، تشبہ بالکفار ولو کان فی امور الدنیا قطعی حرام، کوئی فرماتا ہے - یَجُوزُ الاِستِنجَاءُ بِاَورَاقِ المَنطِقِ، منطق کے اوراق سے استنجا جائز ہے" کسیکا ارشاد ہے - اَلفَتویٰ عِمَادُ الشَّرعِ - فتوے شرع کا ستون ہے کسیکا قول ہے - اِنقَطَعَ زَمَانُ الاِجتِهَادِ - اجتہاد کا زمانہ جاتا رہا" کوئی کہتا ہے - اَلدُّنیَا

وَالدِّیۡنِ ضِدَّانِ لَا یَجۡتَمِعَانِ - دنیا اور دین دونون ضد چیزین ہین جو جمع نہین ہوسکتین"۔ کیسے تعجب کی ہے یہ بات کہ اسلام جو فی نفسہ علم کا حامی، اور فطرت کے مطابق، اور علم بحقایق الاشیا کا مرادف، اور ہر طرح کی دماغی قوتون کا محرک، اور دنیاوی ترقیون کا ذریعہ، ہو، وہ ہم مسلمانون کے غلط خیالات، بیہودہ اوہام مجنونانہ زہد اور متعصبانہ افعال سے علم کا مزاحم، تہذیب کا مانع، ترقی کا روکنے والا سمجھا جاوے - اور مذہب عیسائی جسنے رہبانیت کی تعلیم دی ہو، جسنے قدرتی جذبات کے شگفتہ کرنے کا کوئی سبق نہ دیا ہو - جسنے دنیاوی ترقیون کے لئے کوئی راہ نہ کھولی ہو، جو مذہب فی نفسہ رمز اور پہیلیون کا مجموعہ ہو جسکا مدار عقل کے بدلے آسمانی روشنی پر رکھا گیا ہو وہ عیسائیون کے اعمال سے علم اور تہذیب کا پھیلانیوالا اور انسان کو ترقی کے اعلیٰ سے اعلیٰ درجہ پر پہونچانے والا کہا جاوے - فَاعۡتَبِرُوۡا یٰۤاُولِی الۡاَلۡبَابِ اِنَّ هٰذَا لَشَیۡءٌ عُجَابٌ - سو عبرت پکڑو اے عقل والو - بے شبہہ یہ عجیب بات ہے -

صاحبو! - مذہب اور علم کی ہمیشہ لڑائی ہوا کی ہے، اور اب بھی یہ جنگ اچھی طرح جاری ہے - یورپ جہان آجکل علم کی قوت ہے وہان علم ہی کی عملداری ہے مذہب اوسکے مقابلہ سے عاجز ہے - وہ مذہب جسے سر ولیم میور دنیاوی ترقیون کا رہنما کہتے ہین، اون ملکون سے رخصت ہو رہا ہے، اور قریب ہے وہ زمانہ کہ سوائے گرجا کے پادریون اور بے علم کاشتکارون اور نادان بوڑھیونکی زبانونکے اوسکا اثر کسیکے دلپر نہ رہیگا - یورپ اور امریکہ مین بداعتقادی اس کثرت اور اس زور سے پھیلتی جاتی ہے کہ نہ کسی کی حقارت نہ نفرت نہ ملامت نہ کوئی پولیٹکل قوت اوسے دبا سکتی - ہے - بقول ایک محقق کے مذہب کی یہ حالت ہے کہ نہ ملک کی پالسی پر اوسکا اثر رہا ہے، نہ جنگی جوش جو مذہبی بنیاد پر قایم تھا نظر آتا ہے، جو کچھ باقی ہے وہ یہ ہے کہ چند سنگ مرمر کے بت بعض گرجون مین پرانے زمانہ کے مجاہدین کے نظر آتے ہین - جو تاریکی کہ یورپ پر قایم ہو گئی تھی وہ اب رفع ہوتی جاتی ہے، صبح ہو گئی ہے اور جدید اور بہتر حالت کے آثار پیدا ہو رہے ہین سوسائٹی اس آنے والی نئی روشنی پر آنکھین لگائے ہوئے بیٹھی ہے - اور صاف صاف معلوم ہو رہا ہے

کہ سویلیزیشن کے دریا کی دہار پُرانا راستہ چھوڑ چکی ہے اور نیا راستہ ڈہونڈرہی ہی۔ اب یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا اسلام پر بھی علم کا ایسا ہی اثر ہوگا۔ اوسکا جواب "ہان" بھی ہی اور "نہین" بھی، وہ خیالی مذہب جو کہ مجموعہ ہے ہمارے اوہام، اور وساوس، اور بت پرستونکی رسمون، اور مشرکون کی عادتون، اور دل خوش کن کہانیون کا وہ بلاشبہہ علم کی روشنی کے سامنے نہ ٹھہریگا، مگر وہ اسلام جو مطابق ہے فطرت کے، اور مرادف ہے علم بحقایق الاشیاء کے، اور جو موافق ہے سچے علم کے، اور جو بتایا گیا ہے قرآن مین اسکو علم کی ترقی سے اور ترقی ہوگی، اور وہ دنیا مین اور پھیلتا جاویگا، اور علم کی روشنی کے سامنے اسکا خوبصورت چہرہ اور چمکنے لگیگا۔ فَاَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّيْنِ حَنِيْفًا فِطْرَةَ اللّٰهِ الَّتِيْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَيْهَا لَا تَبْدِيْلَ لِخَلْقِ اللّٰهِ ذٰلِكَ الدِّيْنُ الْقَيِّمُ - پس اپنا منہہ دین کیطرف سیدہا کر۔ ٹہیٹ ہے رستہ سے مڑکر۔ خدا کی فطرت جسپر اوسنے آدمیونکو مخلوق کیا۔ خدا کی ساخت مین تبدیل نہین ہی۔ یہ سیدہا دین ہے۔

## تمت بالخیر



# اشتہار

کتب مفصلۂ ذیل جو زبان اُردو مین نقد قیمت بھیجنے پر راقم سے ملسکتی ہین -

سوداگرون کو بشرطیکہ پچیس جلد سے کم نہ خریدین ۲۰ فی صدی کے حساب سے کمیشن دیاجاویگا -

(۱) لکچر مسٹر ٹی ڈبلیو آرنلڈ کا اخوان الصفا کی مجلس مین طالب علمون کے اخلاق درست ہونے پر قیمت .. .. .. .. .. .. .. ۴/

(۲) لکچر مسٹر ٹی ڈبلیو آرنلڈ چین اور مجمع الجزائر میلے یعنے جزیرہ جاوا اور سماٹرا مین اسلام کی اشاعت پر قیمت .. .. .. .. .. .. .. ۴/

## رسایل مصنفہ سید احمد خان

(۳) ترقیم فی قصۃ اصحاب الکہف والرقیم .. .. .. .. .. ۶/

(۴) ازالۃ الغین عن ذی القرنین .. .. .. .. .. .. ۴/

(۵) النظر فی بعض مسایل الامام الہمام الغزالی .. .. .. .. .. .. ۱۲/

## دیگر کتب

(۶) تاریخ بدء الاسلام عربی مصنفہ مولانا شبلی .. .. .. .. .. ۴/

(۷) ترجمہ فارسی تاریخ بدء الاسلام مذکورۂ بالا .. .. .. .. .. .. ۲/

راقم

**سید احمد خان**

سکرٹری مدرستۃ العلوم علیگڈھ

# فہرست مضامین تصدیق

انسانی یا حیوانی وہ روح جس کا بیان تصدیق کے صفحہ نمبر ۲۱۴ مین ہے اسپر یہہ حاشیہ اس لئے قابل ازدیاد ہے کہ بعض احباب کو وہ معنی مصنف کا خاص عندیہ معلوم ہوتے ہین - الروح - الذی اعتمد علیہ عامۃ المتکلمین من اہل السنۃ انہ جسم لطیف فی البدن سار فیہ سریان ماء الورد فیہ وعن الاشعری النفس الداخل الخارج قسطلانی جلد اول صفحہ نمبر ۲۸۶ باب وما اوتیتم من العلم الا قلیلاً"

اور یہہ بھی یاد رہے کہ عقل اہل اسلام کے نزدیک - ایک صفت ہے و صوفیہ و فلاسفہ کہ بیان وحی کردند آن چیز از مکاشفات ایشان است اگر ہست شریعت نفس نیز ہین انسان را می گوید چنانچہ ولا تقتلوا انفسکم و قوا انفسکم - ...

# اغلاط نامہ

| صحیح | غلط | سطر | صفحہ | صحیح | غلط | سطر | صفحہ | صحیح | غلط | سطر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سمندر | دوسہر اسمندر | ۶ | ۶۶ | ۳ و ۲ | ۳۰۲ | ۱۰ | ۳۰ | للہ | اللہ | ۷ |
| قبیہ | اپنی قوم | ۱۷ | ۷۰ | یہود | اول یہود | ۱ | ۳۲ | ابہی | بہی | ۱۸ |
| پنشیلیٹے | نیلیتی | ۱۳ | ۷۴ | بمن | من | ۴ | ۳۵ | ان | وان | ۶ |
| مہاپرلے | مرنے | ۲ | ۷۵ | عفو | عضو | ۵ | ۳۶ | ولکم ما کسبتم | وعلیہا ما اکتسبت | ۱۲ |
| آیا | یا | ۱۷ | ۷۷ | بروارون | برادرون | ۱۲ | ۳۷ | ثمود | مود | ۳ |
| شاخ اور ایک انسانی بصفت | شاخ | ۱۰ | ۷۹ | اسلام | سلام | ۱۲ | ۵۲ | کانوا | — | ۲۰ |
| نہ تہی | جاتہی | ۱۵ | ۸۹ | نہین | ہین | ۷ | ۵۵ | یومہم | یوم | ۹ |
| تیسرے | تیرے | ۱۵ | ۹۰ | خردَل | خردل | | ۶۳ | المنتظرین | المنظرین | ۱۱ |
| | خاص | ۱ | ۹۱ | شکرگذار | شگزار | ۲۰ | ۶۳ | یومہم | یوم | ۱۱ |
| | انسانی | ۰ | ۹۱ | سائل | مسائل | ۳ | ۶۵ | السموات | السموات مطویۃ | ۹ |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۹۲ | ۱۴ | موف | موصوف | ۱۷۸ | ۱۰ | کہ | جو | ۲۲۵ | ۱۳ | بہی کی |
| ۹۳ | ۵ | ہین | ہین | = | ۱۱ | تسلط تجتا ہے | تجتا ہے | = | ۱۹ | خدا ہی اجنا |
| = | ۱۸ | ہستی | نیستی | = | = | اُس وقت | + | ۲۲۶ | ۱۶ | حالہ |
| = | ۱۹ | صفتین | مغنے۔ | ۱۸۱ | ۱ | المرسکین | المرسلین | ۲۲۷ | ۱۱ | لوگون |
| = | = | موجو | موجود | = | ۱۷ | عادیہا | غادیہا | ۲۳۵ | ۲ و ۷ | بُریرہ |
| ۱۰۹ | ۱۰ | دہ | مادہ | ۱۸۶ | ۵ | نقمے | نقشے | ۲۴۸ | ۱۶ | مختلطہ |
| = | ۱۳ | کے خلق | خلق کے | ۱۸۸ | ۱۲ | نمر | نمبر | ۲۵۶ | ۱۰ | تم |
| ۱۱۳ | ۶ | ایمان ن | ایماناً | = | ۱۴ | مس | اس | ۲۵۷ | ۴ | فاصلہ |
| = | ۱۱ | مِنْ | مَنْ | ۱۸۹ | ۱۷ | کراتے | کرتے | ۲۶۵ | ۱ | کے |
| = | = | المستقیم | مستقیم | = | ۱۹ | ہین | ہین | ۲۹۵ | ۱۱ | گہبراتے تمام |
| ۱۱۸ | ۱ | کاقو | کاقول | ۱۹۰ | ۱۹ | السے | ایسے | = | ۱۵ | ہون |
| = | ۶ | شیطان شیطان | شیطان | ۱۹۱ | ۱۵ | ہین | ہین | ۲۹۸ | ۱۶ | قرانی ضرورت |
| = | ۱۹ | شیطان | شیطان سے | ۱۹۷ | ۲۰ | قاب | ایک قاب | ۳۰۳ | ۱۹ | تیری |
| ۱۱۹ | ۴ | لاتعبدُ | لاتعبدوا | ۱۹۸ | ۹ | لے | ئے | ۳۰۴ | ۲ | اس |
| ۱۳۸ | ۳ | پہر | بلکہ | ۲۰۱ | ۱۷ | بدکے | بدلے | = | ۱۳ | ابالات |
| ۱۳۹ | ۸ | پریم | برہم | ۲۰۲ | ۵ | لٹیرو ہام لوگ | دہام لوگ | = | ۱۶ | میوی رحمت |
| = | ۱۸ | بہی | ہے | ۲۰۴ | ۱۹ | افسوس | افسون | ۳۰۵ | ۱ | اور ہین |
| ۱۴۴ | ۲ | لشینی | بشینتی | ۲۰۶ | ۵ | کہیے | کہتے | = | ۱۷ | الیونکو۔ |
| ۱۵۰ | ۲۰ | زند | زندہ | = | ۸ | نعلہ | معاملہ | ۳۰۶ | ۲ | الکتا |
| ۱۵۶ | ۹ | قیول | قیوم | ۲۰۷ | ۱۳ | دکار | لگا | ۳۰۷ | ۱۱ | بہی آجتک |
| ۱۵۷ | ۲ | پر | پرکاش | ۲۰۸ | ۷ | اود | اور | ۳۱۱ | ۷ | نجانے۔ |
| ۱۵۸ | ۵ | قران | کیا قران | ۲۱۰ | ۱۳ | پرمیشیر | پرمیشر سے | ۳۱۲ | ۱۶ | اسی اس لفظ کو |
| ۱۶۰ | ۱۶ | تراتیئے | ترتیئے | ۲۱۱ | ۱۷ | تیسرے | چوتہی | ۳۱۴ | ۳ | اور حد |
| ۱۶۱ | ۱۷ | ہوایقین | یقین | ۲۱۲ | ۱۴ | الارض | الارض کا جملہ | ۳۱۵ | ۱۱ | اگہیرہ |
| ۱۶۷ | ۱۶ | ہندیون | ہندیون بلکہ ایرانیون | ۲۱۷ | ۱۶ | تویت | توریت | ۳۱۶ | ۷ | دہ |
| ۱۶۹ | ۱۳ | تکذب | تکذیب | ۲۲۱ | ۱۷ | کہن | کُن | ۳۱۷ | ۱۵ | کا بیان |
| ۱۷۰ | ۹ | صفت | صنعت | ۲۲۲ | ۱۵ | کے بنانے | بنانے کے | ۳۱۸ | ۸ | ساتیر |
| ۱۷۲ | ۱۹ | کوہ اگرگٹ | حشرات الارض | ۲۲۴ | ۶ | وانطلق | وانطلق | ۳۲۸ | ۱۳ | مین اپنا |
| ۱۷۴ | ۱۰ | ہم نہین سمجہتے عبادات کو | حیوانات کے | = | ۸ | اختلاق | اختلاف پ ۲۳ سورہ ص | | | |
| ۱۷۴ | ۱۰ | کرنے سے | کرتے ہین | = | ۱۰ | یظنون | یظنون پ ۲۵ سورہ جاثیہ | | | |
| = | ۱۱ | منع کیا جاوے | مستثنے کیا گیا | | | | | | | |

تمت

بسم اللہ الرحمن الرحیم




# انٹروڈکشن

جہانتک تاریخی واقعات - قدیمہ اور جدیدہ آثار - اور عقل شہادت دیتی ہے اس دنیا مین اضداد کا مقابلہ ہوتا رہا - اور یقینی طور پر کہہ سکتے ہین کہ آیندہ بھی کسی مدت تک ایسا ہی ہوتا رہیگا -

کیمسٹری[1] کی گواہی ذرات عالم کی نسبت اس وقت چھوڑ دو - انسانی گروہ پر نظر کرو سعید کے ساتھہ شقی یا سرنیشٹ[2] کے ساتھہ ڈیسٹیوکٹ[3] سے مقابلہ کر رہا ہے مومن و کافر کا جھگڑا - اور عالم و جاہل کا تنازع کوئی پہلے قسم سے جدا فساد نہین یہہ الفاظ - سعید اور شقی - بھلے اور برے یا سرنیشٹ اور ڈیسٹیو کے ہی عنوان ہین اور ان کا مخاصمہ وہی اضداد کی باہمی جنگ ہے یہہ باہمی حملہ بڑے بڑے نتائج کا موجب اور خداترس پر سمجھ والون کے واسطے انواع و اقسام فوائد کا باعث ہے

[1] علم الکیمیا ۱۲ [2] اچھا ۱۲ منہ [3] ڈیسٹیو - برا ۱۲ منہ

ان منافع کا تذکرہ جو اِس جدال و قتال سے اِس حملہ کے مجاہدین اور شہدا کے حق مین پیدا ہوتے ہین اِس رسالے مین نا موزون ہے۔ مگر قدرت کے کارخانہ مین جب اختلاف موجود ہے پھر ایسی قوت اور طاقت کے ساتھہ ہوتا ہے کہ مخلوق مین کوئی بھی نہین گذرا اور نہ ہے۔ جسنے اس اختلاف کو مٹایا ہو۔

## بلکہ یہہ سچا الہام

وَلَا یَزَالُوْنَ مُخْتَلِفِیْنَ اِلَّا مَنْ رَّحِمَ رَبُّکَ۔ اِس جنگ کے قیام کی خبر دیتا ہے۔

کارخانہ قدرت کا کام چونکہ خبیر و علیم اور عزیز و حکیم کے صفات کا نتیجہ اور انہی کا اثر ہے اور اسواسطے ظہور پذیر ہے کہ اللہ تعالی کی کاملہ صفات کا اقتضا پورا ہوا اور وہ صفات منتج نتائج اور مثمر ثمرات ثابت ہون نہ کبھی اور ہیگا!

## اِسلئے

ممکن ہی نہین کہ بیوجہ اور بدون حکمت ہو۔ بلکہ ضرور یہہ الٰہی کام بھی انواع و اقسام حکمتون پر مبنی ہوگا اور ظاہر ہے کہ اختلاف اور تضاد کے وقت دونون گروہ ایک دوسرے کے مغلوب کرنے مین اولو العزمی سے کام لیتے ہین۔

پس ضرور ہے کہ ان مین سے ایک فتحیاب ہو اور دوسرا شکست پاوے۔ گو ایک کی کامیابی اور دوسرے کی ناکامی کچھہ دیر کے بعد اور دونون کا فیصلہ بعضون کو مجاہد غازی اور شہید اور بعض کو اسیر اور مقتول بنا دینے کے پیچھے ہی کیون نہ ہو اور یہہ بھی عیان ہے کہ اِن دونون گروہون کی لڑائی گو ہر زمانے مین نئے رنگ سے شروع ہوتی ہے دونون نئے انگی ور دبان نئی۔ زبانین نئی ہتھیار بھی نئے ہوتے ہین مگر اصلی دعوون پر گہری نگاہ کرو تو وہی پرانے دعوے ہین ہان طرز بیان مین کچھہ

---

ل اور ہمیشہ رہینگی اختلاف مچاتے مگر جنپر رحم کیا تیرے پروردگار نے۔ پ ۱۲ - سورۃ ھود - ع ۱۰

ایسی تراش وخراش ہوجاتی ہے کہ سرسری نگاہ والاان دعووں کو نئے دعوے اور اثبات ونفی کے سوالوں اور جوابوں کو نئے سوال اور نئے جواب خیال کرتا ہے۔ مگر ستاملی جانتا ہے کہ یہہ وہی آدم اور شیطان والا پورانا جھگڑا ہے جو نئے رنگ سے رنگین کیا گیا ہے یہہ امر بھی شاید فروگذاشت کے قابل نہو گا کہ ان حملوں کے دیکھنے والے دو قسم کے لوگ ہوتے ہین۔ کمزور۔ کم حوصلہ۔ ناتجربہ کار یاقوی۔ بلند حوصلہ اور تجربہ کار۔ گو پہلے گروہ کا ہی خیال ہوتا ہے کہ مومن اور ریشی آج نہ گرے تو کل پس پا ہونگے۔

کیونکہ یہہ مقدس گروہ ابتدا مین بلحاظ اپنی سوسائیٹی کے بہت ہی قلیل اور اسیر غربا اور ضعفا کا مجمع ہوتا ہے۔ دنیاوی سامان کے لحاظ سے اس جماعت کے عام ممبر ابتدائی حالت مین ہیچمیرز نظر آتے ہین۔ مال ومنال اور حصص سلطنت مین اس گروہ کے اعضا کم قدر دکھائی دیتے ہین۔

اسلئے اِن مخلصوں اور سچے اہل ایمان کو انکے مخالف حقارت کی نگاہ سے دیکھتے ہین اور کہتے ہین۔

لَئِن رَّجَعْنَا إِلَى الْمَدِينَةِ لَيُخْرِجَنَّ الْأَعَزُّ مِنْهَا الْأَذَلَّ

عاقبت اندیش اللہ تعالیٰ کی صفت عدل ورحم اور صفت فوقیت علی الکل پر ایمان رکھنے والا فتح ونصرت کا مالک صرف اللہ تعالیٰ کو یقین کرنے والا۔ تمام نظام عالم کا قابض اور متصرف صرف ایک الہ الحق قدوس رب کو سمجھنے والا اللہ تعالیٰ ہی کو حق اور راستی کا حامی اور مددگار جاننے والا جانتا ہے۔ کہ الٰہی امداد انجام کار راستبازی

ا اگر ہم شہر مین گئے تو ضرور معزز لوگ ان ذلیلوں کو وہان سے نکال دین گے۔ پ ۲۸ سورہ منافقون۔ ع۔ ۱۔ ۲ فرشتون ۱۲ ۳ شیاطین ۱۲

کے ساتھ ہے۔ حق ہی کی عمارت مستحکم چٹان پر قایم ہے سچائی کامیابی سے مآل کار
علیحدہ نہین ہوتی۔ اور وہ الہام الٰہی بالکل سچ ہے جسمین ہے۔

وَالْاٰخِرَةُ عِنْدَ رَبِّكَ لِلْمُتَّقِيْنَ ۝

متمول مگر کافر کے مقابلہ مین یہی مفلس مگر مومن آخر کار دولتمند ہوا کرتے ہین۔ ابتدائی
مین ظاہر کے ذلیل مگر اللہ تعالی کے سچے فرمانبردار ہی ظاہری عزت سے بھی معزز
ہوتے ہین۔

سُبْحَانَ اللهِ۔ وَالْعَظَمَةُ لِلّٰهِ تَعَالىٰ !!!

یہہ عجیب وغریب راستی اور راستبازی کی معیار ہے۔ یہی ہمیشہ ہر ملک مین تعجب انگیز۔ ا
راحت بخش معجزہ اور الٰہی نشان ہے! اور

---

یہی پہلون کو بروقت مقابلہ کرتے وقت یقیناً تسلی دہ رہا اور ہے اور رہیگا۔
آدم سے پہلے ملائکہ۔ دیوتا۔ سُروں کے سامنے جن۔ شیاطین اور اسُروں کی جوگت ہوئی
جس ذلت کو وہ پہونچے آثار صحیحہ اور اپنشدون سے عیان ہے۔
پھر آدم علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام کی عداوت سے جو وبال ابلیس پر آیا۔ اور اسکی
کے بدلے شیطان کی جو حقارت ہوئی وہ غالب عمرانات کے زن ومرد بلکہ
پر مخفی نہین مگر آدم علی نبینا وعلیہ الصلوۃ آخر اہل ایمان کے مورث اعلے بنے۔ اور اللہ تعالی
نے آپکی اولاد مین ہزاروں ہزار انبیا۔ اور ملوک اپنے پیارے پیدا کئے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا مِنْهُمْ وَاحْشُرْنَا مَعَهُمْ۔ آمین۔

---

۱ آخر کار کامیابی خدا کے پاس پرہیزگاروں ہی کا حصہ ہے ۱۲
۲ فرشتوں ۱۲ ۳ شیطان ۱۲ ۴ ویدوں کے خلاصے یا تفاسیر ۱۲
۵ ترجمہ۔ اے اللہ ہمکو بھی انہین سے کر اور انکے ساتھ اٹھا۔ اور ہمارے عرض قبول کر۔

ہم ہرگز اِس سے اِنکار نہین کرسکتے کہ شیطان کی اولاد بہی چلی اور اِن مین بہی بڑے بڑے شہنشاہ (اخنثےالاسماء) اور فرعون پیدا ہوئے جو ہمہ تن شیطان کے مظہر۔ اِسکے الہٰ اور تعلق کے باعث شیطان اور شیطان کی ذُریت کے اولیا۔ اُن طاغیہ کے اعضا ہتہیار انکے پیادے اور سوار ہوئے۔ اور کسی وقت تک رہین گے۔

مگر کیون ہوئے؟ غور کرو

اسی نشان کے قایم رکھنے اور یاد دلانے کو کہ بہلون کے مخالف شیطان اور اسکے مظہر اور اسکے اولیا بُرے لوگ کیسے ہی کثیر التعداد قوی اور دولتمند کیون نہون آخر ایسے ذلیل اور خوار ہوا کرین گے جیسے آدم علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کی مخالفت مین شیطان

کون بتا سکتا ہے؟ حضرت نوح علیہ الصّلوٰۃ والسلام کے عدو کدہر گئے؟ کچھ کہوج تولگاؤ کیا ہوئے؟ سب بے نام ونشان ہین اب تاریخ ہی انکی تشخیص سے ساکت ہے۔ اور الٰہی غضب نے پانی کو جو ایک آیت رحمتہ اور حیوۃ کا مدار ہے ایسی شکل بخشی کہ ایک طرف اِس کی خانہ زاد لکڑیون سے جہاز بنے جسمین اِس سعید اور مومن کے متبع نوح علیہ الصّلوٰۃ والسلام کے خدام جا بیٹہے اور پانی جوش سے انہین اپنے کندہون پر اوٹہا لیا۔ اور دوسری طرف نوح علیہ الصّلوٰۃ والسلام کے دشمنون کو۔ نہین نہین راستی کے مخالفون۔ حق کے مقابلہ کرنیوالون کو اون کی بدکرداری کے بدلہ جہنم پہونچادیا۔

حضرت نوح علیہ الصّلوٰۃ والسلام کا قصہ قران کریم مین عقل والون کو عبرت دلانے اور نصیحت پر چلنے والون کو نصیحت کے واسطے بار بار مذکور ہوا۔ سنو:۔

[ف۱] وَيَصْنَعُ الْفُلْكَ وَكُلَّمَا مَرَّ عَلَيْهِ مَلَاٌ مِّنْ قَوْمِهٖ سَخِرُوْا مِنْهُ - قَالَ اِنْ تَسْخَرُوْا مِنَّا فَاِنَّا نَسْخَرُ مِنْكُمْ[ف۲] كَمَا تَسْخَرُوْنَ

نوح علیہ السّلام کے نام لیوے اور اوسکی طرف منسوب ہونے پر فخر کرنے والے آجتک موجود ہین اور انمین ہزارون ہزار روحانی معلم اور بڑے اُپکاری[ف۳] الٰہی انعامات اور احسانات سے سرفراز اور ممتاز ہین لیکن نوح علیہ السلام کے مخالفون کے معبودان باطلہ ودّ - سواع یغوث - یعوق نسر کا کوئی حامی نہین رہا - اور نوحؑ کی تعلیم توحید نبوۃ اور معاد کے ہزارون ہزار آثار صریح معین موجود ہین لیکن نوح علیہ السلام کے مخالفون حق کے دشمنون پر کمزور اور مظلوم کی وہ آہ اثر کرگئی جسکا بیان آئیہ ذیل مین ہے -

رَبِّ لَا تَذَرْ عَلَى الْاَرْضِ مِنَ الْكَافِرِيْنَ دَيَّارًا[ف۴]

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے جو برکت پائی وہ ایشا - یورپ امریکہ افریقہ اور بڑے بڑے معلوم اور آباد جزائر کی آنکھہ سے مخفی نہین - اور جو وبال اسکے دشمنون پر انکی بدایمانی بدکرداری اور حق کی عداوت کے بدلے پڑا کیا اوس کا یہہ نشان کچھ کم ہے - کہ وہ تمام بے نام ونشان ہوگیے ؟ ابراہیم علیہ السلام کو اللہ تعالی نے فرمایا -

"اور تجھکو مبارک اور تیرا نام بڑا کرون گا اور تو ایک برکت ہوگا اور جو تجھے برکت دیتے"

" ہین برکت دونگا اور اونکو جو تجھپر لعنت کرتے ہین لعنتی کرون گا - پیدایش - ۲۲ - ۳ "

---

ف۲ کاف سببیہ معنے دیتا ہے یا مثل کے ۱۲ منہ

ف۳ خیرخواہ - نفع رسان ۱۲

ف۱ اور وہ ( نوح علیہ السلام جہاز بناتا تھا اور جب اوسکے پاس سے نکل جاتے اوسکی قوم کے سردار ہنسی کرتے نوح علیہ السلام سے ( نوح علیہ السلام نے کہا اگر تم ہنسو ہمپر تو ہم ہنستے ہین تمپر پھر یہہ بھی اس لئے یا اتنا جو تم ہنستے ہو - سیپارہ ۱۲ - سورہ ھود - ع - ۴

ف۴ اے میرے رب مت چھوڑ اس زمین پر ان کافرون سے کوئی بسنے والا -

اور فرمایا - وَمَن یَّرغَبُ عَن مِلَّةِ اِبرَاهِیمَ اِلَّا مَن سَفِهَ نَفسَهٗ[1]

حضرت لوط علیہ الصلوٰۃ والسلام کے نہایت صحت بخش اور نجات دہ نصائح پر کان نہ رکہنے والے وضع الٰہی کے دشمن فطرت کی مخالفت مین قوے کو برباد کرنے والے[2] موذی کدہر گئے؟ اونکی بستی کی یہی خبر ہے جَعَلنَا عَالِیَهَا سَافِلَهَا[3]



غریب سعید - اور استبازہ حضرت موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اپنی مصری بادشاہ کے اس سخت ظلم و تعدی کو دیکہہ کر جو اسنے انکی قوم پر شروع کر رکہی تہی اس خیال سے کہ جس بادشاہ کی رعایا ہو کر رہے اسسے بغاوت کرنا اہل ایمان اور سچے اسلام والونکا کام نہین فرعون شاہ مصر سے درخواست کی - اور بجا درخواست کی -

اَرسِل مَعَنَا بَنِی اِسرَائِیلَ وَلَا تُعَذِّبهُم[4]

پر اس نافہم نے حضرت موسیٰ جیسے مومن ناصح کی عمدہ اور بجا درخواست کیطرف توجہ نہ کی اُلٹا بنی اسرائیل کو زیادہ تر دُکہہ دینے لگا بلکہ جناب موسیٰ علیہ السلام جیسے پاک خیر خواہ کی نسبت ناعاقبت اندیشی کے باعث حقارت کی راہ سے کہا

یَا قَومِ اَلَیسَ لِی مُلکُ مِصرَ وَهٰذِهِ الاَنهَارُ تَجرِی مِن تَحتِی اَفَلَا تُبصِرُونَ[5]
اَم اَنَا خَیرٌ مِن هٰذَا الَّذِی هُوَ مَهِینٌ وَلَا یَکَادُ یُبِینُ[6]

---

[1] اور ابراہیمی ملت سے کون روگردان ہو سکتا ہے سوائے اسکے جس نے اپنے تئین احمق ٹہیرایا۔
[2] یہہ بدکار لونڈے باز تہے نعوذ باللہ ۱۲ -
[3] ہمنے اسکو زیرو بالا کر دیا - پ ۱۲ - سورہ ہود - ع ۷ -
[4] بنی اسرائیل (میری قوم) کو میرے ہمراہ کر دے اور انہین دکہہ نہ دے - پ ۱۶ سورہ طٰہٰ - ع
[5] اے میری قوم کیا تم نہین دیکہتے - ملک مصر کا مین مالک ہون اور یہہ ندیان میرے نیچے بہتی ہین - پ سورہ ع
[6] بلکہ مین بہت اچہا ہون اس ذلیل سے اور یہہ تو صاف صاف بول بہی نہین سکتا - پ - سورہ ع

فَلَوْلَآ اُلْقِيَ عَلَيْهِ اَسْوِرَةٌ مِّنْ ذَهَبٍ اَوْ جَآءَ مَعَهُ الْمَلٰٓئِكَةُ مُقْتَرِنِيْنَ

اور موسیٰ علیہ السلام کا ضعیف مگر سعید اور دشمنون کی سختیون پر صابر گروہ آخراسی عہد

الٰہی کے مطابق کہ صادق بخلاف کاذب و مکذب کامیاب ہوتا ہے کامیاب ہوا۔

وَاَوْرَثْنَا الْقَوْمَ الَّذِيْنَ كَانُوْا يُسْتَضْعَفُوْنَ مَشَارِقَ الْاَرْضِ وَ

مَغَارِبَهَا الَّتِيْ بٰرَكْنَا فِيْهَا وَتَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ الْحُسْنٰى عَلٰى بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ بِمَا

صَبَرُوْا وَدَمَّرْنَا مَا كَانَ يَصْنَعُ فِرْعَوْنُ وَقَوْمُهٗ

بے بس نہایت خاکسار بنی اسرائیل کے گھرانے کے خاتم الانبیا۔ رسول۔ مسیح ابن مریم

علیہما السلام کے قسی القلب دشمن کدھر گئے؟ کوئی انکا پتہ بتا سکتا ہے؟ ان بڑے بڑے

سانپون اور سانپون کے بچون پر فتویٰ لگ گیا! پر حکم ہوچکا۔ اور حضرت مسیح علیہ

السلام کے اتباع جس جاہ و حشم کے ساتھہ جناب مسیح علیہ السلام کے منکرون پر حکم ران ہیں

اِس سے ہندوالے کیا تمام آباد دنیا بے خبر نہین۔

ہمارے **ہادی** (اے رب اے رحمٰن اے رحیم مولیٰ کریم مجھے بھی اِسکے خدام مین رکھ

اور اسی کی مرافقت جنت مین عطا کریو!) کے آیات نبوت مین حضرت مسیح کے اتباع

اور اُنکے منکرون کا تذکرہ بطور پیشین گوئی مندرج ہے۔ اسپر غور کرو۔

اِذْ قَالَ اللّٰهُ يٰعِيْسٰٓى اِنِّيْ مُتَوَفِّيْكَ وَرَافِعُكَ اِلَيَّ وَمُطَهِّرُكَ مِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

وَجَاعِلُ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْكَ فَوْقَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۚ

---

(۱) کنگن اسکے زمانہ مین عزت کا نشان تھا جیسے ہندوستان کی ہندو ریاستون مین اب بھی ہے۔

(۲) بھلا کیون نہ ڈالے گئے اسکو سونیکے کنگن۔ اور نہ آئے اسکے ساتھہ فرشتے پر باندہ کر۔ پ ۲۵ سورہ زخرف ع

(۳) اور ہمنے مالک بنایا۔ موسیٰ کی ضعیف قوم کو مبارک ملک شام کی تمام زمین کا۔ اور پوری ہوئی اچھی بات تیرے رب کی بنی اسرائیل پر

اسلئے کہ صابر ہوئے۔ اور خراب کیا اسکو جسے بنایا فرعون اور اوسکی قوم نے۔ پ ۹ سورہ اعراف ع ۱۶

(۴) جب اللہ نے فرمایا اے عیسیٰ مین لینے والا ہون تجھکو اور بلند کرنیوالا ہون اپنی طرف اور پاک کرنیوالا تجھے کافرون سے اور کرنیوالا ہون تیرے تابعون

کو کافرون کے اوپر قیامت تک

حضرت عیسی علیہ السلام کے اتباع اور اونکے ساتہہ والے مسلمان ہین یا عیسای او
اُنکے منکر یا یہود ہین اور تہے یا اِس انڈیا ہین آریہ اور مختلف بلاد ہین کچھ پارسی اور کچھ
بدہ[۵۱] یہہ تمام منکر قوم[۵۲] ہین۔ حضرت مسیح علیہ السلام کے اتباع کے ماتحت ہین اور ہمیشہ ماتحت
رہینگی اور یہہ پیشین گوی قیامت تک ثابت اور استحکام کے ساتہہ ظاہر ہوکر قایل کے
واسطے آیت صداقت اور نشان نبوت رہیگی۔

کیا جس کتاب ہین اِس پیشین گوئی کا تذکرہ ہے اور جس کتاب ہین اِس پیشین گوی
کا دعویٰ اِسطرح پر ہے کہ قیامت تک اِسیطرح رہیگی وہ کتاب ایسے علیم وخبیر کی
نہین۔ جو جزئیات اور کلیات پر محیط اور انپر بہ تفصیل
واقف ہے؟

اب مین تمام سرِ[؟]ٹون کے سرشیٹ اور تمام اہل ایمان کے سردار اسعد الخلق
(فداک ابی وامی صلی اللہ علیک وسلم) کے قصہ پر اِس کلام کو ختم کرتا ہون۔

حضور علیہ السلام نے ایسے وقت جب تمام دنیا پر روحانی تمدنی اور اخلاقی حالت
کی نسبت ظلمت اور تاریکی چہای ہوئی تہی اور دنیا کے لوگ گم کردہ راہ بہول بہلیان
مین مبتلا تہے۔ آفتاب کی مانند طلوع فرماکر راہ نمائی کا بیڑا اوٹہایا۔ اور انکے نکالنے
لوگون کو ظلمات سے نور کیطرف۔

خدا کیواسطے ذرا غور تو کرو۔ اِس سراج منیر کی نور افشانی کیوقت تمام آباد دنیا کا
کیسا حال تہا؟ دنیا کے اشیا جنہین انسان کے خادم کہنا چاہئے اور حسب الحکم۔

---

[۵۱] کچھ بدہ اور اور قوم مین مسیح علیہ السلام سے بہی ناواقف ہین اور انکے پورے منکر نہین ہوئے ہین یاد رہے ۱۲
[۵۲] تمام عمدہ لوگون سے فرضل ۱۲

اَلَم تَرَوا اَنَّ اللّٰهَ سَخَّرَ لَكُم مَّا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الاَرضِ ط

انسان کے ماتحت ہین بالعکس انسان کے معبود بنائے گیے۔ غور کرو۔ ہندستان کا ملک ایسا تہا کہ اِس مین پتہر اور درخت پوجے جاتے تہے۔ بلکہ یون کہنا چاہئے کہ آریہ ورت بقول آریون کے بہی ہندستان ہوچکا تہا۔

حیرانی ہوتی ہے کہ لنگ کی مہمان اور اوسکی پوجا کا دور دورہ یہان تہا! بہگ اور شکتی کی پرستش یہان تہی! وام مارگ۔ اگہور۔ کپال مت کے بانی اور گروہ یہان ہی تہے۔ جین۔ اور ناستکو نکا مبدا۔ اور مولد یہی آریہ ورت تہا!

آریون کے یا ہندؤن کے ہمسایہ یا پہلے استاد بلکہ بہائی بند قدیم ایرانی اگنی ہوتری تہے۔ جنہون نے آسمانی بروج سیارون ستارون اور خاصکر سورج کو معبود بنا رکہا تہا بلکہ انکے نہائت ناپاک اثر سے فارسی لٹریچر مین تمام سکہون اور دکہونکو آسمانی گردش کی طرف منسوب کیا گیا تہا۔ اِسلام کے مدعی لایق منشیون نے سورج کو حضرۃ نیر اعظم وغیرہ مقدس الفاظ سے یاد کیا۔

یہہ لوگ یزدان اور آہرمن دو خداؤن خالق خیر اور خالق شر کے معتقد تہے مغرب اور شمال بلکہ اندرونی حصہ عرب مین یہود اور عیسائی تہے۔

عیسائیون کا یہہ حال کہ حضرت مسیح علیہ السلام کو اللہ تعالی کا ازلی بیٹا بلکہ خدا یقین کرتے اور اوسکو اصل ایمان جانتے تہے۔ اور ان کا اعتقاد تہا اور ہے۔ کہ اللہ تعالے

---

۱؎ کیا تم نہین دیکہتے اللہ تعالی نے مفت تہاری خدمت مین لگا دیا جو کچہہ آسمانون اور زمین مین ہے پ ۲۱ سورۃ لقمان ع ۲

۲؎ لنگ پوجا حسب اعتقاد عام ہنود کے شیوجی کے عضو تناسل کی پرستش ہے۔

۳؎ مہمان ۔ عظمت۔

۴؎ عورت کا عضو تناسل۔

وحدہٗ لاشریک لہٗ من کل الوجوہ ایک ہے اور تین ہے۔ پناہم بخدا!!! عیسائی کہتے ہین خدا باپ ازلی۔ خدا بیٹا ازلی۔ خدا روح القدس ازلی۔ تینون خدا ہین پہر خدا ایک ہے!!!

تَكَادُ السَّمٰوٰتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْهُ وَتَنْشَقُّ الْاَرْضُ وَتَخِرُّ الْجِبَالُ هَدًّا اَنْ دَعَوْا لِلرَّحْمٰنِ وَلَدًا[۱]

وَمَا يَنْبَغِيْ لِلرَّحْمٰنِ اَنْ يَّتَّخِذَ وَلَدًا وَاِنْ كُلُّ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اِلَّا اٰتِي الرَّحْمٰنِ عَبْدًا[۲]

اُسوقت کیتہولک فرقہ کا عروج تہا اور عیسایون مین بعض ایسے ہی تہے جو صدیقہ مریم علیہا السلام کو متمم تثلیث جانکر انکی تصویر پر گوٹے کناری کے کپڑے ڈالتے تہے۔ ہند مین بہی بعض لوگ بتون کو گرمی اور سردی کا لباس علیحدہ علیحدہ چڑہاتے ہین۔

پادری کا۔ مذہبی مقدس کا یہہ رعب اور یہہ عظمت تہی اور ہے کہ عیسایونکا بچہ بدون مذہبی مقدس۔ اُسکے خاص لباس اور اس خاص رسم کے جو مسیحی کلیسیا کے واسطے ضرور ہے کلیسیا کا عضو اور اسکا ممبر نہین ہوسکتا۔

کوی عیسائی بدون وساطت پوپ کے نکاح نہین کرسکتا۔ نماز کے واسطے کنیسہ مین جانا ضرور ہے اور وہان قسیس کا ہونا لازم۔ گناہ گار کو گناہ کی معافی لینے وقت لابد ہے کہ قسیس کو اپنی بدکرداریونپر واقف کرے۔ اگر بدکار اپنے گناہونپر پادری کو آگاہ نکرے تو گناہ گار کا گناہ معاف ہی نہو!

[۱] قریب ہے کہ آسمان چورچور ہوجائین اور زمین شق ہوجائے اور پہاڑ ذرہ ذرہ ہوکر گرپڑین کہ وہ رحمن کا بیٹا پکارتے ہین۔

[۲] اور رحمن کو سزاوار نہین کہ بیٹا اختیار کرے کیونکہ سب جو آسمان و زمین مین ہین رحمن کے حضور مین بندہ بنکر آنیوالے ہین۔ پ ۱۶

مرنے کے بعد دفن کے موقعہ پر اگر پادری موجود نہو تو یہہ لابدّی سفر یہہ آخری منزل طی ہی نہو۔

عیسایون کے اُستاد اور معلم اور اونکے پاک کتاب کے پہلے اور آجتک کے محافظ یہود تہے۔

جنہون نے توحید کو تشبیہہ تک اور عبادت کو اُسکے صرف جسمانی مظہر تک اور اخلاق کو قساوت قلبیہ کے ساتھ مختلط اور محدود کر رکہا تہا توحید اور اخلاق فاضلہ کیطرف عام دعوۃ ہرگز نہین کرتے تہے۔

یہود کے کئی فرقے قیامت کے منکر ہی تہے۔ بلکہ انجیل سے واضح ہے کہ جناب مسیح علیہ السلام سے بہی اِس مسئلہ مین انہون نے تکرار کی۔

اور اکثر یا قریبًا کل اِس بُرے اور تمام برایون کے سرچشمہ بداعتقاد کے معتقد تہے۔ کہ "ہم ہی۔ بنی اسرائیل خدا کی برگزیدہ قوم ابراہیم راستباز کی راستبازی سے انجام کار نجات پائینگے"۔ جسکا قران کریم تِلْكَ أُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ کہکر ابطال کیا۔

پہر عیسائی کہی اعتقاد رکہتے ہین کہ حضرت مسیح علیہ السلام جیسا نیک بندہ اور رسول بلکہ عیسائیون کا خدا تمام عیسایونکی **لعنتون** سے ملعون ہوکر اور عیسائی قوم کی بدکاری۔ اور فسق و فجور اور گنہگاری سے **گنہگار** بنکر۔ عیسایون کا کفارہ ہوئے۔!!!

ک یہہ وہ لوگ ہین جنکی نسبت آریون اور پادریون کا خیال ہو کہ اسلام بلکہ بادی اسلام کے معلم تہے اسلام نے اگر اقتباس کیا ہے۔ تو غور کرو کیسی جوہرشناسی اور کامل ہدایت کو کام مین لایا ہے کہوٹے اور کہرے ملے جلے جواہرات مین سے کہرے موتیون کو الگ کرنا کیا چہوٹا سا کام ہے؟۔ غور کرو۔

ہوگیا - اب انکی جزا وسزا کا وقت آجاویگا اسی ضرورت کیطرف قرآن شریف اشارہ فرماتا ہے۔

لقد من اللہ علی المومنین اذ بعث فیھم رسولا من انفسھم یتلوا علیھم ایاتہ ویزکیھم ویعلمھم الکتاب والحکمۃ وان کانوا من قبل لفی ضلال مبین

## ایک عجیب یادداشت

خاکسار تو قرآن کریم کی ضرورت پر مضمون لکھکر مطبع مین روانہ کرچکا تھا۔ کیونکہ مجھے زیادہ تر قرآنی صداقتون کا اظہار اور سہیر اتمام حجت مطلوب رہتا ہے مگر الٰہی قدرت سے وہ مضمون چند آیات کے ترجمے لکھنے کے واسطے میرے پیارے عبدالکریم نے واپس کردیا۔ ابھی وہ اوراق میرے پاس ہی ہے کہ ۲-اپریل ۹۰ء حضرت پیرومرشد سلمہ ربہ کی علالت طبع سنکر قادیان چلا گیا۔ وہان کسی تقریب پر وید کی قدامت کا ذکر آگیا۔ تو اسوقت مجھ خاکسار کے دلمین ضروری معلوم ہوا وید کی قدامت پر کچھ لکھون یورپین لوگون کی تحقیقات اور برہمو سبھا کے پنڈتون کے خیالات ویدون کی نسبت شائع ہوچکے ہین۔ انکا تذکرہ شاید موجب تطویل ہو اسلئے ایک مختصر امر کا بیان لکھنا مناسب سمجھتا ہون کیونکہ مکذب براہین نے تکذیب کے صفحہ نمبر ۱۸ - و نمبر ۲۸ مین دعوے کیا ہے۔

لہ بے شک احسان کیا اللہ تعالے نے ایمان والون پر جبکہ اُسنے بھی انہین سے ایک رسول بھیجا جو پڑھتا ہے انپر سہیرے آیات اور عملی طور پر انہین پاک وصاف کرتا ہے۔ اور ان کو سکھاتا ہے۔ کتاب اور نہائت پاکیزہ وعمدہ باتین اگرچہ پہلے کھلی گمراہی مین تھے۔

دُہی باتین پالئے عمدہ باتین قرآن سے پہلے کتابون مین موجود ہین پس اسبات سے ہو نکر
انکار نہین کہ ان پہلی کتابون نے وہ باتین قرآن سے نہین چورائین۔ مگر فریق ثانی کے
ذمہ یہہ الزام ضرور ہے۔ جسّے اسکی راستی و الہامیت سراسر کافور ہے۔ سوا اس کے ایک
ریمارک ہے۔ کہ پارسیون کو دعوے ہے کہ وہ اور انکا مذہب۔ انکی کتاب آریہ کی
کتابون سے ہان آریہ ورتی مقدس کتابون بلکہ ویدون سے بہت پرانے ہین۔
کیونکہ آریہ نے دیانندی تحقیق پر ایک ارب چہانوین کروڑ کا زمانہ اس موجودہ سلسلہ
کے واسطے اپنے عندیہ مین ثابت کیا ہے۔ اور پارسیون کے دساتیر مین لکہا ہے
دیکہو نامہ شت جی۔ افرام ساتیر نمبر ۲۔ سفرنگ صفحہ ۴۳۔

(۱۶) بنام ایزد روزی دہ جاندار و آمرزندہ نیکوکار۔

(۱۷) گفتم کہ نخستین آباد را بگزیدم پس از و سیزدہ پیغمبر آباد نام ہیہم فرستادم

(۱۸) باین چہاردہ پیغمبر جہان آراستہ و آرام یاب شد۔

(۱۹) پس از ایشان کہ چہاردہ آباد باشند پادشاہان جانشین وییرہ تا کہ خلفا
آنان جہان را خوب داشتند۔

(۲۰) چون صد زاد سال در پادشاہی ایشان رارفت آباد آراد۔ باد
جہانداری گذاشتہ یزدان پرست شد۔

ایکسو زاد کتنا ہوتا ہے اسکی دیکہو تفصیل ۔ باید دانست کہ فرسندج کیستان
بارہ ہزار سال را ایک فرد گویند و ہزار بارہ فرد را ایک ورد و ہزار بارہ ورد را
یکمرد و ہزار بارہ مرد را ایک جاد و سہ ہزار جاد را ایک واد و ہزار واد را ایک زاد
نامند و بدین شمارہ صد زاد سال در گروہ آبادیان خسروی پائید (سفرنگ دساتیر

صفحہ نمبر ۴۴ و ۴۵) یہہ حساب لگائیے تو یہہ عدد ............................ ۴۳ ہوتا ہی
حساب دانو! ذرہ اسپر غور کرو ایک ارب چہانوین کروڑ سے کتنا آگے ہے - اب اگر
اسکے آگے ست جی افرام کی ابتدا سے آجتک کا حساب لگائیے تو اور سوچ لو نوبت
کہجار سید کا معاملہ ہے - کیونکہ نامہ شت شائے کلیوجی مین لکہا ہے -

(۴) اے شاہ کلیو پوجی الاد چون آب (رونق) ویرمان رواے جہان بیک
اسپار سال کشید مردمان بزہ کار (گناہگار) شد ندجی الاد ازیشان بیرون رفت -
سفرنگ صفحہ نمبر ۶۰ - اور اسپار ایک ارب سال کو کہتے ہین یہہ زمانہ بالا کے بعد
جیان کی سلطنت و مذہب کا وقت ہے -

اگر کذب براہین کا قول درست ہے تو فرسنداج گیشون نے وید سے کچھہ نہین
چورایا بلکہ فریق ثانی کے ذمہ یہہ الزام ضرور ہے جسنے اُس (وید) کی رستی الہامیت
سرا پا کافور ہے - والا آریہ ثابت کرین کہ آبادیون نے بہی وید سے تعلیم پائی -
اب خاکسار چند وہ دلائل بیان کرتا ہے جنسے یقین پیدا ہوا ہے کہ ہندیون نے
پارسیون سے سیکہا -

اول - قدامت - پارسی بحساب بالا آریہ کے پہلے ہین - دوم - بیاس جی کا پارسی
فرسنداج کیش زرتشت کے پاس جانا - اور اُنکا مذہب قبول کرنا - اور یہہ امر
کچھہ مخفی بہی نہین ہوا بلکہ بڑی ہی مجلس مین واقع ہوا - دیکھو نامہ زرتشت آیتہ
نمبر ۶۵ و ۶۶ و آیتہ نمبر ۱۶۲ سفرنگ صفحہ نمبر ۱۲ و نمبر ۱۳۵ - سیوم - دونون
ادیان کے اُن تعلیمات کا باہم موافق ہونا جنپر سچے دین اسلام سے آریہ کو اختلاف
ہے مثلاً مسئلہ تناسخ - دیکھو ساتیر فرزآباد وخشوران وخشور آیتہ نمبر ۶۷ و ۶۸ -

گوشت نہ کہاتا - اور آتش کو ضروری یقین کرنا دیکھو - آئتہ نمبر ۱۳۶ و ۱۳۷ - سورج اور چاند اور کواکب - اور عناصر کی پرستش دیکھو نامہ شت شائے کلیو آئتہ نمبر ۱۴ و ۴۷ و ۴۸ ونامہ وخشور یاسان امہ نمبر ۵۴ و ۵۵ - بلکہ غور کیجئے تو اکثر حصہ کیا انکی کل تعلیمات کا خزانہ وہی پارسی ہین - وبس (ذرا غور کرو) -

**تکذیب** صفحہ نمبر ۸۲ - "احقاق حق وابطال باطل سے قاصر رہنا - احقاق حق مین جسقدر قرآن کم زبان ہے اسی قدر ابطال باطل مین وہ قاصر البیان ہے - سات آسمانون اور سات زمینون کا ہونا زمین کے اوپر پہاڑون کو بمنزلہ میخون کے ٹہوکنا تاکہ زمین جنبش نہ کرے - سورج کا چشمہ گلی مین ڈوبنا چاہ بابل مین ہاروت وماروت کا قید ہونا چشمہ ہای دودہ وشہد وشراب کا بہنا - سلیمان کے وقت جانورون کا بولنا وغیرہ حق کے ظاہر کرنے سے قطعی پرہیز ہورہا ہے - ورنہ اہل عالم وماہران تواریخ وہیئت وجغرافیہ انکی تردید نمبروار کررہے ہین" -

**مصدق** احقاق حق کا قصہ سن چکے ہو - تمام حقوق کا سرتاج اور بڑا حق تمام کائنات اور الہامی مذاہب مین اللہ تعالے کا ماننا ہے - اسکو غور کرو کس کامل قرآن نے بیان کیا - اور کس کامل طور پر ثابت کیا - اور کس طرح اللہ تعالے کو عیبون سے مبرا بتایا - سورہ - اور کچھ - اور مچھ - بننے سے پاک یقین کرایا - یہودیون سے چٹنے سے پاک بتایا ابطل اباطیل شرک کی جڑہ کاٹی -

رہی یہ بات کہ سات آسمان باطل ہین وغیرہ وغیرہ سو اسکا جواب نمبروار ہین *

اول :- سات آسمانون اور سات زمینون کی کہی کسی عالم بلکہ اہل عالم ماہر تواریخ و ہیئت وجغرافیہ نے نمبروار تردید کی ہے "" مرد آدمی انکا نام ہی لکھدیا ہوتا۔

سُنئے۔ آپکو ہم بتاوین۔ آپنے تو منکر اہل علم کا نام نہین لیا۔ ہم ماننے والون کے نام سناتے ہین۔ یوگ۔ پاتنجل کرت سوتر نمبر ۲۵ دیاس منی کی بہاس ادہیا سوم سورج دہارنا کی نرنی مین لکھا ہے۔ بھو کی اوپر بھور سور مہر جن تپ انتر کھ ست۔ یہ سات آسمانی طبقات ہین۔ جو زمین کے اوپر ہین اور مہاتل۔ رساتل اتل۔ ستل۔ وتل۔ تلاتل۔ پاتال۔ یہہ سات طبقات زمین کے نیچے ہین۔ اب بتائے یہہ آریہ ورتی اہل علم اور ہیئت دان اور جاگرفی کے ماہر تھے یا نہ تھے۔ اگر تھے تو بتاؤ جنبو دیپ کے گرد کون سمندر اور شاک دیپ کے گرد۔ اکہیو رس سمندر۔ کشن دیپ کے گرد سورا سمندر۔ کرونچ دیپ کے گرد سرپی سمندر۔ شال مل دیپ کے گرد دوہی سمندر گیومید دیپ کے گرد۔ کہیر سمندر۔ پشکر دیپ کے گرد۔ جل سمندر۔ ان دیپون کا بیان اور تشریح کس جاگرفی دان سے پوچھین۔

پھر مین کہتا ہون۔ کہ زمین اور آسمان کا سات سات حصص مین منقسم ہونا سچی تقسیم ہے بالکل سراسر حق ہے۔ اسکے ماننے مین بطلان ہی کیا ہے۔ کہ قرآن کریم نے اسکا ابطال نہین کیا۔ قرآن کریم اور احادیث صحیحہ مین سبع ارضین کا تذکرہ موجود ہے۔ مگر یاد رہے۔ موجودات مرکبہ کی تقسیم کئی طرح ہو سکتی ہے۔ اگر اللہ تعالے نے یہہ تقسیم فرما دی تو بطلان کیا ہوا۔

اب ہم ایک ایسی بات کہتے ہین جسکے سُنتے سے کسی منصف آریہ کو قرآن کریم کے سبع سموات کہنے مین انکار کی جگہہ نہین۔ زمین سے لیکر جہانتک فوق مین

اللہ تعالے کی مخلوق ہے۔ اس مخلوق کو اللہ نے ایک تقسیم مین سات حصوں پر تقسیم کیا ہے۔ ہر ایک آسمان جسکا بیان اللہ تعالے نے قرآن مین کیا ہے انکا بیان آیات ذیل موجود ہے

**اوّل** وہ مقام جسمین ہمارے لئیے کہانیکا سامان رکہا ہے۔ جیسے فرمایا ہے۔

وَفِي السَّمَاءِ رِزْقُكُمْ وَمَا تُوعَدُونَ[1]

**دوم**۔ وہ مقام جسکے اندر جانور اوڑتے ہین جیسے فرمایا۔

أَوَلَمْ يَرَوْا إِلَى الطَّيْرِ صَافَّاتٍ فِي جَوِّ السَّمَاءِ[2]

**سوم**۔ وہ مقام جسمین اولے بنتے ہین اور کہیتون اور باغون کو ویران کرتے ہین جیسے فرمایا۔

فَأَنْزَلْنَا عَلَى الَّذِينَ ظَلَمُوا رِجْزًا مِنَ السَّمَاءِ بِمَا كَانُوا يَفْسُقُونَ[3]

**چہارم**۔ وہ مقام جسمین سے مینہ آتا ہے جیسے فرمایا۔

وَأَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَاءِ مَاءً فَأَخْرَجْنَا بِهِ مِنَ الثَّمَرَاتِ رِزْقًا لَكُمْ[4]۔

**پنجم**۔ وہ مقام جسمین ستارے اور نیازک گرتے ہین۔ جیسے فرمایا۔

وَلَقَدْ زَيَّنَّا السَّمَاءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيحَ وَجَعَلْنَاهَا رُجُومًا لِلشَّيَاطِينِ وَأَعْتَدْنَا لَهُمْ عَذَابَ السَّعِيرِ

---

[1] ۔اور آسمان ہی مین تمہارے لئیے رزق یعنی کہانے پینے کا سامان رکہا ہے اور وہ چیز ہے جسکا تمہین وعدہ

[2] ۔کیا یہہ لوگ پرندون کیطرف نہین دیکہتے کہ کیسی صفین باندہے آسمانی فضا مین موجود ہین +

[3] ۔پہر ہمنے ہی اتارا بدکارون پر انکی بدکاری کے بدلہ۔ آسمان سے عذاب +

[4] اور ہمنے آسمانون یعنے بادلون سے پانی اتارا اور اسکے درمیانی ہونے سے پہل نکالے۔ جو تمہارے لئے رزق یعنی کہانے اور پینے کا سامان ہین +

ششم - وہ مقام جسمین ستارے ہین جیسے فرمایا

وَجَعَلْنَا فِی السَّمَاءِ بُرُوْجًا وَزَیَّنَّا هَا لِلنَّاظِرِیْنَ

ہفتم - وہ حصہ جوان سب سے اوپر ہے - اور جسمین اللہ تعالے نے بہشتون کو یہ کہا

ہے - کہ ان مشہود ستارون سے اوپر بہی کوئی مقام ہے - جیسے فرمایا -

جَنَّۃٌ عَرْضُهَا السَّمٰوَاتُ وَالْاَرْضُ اُعِدَّتْ لِلْمُتَّقِیْنَ

## بقیہ اعتراضات تکذیب صفحہ نمبر ۸۲ کا جواب

دوم - "پہاڑ زمین پر میخون کی طرح ٹھوکے گئے"

مصدق - یہہ مشاہدہ ہے - اور ہمنے اسپر ایک مضمون لکھدیا ہے - جو عنقریب

آتا ہے - اسے ضرور پڑہو +

سوم - "سورج کا چشمہ گلی مین ڈوبنا"

مصدق - قرآن مین نہین لکہا +

چہارم - "چاہ بابل مین ہاروت ماروت کا قید ہونا"

مصدق - قرآن مین نہین لکہا - بلکہ چاہ بابل کا کوئی تذکرہ بہی قرآن

مین نہین - ہاروت ماروت کے قید ہونیکا بیان بہی نہین +

پنجم - "چشمہ ہاے دودہ و شہد و شراب کا نمونہ"

مصدق - ہم دنیا مین بھی دیکھتے ہین - تو آپنے اسکا ابطال کیسے تجویز کرلیا

دیکھو مادہ گائے بہینس کا شیر دان - مکہی کا چہتہ - انگور کی چہتریان +

ششم - "سلیمان کے وقت جانورون کا بولنا"

مصدق - یہہ امر بہی قرآن کریم مین نہین آیا جانور تو اب بھی بولتے ہین

اسوقت کی کیا خصوصیت ہے قرآن مین صرف اتنی بات آئی ہے
کہ سیدنا سلیمان علیہ السلام مَنْطِقُ الطَّیر کو جانتے تھے علم منطق الطیر کو عبرانی
مین وَبْرہَا عَرَف کہتے ہین وَبْر کے معنے بات۔ عَرَف کے معنی
اور یونانی زبان مین اس علم کا نام اُرنی تھولوجیا ہے۔ اُرنیس اور
تھوس کہتے ہین اُڑنے والیکو۔ اور لوجیا کے معنے لغت اور علم کے ہین۔
تاریخ مین جو غالبًا شاہی روزنامچونسے یا الہام سے تیار ہوئی ہے۔
۴ باب ۳۳ ملاحظہ ہو۔

## تکذیب صفحہ نمبر ۸۳ - پر نظر

(۱)۔ "بیت اللہ کی نسبت کہ وہی خانہ خدا ہے"۔

(۲)۔ "چاہ زمزم کی منبع نہر ہائے جنت کے سوتے ہین"۔

(۳)۔ "زمزم دل سے گناہون کے سیاہ داغ دہوتا ہے"۔

(۴)۔ "حجر الاسود کی تعظیم وچومنے سے گناہ معاف وموہنہ پاک ہوتا ہے"۔

(۵)۔ "زیارت مدینے سے دلکی نورانی ہے"۔

(۶)۔ "شق القمر کے سحر آمیز تعلیم"۔

(۷)۔ "عرش کے برابر خدا کا وجود بیان کرنا"۔

**مصدق** - ان امور کا قرآن کریم مین کہین وجود نہین - ذرا مکذب صاحب
دکھا وین - باقی بیت اللہ کی طرف سجدہ کرنا - اسکی طرف سے پہر کر سجدہ کرنا
بلکہ گناہ وخطا ہے - حج وطواف احرام کعبہ عمرہ مین دوڑتے - قربانی اور
شراب کا تذکرہ اسی کتاب مین کرینگے - انشاء اللہ تعالے

تکذیب صفحہ نمبر ۸۴

موسیٰ کو آگ کے سامنے کس نے سجود کرایا ہے۔ اور ابراہیم کا سورج کو کس نے خالق اور رب ٹھرایا ہے۔ آگ چاند سورج اور ستاروں کو خدا ربی کون بتلاتا ہے۔ اور فرشتوں کو رب النوع کون ٹھراتا ہے۔

مصدق۔ سیّدنا موسیٰ علیہ السلام نے کبھی آگ کو سجدہ نہین کیا۔ آؤ کچھ خدا کا خوف کرو۔ سیدنا ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام اہل توحید کے سردار اور موحدین کے مقتدا تھے۔ سنو! اور ہوش کی کہو۔ یہہ مال و اسباب فانی اور زوال پذیر ہے۔ آخر اسے چھوڑنا ہے۔ سوشیل اصلاحون کی ناجایز تدبیرین تمہین پھندے مین ڈالینگی۔ اور بجائے اسکے کہ تم مذہب کو صرف خیالی سوشیل حالت کی اصلاح کا ذریعہ بنا رہے ہو۔ اور تمہارے دلمین مین اپنے کانون ہنون سے سن چکا ہون کچھ بھی نہین۔ الا ماشاء اللہ۔ یاد رکھو۔ سوشیل اصلاح مین یہہ منافقانہ کارروائی فائدہ نہ دیگی۔ غور کرو۔ اور سنو۔ ابراہیم علیہ السلام سچے اور پکے موحد خدا پرست تھے۔ انکی قوم ستارہ پرست اور سورج پرست تھی سیدنا ابراہیم علیہ السلام نے اپنی قوم سے سیارہ پرستی کی برائی پر مناظرہ کیا۔ اور کہا۔ کیا یہہ غائب ہونے والی اشیا تمہارے رب ہو سکتی ہین۔ ہرگز نہین رب تو وہ ہو جو ہر وقت ان اشیا کا نگران رہے جنکی پرورش کرتا ہے۔ اور یہہ اشیاء تو غائب ہو جانیوالے ہین۔

دیکھو۔ اس ابراہیمی بحث کے اخیر چند آیتین جنمین صاف لکھا ہے یہہ سارا مناظرہ صرف توحید کے لئے تھا۔ جو سیّدنا ابراہیم علیہ السلام نے اپنی قوم سے فرمایا۔ ... آگ کو خدا ربی کہنا اس امر کا تذکرہ بھی قرآن کریم مین نہین معلوم نہین ہوا۔

کہ مکذب نے کہاں سے دہوکہا کہایا۔ اور ابراہیمی مناظرہ یہہ ہے۔

فَلَمَّا رَأَى الشَّمْسَ بَازِغَةً قَالَ هٰذَا رَبِّي هٰذَا أَكْبَرُ فَلَمَّا أَفَلَتْ قَالَ يٰقَوْمِ

إِنِّي بَرِيءٌ مِّمَّا تُشْرِكُونَ - إِنِّي وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِي فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ

حَنِيفًا وَمَا أَنَا مِنَ الْمُشْرِكِينَ - وَحَاجَّهُ قَوْمُهُ قَالَ أَتُحَاجُّونِّي فِي اللّٰهِ وَقَدْ

هَدٰىنِ وَلَا أَخَافُ مَا تُشْرِكُونَ بِهِ إِلَّا أَنْ يَشَاءَ رَبِّي شَيْئًا وَسِعَ رَبِّي

كُلَّ شَيْءٍ عِلْمًا أَفَلَا تَتَذَكَّرُونَ - وَكَيْفَ أَخَافُ مَا أَشْرَكْتُمْ وَلَا تَخَافُونَ

أَنَّكُمْ أَشْرَكْتُمْ بِاللّٰهِ مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهِ عَلَيْكُمْ سُلْطَانًا فَأَيُّ الْفَرِيقَيْنِ أَحَقُّ

بِالْأَمْنِ إِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ - اَلَّذِينَ اٰمَنُوا وَلَمْ يَلْبِسُوا إِيمَانَهُمْ بِظُلْمٍ أُولٰئِكَ

لَهُمُ الْأَمْنُ وَهُمْ مُهْتَدُونَ - وَتِلْكَ حُجَّتُنَا اٰتَيْنٰهَا إِبْرٰهِيمَ عَلٰى قَوْمِهِ نَرْفَعُ

دَرَجٰتٍ مَّنْ نَّشَاءُ إِنَّ رَبَّكَ حَكِيمٌ عَلِيمٌ

فرشتون کو رب النوع کہنا قرآن کریم کا حکم نہین اسلامیون کا اعتقاد نہین

قرآن کریم تو مخلوقات مین کسیکو رب کہنا جایز نہین بتلاتا۔ جیسے فرماتا ہے۔

وَلَا يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضًا أَرْبَابًا مِّنْ دُونِ اللّٰهِ۔

تکذیب کے صفحہ نمبر ۸۶ مین شخصی بحث ہے جو اس حصہ مین ہم نہین کرتے

یہہ حصہ خالص اسلام کے متعلق ہے۔ تکذیب کے صفحہ نمبر ۸۶ سے نمبر ۹۴ تک

دلچسپ بحث نہین۔ اسلئے اسکا ہم ذکر ہی نہین کرتے۔ البتہ صفحہ نمبر ۹۴

تکذیب کا وہ فٹ نوٹ جسکا خلاصہ یہہ ہے۔ کہ "حسب اعتقاد یہود وعیسای

اسلامتہ بنی اسرائیل کے سوا کسی قوم مین کوئی پیغمبر کتاب لیکر نہین آیا" ذکر

قابل ہے۔ اس اعتقاد کے اثبات مین۔ (اگرچہ مسلمانون کا اعتقاد نہین ہے)

مکذب نے جو اشارہ کیا ہے۔ وہ یہہ تین آئتین ہین۔

**اول**- وَمَا اُوْتِيَ النَّبِيُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ وَ نَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ﴿ پ اول- سورۃ رکوع ۱۵

**دوم**- ذٰلِكَ بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْكُمْ وَاَنَّ اللّٰهَ لَيْسَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ

پ ۵ سورہ ال عمران رکوع

**سوم**- وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ يٰقَوْمِ اذْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ جَعَلَ فِيْكُمْ اَنْبِيَآءَ وَجَعَلَكُمْ مُّلُوْكًا

**مکذب**۔ یاد رکھین کہ ان آیات مین حصر وتخصیص کا کوئی لفظ نہین آیا۔ بلکہ قرآن شریف مین آیا ہے۔

ان من امتہ الا خلا فیھا نذیر۔) (وآن من قریتہ الا خلا فیھا نذیر۔)

## تکذیب صفحہ نمبر ۸۵

"جہانتک مجھے معلوم ہے۔ ممبران آریہ سماج ہمیشہ اخلاق ومحبت کے ساتھہ غیر مذہب والون سے گفتگو کرتے ہین"۔

**تصدق**- منشی صاحب اور کس شخص پر الزام لگائیے کس آریہ کی شکایت کیجئے آپ ہی کا کلام آپکی تکذیب مین آپکے اخلاق کا عمدہ نمونہ ہے جو آپکے رد کو کافی دلیل ہے۔ کیونکہ آپ ہی مدعی ہین علمی طور پر کہانتک آپ اپنے اصل ہفتم کا تابع ہین "سب سے پریتی پوربک دہرم انسار یتا یوگ برتنا چاہیے"۔ ہان دہرم انسار کا لفظ آپکے بچاؤ کی اچھی سپر ہے۔ **غور کرو**۔ اور اپنے اخلاق کی خوبی دیکھو۔

تکذیب صفحہ نمبر ۳۳

"بسا پنڈت و مولوی پادری :: بناحق شماتت شدہ مفتری"

اللہ تعالے آپکو فہم عطا کرے آپنے کن ہاتھوں سے یہہ سطر لکھہ ماری ہے -

تکذیب صفحہ نمبر ۳۶ مین ہے "خدائے محمد یان بے علم نا فہم - دھوکہ باز - فریبی - حیلہ پرداز ہے"

ہمارا خدا کون ہے - وہی جسکا نام الرحمن الرحیم ہے رب العلمین اور مالک یوم الدین ہے - وہی القدوس السلام المومن المھیمن - الخالق الرزاق العلیم الحکیم ذوالجلال والاکرام - وہی جسنے آسمان اور سورج اور چاند اور ہزارون ہزار کرے اور سب کچھ بنایا منشی صاحب آپکے اخلاق اور آپکی محبت بھری گفتگو کا فیصلہ آپکی کانشنس پر نہین چھوڑ سکتا - آپ اپنے اور کسی آریہ سے ہی پوچھ لین یہہ تو آپکی جنکو ریفارمری کا دعوے ہے - برتاؤ کا نمونہ تھا والا جو کچھ مینے آریہ صاحبان کا سلوک اپنے استاد کیسا تھہ اسکی شہادت دون - تو منصف - سننے والے کے رونگٹے کہڑے ہو جاوین مگر مین اپنا اشکو بثی و حزنی الے اللہ اپنی پریشانی اور دکھہ کو صرف اللہ کے آگے بیان کرتا ہون اور کہتا ہون - اللہ تعالے آپ ہی میرا اور میرے عیال کا حافظ و ناصر ہو - اور ہماری حفاظت مین صرف اپنے رحم کو کام مین لاوے - آمین

تکذیب صفحہ نمبر ۹۹

"نمونہ کے طور پر کچھہ اختلاف دکہاتا ہون"

مصدق - منشی مکذب ! - قرآن نے اپنی راستی سچائی اور قرآن کے منجانب اللہ ہونیکے دلائل مین یہہ دلیل بہی دی ہے - کہ اسمین اختلاف نہین جیسے فرمایا

لوکان من عند غیر اللہ لوجدوا فیہ اختلافا کثیرا کیا معنی اگر قرآن کریم اللہ تعالے کیطرف سے اور اس علیم وخبیر کی کلام نہوتا۔ تو اسمین بہت ہی اختلاف ہوتا۔ حالانکہ اسمین ایک ذرہ بہر بہی اختلاف نہین ہے۔

**تکذیب !**۔ آپنے توریت شریف اور انجیل شریف کے اختلافات جسقدر ارقام کئے ہین انکا جواب اسوقت مین نہین دیتا۔ کیونکہ آپنے بالتخصیص ہمسے جواب طلب کیا ہے۔ عیسائیون کے متعلق اعتراض کا جواب عیسائی دینگے۔ دیکہو صفحہ ۸ تکذیب اور تکذیب صفحہ نمبر ۸۵۔ اپنے اختلافات کے بیان کرنے سترہ نمبر اختلافات کے بیان کئے ہین انمین صرف نمبر ۳۔ اور نمبر ۱۵۔ اور نمبر ۱۶۔ اور نمبر ۱۷۔ پانچ اختلاف قرآن کریم کے متعلق ہین۔ نمبر ۳۔ جب خاوند چاہے طلاق دے سکتا ہے (یہہ پہلا اختلاف ہے)۔

**اول**۔ قرآن مین یہہ حکم نہین۔ رکوع یا آیت کا پتہ دیجئے۔ علے العموم خاوند جب چاہے عورت کو طلاق دیدے۔ یہہ قرآن کا حکم نہین۔ ہان یہہ حکم اگر کچہہ شرایط کے ساتھ ہو تو جدا امر ہے۔

**دوم**۔ اگر مان لین۔ کہ قرآن مین یہہ حکم ہے۔ تو اسمین اختلاف کیا ہوا۔ یہہ تو ایک حکم ہوا اسکا مخالف حکم کہان ہے ؟

وَعَاشِرُوهُنَّ بِالْمَعْرُوفِ فَإِنْ كَرِهْتُمُوهُنَّ فَعَسَىٰ أَنْ تَكْرَهُوا شَيْئًا وَيَجْعَلَ اللَّهُ فِيهِ خَيْرًا كَثِيرًا

خیال کرو۔ خاوندون کو بی بیون کے ساتھہ کس حکمت کے ساتھ عمدہ نباہ کا حکم ہوتا ہے۔ قرآن فرماتا ہے۔ اگر کسی اتفاق سے بی بی مکروہ بہی لگے۔ تو بہی پسندیدہ

سلوک کرو اسکا بدلہ اللہ تعالے بہت ہی بہت بہتر ہی ان بی بیون مین رہکے کو
غور کرو قرآن ماننے والا خدا کے وعدون کو سچ یقین کرنے والا اس امید پر بری
سے بُری بی بی کے ساتہہ بہی کتنا سلوک کریگا - قرآن نے دوہی صورتین طلاق کے جواز کے لئے رکہی ہین اور ان
دونون صورتون مین طلاق کا ہونا کمال حکمت پر مبنی ہے کیونکہ وہ دونون صورتین اصل
نشا نکاح کے خلاف ہین اول زنا جیسے فرمایا -

وَلَا تَعْضُلُوهُنَّ لِتَذْهَبُوا بِبَعْضِ مَا آتَيْتُمُوهُنَّ اِلَّا اَنْ يَأْتِيْنَ بِفَاحِشَةٍ مُبَيِّنَةٍ
وَلَا تُخْرِجُوهُنَّ مِنْ بُيُوتِهِنَّ وَلَا يَخْرُجْنَ اِلَّا اَنْ يَأْتِيْنَ بِفَاحِشَةٍ مُبَيِّنَةٍ

دوم - بدچلنی - اور باہمی جہگڑا - اور فساد منزل - لاکن اسمین بہی پہلے مصالحت
کی تمام تدابیر کی جاوین - تب طلاق دین جیسے فرمایا

وَالّٰتِي تَخَافُونَ نُشُوزَهُنَّ فَعِظُوهُنَّ وَاهْجُرُوهُنَّ فِي الْمَضَاجِعِ وَاضْرِبُوهُنَّ
فَاِنْ اَطَعْنَكُمْ فَلَا تَبْغُوا عَلَيْهِنَّ سَبِيلًا ۝ وَاِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ بَيْنِهِمَا فَابْعَثُوا
حَكَمًا مِنْ اَهْلِهٖ وَحَكَمًا مِنْ اَهْلِهَا اِنْ يُرِيدَا اِصْلَاحًا يُوَفِّقِ اللّٰهُ بَيْنَهُمَا

سوم - طلاق دینے پر ایک زبردست جرمانہ رکہا ہے -

وَاِنْ اَرَدْتُمُ اسْتِبْدَالَ زَوْجٍ مَكَانَ زَوْجٍ وَآتَيْتُمْ اِحْدَاهُنَّ قِنْطَارًا
فَلَا تَأْخُذُوا مِنْهُ شَيْئًا اَتَأْخُذُونَهُ بُهْتَانًا وَاِثْمًا مُبِينًا وَكَيْفَ تَأْخُذُونَهُ وَقَدْ
اَفْضٰى بَعْضُكُمْ اِلٰى بَعْضٍ وَاَخَذْنَ مِنْكُمْ مِيثَاقًا غَلِيظًا -

چہارم - یہہ حکم جسکو مکذب نے لکہا ہے - غالباً اس صورت مین ہے - جہان میان
بی بی مین خلوت ہی نہین ہوئی - گویا نکاح ہی پورا نہین ہوا - ہمارے مولانا
جناب مولوی ابوسعید صاحب نے اشاعۃ السنۃ مین ان مسائل پر مفصل کلام کیا ہے

افسوس پاس سفر مین وہ پرچے پاس نہین - ناظرین انکو ضرور ملاحظہ کرین -

**مکذب** - اختلاف نمبر ۱۳ شراب کی حرمت "-

**مصدق** - شراب کی حرمت کا قرآن مین حکم ہے - اور اسپر سخت مانعت ہے پہر اسمین اختلاف کیا ہوا - اختلاف تب ہوتا - کہ کہین قرآن مین شراب کی حلت ہوتی - اور کہین حرمت صرف اسمین اختلاف کیا ہوا - غور کرو -

اِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَيْسِرُ وَالْاَنْصَابُ وَالْاَزْلَامُ رِجْسٌ مِّنْ عَمَلِ الشَّيْطَانِ فَاجْتَنِبُوْهُ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ۝ اِنَّمَا يُرِيْدُ الشَّيْطَانُ اَنْ يُّوْقِعَ بَيْنَكُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاۤءَ فِي الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ وَيَصُدَّكُمْ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ وَعَنِ الصَّلٰوةِ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّنْتَهُوْنَ ۝ وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَاحْذَرُوْا فَاِنْ تَوَلَّيْتُمْ فَاعْلَمُوْا اَنَّمَا عَلٰى رَسُوْلِنَا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ

ایک ہمارے پرانے دوست نے جسکو اب ہم سے کچہہ ایسا تعلق نہین رہا - اور معلوم نہین ہوسکتا - کہ کیون - مگر یہہ کہ اسکے جلیس ہی ہمسے ناخوش ہین ایکدفعہ سوال کیا شراب کی نسبت صریح لفظ حرمت بہی موجود ہے ؟ - مینے اسکے آگے پہلی آیت متذکرہ بیان کی الا اسکو انکار رہا - اور کہا کہ صریح حرمت ہو تو مانونگا - خاکسار نے اسسے عرض کیا صریح لفظ حرام بہی قرآن مین ہے -

يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ قُلْ فِيْهِمَآ اِثْمٌ كَبِيْرٌ ۝

ترجمہ - بے ریب شراب اور قمار بازی اور بت پرستی اور بدشگنی کا ماننا شیطانی ناپاک باتین ہین - انسے بچے رہو تو کہ نجات پاؤ شیطان کا تو منشا ہی ہے - کہ شراب اور قمار کے باعث آپسمین تمہاری عداوت و بغض پیدا ہو - اور تمہین الٰہی یاد اور نماز سے اس بہانے ... پس اب بہی ان بری باتون سے رکوگے کہ نہین اور فرمانبردار رہو اللہ و رسول کے اور نافرمانی سے خوف رکہو - اگر پہر جاؤنگے تو جان رکہو ہمارے رسول کے ذمہ تو اتنا ہی تہا کہ اسنے کہول کر سنا دیا ۔ لوگ تجہسے پوچہتے ہین شراب اور جوئے کا کیا حکم ہے تو کہدے ان دونون مین بڑی بدی ہے - اور یہہ دونون بڑے اثم ہین

اس آیت شریف سے ثابت ہوا۔ شراب مین اثم ہے ۔ اور بڑا اثم ہے۔ اب اثم کا

حکم سنو۔

قُلْ اِنَّمَا حَرَّمَ رَبِّيَ الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ وَالْاِثْمَ وَالْبَغْيَ بِغَيْرِ

الْحَقِّ وَاَنْ تُشْرِكُوا بِاللّٰهِ مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهٖ سُلْطٰنًا وَّاَنْ تَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ

مَا لَا تَعْلَمُوْنَ

ذرہ غور کرو شراب کی ممانعت کس زور سے فرمائی ہے

## تکذیب صفحہ نمبر ۱۰۰

**مکذب براہین۔** اختلاف نمبر ۵ عام مسلمانون کے لئے چار چار۔ اور محمد صاحب کو

بلکہ لاانتہا قرآن سورہ احزاب ۔

**مصدق** منشی صاحب! ۔ آپکی عربی دانی کا مین قائل ہو جاتا

اگر بنام خدا سورہ احزاب وغیرہ مین سے نو اور گیارہ ۔ اور اٹھارہ ۔ اور لا انتہا

کا حکم نکالدو ۔ آپکے لاانتہا کہنے کی راستی سورہ احزاب کی آیت ذیل سے ظاہر

وَلَا يَحِلُّ لَكَ النِّسَاۤءُ مِنْۢ بَعْدُ وَلَآ اَنْ تَبَدَّلَ بِهِنَّ مِنْ اَزْوَاجٍ وَّلَوْ اَعْجَبَكَ

حُسْنُهُنَّ اِلَّا مَا مَلَكَتْ يَمِيْنُكَ

سورہ احزاب کی اس آیت سے تو آپکا لاانتہا کہنا بالکل غلط معلوم ہوتا ہے

**مکذب براہین** کے نزدیک نمبر ۱۶ ۔ اور نمبر ۱۷ امین قرآنی اختلاف ہے

سلہ ۔ تو کہہ ہر ایک ظاہری اور باطنی بیحیائی کو اور اثم و ناحق کی بغاوت اور شرک کو جس کی سند میرے اللہ نے حرام کر

کوئی ثبوت کی وجہ نہین بتائی اور اس امر کو کہ خدا پر ایسی باتین بناؤ جنکا تمکو علم نہین ۔ میرے

سلہ ۔ ان بی بیون کے بعد تجھے کوئی بی بی حلال نہین ۔ اور نہ یہہ امر تجھے جائز ہے کہ انکے بدلے اور

بنالے اگرچہ تجھے کیسی پسند آوین مگر وہی عورتین جنکا تو مالک ہو چکا ۔

بیت المقدس کی طرف سجدہ کرو۔ مکہ کی طرف سجدہ کرو۔ پہلا حکم منسوخ ہوا؟

منشی صاحب کہین تو فطرت وعقل سے بہی کام لیا ہوتا۔ کیا کرتے ہو۔ کہان قرآن مین لکہا ہے کہ بیت المقدس کیطرف سجدہ کرو۔ اور نہ قرآن مین لکہا ہے کہ یہہ حکم منسوخ ہوا۔ قرآن مین کہین نہین لکہا کہ بیت المقدس کیطرف سجدہ کرو۔ اصل بات یہہ ہے۔ کہ ہر ایک مذہب مین دو قسم کے احکام ہوا کرتے ہین۔ چاہے یہہ تقسیم عرفًا اور رسمًا ہو جاوے۔ چاہے حکمًا۔ ایک قسم کے احکام مین ایک مذہب کا آدمی اگر دوسرے مذہب مین چلا جاوے تو عام طور پر وہ بدنام نہین ہوتا۔ مثلًا کوئی ہندو زکوۃ دیا کرے۔ یا کوئی مسلمان علے الصباح خواہ مخواہ ضروری نہالے۔ یا موچہین بڑہالے۔ تو اپنی قوم سے علے العموم علیحدہ نہین ہوجاتا۔ اور دوسری قسم کے وہ احکام جنکے کرنے سے جہٹ ایک قوم سے الگ اور دوسری مین شامل سمجہا جاتا ہے۔ مثلًا کوئی مرتد مسلمان عام مجلس مین نعوذ باللہ سور کہالے۔ یا کوئی آریہ کہلاکر ہماری نماز کی جماعت مین شامل ہوجاوے۔ اللہ تعالے نے رسول اللہ کے خالص احباب الگ کرنے کو ابتداءً جب آپکے حضور اکثر عرب آتے تہے۔ اور مکہ کو قبلہ مانتے تہے بیت المقدس کو قبلہ بنایا تہا۔ مگر وہ حکم قرآن مین موجود نہین۔ جب مدینہ مین تشریف لیگئے اور یہود ونصارے سے سابقہ پڑا تو مکہ کو قبلہ ٹہرایا۔

## نظم در مدح تصدیق البراہین از سید حامد شاہ صاحب اہلمد معافیات ضلع سیالکوٹ جس کے ہر ایک کے ابتدائی حرف کے اعداد جمع کرنے سے ۱۸۹۰ء برآمد ہوتا ہے

| | |
|---|---|
| کہاں ہے طالب صادق کہاں ہے | صداقت کے لئے جو نیم جان ہے |
| کہاں ہے راستی کا جو ہے بھوکا | تلاش راست بازی مین دوان ہے |
| صراط مستقیم حق کا جو یان | کدہر ہے کس طرف کو اب روان ہے |
| سپاس و حمد رب العلمین ہے | کہ جو بندون پہ اپنے مہربان ہے |
| وہ خود ناصر ہے دین احمدی کا | مخالف ٹھہرے یہہ طاقت کہان ہے |
| محبون کو بشارت ہے بشارت | مبارک ہو یہہ برکت کا سمان ہے |
| پکارو چوٹ ڈنکے کی عزیزو | سنا دو سب کو جو پیر و جوان ہے |
| کہ پہلی جلد تصدیق البراہین | نکل کر راہ بنا سے گمرہان ہے |
| کلام صدق پھیلا ہے جہان مین | بطالت کوئی دن کی میہمان ہے |
| تکذیب ہین کہان تصدیق دیکھین | ذرا جاگین کہ سوتے مین زیان ہے |
| بہت ہی شوخیان حق سے ہوئی ہین | نگہبان حق کا خود حق ہے عیان ہے |
| صداقت منصفون سے داد لے گی | عجب تصدیق کا طرز بیان ہے |
| ذرا تکذیب کو رکھ کر مقابل | بتائین کون ان مین بد زبان ہے |
| اودہر تلخی ادھر شیرین زبانی | عوض مین بد کے کیا نیکی عیان ہے |
| ادب سیکھے ذرا وہ طفل مکتب | بزرگون سے جو کرتا شوخیان ہے |
| بتاوے گی اُسے تحریر تصدیق | مصنف اس کا کیا رطب اللسان ہے |
| فضولی سے نہین ہرگز سرو کار | دلائل اور حقیقت کا بیان ہے |
| وہی سمجھے گا قدر ان موتیون کی | ہدایت جس کے سینے مین نہان ہے |
| نہین تعریف کرنے کی غرض کچھ | صداقت خود بخود یان مدح خوان ہے |
| خزانہ ہے صداقت کا ہے قرآن | یہہ دنیا کو جتانا یہ گمان ہے |

+ مصنف کو دعا دیتا ہے حامد +
+ کہے آمین جو مشتاق جنان ہے +

# سال تاریخ آن

نتیجہ طبع فیض بزم افسرور محفل دین وری نیک نہادی

میرزا شیر احمد جلال آبادی است

در مطبع کوہ نور لاہور طبع شد



بسم الله الرحمن الرحیم

ای صبا بر مژدهٔ خوش در جنابِ شهریار
بلکه بر جملهٔ مسلمانانِ هر شهر و دیار

آنکه از لطفِ خدا و پرتوِ دینِ نبی
در مددگاریِ اقبالِ شهِ عالی تبار

هم بحسنِ مردمی و تدبیرِ سالارِ سپاه
در کمالِ سعی و جهدِ لشکرِ نصرت شعار

خطهٔ کفارِ کاموزی و کستوری که بود
در صعوبت صعب‌تر از صد دژ رویین حصار

در سلف تا حال مقدورے بتسخیرش نیافت
هیچ یک از پادشاهان و سلاطینِ کبار

این زمان از جلوهٔ تیغِ شهِ کشورستان
آن سکندر شوکت و دارا حشم گردون وقار

فتح گردید و تمامی کافرستان یکقلم
پادشاهِ مسلمین را شد بزیر قیتدار

یافت احکامِ مسلمانی و دین در وی رواج
سوخت کل بتخانه و بتهائے کافرها بنار

شرحِ این اجمال تطویل است لیکن طبع را
هست میلے تا کند انشا برسمِ اختصار

شاهِ گردون فر عدالت گسترِ روشن ضمیر
محفل افروزِ خلافت خسروِ جم اقتدار

مسند آرائے سریر دولت اسلامیان — حامی دین نبی و بندۂ پروردگا

برق شمشیرش چو خورشید جہان آفاق گیر — دولت قاچار و روس از ضرب تیغش در گداز

پادشاہ غازی و دین پرور و نصفت جو — گردن افرازان گیتی بر درش خدمتگذا

آن شہنشاہ معظم عبد الرحمن خان کہ ہست — سطوت او در میان ربع مسکون آشکا

چون بود راغب ہمیشہ ہمت والائے او — سوئے استیصال اہل بدعت و تو

کرد ارشاد سپہ سالار اول را کہ وے — کافرستان را کند چون بوستان خالی ز

آن سپہدار یکہ نام اوست با مردانگی — شہرہ از کابل زمین تا ملک ہندوستان

مسکنش چرخ و غلام حیدرش اسم نکو — در دلیری و شجاعت بیمثال روزگا

شد روان سالار لشکر با سپاہ رزمجوے — عزم او بربست سوئے منزل مقصو

خضر لطف ایزدی گردید او را رہنمون — سید دین اندرین عزمش معاون گشت

رایت منصورہ از سمار چون آمد بہ باو — شد در آنجا استقامت چند روزے قط

کرد پیغام از برائے فرقہ ہائے کافران — مشتمل بر دعوت اسلام و حکم شہ

تا بیایند و سر اندر خط فرمان آورند — وانگہان گیرند خوش در مہد آسائش

گمرہانے چند گردیدند حاضر پیش او — آنکہ در اقوام خود بودند صاحب اعتبا

کرد آنها را بدلجوئی الفت استمال
ساخت از انعام خلعت جمله منت گذار

گفت آنها را میارید این بیگان بے شود
در قبولِ دعوتِ اسلام تعویق و مدار

بر رضای خاطر ار کردید ایمان را قبول
میشوید ایمن ز قتل و ورکشاکش زینگار

ورنه این فوجِ ظفر موجے که اینجا حاضر است
می کشد با لطفِ حق از جمله کافر ہا دمار

در جواب آنها به سالار سپه کردند عرض
گر قبولِ حکمِ شاہی نیست ما را اعتذار

لیک باید مہلتے تا ما درین مشورت شویم
با ہمه اقوام خویش و اہلِ خود ہا مستشار

وعدهٔ باز آمدن کردند و رخصت یافتند
از حضورِ میرِ لشکر آن گروهِ نابکار

مدتِ معهود چون بگذشت عذر و خلاف
کافران اشد به پیمان و مواعید آشکار

بعد ازان سالارِ لشکر عازمِ برکوت شد
بلکه زانجا ہم قدم بنهاد پیش از بهرِ کار

چون سپه‌سالار با وصفِ شجاعتهای خود
شخص با فرہنگ و تدبیر است مردِ ہوشیار

می کند ز آغاز ہر کارے بانجامش نظر
دور اندیشی است خویش در امورِ روزگار

بعدِ راه و رفعتِ کوہها و موجِ آبِ بحر
تنگیِ ہر دره و دشواریِ ہر کوهسار

چون مراو را در نظر آمد بحیرت شد فرو
کاندرینجا نیست لشکر را مجالِ کارزار

کافران در گوشهٔ ہر کوہ بل از جنگ آورند
غازیان را کے شود ممکن عبور زین کنار

کرد تدبیرے چند اشخاص را از اہلِ کفر

یک طرف میزد با آنہا حرفِ خوف و رجا

از رہِ حکمت باستصواب رائے با صواب

لیک قائم شد کہ در پذرفتنِ فرمانِ شاہ

کافران گفتند مارا چون رعایائے ہنود

در مسلمانی با مطلق ترا در خاطر است

بارِ اسلام ار بدوش ما نہند از پی بزور

جزیہ و باج آنچہ بر ما می نہی منظورِ ماست

در قبولِ ما تقیت نیست بہرِ امتحان

تا بہ استعداد و ملک و مال ما علم آورند

میرِ لشکر داشت مطلب ہا بتبدیلِ رسول

زان سبب در حال بفرستاد با آن گمرہان

گر ترا اسم فرستادہ نباشد ہمرہن

خود بہ برکوت آمد و با فوج و لشکر شد مقیم

خواند پیشِ خود وزیرِ کلہنی یکے و دو سہ چار

وز دگر جانب باجے از سرکے جمعی بکار

در قبولِ دین گروہِ کفر را داد اختیار

نیستم جز طاعت آوردن شما را واگزار

در حساب آورید آن محکومِ حکمِ شہریار

خانہ ہائے خویش سوزیم و شویم آنگہ فرار

انقیادِ حکمِ شاہی نیست بر ما ناگوار

لیک نبود جائے لشکر اندرین ملک و دیار

یک دو کس را از حضورِ خویش باہا گار

ہم کنیم آنجا وجوہِ باجِ خود ہا را

زین سخن از رشتۂ مقصد بدست

سوئے کفرستان دو مرد با شعور

ہست نامش حاجی احمد جان حکیم
(ساکن پشاور)

کرد آنجا تا بوقتِ یک دو سہ ماہ

چون رسولان آمدند اندر کلفت دوری راه
قصه‌ها سر کردند و گفتند آنکه بس رنج و تعب
گفت سالارِ سپه اکنون تظاهر میکنیم
منتظر باشیم تا وقتے که برف افتد بکوه
زین حقائق نامه سوئے بارگاه خسروی
رائے او را شاهِ گیتی شد مقرونِ صلاح
زمرهٔ کفّار باجِ خویش را در چند روز
بود پیوسته سپه سالار با آن طائفه
در سخن از صیقلِ وعظ و نصیحت دمبدم
هیچ تاثیرے نکردند اما نصیحتهای او
بارها سالار گفت آن زمرهٔ مردود را
یا کلان و معتبر یا بوده در کندیِ ملک
لیکن از غدر و حیل آن بد نهادان پیش او
مدتے ماهِ کامل رهبری کردو بدا

ور درشتی و بلندیِ جبالِ بے شمار
بُرده باید تا عروسِ مطلب آید در کنار
اکتفا بر باجِ این کفّارِ زشتِ نابکار
بسته کرده هر طرف بر روئے شان راه فرار
کرد ارسال و ز تلوّناتِ خاطر شد فگار
در کفش بنهاد یعنی زمامِ اختیار
جمع کردند و بیاوردند تعدادش هزار
بر طریقِ مهر و دلجوئی و الطاف و مدار
می ربود از مراتِ دلهاے آن خوکان غبار
کے اثر دارد کلامِ وعظ در گوشِ حمار
گر شما هر کس که در قوم است صاحب اعتبار
جملگی با اتّفاق آئید نزدم یکدو بار
می نیامد از کلان و معتبر پنج و چار
خلعت و انعام و نعمت کافران را ابتیار



چون سراسر بود قول و فعلِ شان کذب و دروغ

لشکرِ نصرت اثر را دیدشان و حاضری

خواست از اطرافِ اسمار و گزده صد نفر

اندرین اثنا بپیش کافران با نیت کس

گفت سالار آن منافق کہ بدنامش و تا

غیر شیطانت نشد ظاهر دگر چیز از شما

کن ز جمعِ خویش کمتر اکفرستان روان

یک نفر را از جماعت کرد تخصیص و نمود

کافر چندی کہ دشتی بود چند از خواص

اندران حین از مسلمانی شرافت یافتند

بعد اسلام آوری سالار آنہا را گماشت

غازیان را حکم داد و گفت ہنگام عشا

افسر و سایر بیکبار و جریده پر سلاح

ہمچو دیگر لشکری خود ہم پیاده شد روان

لاجرم سالار ہم بنمود باقی اصطبار

ہر سپاہی را نمود ارشادِ جنگ و کار

آوردن چپت و جرّاره تفنگ و تیغ

در رسید از کافرستان و بدام آمد ز کار

از سوئے ہمن ہسنغوی شد شمار ابار

پس مرا باید کہ تا سازم شمار اغوار

گر نزولِ غازیان آنجا نماید است

دیگران را باد تا محبوس تا انجام کار

حلقۂ طاعت بگوش افگنده ہمچون گو

ہمگنان گشتند از کفر و ضلالت تو

رو طلبد با لشکر فیروزی و نصرت

از کنار راه دریا و زمین و ہم

حملہ چون شیران برند از چار اطراف

زانکہ رفتی شو ناممکن و ران وادی

اول آخر جمادی بود و تاریکی شب
در مقابل کوه و کوتلهائی بس دشوار بود
جابجا در فوق کوتلها دهات کافران
از ورود غازیان آگاه گردیدند زود
لشکر اسلام چون چیتا در دنبال صید
قتل نمودند لیکن اکثر از چنگال شان
همچنین سه روز و شب بهر قتال کافران
در گل و سماریت و نصرت گل و گم و بامیر و دیش
در سه روز آمد بقبضه ضبط سالار سپاه
روز چارم فوج لشکر سوی شهر کاندیش
در اماکن آتشی افروختند و با عیال
تا شد این هر دو شهر کافرستان و دهات
مال شان تاراج لشکر گشت و هنگام گریز
دره نهیه مفروریان اندر مقام منده گل

کز اقامت گاه خود رحلت نمود آن شهسوار
قطع ره نموده شد از شام تا نصف نهار
بود هم در گوشه ها کاشانه هائے بالدار
خانمان را آتش افگندند و رواندر فرار
از عقب رفتند و بعضے را به تیغ آبدار
بر جهیدند و نهان گشتند در هر کوه و غار
غازیان کردند جهد و کوشش مردانه وار
در دمر و جنجو و زید و بیتی گل و دهات نامدار
بس غنا و نمشنه و نمیسان فوج تاراج و نثار
اهل آنجا هم نیاوردند تاب اضطرار
متفق با اهل گستوزی شدند از جا فرار
اهل او قتل و هلاک و خسته و خاطر فگار
از تفنگ غازیان بس دو زن شد جان سپار
مجتمع گشتند و افشردند پا مسمار وار

بلکہ پس کفّار کان تو زہی با ستمداد شان
راہ واز سمت دریا ضیق ہمچون تنگنائی
سالک اندیشہ اگذشتن از وے بس محال
کافران جزم کہ اینجا گرد و الک نازہی رسید
چونکہ سالار ہست در عقل و شجاعت بےنظیر
انتظامے کرد تا در اینچنین خائیف محل
از خدا یاری طلب کرد و بجنگ آن گروہ
در کنارِ کوہ جمعی را مقرّر کرد نیز
جنگ قایم شد و ساعت در تفنگِ غازیان
ساعتِ سیوم بسنگرہاے شان اہل جہاد
قومِ کافر شکستِ فاحش افتاد و بسے
باقیے بگریخت و ہر یک با دگر میگفت غاش
مُندہ کل ہم در تصرّف شد سپہ سالار را
کافران از بادۂ نخوتِ بسے بودند مست

آمدند و جمع گردیدند تخمین شش ہزار
در دو سوئے او دو کوہ صعب حائل چون حصار
ہم جنودِ و ہم رہ مشکل در انجا رہگذار
کے کنند اقدام سوے ما بدین روشین جدار
نیست ہمتاب مصافش رستم و اسفندیار
فوج را بیجا ز چشمِ بد نماید انکسار
دستۂ فوجی ز پیش رو فرستاد آشکار
تا شوند از گوشۂ دیگر بر ایشان حملہ آر
بر سرِ کفّار مے بارید بارانِ شرار
حملہ آوردند چون بازان بکبکِ کوہسار
کشتہ و مردار شد چندانکہ نامد در شمار
تاب جنگِ شیر کے دارد شغالِ جی
از قدومِ غازیان رونق گرفتہ آن نگ
یافتند آخر ازو دردسر و رنجِ خم

از مقام منده گان هم چون لقمهٔ لذیذی
عرصه تنگ آمد بر ایشان و شهر معدوم شد
کفر و گمراهی بر آنها تلخ شد یا شد زهر
لاجرم هر فرقه بهرِ خود وسائل ساختند
جملگی پیغامها کردند با عجز و نیاز
ما پشیمانیم و تقصیرات ما را کن معاف
گفت سالار سپه با حاملانِ آن پیام
هر که می‌آید با طمینان بیاید پیش من
زین تسلی و بشارت کافران اکثر شدند
قصت کس اول تنه داؤد پتی کل رسید
آن کشیش و بیست کافر همرهِ او کشته بود
(کافران تنجانه) آمد پیام از کافرانِ کان تو ز
گرد تا دیب را حاجت نداریم و ز دل
مسلمانان گروهے را پے تعلیمِ دین
ریخت نخل فتنه جمعیت شان برگ و بار
ابتر و شتر گر دیدند بس خوار و زار
علم شان آمد کیا ایمانست شهد خوشگوار
قوم تنجان را که می‌بودند در قرب و جوار
کرد قبولِ دین و ایمان نیست ما را ننگ و عار
گرچه ما هستیم پس در خدمتِ تو شرمسار
کز سوی من هست من عامِ بر اهلِ کفار
جز مسلمانی و طاعت نیست بر وی هیچ بار
رغبت اندر خدمتِ سالار با عز و وقار
با زن و فرزند آورد ایمان مرد وار
قبل ازین احوال در جمعِ مسلمانان قطار
آنکه ما را نیست شوقِ سر کشیدن چون چنار
طاعت و اسلام می‌آریم بے پیر و مدار
کن مقرر از حضورِ خود باین ملک و دیار

تا کہ از تعلیم آنہا جملہ ایمان آوریم
مسجد سازیم و ہم بتخانہ را ویران کنیم
در جواب این سخن سالار دشمن گفت
قول تان گر صدق باشد لائق تحسین بود
اعتماد آنگہ بگفتار شما آید مرا
بر طریق یرغمال آیند پیش من
آن پیام آوردگان کردند عرض و التماس
اقسقالان و کلانان دہات ما ہمہ
بمعنے ملک
قاصدان قند پیشکان توز و ہفتہ
متصل از قوم کاموزی کلانہا آمدند
در گذشت از جرم شان سالار با فرہنگ و ہوش
رہنمون کردند ایشان را کہ با اہل و عیال
در سرور چند یومے قوم کاموزی ہمہ
آمدند و مرد و زن از کفر خود تائب شدند

از جوان تا پیر و از مرد و زن و طفل کبار
در سرک منظور باشد نیز داریم فتح
شاید اقبال و سعادت مر شما را گشت یار
لیک نتوان این سخنہا شد قرین اعتبار
گر شما ہر کس بود شخص کلان و مرد کار
تا فرستم بعد ازان در ملک تان آموزگار
آنکہ تا یک ہفتہ لشکر را ہمہ ملک با میار
میشوند اینجا بہ پیش تو حضور انجتبار
داشت سالار بہادر سوئے آنہا انتظار
در سپہ سالار ما جستند امن زینہار
کرد آنہا را باستدعائے خاطر کامگار
پس بیائید و کنید اندر دیار
نیز کستوری تمامی از کبار تا صغار
در رہ اسلام بنہادند گردن زیر بار

از مفارق ها تراشیدند موی کفر را — یافت فرقِ جمله از تاجِ مسلمانی نگار

کافران مُنده کل هم از قبیلِ دیگران — درخطِ اسلام گرویدند و غُل نقطه وار

چار سگے بود مر کفار را در کام دیش — مانی و گیش و مری عمرابتان نابدار

(مانی بمعنی پیغمبر، گیش بمعنی یزید، مری بمعنی نذر، عمر بمعنی خدا)

پاره و بشکسته گردیدند با گرزِ قوی — هر چهار ش ش در حضورِ این فقیرِ خاکسار

زان طرف آمد چهل کس معتبر از کانِ توز — بر همان پیمان که سابق کرده بودند استوار

شمعِ ایمان در شبستانِ قلوب افروختند — وانگهے سالارِ باز انجگی بہی و چهار

در حضورِ خود برسمِ یرغمل معطل نمود — وان دگر ها را مرخص کرد پس سوی دیار

هم فرستاد از حضورِ خویش با آن طائفه — آن حکیمِ با خبر را باز اینجا بهرِ کار

(که عبارت از حاجی احمد خان حکیم است)

در میانِ لشکرِ اسلام ما او برگماشت — دو صد و پنجاه جوانانِ دلیرِ ورشد دار

شیرخان قوم ختک هم مولوی محمد حسن — وانهمه گشتند باهم متفقِ منزل سپار

در حدود و کاته کل یعنی بملکِ کان توز — چون قدم بگذاشتند آن افسرانِ پخته کار

کب ایمائے سپه سالار در اجرائے دین — ده بده سیار گردیدند مانند تجار

در مقامات پرستام و چپنی و اوله گل — شد گل و بدموک و پیروک و پنجائے نگار

(پرستام، چپنی، اوله گل: نام ده)

نیزه ور پرا و ایپسی و پشور و ترکه تال — تا پسی کام و دگر اطرافِ آن ملک و دیار

(نیزه ور، پرا، ایپسی، پشور، ترکه تال: نام ده)

(پسی کام: نام ده که در آخر ادره کانتور واقع است)

کار کفرستان چو بر حسب تمنا شد تمام
خواست از انہا پے تعلیم در مکتب گماشت
عالمان ہمراه اماند در ہر ده که تا آن دیگران
چند اشخاص خلل انگیز مفسد را نمود
شد سر کاری ز دہشی تا به آنچه کان تور
ملیتو و اجر الے ربیعے بدخشان مختصر
بود این تدبیرہائے نیک از شاه جہان
کام و گشتا کاته و ما تعداد نفوس
کام کاموزی بود گشتا بدان کستور را
بالمساوی آن دگر اقوام را گویند خلق
این ہمه کفار چون در زیر طاعت آمدند
لیک فرمائے کوہستان لمقان و تگاب
لشکرے از جانب غربی مقرر گشته بود
چون سپه سالار فارغ شد ز کار این سواد

یکصد و چل تن کلان تر زادگان را با شمار
تا ز دین آگه شوند و عالم و پرہیزگار
در مسلمانی بسر آرند عمر مستعار
بہر رفع شر ہر شخص جانب دار البوار
راه شد آماده از بہر پیاده ہم سوار
از عنایتہا و فضل کامل پرودگار
آن سپہدارش بدستور العمل میکرد کار
در قلم آمد ز مرد و زن تمامی ده ہزار
منده کل ہا بلفظ کافری ابے وستار
گر چه من ناوردمش در قید کلک مشکبار
کافرستان فتح شد کلی ز لطف کردگار
بود باقی گر برائے آن ز سوئے شہریار
تا که آنان ہم شوند از نور ایمان فیض دار
کوفت سرہائے گروه کفر اینجا را چو مار



اندران ایام فتح آمد از ملتان خبر
تا به اسکند و ہمو و بحراپس باندول
دره پوسال و هیلو نیز کهسار شکر
پایمال لشکر اسلام شد آن جملگی
واصل نار جہنم گشت زانہا اکثری
کافران سمت ملتان و نکاب و نخشیر
خو نماند انجا دگر ملک و دیار کافری
با چنین اعمال خیر و کار نیکو تا قیام
شکر ایزد را که این اقوام کفار کثیر
این خبیثان گرچه در فوق جبال مرتفع
درمیان بیشه ها بودند ساکن بہر آن
از خدا یاغی و از پیغمبر او بے خبر
هر کجا می یافتند اسلامیان را بے دریغ
از هزاران سال بل از وقت آدم تا کنون

کاندرین اطراف از چمبا و نورپور و بہار
هم کراج و بلہ و گل نیلات با گلم و دیار
وانچه انجا بود قوم کافران سپه کار
از عطائے خالق و اقبال شاه بختیار
باقیش از قتل شد با شرط ایمان رستگار
چونکه در قبض و تصرف آمدند این کہسار
پس یقیناً فتح شد کل کافرستان این کار
یا دیار بادشاه ما را عمر و دولت پائدار
یکسره منقاد گشتند و ز ایمان بہره دار
کز بلندی همسری دارند با نیلی حصار
کز حوادث امن باشند و ز آفت برکنار
کفر و شرک و بت پرستی بود آنہا را شعار
قتل میکردند که در ظاهر و گه آشکار
هیچکس از اولیا یا خسروان نامدار

بهر تادیب و قتالِ این گروهِ مشرکین
سوئے این وادی قدم بنهاده بهر الملاک حال

بود بفضلِ ایزدی یمنِ دینِ احمدی
کافرستان شد گلستان از قدومِ مؤمنان

هرچه از بتخانه و بت بود بشکست و بسوخت
کس بکرده اینچنین اکبر غزا با کافران

حیدرِ کرّار چون کرده جهاد بیحساب
نصیر و سعی نیکی بهشت از ان با فیضِ حق

زینچنین فتحِ امیرِ مؤمنان کفّار را
مد هزاران بیکو مرادی مطلق ابتر شد

اهلِ اسلام گر خوبند از انکه تا به
این یا رب مسلمانی و دین از کرم

بر عظم ده تو آنانرا که جهدے کرده اند
طلوعِ اختر و مه بوده در اوجِ فلک

بانئ اجرِ این دین و امر و نهی کردگار
عزمِ تسخیرش نمود این خسروِ عالی تبار

شد عدم ظلماتِ کفر و نورِ اسلام آشکار
صفحه او گشت از انجم علمها لاله زار

شد مساجد هم نماز و بانگ و رسمے استوار
بعد ایام و زمانِ مصطفے و چار یار

ماند از سلطانِ ما این جهد اکبر یادگار
ختم شد این نیکنامی بر وجودِ شهریار

تا ابد افتاد در دل داغِ حسرت لاله وار
کان همه کفّارِ فجّار لئیمانِ نابکار

کافرستان مسلمستان شد ز لطفِ کردگار
در ترقی و تزائد دار تا روزِ شمار

دره اسلام بے روئے صباے کردگار
دولتِ اسلام بادا یا الٰهی برقرار

ازدیادِ بخت و اقبال و حیات و عمر و جاه

از پئے تاریخ این فتحِ ہمایونم خرد

ملہمِ غیبی بہ برجِ طبعِ من خوش گوہرے

۱۳ ۱۳

فتحِ ملکِ کافران بادا مبارک آمین

۴۸۸ ۹۰ ۳۵۲ ۸ ۰ ۲۶۳ ۱۱۲

باد دایم شاملِ شہزادگانِ کامگار

گفت اے شیر احمدِ آشفتہ دل فکرِ گہر

ریخت ہمچون در صدف افتادہ درِ شاہوار

از ہمین مصرع بہ ابجد سنہ ہجری را برآر

## تمام شد

# ل المشائین



اور جسکو

بعرض استفادہ عام اور استفاضہ ناظرین





واقف رموز خفی وجلی ماہر علوم عقلی ونقلی کاشف اسرار شہید وحید عصر مدرس [illegible]

عالیجناب منشی دیبی پرشاد صاحب سلمہ اللہ الواہب بدایونی نے فارسی

اردو زبان مین ترجمہ کیا

مطبع نسیم سحر بدایون مین چھپا

طبع اول ۲۵۰ جلد قیمت فی جلد ۱۰/

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ہزاران ہزار حمد وسپاس اوس پاک پروردگار کو جو ہستِ مطلق اور موجود بہر حال ہی اوسکی نسبت بندہ کہ ...
صفت بھی عین ذات ہی۔ کوئی اوسکی رازِ حکمت کو کما حقہ جان نہین سکتا جسمانی آنکھو نسے کوئی اوسکو دیکھ نہین سکتا
نظر آتا ہی سبکا وہی مالک و حاکم ہی جو کچھہ ہوا اور جو کچھہ ہوگا سب کا وہ عالم ہی۔ بعد ازان بندہ ہیچمیز روپی پرشاد بدایونی عرض کرتا ہی کہ دساتیر جو
پارسیان ہند اونکی عقیدہ بموجب آسمانی کتاب ہی اور جسکو خسرو پرویز پسر ہرمز بن نوشیروان عادل کی عہد سلطنت مین ساسان پنجم نے
قدیم فارسی زبان عرف پاژند ہی سے دری مین ترجمہ کیا تہا اور اوسکی تفسیر بھی لکہی تہی اور جسمین منجملہ ۱۵ نامو نکی جو اوسمین مختلف انبیائے آبادی اور
شاہی کلیو یاسان کیومرث سیامک ہوشنگ تہمورس جمشید فریدون منوچہر کیخسرو زرتشت ساسان اول ساسان پنجم کے نام مین ایک نامہ جو
اول کی نام ہی مجہکو نہایت پسند آیا حکمت استدلالیہ کا گویا ایک خزانہ ہی۔ اگرچہ مجہکو کہ مذہب برحق وید مقدس کا معتقد ہون دوسرے مذاہب کی
کے ترجمہ سے کچھہ سروکار نہ تہا مگر چونکہ اکثر باتین اوسمین وہ درج تہین جو ہر مذہب کی معتقد علیہ ہین مثلاً خدا کی ہستی و وحدت و بساطت و دوام اور
اوسکا غیر مجسم ہونا یعنی جسمانی ہونا سمت و مکان سے منزہ ہونا عرض ہوتا ہستی مطلق ہونا صفات الٰہی کا عین ذات ہونا عالم کلیات ہونا مبدع و فاعل
ہونا ہر ایک نوع کا ایک رب النوع ہونا سفلی نفوس کا تجرد و بساطت ازلی ابدی ہونا تناسخ وغیرہ اور ان سب باتونکو دلایل عقلیہ یقینیہ سے اسنے
ثابت کیا ہی جس سے ناظرین کو تقویت اور طبیعت کو فرحت و جودت حاصل ہوتی ہی لہذا راقم نے اوسکا ترجمہ اردو زبان مین کیا تاکہ فائدہ عام ہو
اصل کتاب کو متن مین لکہا اسطرح کہ آیات نامہ ساسان اول کی ترجمہ پر خط عرضی کہینچا اور ترجمہ تفسیر ساسان پنجم کو بلا نشان خط اور جہان کہین
ایضاح مطلب یعنی کی ضرورت سے راقم کو کچہہ لکہنا مناسب معلوم ہوا اوس اپنی عبارت کو حاشیہ پر مرقوم کیا ناظرین سے امید ہی کہ بحکم خذ ما
صفا ودع ما کدر مسائل مخصوصہ پارسیان سے غرض نہ رکہین بلکہ غیر مذہب والے سے بھی جو حق بات کہی ہو اوسکو تسلیم کرین۔ اور اگر کہین
کچہہ سہو و خطا سرزد ہوئی ہو اوسکو معاف فرمائین۔ واللہ ولی التوفیق ٥

بسم اللہ الرحمن الرحیم

۱ مین خدا کی طرف پناہ مانگتا ہون نفس اور خوی بدسے جو گمراہ کرنے والی اور بری راہ پر لیجانے والی اور رنج پہونچانیوالی ہی ۲ خدا کی نام سے آغاز
کرتا ہون جو رحم کرنیوالا اور مہربان عادل ہی ۳ ہم خدا سے مدد مانگتی ہین جو محض جوہر غیر مرکب ہی اور جو صفات کا کام ذات سے کرتا ہی
اپنی ذات کو حالت مراقبہ مین دیکہا کہ جیسے کہا کہ جو نامہ خدا نے مجہپر بہیجا ہی اوسکے ترجمہ مین چند باتین خرد پسند بیان کر چند کہ ترجمہ
دلائل و براہین خرد پسند مذکور ہو سکین۔ اسلیے لکہتا ہون کہ ہوشنگ کہ پیشدادیون کا بادشاہ اور با عقل و انصاف اور پیغمبر تہا اسنے
جاودان خرد مین لکہتا ہی اوس کلام کی شرح مین جو افتاب نے اوس سے کہا ۴ ممکن الوجود چیزونکا خالق واجب الوجود ہی تو بیہ ہی کہ مدلول یا واجب
یا ممتنع الوجود کیونکہ اگر اوس مدلول کے ذات مین بے تعلق غیر نظر کیجائے تو ہرگز لیاقت عدم کی نہ رکہتا ہو وہ واجب الوجود ہی اور اگر
ہستی کی نہ رکہتا ہو وہ ممتنع الوجود ہی جیسے اجتماع نقیضین اور اگر ہستی و عدم دونون کی لیاقت رکہتا ہو یعنی نہ
ضروری ہو نہ عدم تو وہ ممکن الوجود ہی۔ ممکن الوجود اپنی ہستی مین دوسرے کا محتاج ہی جسکو اوسکا صانع کہتے ہین کیونکہ ممکن

۴ مثلاً عدد ۴ ممکن الوجود ہی کہ اوسکا وجود ضروری ہی نہ عدم لیکن ۲ + ۲ کے لیے وجود ۴ کا واجب ہی اور ۲ + ۲ کے لیے وجود ۵ کا ...

ہستی و عدم کا مساوی ہو تو کوئی مادہ ہستی کا بڑھانے والا ضرور چاہئے جس سے ہمت ہو اور وہی صانع اور خالق ہے اور اگر دونون مادے مساوی
نہ ہوں بلکہ ہستی اوسکی واجب نہیں ہو سکتی ورنہ ممکن الوجود نہ رہیگا البتہ ہو سکتا ہے کہ اوسکی ہستی عدم پر غالب ہو مگر نہ اسقدر کہ واجب الوجود ہو جاوے لیکن یہہ غلبہ ہستی
کا ایسا ہو کہ اگر دم ہستی مادے کی سب کبھی معدوم ہو تو واجب الوجود ہو گیا نہ ممکن الوجود اور اگر معدوم ہو جاوے تو لازم آیا کہ عدم جو کم تھا کامیاب ہوا اور ہستی جو زیادہ تھی
مغلوب ہوئی اور یہہ بادی النظر مین محال و ممتنع ہے - اب واضح ہو کہ وجود ممکنات مین شک نہیں یعنی ممکن الوجود یقیناً موجود ہین جیسے حادث شدہ اور مرکبات پس موجود
ہونا کا صانع و فاعل اگر واجب الوجود ہو تو یہی ہمارا دعوی ہے اور اگر ممکن الوجود ہے تو اوسکے لیے بھی فاعل چاہیے اور اگر وہ بھی واجب الوجود ہو تو اوسکا بھی فاعل ہونا
لازم پس یا یہہ سلسلہ واجب الوجود پر منتہی ہوگا اور یہی ہماری غرض ہے یا دور لازم آئیگا یعنے دو ممکن الوجود ایک دوسرے کے فاعل ہونگے اور یہہ غیر ممکن ہے کیونکہ فاعل
اپنے فعل پر ہستی مین مقدم ہوتا ہے پس دو ممکن الوجود ایک دوسرے کے فاعل ہوویں تو لازم آئیگا کہ ہر ایک دوسرے پر ہستی مین مقدم ہو دو مرتبہ اور یہہ بے غور
غیر ممکن ہے یا یہہ سلسلہ منتہی نہوگا یعنے ہر ممکن الوجود کا فاعل ہو اور اوسکا بھی فاعل ہو اسیطرح بے انتہا یہہ غیر ممکن ہے کیونکہ لازم آتا ہے کہ تعداد اوس
سلسلہ کے آحادون کی طاق بھی ہو اور جفت بھی ہو یعنی اوسکا نصف پورا بھی ہو اور نہ پورا ہو اور یہہ غیر ممکن ہے کیونکہ اس سلسلہ مین وہ ممکن الوجود جس سے آغاز سلسلہ کا
ہوگا اول ہوگا اور فاعل اوسکا عدد دوم علے ہذا القیاس دوم کا فاعل سوم اوسکا فاعل چہارم وغیرہ اور اسمین بعض اعداد طاق ہین جیسے اول سوم پنجم اور بعض
جفت جیسے دوم چہارم ششم اور ممکن نہین کہ دو عدد طاق یا جفت متواتر واقع ہون یعنی ہر طاق کے بعد جفت اور ہر جفت کے بعد طاق عدد ہے پس تعداد اعداد
طاق برابر تعداد جفت کی ہوگی پس اعداد طاق کل تعداد کی نصف کے برابر ہونگے پس تعداد کل اعداد سلسلہ جفت ہونا چاہئے کیونکہ اوسکا نصف پورا عدد ہے اور یہہ
ثابت ہے کہ اوسکا طاق ہونا ضرور ہے کیونکہ اگر سلسلہ مین سے ایک عدد کم کر دیا جاوے دوسرا سلسلہ پیدا ہوگا جو سلسلہ اول سے بقدر ایک کے کم ہے اور دلیل
مذکور سے اس سلسلہ حادثہ کو بھی جفت ہونا ضرور ہے اور اوسکے جفت ہونیسے لازم آتا ہے کہ پہلا سلسلہ طاق ہو کیونکہ اوسکا نصف برابر نصف سلسلہ اول کے نہین
ہو سکتا اور برابری نہین ہے کیونکہ اگر کمتر ہو تو بقدر ایک کے کمتر ہو اور اندر بصورت سلسلہ حادثہ کا سلسلہ سالم سے بقدر دو کے چھوٹا ہونا لازم آتا ہے
اور یہہ خلاف فرض ہے پس لازم آیا کہ سلسلہ سالم طاق بھی ہو اور جفت بھی ہو جو محال ہے اور یہہ محال عدم تناہی سلسلہ کے فرض سے لازم آیا لہذا فرد
ایسا ہوگا جو کسی کا فاعل نہو اور وہ واجب الوجود ہو اور یہی مقصود تھا اور نیز ہوشنگ جاودان خرد مین فرماتا ہے کہ اگر سلسلہ غیر متناہی کو موجود
مان لین اور اوسکے آغاز سے مثلاً ۱۰ عدد ساقط کردین سلسلہ دیگر سالم سے بقدر ۱۰ کے چھوٹا پیدا ہوگا اور جب دونون سلسلون حادثہ اور سالم کو
مقابل کرین کہ ایک کا عدد اول دوسرے سلسلہ کی عدد اول کے ساتھ منطبق کیا جاوے اور دوم دوم سے سوم سوم سے علی ہذا القیاس تو ممکن نہین
کہ سلسلہ سالم کے ہر عدد کی مقابل سلسلہ دوم مین سے عدد ملتا جاوے ورنہ سلسلہ کل مساوی سلسلہ جزو کی ہو جائیگا جو بادی النظر مین
باطل ہے پس سلسلہ جزو منتہی تمام اور منتہی ہو جاوے اور سلسلہ سالم کے افزونی ایک معین مقدار یعنی ۱۰ اکی برابر ہے پس وہ بھی بمقدار معین کے بعد منتہی
ہوگا اور بُرہان لزوم خلف واقع ہوا کیونکہ سلسلہ جسکو غیر متناہی مانا تھا متناہی ہو گیا اور نیز ہوشنگ جاودان خرد مین فرماتا ہے کہ جملہ ممکنات

---

ممکن الوجود ہو جائیگا حالانکہ فی الواقع ممکن الوجود ہے مثلاً زید فاعل خالد کا اور خالد فاعل زید کا ہو اور یہہ گویا تقدم شے کا ذات شے پر ہوا کیونکہ جب
ہو اور خالد زید سے مقدم ہو نتیجہ یہہ ہوا کہ زید مقدم زید پر ہو اور یہہ بادی النظر مین باطل ہے کیونکہ جسقدر طاق ہین اوسیقدر جفت بھی ہین ۱۱-
کام برہان ناتج وفرد ہے اور اس دلیل کو برہان تطبیق کہتے ہین - اور عدم تناہی ابعاد کے بطلان کے لیے ایک برہان سلّمی ہے وجہ تسمیہ یہہ کہ
اس کا مطلب یہہ ہے کہ اگر ابعاد غیر متناہی ہو سکتی ہین تو ممکن ہے کہ ہم ایک نقطہ سے دو خط مثل دو ساق مثلث خارج کرین اور جسقدر ان کو بڑھاتے جائیں فاصلہ

اسطرح کہ کوئی ممکن چھوٹ نجاوی موجود ہین کیونکہ اونکے اجزا موجود ہین اور ممکن اس سبب سے ہین کہ مرکب ہین ممکنات سے پس تمام ممکنات کا پیدا کنندہ فرض کرو
او وہ پیدا کنندہ یا خاص ذات ممکن الوجود کی ہوگی یا اوسکا جزو یا خارج اوسکی ذات سے صورت اول غیر ممکن ہے کیونکہ اوس سے تقدم شے کا اپنی ذات پر لازم آتا ہے کیونکہ
پیدا کنندہ کسی شی کا اوس شے سے پیشتر موجود ہوتا ہے صورت دوم بھی محال ہے کیونکہ پیدا کنندہ کل کا اوسکے ہر جزو کا بھی پیدا کنندہ ہوا جاتا ہے پس اگر وہ
اجزا کا پیدا کنندہ ہے تو ضرور اپنا بھی پیدا کنندہ ہوا اور یہہ بھی اسیطرح غلط ہے بہرحال صورت سیوم صحیح ہے کہ پیدا کنندہ سوا ذات یا جزو ذات ممکن الوجود کے
ہے او وہ سوائے واجب الوجود کی نہین ہوسکتا کیونکہ ممتنع الوجود تو موجود ہی نہین سکتا اور ایسے ہزار دلائل جاودان خرد مین ہوشنگ نے لکھے ہین پانچ سو لبطلان
دور ہین اور پانچسو لبطلان تسلسل ہین اور نیز ہوشنگ جاودان خرد مین فرماتا ہے کلام شرح آفتاب مین کہ کہا (۵) دو واجب الوجود نہین ہوسکتے کہ اگر فرض
دو ہون اور ہر ایک علیحدہ ماہیت وحقیقت دوسرے کی پس اُن دونون مین امتیاز وشناخت بذریعہ کسی دوسری چیز کے ہوگی جو ان دونون کی ذات کے
علاوہ ہے اور دونون باہم تفرقہ اور امتیاز مین اوسکے محتاج ہونگے اور بغیر کا محتاج ممکن الوجود ہوتا ہے نہ واجب الوجود اور اس صورت مین کہ واجب الوجود
کئی ہون اور وہ ممکن الوجود حسب بیان بالا ہوگئے لازم آتا ہے کہ ممکن الوجود کا کوئی پیدا کنندہ ہی نہو کیونکہ اوپر ثابت ہوگیا کہ پیدا کنندہ کسی شے کا
نہ اوسکی ذات ہوسکتی ہے نہ جزو ذات بلکہ شے سے خارج ہوسکتی ہے اور یہان وہ بھی نہین ہوسکتا کیونکہ اس صورت مین یا دور واقع ہوگا یا تسلسل
جو پیشتر باطل ہوچکے لہذا ممکن الوجود کی ہستی بغیر پیدا کنندہ کے ثابت ہوگی اور نیز جاودان خرد مین کہا ہے کہ اگر دو خدا ہون فرض کرے
کہ جملہ ممکن الوجود دن پر وہ دونون قادر ہون کیونکہ غیر قادر لائق خدائے نہین پس اگر ایک کچھ ارادہ کرے اور دوسرا اوسکے برعکس
پس اگر دونون کے ارادے پورے ہون تو اجتماع نقیضین ہوگا اور اگر کسی کا بھی ارادہ پورا نہو تو ارتفاع نقیضین ہوگا اور یہہ دونون امر محال
اور اگر ایک کا ارادہ پورا ہوا اور دوسرے کا نہو تو وہ قادر نہین ہوسکتا ہے اور غیر قادر خدا نہین ہوسکتا ایسے بہت دلائل اوس کتاب مین ہین اور اوسی کی
شرح کلام آفتاب مین لکھتا ہے کہ (۶) خدا مین حدوث نہین ہے واجب الوجود نو پیدا شدہ نہین ہے کیونکہ حدوث یعنی نیا پیدا ہونا ممکن الوجود
کا حصہ یا ہے اور ہر ممکن الوجود نیازمند ہوتا ہے پیدا کنندہ کا لیکن واجب الوجود نہ ممکن الوجود ہے نہ نیازمند پس اوسمین حدوث کو دخل نہین اور اگر
کہا جاوے کہ اوسکی صفات مین حدوث ہے پس اون صفات مستحدثہ کا پیدا کنندہ ہونا چاہیئے اور وہ سوائے ذات واجب تعالی کے نہین ہوسکتا جو کہ قدیم ہے لیکن جبکہ
وہ ذات قدیم اور بے نیاز و یکسان ہے تو ضرور وہ صفات بھی قدیم اور بے نیاز و یکسان ہونا چاہیئے اور اگر پیدا کنندہ صفات دوسرا ذات ہو
پس لازم آئیگا کہ واجب الوجود اوس سے کمتر ہو اور اپنے کمال مین دوسرے کا محتاج ہو کیونکہ صفات جو باعث تکمیل ہین دوسرے سے حاصل ہین اور یہہ غیر ممکن ہے پس
مین حدوث نہین ہے اور ہوشنگ جاودان خرد مین شرح کلام آفتاب مین کہتا ہے (۷) خدا مرکب نہین ہے لکھتا ہے کہ موجود دو قسم ہے مرکب یعنی جسکے اجزا ہون

(۵) مثلا انسان حیوانات عناصر وغیرہ (۵۲) یعنی کل مجموع ممکن ہین (۵۳) اس دلیل کا نام برہان خرد ہے اور اثبات واجب الوجود
کے لیئے ایک دلیل اور بھی ہے جسکو برہان فرد کہتے ہین اور وہ یہہ ہے کہ اگر کوئی چیز موجود ہے تو واجب الوجود بھی ہے کیونکہ موجود یا ممکن الوجود ہوگا یا واجب
اوسکو ممکن الوجود اپنی ذات سے موجود نہین ہوسکتا اور جو خود موجود نہین ہوسکتا وہ دوسرے کو بھی موجود نہین کرسکتا پس پیدا کنندہ کا پیدا کردہ سے
ہونا ضرور ہے پس اگر ممکن الوجود کو پیدا کنندہ موجودات فرض کرین تو لازم آئیگا کہ نہ وہ خود موجود ہوا اور نہ کوئی اور چیز موجود ہو حالانکہ موجود ہین
پس ضرور ہے کہ وہ موجود جس اور چیزونکو موجود کیا ہے واجب الوجود ہے کیونکہ وہ موجود جو ممکن الوجود کے سوا ہو بالضرور واجب الوجود ہوگا

دی سو ہی قرآن پر کوئی کسیطرحکا اعتراض نہین آسکتا بقول سعدی ؎ گر نہ بیند بروز شب پرہ چشم چشمہ
آفتاب را چہ گناہ - پس مینے عیسائیون کی یہہ ہٹ دہرمی دیکھکر مصمم ارادہ کرلیا کہ اس اعتراض کو بیخ و بن سے
اکہاڑ کر کندہ کرنا چاہئے چنانچہ سنہ ۱۲۹۴ ہجری مین پہلے اناجیل مروجہ کی بے اعتباری اور انکا غیر الہامی ہونا ثابت
کیا پھر دیگر امور ضروریہ کے بیان کے بعد انجیل کے وہ نصائح جو پادری صاحب نے کتاب مذکور مین لکہکر دعوی کیا
تہا کہ ایسے احکام قرآن مین نہین ملتے مع دیگر نصائح ہمچون قسم کے اناجیل سے استیعاباً انتخاب کرکے اونکو چند
فصلون پر منقسم کیا اور اونکے ذیل مین اون جیسے بلکہ اون سے بدرجہا بہتر احکام و نصائح قرآن شریف سے اور
نیز بطور نمونہ ارشادات رسول مقبول صلعم اور اقوال صحابہ سے نقل کرکے ہر ایک فصل کے اخیر مین اونکو اناجیل کے
کلام پر بطور قول فیصل کے ترجیح کلی ثابت کر دکہلائی ہے اور اسلیے اس کتاب کا نام زبدۃ الاقاویل
فی ترجیح القرآن علی الاناجیل رکہا - اب ناظرین منصف مزاج سے امید ہے کہ اگر اس کتاب مین کوئی
سہو یا نقص دیکہین تو اوسے مجکو معاف رکہکر اصلاح کو کام فرماوین کیونکہ اسکی تالیف سے میری یہہ غرض نہین
کہ اس کسی پر طعن کرون بلکہ امر حق کو اپنے بہائیون کے آگے بیان کرون تاکہ وہ بہی سوچین و سمجہین اور اس
کارزار عاقبت اندیشون کے دہوکون سے محفوظ و مصئون رہین +

## مقدمہ

مقدمہ پانچ امور پر شامل ہے -

### امر اول اناجیل مروجہ کے بیان مین

مذہب مین کئی کئی فرقے ہوتے ہین چنانچہ اہل اسلام کے مذہب مین بہی ۷۳ فرقے ہین اگرچہ وہ مسائل
مذہبیہ مین بہت سا اختلاف رکہتے ہین لیکن کسی فرقہ نے آجتک قرآن شریف کی نسبت یہہ نہین کہا
کہ قرآن خدا کی کلام نہین یا یہہ کہ یہہ وہ قرآن نہین جو آنحضرت صلعم پر نازل ہوا ہے حالانکہ ایسا اختلاف
ان فرقون مین کسیطرح مضر بہی نہین تہا کیونکہ اوسمین جا بجا بتلایا گیا ہے کہ یہہ خدا کی کلام ہے اور اوسکی
طرف سے نازل ہوا ہے اور خدا اسکا نگہبان ہے لیکن اناجیل کے حق مین یہہ اختلاف کہ یہہ اناجیل حواریون کی
تصنیف نہین یا یہہ کہ یہہ الہامی نہین نہایت مضر بلکہ ساقط عن الاعتبار ہے کیونکہ انمین کسی جگہہ اسبات کا
ذکر نہین ہوا کہ یہہ حواریون نے تالیف کی ہین یا الہام سے لکہی گئی ہین بلکہ اسکا خلاف ثابت ہوتا ہے اور
اہل اسلام کی طرح انکے ثبوت کے لئے عیسائیون کے پاس کوئی سند صحیح متصل موجود ہے چنانچہ اس مقام پر اناجیل

مروجہ کا کچھہ مختصر حال لکھا جاتا ہی کہ وہ کتنی اور کس کس کی تالیف و تصنیف خیال کیجاتی ہین۔ پہر اونکی پوست کندہ تحقیقات کیجاتی ہی۔ سو واضح ہو کہ وہ دو قسم کی کتابین ہین۔ ایک وہ جو خاص مسیح کی تعلیم شمار کیجاتی ہین۔ دوم جو خاص مسیح کے شاگردون وغیرہ کی تعلیم ہے +

## کتب قسم اول

اول[1] انجیل متی۔ یہہ انجیل بزعم عیسائیان متی حواری نے بعد مصلوب ہونے مسیح کے سنہ ۳۷ یا ۳۸ یا ۴۱ یا ۴۳ یا ۴۸ یا ۶۱ یا ۶۲ یا ۶۳ یا ۶۴ مین تالیف کی ہی اور اسکے ۲۸ باب ہین۔ عیسائی اسبات مین کہ اول یہہ انجیل کس زبان مین تصنیف ہوئی ہی بہت ہی مختلف الرای ہین اکثر متقدمین کا یہہ قول ہی کہ متی نے صرف عبری زبان مین لکھی تہی اور اوسکا ترجمہ یونانی مین کسی غیر معلوم الاسم شخص یا یعقوب خداوند کی بہائی نے کیا ہی چنانچہ ہارن صاحب اپنی تفسیر کی جلد ۴ مین لکہتے ہین کہ پپین[1] گروٹئیس[2] کسابن[3] بشپ[4] آف السٹن بشپ[5] تاملائن[6] ڈاکٹر کیو[7] ہیمنڈ[8] مل[9] ہارود[10] اوون[11] کیپن[12] ل ای کلارک[13] سائمن[14] ٹلی منٹ[15] پربٹس[16] ڈوپن[17] کالمٹ[18] میکالس[19] ارنیس[20] البر[21] گراونر[22] ارجن[23] سہرل[24] اپی فانیس[25] کریزاسٹم[26] جیروم[27]۔ اور اور علمائی متقدمین و متاخرین کے نزدیک قول پپیس کا ہی کہ یہہ انجیل عبری مین لکہی گئی تہی انتہی اور تفسیر اسکاٹ کی دیباچہ انجیل متی مین لکھا ہی کہ بعض مصنف کہتے ہین کہ اونہون نے (متی) اپنے عبرانی زبان مین لکہی کہ وہ اوس ملک کا محاورہ تہا اور آخر کو یا تو اونہون نے آپ یا کسی عہد نے اوسکا ترجمہ یونانی زبان مین کیا چنانچہ پپیس جو پولیکارپ کا رفیق تہا اور جسنے خود یوحنا کو دیکہا تہا کہتا ہی کہ متی نے عبرانی زبان مین لکہا اور ہر ایک اپنے مقدور کے موافق اوسکا ترجمہ کرتا تہا اور اتہناسیوس کہتا ہی کہ یعقوب خداوند کی بہائی نے اوسکا ترجمہ یونانی زبان مین کیا۔ انتہی بعض کا یہہ گمان ہی کہ خود متی ہی نے دونون زبانون مین لکہی ہی لیکن اب وہ نسخہ عبری زبان کا بالکل صفحہ جہان سے مفقود ہوگیا ہی اور صرف یونانی ترجمہ اوسکا ساری دنیا مین پایا جاتا ہی عیسائی یہہ بہی کہتے ہین کہ اسمین متی نے سب اپنا دیکہا ہوا حال لکہا ہی لیکن یہہ دعوی محض بلا دلیل ہے کیونکہ اسکے مصنف نے کسی جگہہ کوئی ایسی عبارت اسمین نہین لکہی جو اوسکے مشاہدہ پر دلالت کرے حالانکہ قدیم سے دستور ہی کہ جو کوئی اپنا دیکہا ہوا حال لکہتا ہی تو اوسکو ایسی عبارت سے لکہتا ہی جس سے ہر کوئی سمجھ لے کہ اس شخص نے اپنا دیکہا ہوا حال لکہا ہی جیسا کہ اکثر عہد عتیق کی کتابون خصوصا حزقیل کی مین اس دستور کو مرعی کہا گیا ہی۔ علاوہ اسکے یوسف و مریم کی خوابون اور مجوسیون کے آنے اور اونکی ساتھ آسمانی کے ہونے اور مسیح کی ولادت کے وقت اونکی زیارت کرکے اپنے گہر چلے جانے اور یوسف کے مریم و مسیح کو یہودیہ سے

ہمسفر تہا خصوصا پالیکارپ کا رفیق تہا ... اسبات کا صراحۃ و اشارۃ ذکر نہین

آیا اور پہر انے اور مسیح کو یحیی سے اصطباغ لینے اور جنگل مین مسیح کی نسبت شیطان کے امتحان کرنے اور مسیح کے لیے
آسمان پہٹ کر خدا کی روح کبوتر کی مانند اوسمین داخل ہونے اور پطرس و اندریاس اور یوحنا کے مسیح کے ساتہہ ہو لینے
کے حالات اور مسیح کی وہ تعلیم جو اس انجیل کے باب ۵ و ۶ و ۷ مین معہ اون واقعات کے جو باب ۸ سے لیکر باب ۹ کی آیت ۹ تک درج
ہوئی ہین یقیناً سنکر لکہی گئی ہین کیونکہ اُسوقت تک متی مسیح سے ملا نہین تہا دیکہو متی باب ۹ آیت ۹ +

دوم انجیل مرقس اس انجیل کو مرقس نام ایک شخص نے جو پطرس حواری کے ہاتہہ سے عیسائی بنا تہا اور مسیح کو اوسنے ہرگز
نہین دیکہا تہا سنہ ۵۶ سے لیکر ۶۵ تک کسی سنہ مین اور غالباً سنہ ۶۰ یا ۶۳ مین بقول چند عیسائیان لاطن زبان مین تصنیف
کیا پہر یونانی زبان مین ترجمہ ہوئی لیکن اکثر کا یہہ قول ہی کہ اصل مین یہہ انجیل یونانی ہی زبان مین لکہی گئی ہی اور
[illegible] ہین۔ یہہ شخص سنا ہوا حال لکہتا ہی اور بہ نسبت دیگر انجیل نویسون کے اسنے بہت ہی مختصر حال مسیح کا
لکہا ہی جیساکہ اسکے حجم سے ظاہر ہی۔ عیسائی اسکے الہامی ہونیکی کوئی وجہ بجز اسکے بیان نہین کرسکتے کہ اس انجیل کو پطرس
حواری نے جو صاحب الہام تہا دیکہکر اسکی صحت پر اپنی مہر کر دی ہی۔ لیکن یہہ دعوی محض بلا دلیل ہی کیونکہ اول تو
خود مرقس نے اپنی انجیل مین صراحتاً یا کنایۃً نہین لکہا کہ مینے یہہ انجیل پطرس کو دکہا کر اسپر مہر کرالی ہی۔ اگر
ایسا کیا ہوتا تو اسکو زیادہ معتبر ہونیکے لیے وہ ضرور اس امر کا تذکرہ کرتا بلکہ ہماری اس خیال کی تائید کلیمنس
اسکندرینس کے ہی ایک قول سے اظہر [illegible] ہوتی ہی کہ وہ ایک جگہہ لکہتا ہی کہ پطرس نے جب اوسکی خبر پائی تو نہ منع کیا نہ تقویت
دی دیکہو اظہار عیسوی صفحہ ۳۸۲ - دوم ایرینیوس کہتا ہی کہ مرقس نے اپنی انجیل بعد موت پطرس کے لکہی ہی۔ پس ظاہر
ہی کہ پطرس نے مرقس کی انجیل ہرگز نہین دیکہی اور وہ جو اظہار عیسوی کے صفحہ ۳۸۲ مین لکہا ہی کہ پپیس اور جیروم
نے ظاہر کیا ہی کہ پطرس نے اس انجیل کو دیکہا اور بمدد روح القدس اوسے تسلیم کیا۔ مین کہتا ہون کہ پپیس کے قول
مین اسکا کوئی ذکر نہین صرف اتنا بتایا ہی کہ مرقس پطرس کا ساتہی تہا۔ البتہ جیروم نے لکہا ہی کہ پطرس نے اوسے پسند کرکے
[illegible] ہی کا حکم دیا مگر ایرینیوس کا قول مقدم ہی کہ وہ دوسری صدی کا ہی اور جیروم چوتہی کا۔ علیٰ ہذا کلیمنس الگزنڈرینس بہی کا

سوم انجیل لوکا۔ اس انجیل کو لوکا شاگرد پولوس نے سنہ ۵۳ یا ۶۳ یا ۶۴ مین لکہا۔ اسکے ۲۴ باب ہین یہہ بہی سنا
ہوا لکہا ہی جیساکہ اسکے شروع باب اول ہی سے ظاہر ہی۔ اور بعض علمائے مسیحیہ نے اس انجیل کے دیباچہ کی شرح مین لکہا ہی
کہ اس مین بہت باتین ایسی ہین جو دیگر اناجیل مین پائی نہین جاتین جنمین سے پہلے اون حالات کا بیان ہی جو مسیح
کے پیدا ہونے سے پہلے اور عین اوسوقت کے تہی۔ اس بیان کے لیے معلوم ہوتا ہی کہ لوکا نے کوئی نوشتہ رکہا تہا جسکا مضمون غالباً اوسنے
کہین سے لیا ہوگا کیونکہ بعض حالات صرف وہی بتا سکتی تہی دیکہو مشرح فقرہ بائبل رومن مطبوعہ سنہ ۱۸۷۶ع ہاتہ ٹراکٹ سوسائٹی

اسکی الہامی ہونی کی عیسائی بڑی وجہ یہہ بیان کرتی ہین کہ پولیس نے جو صاحب الہام تہا اس انجیل کو دیکہہ لیا
ہی۔ لیکن یہہ دعوی بہی بیدلیل ہی اور نہین وجوہ سی جو انجیل مرقس کی نسبت بیان ہوئی ہین یعنی یہہ کہ
لوقا نے کسی جگہہ اس انجیل مین یہہ نہین لکہا کہ میری انجیل کو پولوس نے دیکہہ لیا ہی حالانکہ اگر پولوس نے دیکہہ لیا
ہوتا تو لوقا اپنی انجیل کا اعتبار بڑہانیکی لئے شروع تمہید مین جہان اوسنے اور باتین لکہی تہین اسبات کو بڑی
ہی بڑی فخر کے ساتہہ بیان کرتا۔ علاوہ اسکی اور کئی ایسے دلائل سی جو اعجاز عیسوی مین صفحہ ۲۲۳ سی لیکر ۲۲۴ تک
بیان ہوئی ہین پولوس کا اس انجیل کو دیکہہ لینا ہرگز ثابت نہین ہوتا۔ اگر بالفرض پولوس نے دیکہہ
بہی لیا ہو تو اوسکا دیکہہ لینا کیا لائق سند ہی جو اپنی تعریف آپ ہی نامہ ۱ قرنتیان ۹۔۲۰ و ۲۱ مین بطور ذیل
کرتا ہی۔ کہ مین یہودیون کی ساتہہ یہودی اور بے شریعت والون کی ساتہہ بے شریعت بنا تاکہ اونکو نفع مین لاؤن
پہر نامہ ۲ قرنتیان ۱۲۔۱۶ مین فرمایا۔ پر اگر مان لیوین کہ مینی تمپر بوجہہ نہین ڈالا لیکن شاید مینی ہوشیاری
سی تمہین فریب کرکی پہنسایا۔ انتہی۔ پس جس شخص کا یہہ حال ہو تو ایسی فریبی و مکار کی مذہب کے دیکہنی سی محققین
کے نزدیک ایک غیر الہامی کلام کسطرحسی الہامی ہو سکتی ہی +

چہارم انجیل یوحنا۔ اس انجیل کو بزعم عیسائیان یوحنا حواری نی سنہ ۶۸ یا ۶۹ یا ۷۰۔ اور بقول اکثر ۹۷
یا ۹۸ عیسوی مین تصنیف کیا اور اسکی اکیس باب ہین اور یہہ انجیل تینون اناجیل سی بڑی ہی اور بعضی حالات
اسمین ایسی درج ہوئی ہین جو تینون انجیل نویسون مین سی کسی نی نہین لکہی چنانچہ مسیح کی الوہیت جس سی
کی حقیقی تعلیم کی کایاپلٹ ہوئی ہی انہین حضرت کی مخترعیات سی ہی جیسا کہ تفسیر اسکاٹ کی دیباچہ انجیل یوحنا
مین لکہا ہی کہ چونکہ یہہ صحیفہ متی اور مرقس اور لوقا کے صحیفون سی پیچہے لکہا گیا اسمین بہت سی باتین ہین
جنہین اونہون نی نہین لکہا چنانچہ یوحنا مسیح کی الوہیت اور اوسکی خدمتون کی شروع اور اوسکی معجزون
اور یہودیون سی مباحثون اور شاگردون کی ساتہہ گفتگو خاصکر وہی جو عشاء ربانی کی مقرر کرنی کے بعد
ان سبہون کا زیادہ بیان کرتا ہی۔ انتہی۔ بلکہ اس انجیل کی اخیر آیت سی ایسا معلوم ہوتا ہی کہ سب اناجیل ناتمام
ہین کیونکہ کسی نی جناب مسیح کا پورا حال نہین لکہا۔ اور بزعم عیسائیان یہہ سب بنا دیکہا ہوا حال لکہا گیا
وہ روایات جو انجیل متی کے بیان مین مذکور ہوئی ہین مشاہدہ سی مستثنی ہین۔

ان چارون اناجیل مین جناب مسیح کا حال ابتدائی حمل سی صعود آسمان تک بجز ایام جوانی کی بطور تاریخ
ہی اور کلام حضرت مسیح کی اسمین صرف اوسیقدر ہی جو مثالون اور تعلیم کی طور پر درج ہوئی ہی باقی سب

کی کلام ہے۔ عیسائیون کا دعوی ہی کہ یہہ چارون اناجیل جنمین سے دو حواریون اور دو اونکی شاگردون نے تصنیف
کی ہین الہام سے لکہی گئی ہین اور سند اونکی دعوی کی فقط یہی ہی کہ ہر انجیل کے سر ہے پر اوسکے مصنف کا نام لکہا ہے اور
وہ صاحب الہام تہے لیکن یہہ دعوی ہرگز ثبوت کو نہین پہونچسکتا۔ انجیل مرقس و رلوکا کا عدم الہامی ہونا
اونکی بیان مین بہی ثابت ہو چکا ہے۔ لیکن اب کلیتًا ان چارون اناجیل کا عدم الہامی ہونا مفصلًا کئی
دلائل سے ثابت کیا جاتا ہے۔

دلیل اول سب عیسائی اسبات پر متفق نہین کہ یہہ چارون اناجیل انہین مصنفین کی تصانیف سے ہین بلکہ
بہت سے عیسائی بڑی زور شور سے اونکی تصنیفات سے انکار کرتے ہین چنانچہ مظاہر حق کی صفحہ ۱۱۱ مین جو جان ڈیون
پورٹ صاحب کی انگریزی کتاب مسمی بہ عذر از طرف محمد و قرآن کا ترجمہ ہے لکہا ہے کہ یہہ صاحب اپنی تذکرہ
مسیح کی صفحہ ۱ مین لکہتے ہین کہ اناجیل اربعہ مین سے ہر انجیل پر ایک شخص مشہور کا نام درج ہے جسکا حال تذکرہ
حواری اور تاریخ انجیل مین مرقوم ہے لیکن یہہ غور تحقیق نہین کہ یہہ چار شخص مصنفین اناجیل اربعہ تہے اور قول
کہ یہہ متی کی انجیل ہے اور یہہ مرقس اور یہہ لوکا اور یہہ یوحنا کی انتہی یہہ مراد نہین کہ قدمائی علمائی عیسوی کا
اعتقاد تہا کہ یہہ آیات من اولہا الی آخرہا متی اور مرقس اور لوکا اور یوحنا نے تصنیف کی تہین بلکہ اس قول سے
مراد ہے کہ یہہ آیات ان حواریین سے مروی ہین اور اونکی طرف منسوب کی گئی ہین۔ انتہی۔ مین کہتا ہون
کہ صاحب اپنی بیان مین مندرجہ ذیل وجوہ سے بہت ہی سچے ہین۔

(۱) ان اناجیل مین انکی مصنفین نے کسی جگہہ ایسی کوئی عبارت نہین لکہی جس سے صریحًا یا اشارتًا معلوم ہو کہ انہ
ہین یہی مصنف ہین جنکا نام ہر انجیل کے سر ہے پر مرقوم ہے جیسا کہ قدیم الایام سے اب تک مصنفین کا دستور ہے
بلکہ اسکی انہین اناجیل سے یہہ ثابت ہوتا ہے کہ یہہ لوگ انکی مصنف نہین چنانچہ انجیل متی ۹-۹ مین لکہا ہے
جب یسوع وہان سے آگے بڑہا تو متی نامی ایک شخص کو محصول کی چوکی پر بیٹہے دیکہا اور اوس سے کہا میری پیچہے
ہولے وہ اوٹہہ کر اوسکی پیچہے چلا۔ انتہی۔ اور حواریون کی نام کی فہرست جو متی باب ۱۰ مین مرقوم ہے اوس سے ظاہر ہے کہ
یہی محصول لینے والا حواری ہے جسکی طرف عیسائی اس انجیل کو منسوب کرتے ہین۔ پس دیکہو اگر مصنف اس
انجیل کا یہی متی ہوتا تو ہرگز ایسی عبارت نہ لکہتا بلکہ اسطرح پر لکہتا کہ مسیح نے مجہے محصول کی چوکی پر دیکہا اور مجہے
کہا کہ میرے پیچہے آ مین اوٹہہ کے اوسکی پیچہے چلا۔ پس اس سے معلوم ہوا کہ یہہ متی اسکا مصنف نہین بلکہ مصنف
اوسکا اور شخص غیر معلوم الاسم ہے۔ پہر انجیل متی کی باب ۱۲ مین مسیح کا قول بحق حواریان اسطرح پر مرقوم ہے

تب یسوع نے اونسے کہا کہ خبردار فریسیون اور زادوقیونکے خمیر سے پرہیز کرو۔ ۷۔ اوہنون نے اپنے دلمین گمان کرکے کہا کہ
اسکا سبب یہہ ہے کہ ہمنے روٹیان ساتھہ نہ لین۔ ۸ مگر مسیح نے یہہ معلوم کرکے اونسے کہا کہ اے کم اعتقادو تم اپنے دلمین کیون
گمان کرتے ہو کہ یہہ روٹیان نہ لینے کے سبب سے ہے ۱۲ تب وے سمجھے کہ اوسنے اونہین روٹی کے خمیر سے نہین بلکہ فریسیون اور زادوقیون
کی تعلیم سے پرہیز کرنیکو کہا۔ دیکھو اگر یہہ انجیل متی حواری کی تصنیف سے ہوتی کہ جو انہین حواریون مین سے تہا جنسے
حضرت مسیح خطاب فرمارہے ہین تو وہ آیات مذکورہ مین حواریونکو بصیغہ غائب ہرگز نہ لکہتا بلکہ بجائے لفظ (اونسے
اور اونہون نے) اور (تب وے سمجھے) اور (اونہین) کے اسطرح پر لکہتا۔ ہم سے۔ ہمنے۔ تب ہم سمجھے۔ ہمین۔ پس معلوم ہوا کہ یہہ
انجیل متی حواری کی تصنیف نہین ہے۔ اور وہ جو اسکے جواب مین اظہار عیسوی کے صفحہ ۵۶ مین لکہا ہے کہ مسیح اور
حواریونکا بہی اکثر یہی قاعدہ تہا کہ وہ اپنے تئین صیغہ غائب سے بیان کرتے تہے۔ دیکھو متی باب ۸ آیت ۲۰ باب ۱۱ آیت ۱۹
باب ۱۶ آیت ۱۱ - لوکا باب ۹ - آیت ۸ - یوحنا باب ۵ - آیت ۲۳ - ۲۵ - ۲۶ - ۲۷ - اسکا جواب یہہ ہے کہ بیشک مسیح نے بھی
اپنے تئین بصیغہ غائب ابن اللہ آدم کے الفاظ وغیرہ سے ظاہر کیا ہے مگر صدہا دفعہ اپنے تئین بصیغہ متکلم سے بیان فرمایا ہے
نمونہ کے طور پر دیکھو متی باب ۵ - آیت ۱۷ - ۱۸ - ۲۲ - ۲۶ - ۲۸ - ۳۲ - ۳۴ - ۳۹ - ۴۴ باب ۶ - آیت ۱۶ - ۲۵ باب ۸
آیت ۲۱ - ۲۴ باب ۱۰ - آیت ۱۶ - ۳۲ - ۳۴ مرقس باب ۷ - آیت ۱۴ - باب ۹ - آیت ۳۹ باب ۱۰ - آیت ۱۴ - ۱۸ - لوکا باب ۶ - ۲۶
باب آیت ۴ - ۵ - ۴ باب ۹ - آیت ۱۸ - ۲۳ باب ۱۳ - آیت ۲۹ - یوحنا باب ۲ - آیت ۴ - ۱۹ باب ۵ - آیت ۱۷ - ۲۵ - ۴۲ وغیرہ
وغیرہ۔ اسیطرح حواریون نے بہی اپنے اپنے خطوط مین جابجا اپنے تئین بصیغہ متکلم بیان کیا ہے چنانچہ اونکی پڑہنے سے ظاہر
ہوتا ہے بخلاف متی کے کہ اوسنے اپنی تمام انجیل مین بجز اس مقام کے کہین ایکدفعہ بہی اپنے آپکو بصیغہ غائب یا متکلم بیان
نہین کیا جسسے صاف ثابت ہے کہ وہ اس انجیل کا مصنف نہین چنانچہ اسیواسطے فاسٹس جو چوتہی صدی مین تہا
لکہتا ہے کہ انجیل متی جو متی کی طرف منسوب ہے اوسکی تصنیف نہین اور پروفیسر بائر جرمنی اور شیوز اور شلنتش بہی اس
انجیل کو نہین مانتے تہے چنانچہ ان علماء کا انکار پادری عماد الدین نے بہی ہدایت المسلمین کے صفحہ ۸ مین مان لیا ہے اور یہہ
اپنا دل خوش کرلیا ہے کہ (فاسٹس چوتہی صدی کا آدمی ہے اور غیر مشہور بے اعتبار تہا اوسکی بات کا کیا اعتبار ہے جبکہ اول
سوم و چہارم صدی کے سب عالمون نے اس انجیل کو مان لیا ہے) بالکل دہوکہ دہی ہے کیونکہ ۳۲۵ سنہ سے پہلے کوئی عیسائی کونسل
کتب حقیہ کی قائم نہوئی تہی جسسے اول و دوم تو کجا سوم صدی کے بہی مسیحی علما کا انجیل متی کی تسلیم پر اتفاق ثابت ہو سکے
اور جبکہ پہلی ہی کونسل چوتہی صدی مین قائم ہوئی ہے تو فاسٹس کا جو اوسی صدی کا ہے کیون اعتبار نہ کیا جاے مگر
غیر معتبر کہدینا کافی نہین ہو سکتا جبتک پہلے اوسکی غیر معتبری مؤرخین سے نہ ثابت کرلین۔ یہی جواب پروفیسر بائر وغیرہ کی

جو تفسیر اسکاٹ کی دیباچہ انجیل متی مین لکھا ہی کہ خیر یہہ حال (یعنی آیا متی نی انجیل عبری یا یونانی
مین لکھی تھی) شاید کوئی بخوبی دریافت نہین کر سکیگا مگر قوی دلیلون سی ثابت ہوتا ہی کہ یہہ صحیفہ جو
اب ہماری پاس یونانی زبان مین بی تبدیل ہی وہ خدا کا کلام اور اعتبار کی لائق ہی۔ ان دلیلون مین سی بعضی
یہ ہین (۱) کہ وہ اور انجیلون سی موافقت رکہتی اور کوئی بات ایسی نہین ہی کہ جو اونسی ہمیشہ کہا سکتی ہو
(۲) اسکا محاورہ اصل یونانی نہین مگر کسی ولائتی نی لکہا اور کیسا ولائتی کہ بیشک یہودی اور وہ بہی اون
دنون کی یہودی کی سوا اور کوئی اوسکو نہین لکہہ سکتا (۳) وہ پاک اور خداوند کی لائق ہی پس کسی دغاباز کی ہاتھ
سی ایسی متبرک کتاب نہین نکل سکتی (۴) بڑی دلیل یہہ ہی کہ وہ پہلے ہی سی عیسائیون کی پاس تہی
اور وہ اسکو پڑہتی اور خدا کا کلام مانتی تہی۔ انتہی ملخصاً۔ اسکا جواب یہہ ہی کہ پہلی دلیل کی کمزوری بی بنیاد
امر کی دلیل سوم و چہارم سی ایسی اظہر من الشمس ہی جو ہاتھ کنگن کو آرسی کیا حاجت کی مصداق ہی
اسکی موافقت سی یہہ کسیطرح لازم نہین آتا کہ اسکا مصنف ضرور متی ہی قرار دیا جاوی۔ دوسری دلیل بہی
بالکل ثابت نہین کر سکتی کہ اسکا مصنف متی ہی ہی بلکہ اسی صرف اتنا ثابت ہوتا ہی کہ اسکا مصنف کوئی
شخص ہی سو یہی ہم بہی کہتی ہین کہ کسی یہودی نو مسیحی نی اسکو متی کی روایات سی لکہا ہی۔ تیسری
اسبات کو ثابت کرتی ہی کہ کسی نیک شخص کی تصنیفات سی ہی اور نیک شخص کے ہونی سی یہہ کسیطرح لازم
اسکا مصنف ضرور متی ہی قرار دیا جاوی۔ چوتہی دلیل سی غایت درجہ صرف اتنا معلوم ہوتا ہی کہ
پرانی ہی اور اسکی پرانا ہونی سی یہہ کسیطرح لازم نہین آسکتا کہ اسکا مصنف ضرور متی حواری ہی سمجہا جاوی
یوحنا باب ۲۱ آیت ۲۴ مین لکہا ہی۔ یہہ وہ شاگرد ہی کہ جسنی ان کامون کی گواہی دی اور ان باتو
اور ہمکو یقین ہی کہ گواہی اوسکی سچی ہی انتہی۔ پس یہہ الفاظ (وہ شاگرد اور اوسکی گواہی) یوحنا
صیغہ غائب ہی اور یہہ لفظ (ہمکو یقین ہی) صیغہ متکلم سی جو اس انجیل مین واقع ہوئی ہین اسبات
دال ہین کہ لکہنی والا اس انجیل کا کوئی اور سوای یوحنا حواری کی ہی ورنہ وہ ایسی عبارت اپنی حق
نہ لکہتا بلکہ جیسی اوسنی اپنی خطون مین اپنی نام کی تصریح کی ہی خصوصاً مکاشفات مین جابجا
متکلم اور کاتب بیان کیا ہی اسیطرح اگر وہ اس انجیل کا مصنف ہوتا تو اپنی تئین صیغہ متکلم سی
تعبیر کرتا پس صاف ثابت ہوا کہ یہہ انجیل جو اوسکی محاورہ تحریر کی صریحاً برخلاف ہی اوسکی تصنیف
نہین اور سطاں العلم مدرسہ اسکندریہ نی تصنیف کی ہی جسکی بابت استادلن اپنی کتاب مین لکہتا ہی کہ

انجیل یوحنا بلاریب اوریقیناً کسی طالب علم مدرسہ اسکندریہ نے لکھی ہے جیسا کہ کاتہلک ہرلڈ کی جلد ۷ مطبوعہ
سنہ ۱۸۴۴ء کے صفحہ ۲۰۵ مین مصرح ہے اور لکہا ہے کہ جب دوسری صدی مین لوگون نے اس انجیل سے انکار کیا تہا تو
اونکے جواب مین ارینیوس نے یہہ کہین نہین کہا کہ پولیکارپ سے مجہہ یہہ خبر پہنچی ہے کہ یہہ انجیل یوحنا کی تصنیف ہے
حالانکہ ارینیوس پولیکارپ کا شاگرد تہا اور پولیکارپ یوحنا کا مرید۔ پس اگر یہہ انجیل یوحنا کی تصنیف ہوتی تو
پولیکارپ ضرور خبردار ہوتا اور وہ ارینیوس کو بتلاتا۔ چنانچہ اسی واسطے بریٹشنیڈر جو بہت بڑا محقق عالم عیسائی
مین ہے اوسکا بہی ابتدا مین یہی خیال ہے کہ یہہ سب انجیل اور نامہ یوحنا کی تصنیف سے نہین بلکہ شروع دوسری
صدی مین کسی عیسائی نے اوسکے نام سے لکہدے ہین۔ ان اقوال کی صحت کو پادری عماد الدین نے ہدایت المسلمین
صفحہ ۷۵ مین تسلیم کر لیا ہے۔ اور یہہ جو اپنی عادت کے بموجب کہا ہے کہ "یہہ کہنا کہ مدرسہ سکندریہ کے کسی طالب علم نے
یہہ انجیل لکہی ہے کیسی نادانی اور جہالت کی بات ہے کیونکہ اسکندریہ کا مدرسہ اس انجیل کی تصنیف کے بعد جاری ہوا
کیا اوسکے طالب علم عالم خیال مین پہلے ہی فاضل ہو چکے تہے صاحب سکندریہ کا مدرسہ مرقس کاتب انجیل نے جاری کیا
تہا اور تیسری صدی کے اخیر مین علم اور دینداری کی ترقی اوس مدرسہ مین ہوئی تہی جن دنون ارجن وہان
مدرس اول تہا"۔ بالکل دروغ بیفروغ ہی نہین بلکہ ثابت ہوتا ہے کہ آپکو دین عیسوی کی کچہہ بہی خبر نہین اور
صرف اٹکل پچون اور غلط باتون سے ہدایت المسلمین مین بہرتی کر کے لوگونکی ٹہوکر کا باعث ہوئے ہین۔ کیونکہ انجیل
یوحنا بقول اکثر سنہ ۹۸ء کے قریب تصنیف ہوئی ہے چنانچہ تفسیر اسکاٹ جلد ۲ کے صفحہ ۱۸۴ دیباچہ انجیل یوحنا مین لکہا ہے
"مگر اکثرون کی رائے یہہ ہے کہ پٹمس سے لوٹ آنے کے بعد افسوس مین یوحنا کی وفات سے تہوڑے دن پیشتر قریب سنہ ۹۸ء
کے تصنیف ہوئی ہے"۔ انتہی۔ اور مرقس کی وفات سنہ ۶۴ء مین ہوئی چنانچہ تفسیر مذکور کی جلد اول صفحہ ۲۳۹ دیباچہ
انجیل مرقس مین لکہا ہے کہ "یوسیبیوس اور ایپفانیوس اور جیروم نامی جو کلیسیا کے قدیم بزرگ ہین اونسے بیان
ہوتا ہے کہ وہ (مرقس) روم سے مصر کے اسکندریہ شہر کو آیا جہان اوسنے انجیل سنا کر ایک کلیسیا کی بنیاد ڈالی اور وہ نیرو
بادشاہ کے عہد سنہ ۶۴ء مین وفات پائی"۔ انتہی۔ اور کتاب طلوع آفتاب صداقت کے صفحہ ۱۴ مین لکہا ہے کہ "انجیل کا
مصنف مرقس نے اس شہر (اسکندریہ) مین انجیل کی منادی کی اور مسیحی دین کے علم الہی اور عقیدہ کی ترقی کے لیے
بڑا مدرسہ ایجاد کیا بعد ازان یہہ مدرسہ نہایت مشہور رہا اور اوسکے مدرس تیز فہمی اور علم کے سبب اکثر ملکون مین ممتاز
سنہ ۲۰۳ء مین ایک شخص آرجن نامی اس مدرسہ کا مدرس تہا"۔ انتہی۔ ان تینون بیانات کے ملانے سے صاف ظاہر ہے کہ
یوحنا کی تصنیف سے کم سے کم چالیس سال پہلے اسکندریہ کا مدرسہ قائم ہوا تہا اور قائم ہونے کے بعد ہی اوسکو درجہ

[ترقی] ہوگئی تھی۔ پس اسٹاڈلن کا قول قریب الفہم اور صحیح معلوم ہوتا ہے اور آپکی جہالت و خلاف بیانی کی [قلعی] کھلتی ہے۔ اور پھر پادری موصوف نے جو یہہ لکھا ہے کہ "اسٹاڈلن کوئی فرضی یا مجہول نام ہے جسکو دنیا [میں] نہ کوئی عالم جانتا ہے نہ کوئی جاہل"۔ اسکا جواب یہہ ہے کہ کسی جاہل کے نہ جاننے سے کوئی مشہور شخص مجہول نہیں [ہوجاتا]۔ سنئے اسٹاڈلن وہ عیسائی عالم ہے جسے ہارن صاحب مفسر نے ان عالموں میں شمار کیا ہے جو یوحنا کی انجیل میں [زانیہ] عورت کے زنا کے قصہ کی صحت کے قائل ہیں اور کتاب اسٹاڈلن جسکا نام ہارن صاحب نے لکھا ہے ۱۸۰۶ء میں بمقام [جرمنی] گاٹی واقعہ جرمن میں چھپی ہے۔ دیکھو تفسیر ہارن صاحب جلد ۴ حصہ ۲ باب ۲ فصل ۵۔ ذکر انجیل یوحنا [مطبوعہ] صفحہ ۳۱۶ متن و حاشیہ — اگر کوئی کرسچین پادریونکو خوش کرنیکے لئے یہہ الزامی اعتراض پیش کردے کہ [قر]آن شریف میں بھی تو بہت سی ایسی آیات ہیں کہ جنمیں خدا تعالی اپنے تئیں صیغہ غائب سے بیان کرتا ہے سو [ایسا] اعتراض قرآن شریف پر ہرگز وارد نہیں ہوسکتا کیونکہ اوسمیں صدہا جگہہ خدا تعالی نے اپنے تئیں صیغہ متکلم [سے] بیان کیا ہے بخلاف متی اور یوحنا کے کہ اونہوں نے اپنی اپنی انجیلوںمیں ایک جگہہ بھی صراحۃً کیا بلکہ کنایۃً [اپنے] تئیں صیغہ متکلم سے بیان نہیں کیا اگر وہ تمام انجیل میں ایک جگہہ بھی ایسا کرتے تو میں کبھی یہہ اعتراض نہ کرتا۔

(۲)۔ انجیل لوکا کے شروع باب میں لکھا ہے نسخہ مطبوعہ ۱۸۳۹ء جیسا کہ اونہوں نے جو پہلے سے دیکھنے والے اور [کلام] کے وعظ کرنیوالے تھے ہم سے بیان کیا ویساہی بہتیرے اون باتونکو جو ہمارے نزدیک یقینی ہیں لکھنے میں مشغول [ہوئے مجھے بھی] مناسب جانا گیا کہ میں بھی ابتدا سے ان سب باتوں کو اچھیطرح دریافت کرکے تیرے لئے ترتیب سے لکھوں [دیکھو] اس انجیل کی اس تمہید سے صاف ظاہر ہے کہ جیسے یہہ انجیل حواریون کی روائت سے لکھی گئی ہے اسیطرح [اور انجیل]یں بھی حواریون کی روایات سے لکھی گئی ہیں اور خود حواریون نے کوئی انجیل نہیں لکھی وہ صرف مسیح کے [گواہ یا] شاگرد تھے۔ اور وہ جو تفسیر اسکاٹ کے دیباچہ لوکا میں زیر لفظ (بہتیری) لکھا ہے کہ "اسمیں متی اور مرقس [شامل نہ] ہونگے کیونکہ دو کو بہت نہیں کہتے"۔ بالکل ہنسی کی بات ہے اور کوئی وجہ اونکے مستثنی ہونیکی نہیں ہے بلکہ جبکہ [یہ دونوں] انجیل لوکا سے یقیناً پیشتر تصنیف ہوچکی تھیں تو پھر حق بات یہہ ہے کہ ان دونوں کے مصنف اور نیز [انکی انجیلوں کے] حالات مسیح انمیں شامل ہیں اور ان سب کیطرف لوکا کا اشارہ ہے +

(۳) جسطرح اہل اسلام حدیث رسولخدا کی سند سلسلہ وار بشہادت ثقات آنحضرت تک پہونچاتے ہیں جو ثبوت ہمیات [کا ایک] یقینی اور متفق علیہ قاعدہ ہے عیسائیوں کے پاس کوئی سند متصل ان اناجیل کو اونکے مصنفین تک پہنچانے [کی] نہیں ہے صرف گمان اور اٹکل ہی سے کہتے ہیں کہ یہہ اونکی تصنیف ہیں جنکے نام ہر ایک انجیل کے سر پر لکھے ہیں

چنانچہ صاحب کتاب طلوع آفتاب صداقت نے کتاب مذکور کی باب دوم مین صفحہ ۳۳ سے ۱۳۶ تک انا جیل مروجہ کے ثبوت
اور اونکی معتبر ٹہرانے مین ادہر اُدہر سے بہت کچہہ ہاتہہ پانو مارے اور زبانی جمع و خرچ پورا کرنے مین کوئی دقیقہ
طرف سے فروگذاشت نہین کیا مگر جب غور سے دیکہا جاوے تو ہمان آش در کاسہ کا معاملہ معلوم ہوتا ہے کیونکہ
مصنف مذکور نے اس ساری باب مین سنہ ۶۰ع سے لیکر جو حواریون کا زمانہ ہے سنہ ۴۰۰ع تک جبکہ دین مسیحی کثرت سے پہیل گیا
انا جیل مروجہ کی نسبت گواہیون کے چار زمانے قرار دئے ہین جنکا خلاصہ یہہ ہے۔ پہلا زمانہ سنہ ۶۰ع سے سنہ ۱۲۰ع تک جو قدیم
آباؤن کے زمانہ سے مشہور ہے۔ دوسرا زمانہ سنہ ۱۲۰ع سے سنہ ۱۷۰ع تک جو مسیحی دین کے ثبوت مین یونانی مصنفون کا زمانہ ہے
تیسرا زمانہ سنہ ۱۷۰ع سے سنہ ۳۰۳ع تک جو الگ الگ ملکون اور جماعتون کی گواہی کا زمانہ ہے۔ چوتھا زمانہ سنہ ۳۰۳ع سے
سنہ ۳۹۷ع تک۔ سو پہلے زمانہ مین جو سنہ ۶۰ع سے سنہ ۱۲۰ع تک ہے صرف اتنی گواہی ملتی ہے کہ اس زمانہ مین چار شخص یعنی
کلیمنز رومی۔ اگناتیوس۔ برنباس۔ پولیکارپ جو رسولون کے ہم عہد اور شاگرد تھے وے اپنے خطوط مین جو ابتک
موجود ہین بعض الفاظ و مضامین اقتباس کی راہ سے ایسے لائے ہین جنکا وہی مضمون ہے جو آجکل انجیل مین
دیکہہ پڑتا ہے۔ دوسرے زمانہ مین جو سنہ ۱۲۰ع سے سنہ ۱۷۰ع تک کے درمیان ہے یہہ گواہی ہے کہ جسٹن شہید جو سنہ ۱۰۰ع کے
قریب پیدا ہوا تھا اپنی کتاب مین اوس زمانہ کے مسیحیون کی کتب دینی کے پڑہنے کا دستور یسطرح لکھتا ہے کہ وے کتابین جنکو
یسوع کے رسولون نے لکھا اور یہودی انبیاء کی کتابین بھی بلاناغہ مجلسون مین مقررہ وقت کے مطابق سنائی جاتی
ہین تیسرے زمانہ مین جو سنہ ۱۷۰ع سے سنہ ۳۰۳ع تک کے درمیان ہے یہہ گواہی ملتی ہے کہ شہر سکندریہ کے دینی مدرسہ مین
جو مرقس کا قائم کیا ہوا تہا سنہ ۲۳۰ع مین اُرجن نامی مدرس تہا اوسنے توریت و انجیل کی ایک بہری شرح تصنیف کی تہی
اگرچہ اب وہ دنیا سے جاتی رہی ہے مگر اوسکی بعض باتین اقتباس کے طور پر دیگر مصنفین کی تصنیفون مین ملتی ہین چنانچہ
یوسیبوس اپنی تاریخ مین لکھتا ہے کہ توریت مین یریحا شہر کے ضبط ہونیکا یہہ احوال لکھا ہے کہ کاہنون کی نرسنگون
کی آواز سے شہر پناہ گر گئی پس اس ماجری کی شرح کر کے ارجن یون لکھتا ہے کہ" الی آخرہ۔ یہان سے اظہر من الشمس ہو گیا
کہ عیسائیون کے پاس صرف یہی اٹکل پچو سلسلہ حواریون تک اپنی کتابون کی سند پہونچانیکا ہے جسکو وہ
برعکس نہند نام زنگی کافور کے سلسلہ بلاناغہ و متصل سے تعبیر کرتے ہین حالانکہ یہہ سلسلہ ایسا بیوقعت و کمزور
کہ رہا سہا اعتبار بہی انا جیل مروجہ کا کہوتا ہے اور اس بات کا خود عیسائیون کی ہی زبان سے اقرار کراتا ہے کہ انکے پاس
اپنی کتب کو اونکے مصنفین تک سند پہنچانیکا کوئی سامان موجود نہین ہے کیونکہ پہلے زمانہ متذکرہ بالا سے جو
سنہ ۱۲۰ع تک ہے غائت درجہ صرف اتنا ثابت ہو سکتا ہے کہ انا جیل مروجہ کے بعض مضامین و روایات متقدمین عیسائیون

کی بعض تحریرات سے ملتے جلتے ہین حالانکہ اس تطابق کی وجہ صرف یہی ہے کہ چونکہ حواریون کے زمانہ مین اور اونکے
بعد مدت تک عیسوی تعلیم زبانی ہوا کرتی تھی اور اوسوقت زبانی روائتین ایسی مشہور رہا کرتی تھین کہ بقول
پپیاس مندرجہ تاریخ یوسیبیوس اونکو تحریر پر ترجیح دیجاتی تھی اسلئے مذکورہ بالا متقدمین مسیحی بعض روائتون کی
تلبیہ کرتے ہین جو بطور خود اونہون نے اپنے اپنے خطوط مین درج کین اناجیل مروجہ کے بعض بیانات مین مطابق
ہوگئے ہین پس اس تطابق کو سلسلہ سند سے کیا تعلق ہے اور اسسے اس سوال کا کہ (آیا اناجیل مروجہ کے سرورق پر جن اشخاص
کے نام مرقوم ہین واقع مین یا افواہاً ہی سہی انکے وہی مصنفین ہین) کہان سے جواب ملسکتا ہے - ہان اگر مذکورہ بالا
مسیحی مشائخ اپنے اپنے خطوط مین اسطرحپر لکھتے کہ یہہ روائت ہمنے فلان فلان انجیل سے نقل کی ہے - یا متی یا مرقس
یا لوقا یا یوحنا کی انجیل مین اسطرحپر لکھا ہے تو اسصورت مین اسکو البتہ سلسلہ سند سے کچھہ علاقہ ہوسکتا تھا - لیکن ایسی
تصریح تو اون خطوط مین صراحۃً کیا بلکہ اشارۃً وکنایۃً بھی کہین نہین ہے - اور وہ جو اظہار عیسوی کے صفحہ ۵۸ مین
کہا ہے کہ پولیکارپ اپنے ریساپان سے اونیز مین دو بار متی کا نام لیکر حوالہ دیتا ہے پہلا یہہ کہ متی گواہی دیتا ہے کہ
ہمارے خداوند نے کہا کہ آدم کا یہہ قول موسی نے لکھا تھا کہ یہہ میری ہڈی مین سے ہڈی اور میری گوشت مین سے
گوشت ہے اسلئے مرد اپنی ما اور باپ کو چھوڑیگا اور اپنی جورو سے ملا رہیگا" اسکا جواب یہہ ہے کہ اول تو اس عبارت مین
یہ ہے کہ "متی گواہی دیتا ہے" جسکے یہہ معنی ہین کہ متی روائت کرتا یعنے زبانی شہادت دیتا ہے نہ اپنی انجیل مین لکھتا ہے
ظاہر ہے کہ اگر پالیکارپ کے نزدیک متی کی لکھی ہوئی یہہ گواہی مراد ہوتی تو وہ ضرور اسطرحپر تحریر کرتا کہ متی لکھتا ہے
جیسا کہ اسی عبارت مین اوسنے آدم کے قول نوشتۂ موسی کی نسبت لفظ لکھا کا استعمال کیا ہے - پس سمعی روائتین جو لوگ انجیل متی کی
ہدایات سے لکھا ہوا خیال کرتے ہین اونکے لئے پولیکارپ کا ایسا لکھنا کسیطرح حجت نہین ہوسکتا - دوم - اگر خواہ نخواہ
یہی مانا جاوے کہ پولیکارپ کے قول مذکور سے متی کا انجیل مین لکھا ہوا مراد ہے تو ماننا لازم آتا ہے کہ انجیل متی مین بعینہ یہہ
عبارت موجود ہو حالانکہ اوسکے باب ۱۹ کی آیت ۵ مین بجز ایک چھوٹے سے فقرہ کے سب کی سب عبارت مفقود ہے - پس مطابقت نہ ہونے سے
ماننا ہوگا - یا انجیل متی مین اس مقام پر تحریف کا قائل ہونا پڑیگا - علاوہ اسکے جن مشائخ کی کلام سے اناجیل مروجہ
کے مضمون ملجاتے ہین اسیطرح جعلی اناجیل کے بعض مضامین بھی اونکی تحریرات سے ملجاتے ہین مثلاً جسٹن شہید کہ
جنکے کلام سے اناجیل مروجہ پر سند پکڑی جاتی ہے وہ ایک جگہہ اپنی تصنیف مین لکھتا ہے کہ جب مسیح اصطباغ کیلئے یردن
مین اوترے تو ایکہ آگ روشن ہوگئی تھی - یہہ قصہ اناجیل مروجہ مین کہین نہین ہے لیکن ابی فانیس کہتا ہے کہ عبرانیون کی
انجیل مین یہہ قصہ مذکور ہے - اب فرمائیے اگر مشائخ کی بعض کلام کی مطابقت سے اناجیل مروجہ کو مستند قرار دیا جاوے

تو عبرانیون کی انجیل نے کیا قصور کیا ہی جو اوسکو جعلی قرار دیا جاتا ہی حالانکہ اناجیل مروجہ کیطرح اوسکو بعض
مضامین بہی مشائخ مسیحی کی کلام سے ملجاتے ہین - دوسری زمانہ مین جو ۱۲۰ء سے ۱۷۰ء تک ہی یوستینوس
کی تحریر سے صرف اتنا معلوم ہوتا ہی کہ اوسوقت عیسائیون کے پاس یسوع کے رسولون کی لکہی ہوئی کتابین موجود
ہتین لیکن چونکہ مسیح کے رسول جو مصنف اناجیل خیال کئے جاتے ہین علاوہ متی و یوحنا کے پطرس اندریاس
یعقوب - برتہولما - تہوما وغیرہ بہی ہین اور اونکی اناجیل بہی اونکی زمانہ سے ابتک موجود ہین گو اونکو جعلی
قرار دیا جاتا ہی اور پہر متی و یوحنا کی مروجہ اناجیل کے سوا اور اناجیل بہی اونکی تصنیف سے بیان کیجاتی ہین جیسے
متی کی انجیل عبرانی اور انجیل طفولیت اور یوحنا کی انجیل دوم - اسلئے یوستینوس شہید کی مجمل تحریر سے ہم
کسطرح جزماً کہہ سکتے ہین کہ اوسنے اپنے قول (مسیح کے رسولون کی کتابون) سے صرف متی و یوحنا کی انجیل مروجہ ہی
کی طرف اشارہ کیا ہی بلکہ اغلب ہے کہ اوسنے متی کی انجیل عبرانی و انجیل طفولیت اور یوحنا کی انجیل دوم اور دیگر
حواریون کی اناجیل سے مراد لی ہوگی اسصورت مین یوستینوس کی تحریر بالا کوئی کسیطرح کا فائدہ نہین دے سکتی
پس جبکہ ان دو زمانون مین عیسائیون کے پاس اناجیل مروجہ کی اونکے مصنفین تک سلسلہ پہونچانیکے لئے کوئی
سند متصل موجود نہین ہی تو تیسرے زمانہ مین ارجن اور اسکی مثل دیگر مشائخ کی شہادت بالکل بے سند یا منقطع
اور غیر معتبر ہے جس سے کسیطرح یقین حاصل نہین ہو سکتا کہ اناجیل مروجہ کے مصنفین واقع مین وہی اشخاص ہین جنکے
نام اونکے سرون پر مرقوم ہین بلکہ اگر غور سے دیکہا جاوے تو اناجیل کی نسبت تذبذب ابتدا سے خود عیسائیون
کے اقوال سے مترشح ہے چنانچہ تذکرہ عیسیٰ کے مقدمہ مطبوعہ ۱۸۶۵ء مین ایک فاضل عیسائی اس زبان کا قول
اسطرح پر منقول ہے - بہرحال یہہ یقینی ہے کہ ابتدا ہی مین عیسیٰ کے کلمات عرامای زبان مین لکہے گئے ہین اور شروع
ہی مین اونکے افعال بہی قلمبند ہوئے تہے یہہ ایسی تحریرین ہتین کہ تشخیص کرکے یقیناً لکہی گئی ہون علاوہ اوسکے
انجیلون کے [illegible] تک آئی ہین اور بہی کئی ایک ہتین جنمین مشاہدین کی روایتین ہتین ایسی تحریرون کی قدر
کم ہوتی ہی اور حفاظ شل نیچے پیاس کے زبانی روایتون کو بڑی ترجیح دیتے تہے کیونکہ ہنوز لوگون کا یہہ اعتقاد تہا کہ دنیا
قریب ختم ہونیکے ہے تو آئندہ کی کتابین تصنیف کرنیکی پروا کم کرتے تہے صرف اپنے دلونمین اوسکی زندہ تمثال
رکہنا کافی جانتے تہے اسی سبب سے انجیل کی کتابون کا ایک سو پچاس برس تک کم اعتبار رہا اور اودنمین اور بانئین
کرنے اور کئی طور پر تطبیق دینے اور بعض کو بعض سے تکمیل کرنے مین کچھ باک نہ کرتے تہے جس بیچارہ کے پاس ایک کتاب
وہ چاہتا ہی کہ جو کچہ اسکے دل کو عزیز ہے وہ اسمین سب ہو وے یہہ چہوٹے چہوٹے رسالے مستعار جاتے تہے تو ہر ایک

نقل اپنی نسخہ کی حاشیہ پر جو الفاظ اور تمثیلین کہین پاتا اور اوسکو دل کو بہلی لگتین نقل کرلیتا کوئی مستقل لائق
اعتبار کتاب نہی - یوسیبیوس جو اکثر اوس کتاب پر حوالہ کرتاہے جسمین وہ حواریون کی تذکرہ کہتاہے اسکی علم
انجیل کی تحریرین ایسی ہین جو ہماری پاس کی انجیلون کی نسبت اور ہی طرح پر ہین اور وہ انکا کبہی متن
سنت کی طور پر حوالہ نہین دیتا اور کلیمنز کی موضوعی تحریرون مین جو فرقہ ابیونی کی اصل مین انجیلون کی حوالہ
ہی صورت ہے مضمون سب کچہہ تہا مگر عبارت کچہہ تہی دوسری صدی کی نصف ثانی مین جبکہ رد ہوئین ضعیف
ہوئین تو وہ کتابین جنپر حواریون کا نام تہا قطعی الحکم ہوگئین اور شرع کے حکم مین ہوگئین - انتہی -

غرض جبکہ دوسو برس تک حواریون اور اونکی شاگردون اور دیندار دانا عالمون کی گواہیان برابر نہین
پائین جنسی یہہ ثابت ہو کہ یہہ اناجیل مروجہ فلان فلان اشخاص نے لکہین اور اپنی اپنی فلان فلان رفیق
شاگردون کی حوالہ کین اور اونکی ذریعہ سی دست بدست رائج ہوتی چلی آئین بلکہ جو بزرگ اس دوسو برس کی
عرصہ مین گذری ہین مثلاً برنباس اور کلیمنز رومی اور اگناشس اور پولیکارپ وغیرہ اونکی کلام مین ان
انجیل کی کوئی سند نہین پائی جاتی تو پہر اسکی بعد کی شہرت اور مقبولیت اگلی فقدان اسناد کی نقصان کو پورا
نہین کرسکتی - علاوہ اسکی یہہ زیادہ تر تعجب کی بات ہی کہ باتفاق جملہ عیسائیان سب سی پہلی انجیل متی تصنیف
ہوئی پہر انجیل مرقس و لوقا بہی سنہ ۶۳ع سی پہلی تصنیف ہوچکی تہین اور سب سی آخر انجیل یوحنا بقول معتبر سنہ ۹۸ع
تصنیف ہوئی جسسی ظاہر ہی کہ تینون اناجیل کم سی کم ۳۵-۴۰ سال پہلی انجیل یوحنا سی تصنیف ہوچکی تہین
یوحنا اپنی انجیل مین کہین صراحتہً یا کنایتہً اونکا ذکر نہین کیا حالانکہ اگر ان تینون اناجیل کا وجود یوحنا
سی پہلی کا ہوتا تو ممکن نہ تہا کہ وہ اپنی انجیل مین کہین اونکا ذکر نہ کرتا - پس اسسی اظہر من الشمس ہے کہ جسوقت
ان اناجیل کا تصنیف ہونا بیان کیا جاتا ہی اوسوقت مین انکا کوئی وجود نہ تہا چنانچہ اسی سبب سے انکی
تالیف مین اسقدر اختلاف فاحش ہی جو یقیناً اسبات کو ثابت کرتا ہی کہ اٹکل پچو انکو متی وغیرہ کی طرف
منسوب کیا جاتا ہی - پادری عماد الدین نی اعتراض اختلاف سنہ تالیف کی اوٹہانی مین بڑی ہاتھ پاؤن مارکر ہدایت المسلمین
مین دو نظیرین الزامی پیش کی ہین - ایک یہہ کہ قرآن کی نزول مین بہی تو اختلاف ہی کوئی بیس کوئی ۲۳ کوئی
برس بتلاتا ہے - دوم محمد صاحب باوجودیکہ بادشاہ تہی اور لوگ اونکی حالات سی بخوبی واقف تہی تب بہی کوئی
نہین بتلا سکتا کہ اونکی پاس کتنی عورتین تہین کوئی ۹ کوئی ۱۴ کوئی ۱۸ بتلاتا ہی" - انتہی - پہلی نظیر کا جواب یہہ ہی کہ
قرآن شریف ایک ہی وقت مین سب کا سب نازل ہوجاتا جیسی کہ اناجیل اربعہ اپنی اپنی وقت مین ایک ہی دفعہ

لکہی گئی ہین تب پادریصاحب کی قلم فرسائی کچہہ قابل لحاظ بہی ہوتی لیکن جسصورتمین قرآن شریف
ایک دو دو یا کم وبیش آیات آسمان سی ایک مدت العمر مین نازل ہوا ہی تو ہصورتمین اگر کسی عالم نی ناز
مین اختلاف کیا تو کونسی قباحت لازم آگئی حالانکہ متفق علیہ قول یہہ ہی کہ قرآن شریف ۲۳ سال مین نازل
ہوا ہی بخلاف اناجیل کے کہ اونکی تالیف مین کسی عیسائی کو ایک سنہ کا یقین نہین سب اٹکلی گئین اور
مین جیسا کہ پادریصاحب کی تفسیر سی صحیح ہی۔ دوسری نظیر کا مین کیا جواب دون یہہ تو ایک ہنسی کی بات
کیونکہ ہمارا دعوی ہی کہ تم اپنی وہی کتابین جنپر تمہاری دین عیسوی کی بنیاد ہی ثابت کرو کہ کس کس سنہ مین
تالیف ہوئی ہین اور آپ ہم سی یہہ الزامی سوال کرتی ہین کہ تم محمد صاحب کی عورتین بتلاؤ کہ کتنی تہین جواب
فضول وغیر ضروری بات ہی سبحان اللہ اعتراضون کی مجیب ہون تو ایسی ہی ہون اسی تحقیق الایمان اور
ہدایت المسلمین کی حقیقت بخوبی کہل گئی سچ ہی ہہوٹی دیگچی کا عیب قلعی سی کب تک چہپا رہا ایکدن
ظاہر ہو جاتا ہی حالانکہ یہہ نظیر آپکو اوسوقت پیش کرنی مناسب ہو سکتی تہی کہ جب ہم انجیل لوکا کے باب
و ۲۳۔ اور انجیل یوحنا کی باب ۱۲۔ آیت ۵ پر یہہ اعتراض کرتی کہ کوئی عیسائی ٹہیک نہین کہہ سکتا کہ حضرت مسیح
کتنی عورتین پہرا کرتی تہین اور اونمین سی کتنی اپنی مال سی خدمت کیا کرتی تہین اور آپکو کتنیون سی محبت تہی
ایسے دہوکون سی ہر ایک کو بچائی +

(۴)۔ ان اناجیل مروجہ کی سوا چوہتر کتابین اور بہی ہین جو اناجیل و رسالجات کی نام سی مشہور ہین اور بعض لوگون
سی ان اناجیل مروجہ کا تصنیف ہونا خیال کیا گیا ہی وہ اناجیل وغیرہ بہی اکثر انہین لوگون کیطرف منسوب
اور صدہا برس تک عیسائیون مین مروج رہی تہین۔ عیسائیون نی اونکو غیر الہامی قرار دیکر متروک العمل کر دیا اور
طرفہ تر یہہ بات ہی کہ اون کتابون کو جس قاعدہ اور طریقہ سی غیر الہامی اور جعلی قرار دیکر متروک العمل
قرار دیا گیا تہا وہ بہی بقول فاضل ہیٹسن کے ایک عجیب وغریب کرشمہ کا تہا چنانچہ فاضل مذکور اپنی کتاب
مین لکہتا ہی کہ جب بہت سی انجیلین مجتمع ہو گئین تو کونسل نائس نی اونکی الہامی وغیر الہامی کی تمیز کرنی کی
تصفیہ کیا کہ گرجا مین میز کی نیچی کل کتابین گڈ مڈ کر کی رکہدیجائین اور تمام بشپ اسطور سی دعا کرین کہ
جو کتابین الہامی ہین وہ میز پر چڑہ جائین اور جو غیر الہامی ہین وہ نیچے پڑی رہ جائین اور ایسی ہی
ہوا۔ انتہی۔ دیکہو آئیسس انغ یلڈ صفحہ ۲۵ جلد ۲ مطبوعہ نیویارک ۱۸۷۴ء مولفہ ایچ پی بلاوٹسکی۔
اس حالتمین کسطرح یقین آسکتا ہی کہ جن اناجیل کو مروج کیا گیا ہی یہی الہامی ہین حالانکہ ممکن ہی کہ

یہہ غیر الہامی ہون اور جنکو غیر الہامی قرار دیا گیا ہو وہ الہامی ہون چنانچہ اسی لئے ہمارے رسول نے فرمایا ہے
لاتصدقوا اهل الكتاب ولا تكذبوهم وقولوا آمنا بالله وما انزل الينا وما اوتي موسى
وعیسی رواہ البخاری۔ اور وہ جو بعض عیسائی یہہ کہتے ہین کہ اناجیل مروجہ پر عیسائیون کا اجماع ہوا ہے کہ
یہہ الہامی ہین اور اناجیل غیر مروجہ غیر الہامی ہین اور اجماع بڑی بہاری دلیل انکی حقیت کی ہے۔ اسکا جواب
یہہ ہے کہ عیسائی عالمون کی کونسلین و کمیٹین جنکو اجماع امت کہا جاتا ہے بالکل قابل اعتبار نہین اور دینی کتب
کے الہامی اور غیر الہامی قرار دینے مین انکا اتفاق غیر معتبر ہے کیونکہ صورت واقعہ اس امر کی شہادت دیرہی ہے کہ
کئی ایک کتابین متعدد عیسائی کمیٹیون کے ذریعہ سے کتب الہامیہ مین شامل کی گئی تہین اور سینکڑون برس تمام
کلیسا انہین بالاتفاق واجب التسلیم جانتی رہی تہین پہر غیر الہامی و جعلی قرار دیگئین چنانچہ سب سے پہلی کمیٹی
قسطنطین کے حکم سے ۳۲۵ء مین شہر نائس مین منعقد ہوئی تہی اوسمین ایک کتاب جوڈتہ بہی کتب الہامیہ
مین شامل کی گئی تہی پہر ۳۶۴ء مین ایک اور کمیٹی لوڈیسیا نام سے قائم ہوئی جسنے علاوہ کتاب جوڈتہ کے
توریت و انجیل مین اور سات کتابین حسب ذیل واجب التسلیم قرار دین۔ کتاب آستر۔ نامہ یعقوب۔ نامہ ۲ پطرس
نامہ دوم و سوم یوحنا۔ نامہ یہودا۔ نامہ پولوس عبرانیونکو۔ اور اس حکم کو جابجا مشتہر کرادیا۔ پہر ۳۹۷ء مین
ایک اور کمیٹی قائم ہوئی جسکو کارتیج کہتے ہین جسمین علاوہ اگستائن کے جو بڑا عالم تہا ایک سو چہیالیس اور بڑے بڑے
عالم تہے اس کمیٹی نے پہلی کمیٹیون کے حکم کو بحال رکہکر یہہ اور سات کتابین الہامی قرار دین۔ کتاب وزدم۔
کتاب توبیاس۔ کتاب باروق۔ کتاب ایکلیزیاستیکس۔ کتاب مقابیس اول و دوم۔ مکاشفات یوحنا۔ اسکے بعد
اور کمیٹین مقرر ہوئین کہ جنکو کمیٹی ترلو اور کمیٹی فلورینس اور کمیٹی ترنٹ کہتے ہین۔ ان کمیٹیون نے کمیٹی
کارتیج کے حکم کو بحال رکہا۔ پس یہہ کتابین بارہ سو برس تک عیسائیون مین واجب التسلیم رہین یہانتک کہ
فرقہ پروٹسٹنٹ نے جو ۱۵۳۰ء مین قائم ہوا ہے کتاب باروق۔ کتاب توبیاس۔ کتاب جوڈتہ۔ کتاب وزدم۔ کتاب
ایکلیزیاستیکس۔ مقابیس کی دونون کتابونکو رد کردیا اور لغو سمجہا اور کتاب آستر کے چند بابونکو بہی
جعلی ٹہرایا اور اوسکے سولہ باب مین سے نو باب اور دسوین کی تین آیات کو مانتے ہین اور باقی سب کو جعلی
ٹہراتے ہین۔ اب نہایت غور کا مقام ہے کہ جب ایسی بڑی بڑی کمیٹیون کی رائے جسے تمام دنیا کی کلیسا نے صدہا برس تک
واجب التسلیم جانا غلط نکلی تو پہر کس فرقہ اور کس کلیسا کی رائے کتابون کے الہامی و غیر الہامی قرار دینے کی نسبت قابل
اطمینان ہو سکتی ہے بلکہ یہہ بات یقینی طور پر ثابت ہوتی ہے کہ عیسائیون کے پاس اناجیل مروجہ کے الہامی قرار

دینی کی لیئی کوئی کامل دلیل نہین ہی اور ہر ایک گروہ اپنی قیاس اور اٹکل سے ایک ایک کتاب کو مانتا ہی اور یہہ امر بھی ثابت ہوگیا کہ کلیسیا کا ماننا کچھہ بھی قابل سند نہین ہے *

**دلیل دوم** - اگر بالفرض والتقدیر مان بھی لیا جاوی کہ یہہ اناجیل مروجہ حواریون اور اونکی شاگردون کی تصنیفات سی ہین تو بھی اونکا الہامی ہونا ثابت نہین ہوسکتا کیونکہ سب عیسائی بالاتفاق یہہ عقیدہ رکھتی ہین کہ حواریون پیغمبرون کی سب تحریر الہامی نہین ہوتی چنانچہ جامعین تفسیر ہنری و سکاٹ اپنی تفسیر مذکور کی جلد اخیر مین لکھتی ہین کہ ضرور نہین کہ ہر لکھا پیغمبر کا الہامی یا قانونی ہو اور اسلئی کہ حضرت سلیمان نی بعض الہامی کتابین لکھین یہہ ضرور نہین کہ جو اونہون نی بطور تاریخ کے لکھا وہ بھی الہامی ہو اور واضح رہی کہ پیغمبر اور حواری خاص خاص مطلب اور موقع پر الہام کئی جاتی تھی - انتہی - اور پادری عمادالدین نی توہدایت المسلمین کی صفحہ ۱۲۶ مین اس عقیدہ کو صرف تسلیم ہی نہین کیا بلکہ اسکی سچی اور درست ہونی پر بڑا فخر کیا ہی - پس اب مین کہتا ہون کہ جب حواریون کی تحریر دو قسم کی ہوئی ایک الہامی دوسری غیر الہامی تو اب ہم کونسی قاعدہ سی معلوم کرین کہ یہی اناجیل الہامی ہین شاید یہہ غیر الہامی ہون اور الہامی وہ ہون جنکو جعلی سمجھا جاتا ہی کیونکہ اونمین سی بھی بعض اناجیل انہین کی مؤلفین ہی کیطرف منسوب ہین اور اونہین کی تصنیفات سی خیال کیجاتی ہین - اسصورت مین عیسائیون پر لازم ہی کہ اناجیل مروجہ مین سی کوئی ایسی آیت نکالدین کہ جسمین اونکی مصنفین نی صاف صاف لکھا ہو کہ ہمنی اپنی انجیل الہام سی لکھی ہی جیسا کہ قرآن شریف مین جابجا مذکور ہی کہ یہہ منزل من اللہ اور الہامی ہی اور جب تک عیسائی اپنا دعوی اسطرح پر ثابت نہ کرلین تب تک اونکا کوئی عذر قابل لحاظ نہین ہی *

**دلیل سوم** - جب حواریون اور مصنفین اناجیل کی چال و چلن کیطرف جنکو مسیحی صرف اپنی اسلاف سی سنکر نیک سمجھی بیٹھی ہین خیال کیا جاتا ہی تو وہ ایسی نہین تھی کہ اونسی خطا و سہو کا واقع ہونا ممکن نہو بلکہ اونکی حالات سی انہین اناجیل مین مرقوم ہین صاف ثابت ہوتا ہی کہ وی ایماندار بھی نہین تھی اور حضرت مسیح عروج آسمان تک اونکی بے ایمانی و سخت دلی کی شکوہ گذار رہی - دیکھو متی ۱۷-۲۰ - اور ۱۶-۲۳ - مرقس ۱۶-۱۴ - اور سمجھدار تو ایسی تھی کہ اکثر اوقات جناب مسیح کی بات کو بھی نہین سمجھہ سکتی تھی دیکھو متی باب ۱۶ - آیت ۶ سی ۱۲ تک مرقس باب ۷ - آیت ۱۷ سی ۱۸ تک لوکا باب ۹ - آیت ۴۴ - ۴۵ و باب ۱۸ - آیت ۳۱ سی ۳۴ تک یوحنا باب ۲ - آیت ۱۹ سی ۲۲ تک و باب ۱۱ - آیت ۱۱ سی ۱۴ تک - بعض عیسائی کہا کرتی ہین کہ حواری پہلے ضرور بی ایمان تھی مگر جب مسیح آسمان پر چڑھ گئی اور روح اونکی پاس آیا تو وی ایماندار بلکہ صاحب الہام ہوگئی - لیکن یہہ عذر اونکا کئی دلیلون سی باطل ہی

بلکہ انجیل کے سراسر خلاف ہے- اولؔ یہہ کہ اناجیل مین کسی جگہہ نہ صراحۃً نہ کنایۃً یہہ مذکور ہوا ہے کہ بعد عروج
مسیح کے حواری ایماندار ہوگئے اور اگلی جہالت اونکی جاتی رہی حالانکہ یہہ بات بھی نہین اناجیل مین مذکور ہوئی
پائی جاتی ہے- دومؔ جب روبرو حضرت مسیح کے وے ایماندار نہوئے تو تصور تمین تعلیم سہ سالہ و صحبت جناب مسیح بالکل ناقص
ٹہری بلکہ وجود باوجود آپکا مخل خیرات و حسنات ثابت ہوا حالانکہ یہہ عیسائیون کے نزدیک بہی مسلم نہین- سومؔ حواری
تو پہلے ہی ایکدفعہ روح القدس سے مستفیض ہوچکے تھے اور جو جو تاثیر اونکو دوسری روح القدس کے پیچہے حاصل
ہوئی تھی وہی پہلی دفعہ بہی مسیح نے اونکو عنائت کی تہی مثلاً دیوؤن کو نکالنا- بیمارونکو اچہا کرنا- کوڑہیونکو
تندرست کرنا- مردونکو جلانا وغیرہ- دیکھو متی باب ۱۰- آیت اسے ۲۰ تک- چہارمؔ بعد مستفیض ہونے روح القدس
دوسری دفعہ کے بہی وہی نافرمانی خدا اور جناب مسیح کی اونسے ظہور مین آئی ہے چنانچہ کتاب اعمال کے باب ۱۱ مین
آیت ۵ سے ۱۰ تک جناب اعظم الحوارئین پطرس کا قول سطرح پر مرقوم ہے- مین دعا مانگ رہا تہا اور حالت وجد مین آسمان
سے ایک چادر کی مثل چیز مجہہ تک آئی اوسمین زمین کے جانور جنگلی اور چارپائے اور ہوا کے پرندے دیکھے اوسوقت
یہہ آواز آئی کہ جسکو ہم حلال کہین تو حرام مت کہو غرضیکہ تین مرتبہ اسطرح آواز آئی مگر مینے نہ مانا- انتہی ملخصاً
اور نامہ گلیتان باب ۲ مین آیت ۱۱ سے ۱۴ تک جناب پولوس اسطرح فرماتے ہین- جب پطرس انطاکیہ مین آیا تو مینے
روبرو اوسکے مقابلہ کیا کیونکہ وہ ملامت کے لائق تہا اسلئے کہ وہ پیشتر اوسکے کہ کئی شخص یعقوب کیطرف سے آئے غیر
قومونکے ساتہہ کہایا کرتا تہا پر جب وے آئے تو مختونون سے ڈر کر پیچہے ہٹا اور الگ ہوگیا اور باقی یہودیون نے بہی
اسطرح دورنگی کی یہانتک کہ برنباس بہی دیکے اونکی ریا مین شریک ہوا جب مینے دیکہا کہ وے انجیل کی سچائی
کی سیدہی چال نہین چلتے تو مینے سبہون کے سامنے پطرس کو کہا انتہی- دیکھو اسجگہہ جناب پولوس مقدس حسب عقیدہ
عیسائیان الہام سے جناب اعظم الحوارئین پطرس کو اور برنباس کو مکار اور ریاکار اور انجیل سے پہرے ہوئے بیان
فرماتے ہین- جب اعظم الحوارئین کا یہہ حال ہے تو دوسرے حواریون کی تو کچہہ بات ہی نہین- پنجمؔ- خود عیسائیون
کے پیشوا اور بڑے بڑے عالم وفاضل اسبات کے قائل ہین کہ حواریون نے بعد نزول روح القدس کے بہی غلطی کی ہے
چنانچہ وارڈ صاحب نے اپنی کتاب اغلاط نامہ مین لکہا ہے کہ ڈاکٹر گوڈ اپنی کتاب مباحثہ مین جو فادر کیم سے ہوا
لکہتے ہین کہ پطرس نے بعد نزول روح القدس کے ایمان مین غلطی کی ہے اور برنتس کہتا ہے کہ پطرس سردار حواریون
اور برنباہ نے بہی بعد نزول روح القدس کے معہ کلیسیا یروشالم کے غلطی کہائی ہے انتہی- ایسے ہی اور بہی بہت
اقوال ہین مگر چونکہ پادری عماد الدین نے ہدائت المسلمین کے صفحہ ۱۲۷ مین مان لیا ہے کہ ضرور حواریون سے غلطی

ہوئی ہی بلکہ صفحہ ۱۲۹ مین لکہا ہی کہ روح القدس سی مستفیض ہونا اور صدور کرامات دلیل نبوت بلکہ ایمان کی نہین ہی - پس جب یہہ حال ہی تو ہم کونسی دلیل سی یقین کرین کہ جو کچہہ اونہون نی مسیح کا حال یا اوکی تعلیم کو قلمبند کیا ہی وہ سب صحیح اور الہام سی لکہا ہی بلکہ برخلاف اسکی انکی مصنفین نی بہت سی روائتین اور کئی ایک حوالی جناب مسیح اور اپنی طرف سی ان اناجیل مین ایسی لکہی ہین جو صریحاً غلط ہین جس سی صاف پایا جاتا ہی کہ اونہون نی اونکو الہام سی نہین لکہا اور نہ مسیح ہی نی ایسا فرمایا ہوگا ورنہ اگر یہہ الہام سی لکہتے یا مسیح نی فرمایا ہوتا تو ہرگز غلط نہ نکلتا چنانچہ اسجگہہ بطور نمونہ چند مثالین ذیل مین درج کیجاتی ہین -

(۱) - انجیل متی باب ۲ - آیت ۲۳ مین مسیح کی نسبت لکہا ہی کہ - وہ جو نبیون نی کہا تہا پورا ہوا کہ وہ ناصری کہلائیگا انتہی - یہہ حوالہ بالکل جہوٹا ہی عہد عتیق کی کسی کتاب مین مسیح کی حق مین یہہ کہین نہین لکہا کہ وہ ناصری کہلائیگا اس انجیل کی مصنف نی محض وسطی معتقد کرنی لوگون کی ایسا لکہدیا ہے +

(۲) مسیح کا قول یہودیون کی بجواب اوس طعن کی کہ وہ مسیح کی شاگرد دن پر بسبب عدم حرمت یوم سبت کی جو اونسی ظاہر ہوا تہا کرتی تہی انجیل متی باب ۱۲ - آیت ۵ مین اسطرح پر منقول ہی - کیا تمنی توریت مین نہین پڑہا کہ کاہن سبت کی دن ہیکل مین سبت کی حرمت نہین کرتی تو بہی بی گناہ ہین انتہی - توریت مین اس روائت کا نشان تک کہین نہین بلکہ اسکی عوض بہت سی جگہہ تعظیم یوم سبت کی تاکید اور ابدیت بنی اسرائیل کے حق مین خواہ کاہن ہون یا غیر کاہن لکہی ہی یہانتک کہ حرمت کا تارک واجب القتل ہے جیساکہ خروج کی باب ۳۱ - آیت ۱۴ - اور گنتی کی باب ۱۵ - آیت ۳۵ مین مصرح ہی

(۳) - انجیل متی باب ۱۶ مین حضرت مسیح کا قول اسطرح پر منقول ہی - ۲۷ کیونکہ ابن آدم اپنی باپ کی جلال مین اپنی فرشتون کی ساتہہ آویگا تب ہر ایک کو اوسکی اعمال کے موافق بدلہ دیگا - ۲۸ مین تم سی کہتا ہون کہ اونمین سی جو یہان کہڑی ہین بعضے ہین کہ جبتک ابن آدم کو اپنی بادشاہت مین آتی دیکہہ لین موت کا مزا نہ چکہینگی - پہر انجیل متی باب ۲۴ - آیت ۳ سی ۳۴ تک اور انجیل مرقس باب ۱۳ - آیت ۴ سی ۳۰ تک اور انجیل لوقا باب ۲۱ - آیت ۶ سی ۳۲ تک مین لکہا ہی جسکا خلاصہ یہہ ہی کہ مسیح نی فرمایا کہ جب مین بادلونمین بڑی قوت اور جاہ و جلال سی ظاہر ہوکر آونگا اوس وقت آفتاب سیاہ ہوجاویگا اور چاند اپنی نور کو لی لیگا اور ستاری گر پڑینگی اور قوت آسمان کی ٹوٹ جاویگی تبتک یہہ زمانہ اور پشت کی لوگ نہ گذرینگی انتہی - پہر انجیل متی باب ۲۶ - آیت ۶۴ و ۶۵ مین لکہا ہی - کہ حضرت مسیح نی صلیب سی پہلے سردار کاہن کو فرمایا تہا کہ تم مجہی بادلون مین آسمان سی اوترتی دیکہو گی - انتہی - یہہ تینون روائتین بالکل خلاف واقع برآمد ہوئی ہین کیونکہ اٹہارہ سو سال سی زیادہ عرصہ گذر گیا ہی کہ جناب مسیح حسب بیان آیات مندرجہ

کرائی تک تشریف نہین لائے اور مخاطبین بلکہ اونکی ذریات مین سے کسی کی خاک تک بھی باقی نہین رہی پیر
ربنا مسیح نے ایسا فرمایا ہوتا یا یہہ اناجیل الہام سے لکھی جاتین تو ہرگز ایسی غلطی فاحش نہین واقع
ہوتی۔ ہدایت المسلمین اور اظہار عیسوی کے مصنفون نے ان آیات کو سچا ثابت کرنے اور اپنے اوپر سے مذمت
دفع کرنیکے لیے بہت کچھہ ہاتھہ پانو مارے ہین مگر کچھہ نہو سکا اور ہوتا بھی کیون اناجیل کے خود مفسر اس مقام پہ
حیران و لاچار ہین چنانچہ اسکاٹ صاحب اپنی تفسیر جلد ۱ کے صفحہ ۱۹ مین بعد اٹکلی تاویلات دور دراز
تباہی یروشلم پر ان آیات کو محمول کرنے کے لاچار ہوکر اسطرح پر لکھتے ہین کہ۔ تو بھی یہہ باتین پوری تکمیل
کو نہ پاوینگی۔ پس جب یہہ باتین قیامت کے پوری ہونگی تو ضرور یہہ آیتین غلط ٹھہرین کیونکہ یہان لکھا
ہی کہ جبتک یہہ باتین واقع نہو لینگی تب تک اس زمانہ کے لوگ نہ مرینگے حالانکہ اون لوگون کا نام و نشان
باقی نہین رہا ہے +

(۱) اسی باب ۱۹ - آیت ۲۸ مین حضرت مسیح کا قول حواریون کے حق مین اسطرح پر منقول ہی۔ یسوع نے کہا کہ
مین تم سے سچ کہتا ہون کہ تم جو میرے پیچھے ہولئے جب نئی خلقت مین ابن آدم اپنے جلال کے تخت پر بیٹھیگا تم بھی
بارہ تختون پر بیٹھکر اسرائیل کے بارہ گروہون کی عدالت کروگے۔ انتہی دیکھو یہہ خبر بھی صریحاً خلاف واقع برآمد ہوئی
کیونکہ یہودا حواری جو انہین بارہ مین سے تہا جسکے لیے یہہ وعدہ ہی بوجہ گرفتار کرانے مسیح کے قطعاً جہنمی ہو گیا ہے +

(۲) اسی باب ۱۹ - آیت ۲۹ - اور جسنے گہر یا بہائی یا بہن یا ماباپ یا جورو یا بال بچون یا زمین کو میرے نام
کے لیے چھوڑا سوگنا پاویگا اور ہمیشہ کی زندگی کا وارث ہوگا۔ مرقس باب ۱۰ - ۲۸ تب پطرس نے اوسے کہا دیکھہ ہم
سب کچھہ چھوڑا اور تیرے پیچھے ہولئے - ۲۹ یسوع نے جواب دیا کہ مین تم سے سچ کہتا ہون کہ ایسا کوئی نہین جسنے
گہر یا بہائیون یا بہنون یا باپ یا ما یا جورو یا لڑکے بالون یا کھیتونکو میرے اور انجیل کے لیے چھوڑ دیا ہے ۳۰
مگر اب اس جہان مین سوگنا نہ پاوے۔ گہر اور بہائی اور بہن اور ما او لڑکے اور کھیت تصدیعون کے ساتھ
اور آنیوالے جہان مین ہمیشہ کی زندگی پاویگا۔ انتہی۔ یہہ آیات بالکل غلط ہین کیونکہ انکے بموجب لازم آتا ہے
کہ جس شخص نے مسیح کے لیے اپنے ماباپ یا عورت یا بہائی بہن کو چھوڑا ہو اوسکو ضرور دنیا مین ہی سو باپ یا سو ما
یا سو عورتین یا سو بہائی بہن ملین حالانکہ یہہ ناممکن ہے اور نہ کبھی ایسا ہوا ہی ہے۔ اور اگر کسی کو دنیا مین ایسا
ملا ہو تو اوسکا پتہ دین۔ علاوہ اسکے جو عیسائی قرآن کی بعض آیات وعدہ و وعید پر اعتراض کیا کرتے ہین اونکو
دیکھنا چاہیے کہ یہان مسیح اپنی پیروی کے لیے لوگونکو کیسا دنیاوی طمع دیتے ہین +

(۶)۔ متی باب ۲۷ - ۵۰ - اور یسوع نے پہر بڑے شور سے چلا کر جان دی ۵۱ - اور دیکھو ہیکل کا پردہ اوپر سے
نیچے تک پہٹ گیا اور زمین کانپی اور پتھر تڑک گئے ۵۲ - اور قبریں کُھل گئیں اور بہت لاشیں پاک لوگوں کی
جو آرام میں تھے اُٹھیں ۵۳ - اور اوسکے اُٹھنے کے بعد قبروں سے نکلکر اور مقدس شہر میں جا کر بہتونکو نظر آئیں
دیکھو اگر یہہ باتیں صحیح ہوتیں تو ہقدر واقعات عظیمہ سوائے انجیل کے اور تواریخ میں بہی درج ہوتے مسیح کے
جان دینے کے وقت یہہ یہہ باتیں ظہور میں آئیں حالانکہ سوائے انجیل متی کے قبروں سے پاک لوگوں کی لاشیں
نکلکر مقدس شہر میں آنے کے بیانات دیگر اناجیل میں بہی مفقود ہیں دیگر تواریخ کا تو کیا ذکر ہے +

(۷)۔ انجیل مرقس باب ۱۶ - آیت ۱۷ و ۱۸ - اور وے جو ایمان لائینگے اونکے ساتھہ یہہ علامتیں ہونگی کہ وے میرے
نام سے دیوؤنکو نکالینگے اور نئی زبانیں بولینگے سانپوںکو اوٹھا لینگے اور اگر کوئی ہلاک کرنیوالی چیز پیئیں تو اونہیں
کچھہ نقصان نہو گا وے بیماروں پر ہاتھہ رکھینگے تو چنگے ہو جاوینگے - پہر انجیل یوحنا باب ۱۴ - آیت ۱۲ - میں تمسے
سچ سچ کہتا ہوں کہ جو مجھپر ایمان لاویگا یہہ کام جو میں کرتا ہوں وہ بہی کریگا بلکہ اسسے بہی زیادہ بہی کریگا
دیکھو یہہ آیتیں بہی بالکل غلط ہیں کیونکہ اگر مسیح نے ایسا فرمایا ہوتا تو ضرور مومنین مسیح کے ساتھہ علامات
مذکورہ بالا ہوتیں حالانکہ صرف مومنین تو بجائے خود بڑے بڑے پادری پیشوایان جو باعث تقوی اور ریاضت
کے بعینہ مسیح مجسم بنے ہوئے ہیں اوصاف مذکورہ بالا سے بالکل عاری ہیں - پس معلوم ہوا کہ ضرور یہہ آیتیں بلا
الہام کے لکھی گئی ہیں یا یہہ کہ حسب فرمودہ جناب مسیح کے کوئی سچا عیسائی نہیں - بعض کرسچن کہا کرتے ہیں کہ
حواریوں کی نسبت حضرت مسیح نے فرمایا تہا لیکن وہ یہہ نہیں سمجھتے کہ یہہ بطور موجبہ کلیہ کے ہے یعنے ہر ایک شخص جو مجھ
پر ایمان لاویگا اوسکے ساتھہ یہہ معجزات ہونگے - دوم حواری تو اس ارشاد سے پہلے ہی جناب مسیح پر ایمان لا چکے تہے
بلکہ روح القدس بہی اونکے پاس تہا دیکھو متی ۱۰ - ۲۰ - پہر اونکے حق میں ایسا فرمانا کہ جو مجھپر ایمان لاویگا
محض بے معنی اور بالکل خلاف محاورہ ہے +

(۸)۔ مرقس باب ۸ - آیت ۱۲ قول مسیح بخطاب طالبان معجزہ یوں مرقوم ہے - اوسنے (مسیح نے) اپنے دل سے آہ
کہینچکر کہا کہ اس زمانہ کے لوگ کیوں نشان چاہتے ہیں میں تمسے سچ کہتا ہوں کہ اس زمانہ کے لوگونکو کوئی نشان
نہ دیا جائیگا انتہی - اور متی باب ۱۲ - آیت ۳۹ کے اخیر میں اسطرح پر لکہا ہے - "پر یونس نبی کے نشان کے سوا کوئی نشان
اُنہیں دکہایا نہ جائیگا" - اگر یہہ آیات سچی اور الہامی ہیں تو بموجب انکے چاہیے کہ سب معجزات مسیح کے جو تقریباً
پندرہ سولہ اناجیل میں مرقوم ہیں جہوٹے اور بناوٹی ہیں کیونکہ آیات مذکورہ بالا میں مسیح نے صاف فرمایا ہے

اس زمانہ کی لوگونکو کوئی معجزہ نہ دکہا وُنگا - پس ضرور یا تو آیات مذکورہ بغیر الہام لکہی گئی ہین یا معجزات بتانیوالی
...ین ورنہ معاذاللہ مسیح دروغگو ٹہرتے ہین +

(۹) - لوکا باب ۲۳ مین آیت ۳۹ سے ۴۳ تک مسیح اور اون دو بدکارون کی گفتگو جو اُسکی ساتھہ پہانسی دئیگئے
...نقل ہے - اور ایک اون بدکارونمین سے جو صلیب پہ لٹکائے گئے تہے اوسے طعنہ دیکر کہتا تہا کہ اگر تو مسیح ہے
...کو اور ہمکو بچا - دوسرے نے اوسے ملامت کر کے جواب دیا کیا تو بہی خدا سے نہین ڈرتا - اور اوسنے یسوع سے کہا اے
...ب تو اپنی بادشاہت مین آوے مجہے یاد کیجیو - یسوع نے اوسے کہا مین تجہسے سچ کہتا ہون کہ آج تو میرے
...ہشت مین ہوگا انتہی ملخصاً - مسیح کا یہہ وعدہ غلط ثابت ہوا کیونکہ مسیح تو مصلوب ہوکر تین دن رات
...جسکی بابت ڈاکٹر فانڈر حل الاشکال کے صفحہ ۲۱ و ۲۲ مین لکہتا ہے کہ مسیح موت کے بعد جہنم مین گیا اور
...کو تعلیم دی اسکی بعد آسمان پر اُٹہایا گیا اور خدا کی دہنے ہاتہہ جا بیٹہا دیکہو مرقس ۱۶ - ۱۹ -
...مسیح تین روز تک بہشت مین نہ گئے تو وہ بدکار اوسی روز مسیح مصلوب کے ساتہہ کسطرح بہشت مین داخل ہوا
...قول فانڈر صاحب صحیح سمجہا جاوے تو بجائے بہشت کی مسیح کی ہمراہ دوزخ مین البتہ اُسی روز داخل ہوسکتا ہے
(۱۰) - انجیل یوحنا کی اخیر آیت ۲۵ مین لکہا ہے - پر اور بہی بہت سے کام ہین جو یسوع نے کئے اور اگر وے جدا جدا
...لکہے جاتے تو مین گمان کرتا ہون کہ کتابین جو لکہی جاتین دنیا مین نہ سماسکتین - دیکہو یہہ محض شاعرانہ مبالغہ
...غیر الہامی آیت بلکہ صریح کذب ہے کیونکہ اگر فرض کیا جاوے کہ مسیح نے اپنی ۳۳ سال کی زندگی مین سو عجائب
...تاہم اونکی قلمبند شدہ حالات کی کتب ایک مکان کی کونے مین سماسکتی ہین کجا یہہ کہنا کہ تمام جہان مین
...نہ سما سکین کیا اسسے بہی زیادہ کوئی جہوٹا مبالغہ ہوگا +

(۱۱) - اعمال باب ۷ - ۱۵ - اور یعقوب مصر مین گیا وہان وہ اور ہمارے باپ دادے مرگئے - ۱۶ - اور وے اونکو سکم
...لیگئے اور اوس مقبرہ مین جسکو ابرہام نے بنی حمور سکم کی باپ سے روپئے دیکے مول لیا تہا گاڑا - انتہی - یہان لوقا کا
...غلطیان کی ہین - ایک یہہ کہ سکم کی اوس زمین مین جو بنی حمور سکم کی باپ سے خریدی گئی تہی اوس مین
...یعقوب کو گاڑا نہین گیا تہا بلکہ یوسف کو گاڑا تہا - دوم وہ زمین ابرہام نے نہین بلکہ یعقوب نے سو قسیط دیکر
...خریدی تہی چنانچہ یہہ دونون باتین پیدایش ۳۳ - ۱۸ - اور یشوع ۲۴ - ۳۲ سے ظاہر ہین - سوم یعقوب
...مسیح کی جو بنی... غارہ مین جسے ابرہام نے گورستان کی ملکیت کیلئے عفرون حتی سے ممری کے مقابل مول لیا تہا گاڑا تہا
دیکہو پیدایش ۵۰ - ۱۳ مین ہے - اور ان غلطیونکو مفسرین اناجیل نے بہی تسلیم کر لیا ہے +

دلیل چہارم - قطع نظر اسکی کہ اناجیل اربعہ مسیح کی حالات کم و بیش یا پس و پیش بیان کرتی ہین اسمانی زمین کا
فرق رکہتی ہین خود نفس معاملہ و مطلب مین جا بجا انمین اختلاف فاحش واقع ہوا ہی حالانکہ ان اناجیل
بعد دیگری تالیف ہونیکی سبب سی انجیل متی کی بعد ہر سہ اناجیل کے مؤلفین کو انجیل سابق کی دیکہنی اور
تطابق دینی کا بخوبی موقع حاصل تہا کیجا یہہ کہ الہام سی انکی لکہی جانیکا دعوی کیا جائی چنانچہ بطور نمونہ
اختلاف بیان کئی جاتے ہین -

(۱) - انجیل متی باب ۸ مین لکہا ہی - ۲۸ جب وہ اس پار گرگسیون کی ملک مین پہنچا دو شخص جنپر دیو چڑہی تہی قبرون
سی نکلکر اوس سی ملی - انتہی - اسی قصہ کو مرقس باب ۵ - آیت ۱ و ۲ - اور لوکا باب ۸ - آیت ۲۶ و ۲۷ مین اس طرح پر لکہا
اور وی دریا کی پار گدریون کی ملک مین پہنچے اور جیون وہ کشتی سی اترا اوسی وقت ایک آدمی جسمین ایک ناپاک روح تہی
قبرون سی نکلتے ہوئی اوس سی ملا انتہی بعبارت مرقس - دیکہو متی بیان کرتا ہی کہ دو آدمی مسیح کو ملی تہی اور مرقس و لوکا
ایک آدمی کا ملنا بیان کرتی ہین اور لفظ گرگسیون اور گدریون کا اختلاف جو علیحدہ علیحدہ دو شہر ہین اسکی علاوہ ہی
(۲) - متی باب ۱۸ - آیت ۱ - اوس وقت شاگردون نی یسوع پاس آ کی اوس سی پوچہا کہ آسمان کی بادشاہت مین
بڑا کون ہی - ۲ یسوع نی ایک چہوٹا لڑکا بلا کی اوسی اونکی بیچمین کہڑا کیا - انتہی - یہی قصہ مرقس باب ۹ - آیت ۳۳ و
۳۴ - اور لوکا باب ۹ - آیت ۴۶ و ۴۷ مین اس طرح پر لکہا ہی - پہر اونکی درمیان یہہ بحث اوٹہی کہ ہم مین سی بڑا کون
ہی یسوع نی اونکی دلونکا خیال جانکر ایک لڑکی کو لیا اور اپنی پاس کہڑا کیا - انتہی بعبارت لوکا - دیکہو انجیل متی
سی تو ظاہر ہی کہ مسیح کی شاگردون نی مسیح سی سوال کیا کہ ہم مین بڑا کون ہی اور دوسری انجیلون سی ثابت ہی
اونہون نی مسیح سی خود نہین پوچہا تہا بلکہ مسیح نی اونکی دلونکا خیال دریافت کر کی اوسکا جواب دیا تہا
(۳) - انجیل متی کی باب ۲۰ کی آیات ۲۱ و ۲۲ سی ثابت ہوتا ہی کہ یسوع کی پاس یعقوب اور یوحنا کی ماں
نے آکر درخواست کی کہ میری بیٹونکو یہہ مرتبہ بخش کہ تیری بادشاہت مین وی دونون تیری داہنی اور بائین
بیٹہین - اور انجیل مرقس کی باب ۱۰ - آیت ۳۵ سی ظاہر ہی کہ خود یعقوب اور یوحنا نی آکر مسیح کو کہا کہ ہمکو یہہ
دی کہ بادشاہت مین تیری داہنی اور بائین بیٹہین *
(۴) - انجیل متی مین باب ۲۷ کی آیت ۳۱ سی ۳۵ تک اور مرقس مین باب ۱۵ کی آیت ۲۰ سی ۲۴ تک اور لوکا کی
باب ۲۳ کی آیت ۲۶ سی ۳۳ تک لکہا ہی کہ جب مسیح کو صلیب دینی کے واسطی لئی جاتے تہی تو شمعون نام قرینی کو جو
شہر کی باہر سی آتا تہا بیگار پکڑ کر صلیب اوسپر رکہدی کہ یسوع کے پیچہے پیچہے لی چلے اور جب وی اوس جگہہ پر
پہنچے

نام کہتے ہیں پہنچے تو وہاں اوسے صلیب دی۔ لیکن انجیل یوحنا باب ۱۹ مین آیت ۱۶ سے ۱۸ تک یون لکھا ہے۔ اور وے یسوع کو پکڑ کے لے گئے سو وہ اپنی صلیب اوٹھائے ہوئے اوس جگہہ کو جو کھوپری کا مقام کہلاتا ہے نکلگیا وہان اونہون نے اوسے اور اوسکے ساتھ دو اور کو صلیب پر کھینچا۔ انتہی۔ دیکھو پہلی تینون اناجیل سے ظاہر ہے کہ مکان کھوپری شمعون صلیب کو لیگیا اور انجیل یوحنا سے ثابت ہے کہ اوس مقام تک خود جناب مسیح صلیب اوٹھائے گئے تھے۔ معلوم نہین دونون بیانون سے کونسا صحیح ہے +

(۵)۔ انجیل متی باب ۲۶۔ آیت ۳۴۔ اور لوقا باب ۲۲۔ آیت ۳۴۔ اور یوحنا باب ۱۳۔ آیت ۳۸ مین لکھا ہے کہ یسوع نے پطرس سے کہا مین تجھہ سے سچ کہتا ہون کہ تو اسی رات کو مرغ کے بانگ دینے کے پہلے تین بار میرا انکار کریگا۔ انتہی بعبارت متی۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ جب پطرس مسیح کا تین دفعہ انکار کرچکا تو جھٹ مرغ نے بانگ دیدی جیسا کہ متی باب ۲۶۔ آیت ۷۴ و ۷۵۔ اور لوقا باب ۲۲۔ آیت ۶۰ و ۶۱ مین مصرح ہے۔ لیکن انجیل مرقس کے باب ۱۴۔ آیت ۳۰ مین لکھا ہے کہ یسوع نے ویسے کہا مین تجھہ سے سچ کہتا ہون کہ آج ہی کی رات مرغ کے دو بار بانگ دینے کے آگے تو تین بار میرا انکار کریگا۔ انتہی۔ چنانچہ اسکے بعد مرقس نے باب مذکور کی آیت ۶۶ سے ۷۲ تک مسیح کے قول کو اپنے بیان سے اسطرح تطبیق دی ہے کہ پطرس کے پہلی دفعہ انکار کرنے پر مرغ نے ایک بانگ دی پھر جب دو دفعہ اور انکار کرچکا تو مرغ نے دوسری بانگ دی۔ علاوہ اسکے متی ۲۶۔ ۷۴۔ اور مرقس ۱۴۔ ۷۱ مین پطرس کے مسیح سے تیسری دفعہ کے انکار مین لکھا ہے کہ تب وسنے (پطرس) لعنت بھیجکر اور قسم کھاکر کہا کہ مین اس شخص (مسیح) کو نہین جانتا۔ انتہی بعبارت متی۔ اور لوقا باب ۲۲۔ آیت ۶۰ مین پطرس کے تیسری دفعہ کے انکار پر یہہ الفاظ لکھے ہین۔ پطرس نے کہا اے شخص مین نہین سمجھتا کہ تو کیا کہتا ہے۔ انتہی۔ دیکھو کہان قسم کھاکر اور لعنت بھیجکر انکار کرنا اور کہان یہہ کہنا کہ مین نہین سمجھتا کیا کہتا ہے۔ نہین معلوم ان بیانات سے کس انجیل کا بیان صحیح ہے +

(۶)۔ انجیل متی باب ۲۸۔ آیت ۱ مین بعد مدفون ہونے مسیح کے اسطرح پر لکھا ہے کہ جب ہفتہ کے پہلے دن پو پھٹنے لگی تو مریم مگدلینی اور دوسری مریم قبر کو دیکھنے آئین۔ اور انجیل یوحنا باب ۲۰۔ آیت ۱ مین لکھا ہے۔ ہفتہ کے پہلے دن مریم مگدلینی تڑکے ایسا کہ ہنوز اندھیرا تھا قبر پر آئی۔ لیکن انجیل مرقس باب ۱۶۔ آیت ۲ مین اسطرح پر لکھا ہے کہ ہفتہ کے پہلے دن بہت سویرے سورج نکلتے ہوئے قبر پر آئین۔ دیکھو کہان پو پھٹنے اور اندھیرے کے وقت قبر پر آنا اور کہان یہہ بیان کہ سورج نکلتے ہوئے قبر پر آئین +

(۷)۔ انجیل مرقس باب ۱۶۔ آیت ۵۔ اور انجیل متی باب ۲۸ مین آیت ۲ سے ۵ تک مریم مگدلینی وغیرہ کی نسبت لکھا ہے کہ

قبر مین جاکر اونہون نی ایک جوان کو سفید پوشاک پہنے دہنی طرف بیٹھے ہوئی دیکھا - انتہی بعبارتہ مرقس اور
لوکا باب ۲۴ کی آیت ۳ و ۴ مین اسطرح پر لکہا ہی - اور اندر جاکی یسوع کی لاش نہ پائی اور ایسا ہوا کہ جب وی اسبات
سی حیران تہین دیکھو دو شخص چمکتی پوشاک پہنے اونکی پاس کہڑی تہے - اور انجیل یوحنا باب ۲۰ - آیت ۱۱ و ۱۲
اسی قصہ کو اسطرح پر لکہا ہی - لیکن مریم باہر قبر پر روتی کہڑی رہی اور روتی ہوئی جبکہ قبر مین جہک کی نظر کی
دو فرشتی سفید پوشاک مین ایک کو سرہانی اور دوسری کو پایتانی جہان یسوع کی لاش رکہی تہی بیٹہی دیکہی
دیکھو یہان ایک ہی قصہ مین تینون اناجیل کے بیانات مختلف ہین +

(۸) - انجیل متی باب ۲۸ مین آیت ۱ سی ۵ تک مریم مگدلینی اور دوسری مریم کا مسیح کی قبر پر آنا وغیرہ حال
لکہا ہی اور مرقس باب ۱۶ مین آیت ۱ سی ۸ تک مریم مگدلینی اور یعقوب کی ما مریم اور سلومی کا قبر پر آنا وغیرہ لکہا ہی
اور یوحنا باب ۲۰ مین آیت ۱ سی ۱۸ تک صرف مریم مگدلینی کا قبر پر آنا وغیرہ حال لکہا ہی - دیکھو پہلی انجیل دو عورتون
کا دوسرا تین عورتون کا تیسرا صرف ایک عورت کا قبر پر آنا لکہتا ہی - کیا خوب الہام ہوا بچون کا کہیل ٹہرا +

(۹) - انجیل متی باب ۶ - آیت ۱۳ مین لکہا ہی - اور ہمین آزمائش مین نہ ڈال بلکہ برائی سی بچا - پہر اسی انجیل کی
باب ۲۶ - آیت ۴۱ مین لکہا ہی - جاگو اور دعا مانگو تاکہ امتحان مین نہ پڑو - پہر لوکا باب ۲۲ - آیت ۴۰ مین ہی - اوس
(مسیح) اونسی کہا دعا مانگو تاکہ آزمائش مین نہ پڑو - مگر برخلاف اسکی نامہ یعقوب باب ۱ آیت ۱۳ مین اسطرح پر لکہا ہی
کہ جب کوئی امتحان مین پہنسے تو وہ نہ کہی کہ مین خدا کی طرف سی امتحان مین پہنسا کیونکہ خدا بدیون سی نہ آزمایا
جاتا اور نہ کسی کو آزماتا - دیکھو متی کی بیان سی خدا آزمانیوالا ثابت ہوتا ہی اور یعقوب اسکی تردید کرتا ہی +

(۱۰) - نامہ اقرنتیان باب ۱۲ - آیت ۳ مین ہی - پس مین تمہین جتاتا ہون کہ کوئی نہین جو خدا کی روح سی
بولتا یسوع کو ملعون کہتا ہی - پہر خود ہی نامہ گلیتیان باب ۳ - آیت ۱۳ مین لکہتی ہین - مسیح نی ہمین مول لیکی
شریعت کی لعنت چہڑایا کہ وہ ہماری بدلی مین لعنت ہوا کیونکہ لکہا ہی جو کوئی کاٹہہ پر لٹکایا گیا سو لعنتی ہوا - آپکی
دیکھو آپ ہی فرمایا کہ کوئی صاحب الہام شخص مسیح کو ملعون نہین کہہ سکتا ہی - پہر آپ ہی باوجود ادعای الہام
مسیح کو معاذ اللہ بادلیل لعنتی و ملعون ثابت کیا +

(۱۱) - انجیل متی باب ۲۰ مین ہی - ۲۹ جب وی اریحا سی روانہ ہونی لگے بڑی بہیڑ اوسکی پیچہی ہولی ۳۰ - اور دیکھو دو
اندہی جو راہ کی کنارے بیٹہی تہی جب سنا کہ یسوع چلا جاتا ہی پکارنی لگے کہ اے خداوند ابن داؤد ہمپر رحم کر - لیکن انجیل
لوکا باب ۱۸ مین آیت ۳۵ سی ۴۳ تک اور نیز مرقس باب ۱۰ آیت ۴۶ و ۴۷ مین اسطرح پر لکہا ہی کہ پہر ایسا ہوا کہ جب وہ اریحا

نزدیک آیا ایک اندھا راہ پر بیٹھا بھیکھ مانگتا تھا اوسنے پکار کے کہا اے یسوع ابن داؤد مجھپر رحم کر۔ انتہی بعبارتہ
لوکا۔ دیکھو متی لکھتا ہے کہ دو اندھے راہ پر بیٹھے تھے۔ لوکا و مرقس لکھتے ہین کہ ایک اندھا بیٹھا تھا۔ دوم متی و مرقس
کے بیان مین ہے کہ جب مسیح اور اوسکے شاگرد اریحا سے روانہ ہوئے تو دو اندھے راہ پر بیٹھے ہوئے پائے اور لوکا لکھتا ہے
کہ جب مسیح معہ شاگردان اریحا کے نزدیک آیا تو یہہ ماجرا گذرا۔ اور وہ جو اظہار عیسوی مین پہلے اختلاف کے جواب مین
بتقلید تفسیر اسکاٹ یہہ تاویل کی گئی ہے کہ دراصل دو ہی اندھے تھے مگر مرقس و لوکا نے اونمین سے صرف مشہور اندھے
کا ذکر کردیا اور دوسرے گمنام کو چھوڑ دیا۔ لیکن اس سے حقیقی اختلاف رفع نہین ہو سکتا بلکہ وہ تعجبون کا تیون قائم
ہے کیونکہ رفع اختلاف تو جب ہوتا کہ جب ایسی تاویل مناسب کیجاتی کہ اوس سے متی کیطرح مرقس و لوکا کے بیان مین بھی
دو اندھون کا وہان موجود ہونا ظاہر ہوتا۔ سو اسکو تطبیق نہین کہا کرتے بلکہ سبب اختلاف کہتے ہین۔ اکثر اختلافات کی
تطبیق مین مفسرین اناجیل کی ایسی ہی تاویل دیکھی جاتی ہین کہ بجائے تطبیق کے اونسے صرف سبب اختلاف ثابت
ہوتا ہے جسسے خواہ نخواہ اونکی فہم و ذکا پر ہنسی آتی ہے +

## کُتب قسم دوم

اول کتاب اعمال یہہ کتاب بزعم عیسائیان لوکا نے تصنیف کی ہے جسمین حواریون کے اعمال بطور تاریخ مرقوم ہین
(۲) دوم نامہ پولوس کا رومیونکو۔ (۳) سوم نامہ پولوس کا قرنتیونکو۔ (۴) چہارم نامہ دوم پولوس قرنتیونکو۔ (۵) پنجم نامہ پولوس کا
گلتیونکو۔ (۶) ششم نامہ پولوس افسیونکو۔ (۷) ہفتم نامہ پولوس فلپیونکو۔ (۸) ہشتم نامہ پولوس قلسیونکو۔ (۹) نہم نامہ اول پولوس
تسلونیقیون کو۔ (۱۰) دہم نامہ دوم تسلونیقیون کو۔ (۱۱) یازدہم نامہ اول پولوس تیمتاؤس کو۔ (۱۲) دوازدہم نامہ دوم پولوس
تیمتاؤس کو۔ (۱۳) سیزدہم نامہ پولوس طیطس کو۔ (۱۴) چہاردہم نامہ پولوس فلیمون کو۔ (۱۵) پانزدہم نامہ پولوس عبرانیونکو
واضح ہو کہ یہہ پولوس اول یہودی تہا عیسائی ہونے سے پہلے عیسائیونکو بہت تکلیفین دیا کرتا تہا چنانچہ اسکا ذکر کتاب
اعمال حواریون مین بخوبی مصرح ہے بلکہ یہہ خود اپنے نامہ گلتیون کے باب ۱ آیت ۱۳ و ۱۴ مین اسبات کا مقر ہے۔ عروج
مسیح کے دو سال بعد تائب ہو کر عیسائی ہوا ہے اسنے مسیح کو آسمان پر چڑہنے سے پہلے نہین دیکھا مگر یہہ کہتا ہے کہ مسیح کے
عروج کے بعد اوس وقت کہ جب مین دمشق کیطرف جاتا تہا تو راستہ مین اور دوسری دفعہ یروشلم مین جناب مسیح کو دیکھا
اور اپنے تئین مسیح کے رسولونمین قرار دیتا ہے چنانچہ جابجا اپنے نامون مین لکھتا ہے کہ مین اپنے تئین سب سے بڑے رسولون
سے کم نہین سمجھتا ہون دیکھو نامہ دوم قرنتیان باب ۱۱ آیت ۵ و باب ۱۲ آیت ۱۱۔ اہل عیسائی اسکو بہ لحاظ الہام
پیغمبرون مثل موسی وغیرہ کے سمجھتے ہین۔ لیکن ہمارے نزدیک اسکا قول ہرگز مستند نہین ہے کیونکہ عیسائیون اور

اہل اسلام کی کتب سے ثابت ہوتا ہی کہ یہہ شخص بڑا مکار تہا - اسنے توریت کی نسبت بہت سخت وسست کہا ہی کہ جسکا بیان
موجب طوالت ہی اور کچہ آیندہ بیان کیا جائیگا - آخر کو دوسری بار روم مین آکر لوگون کی ہاتہ سی مقتول ہوا -
۱۶ شانزدہم نامہ یعقوب حواری - ۱۷ ہفدہم نامہ اول پطرس حواری - ۱۸ ہژدہم نامہ دوم پطرس - ۱۹ نوزدہم نامہ اول یوحنا - ۲۰ بستم
نامہ ۲ یوحنا - ۲۱ بست یکم نامہ ۳ یوحنا - ۲۲ بست و دوم نامہ یہودا حواری - ۲۳ بست و سوم مکاشفات یوحنا -
یہہ سب نامجات و کتب اناجیل کے ساتہہ شامل کیے گئے ہین اور اس سارے مجموعہ پر انجیل کا اطلاق کیا گیا ہی لیکن ان سب
نامجات وغیرہ کو سارے عیسائی نہین مانتے - چونکہ پادری عماد الدین نے ہدایت المسلمین کے صفحہ ۶۲ مین قسم دوم کی بعض
کتب کی تسلیم و عدم تسلیم کے اختلاف کو مان لیا ہی اسلئے سب عیسائیون کے اقوال کو یہان بیان کرنا کچہ ضرور نہین مگر
اونکے ایک عذر خام کا جو اونہون نے اس اختلاف کے جواب مین لکہا ہی جواب الجواب لکہا جاتا ہی - پادری صاحب لکہتے ہین کہ
بیشک ان نامجات کی قبولیت اور عدم قبولیت مین اختلاف پڑا تہا اور لازم بہی یہی تہا کہ اختلاف پڑتا کیونکہ یہہ متفرق
نامجات متفرق ملکون مین بعض رسولون کیطرف سے بہیجے گئے پہر جسوقت تمام خطوط ہر ہر جگہہ سے جہان جہان بہیجے گئے
جمع کیے گئے تو ضرور ہوا اور تقاضائے ایمان بہی تہا کہ اونکی تسلیم مین اختلاف پڑتا اسکی مثال یون ہی کہ اگر کوئی شخص
ایک خط لاہور سے آگرہ کو بہیجدے اور ایک پشاور کو پہر دلی مین جاکر ایک خط لاہور کو بہیجدے پہر آگرہ مین جاکر ایک
خط دلی کو روانہ کردے اور ایک ملتان کو اب اون سب خطوط پر جہان جہان گئے ہین وہان کے لوگ عملدرآمد کرتے رہے
اور بعد مرجانے اوس خط لکہنے والے کے عرصہ دراز کو کوئی اوسکے سب خطون کو ہر ہر ملک سے لاکر ایک کتاب مین جمع کرے تو اب ہمارا یقین ہی
کہ آگرہ والون کا خط لاہور والے بدون جہگڑے کے کیونکر مانینگے اور دلی والے پشاور والون کا خط بدون دلائل کے
تسلیم کرینگے" انتہی - مین کہتا ہون کہ یہہ عذر محض خام اور بالکل غیر واقع ہی کیونکہ اگر اوس شخص کے تمام خطوط کی
ایک ہی تعلیم ہو اور باہم مختلف نہو اور یہہ تعلیم اوس تعلیم سے جو آگے الہامی مانی گئی ہو کسطرح نقیض اور برخلاف
نہو تو پہر اون خطوط کی عدم قبولیت کی کیا وجہ - بلکہ اصل حقیقت تو یہہ ہی کہ جب پولوس وغیرہ نے اپنے خطوط
ملکون مین بہیجے اور وہان کے لوگون نے اون خطوط کی تعلیم توریت و انجیل کے برخلاف پائی تو اونکا انکار کیا چنانچہ
یہہ بات اوسوقت کے عیسائیون کے اقوال سے جو ان نامجات کی قبولیت مین مختلف تہے بخوبی مصرح ہی جیسا کہ وارد
صاحب اپنی کتاب اغلاط نامہ کے صفحہ ۳۷ مین لکہتا ہی کہ پومرن جو شاگرد رشید لوتہر کا اور علمائے کبار فرقہ پروٹسٹنٹ
سے ہی لکہتا ہی کہ یعقوب اپنے نامہ کو واہیات مین تمام کرتا ہی اور کتابون کا حوالہ ایسا مخالف دیتا ہی کہ جسمین سالم الدرج
نہین رہ سکتا اسلئے وہ نامہ الہامی کتابون مین نہ گنا جاوے - اور یوسیبیوس اپنی تاریخ کی ساتوین جلد کے باب ۲۵

مین لکہا ہی کہ دیونیئس کہتا ہی کہ بعض نے ہم سے پہلے تمام کتاب مشاہدات کو علیحدہ کر دیا اور اوسکی ردمین کوشش
کی کہ یہہ سب بیمعنی اور بیعقلی در بڑا بہاری حجاب جہالت کا ہی - انتہی - لارڈنر اپنی تفسیر کی چہٹی جلد کی صفحہ ۳۸۲
مین قول اُرہن کا یون نقل کرتا ہی کہ فرقہ ابیونی کے دونون گروہ کے لوگون نے پولوس کے نامجات کو رد کیا تہا
اور پولوس کو دانا اور نیک آدمی نہین جانتے تہے - پہر اُسی صفحہ مین قول یوسیبیوس کا نقل کرتا ہی کہ یہہ فرقہ پولوس
کی نامجات کو رد کرتا تہا اور اوسکو توریت سے پہرا ہوا کہتا تہا - اور وارڈ صاحب اپنی کتاب اغلاطنامہ مین لکہتا ہی
کہ انگلس اور اور پروٹسٹنٹ کہتے ہین کہ نامجات پولوس مین سب کلام پاک نہین اور چند پیغمبر دینمین اونسے غلطی کی
انتہی - پس دیکہو ان علماء کے اقوال کے بموجب نامجات پولوس وغیرہ کی سب کلام نہ تو موافق توریت اور مطابق
الہام اور نہ غلطی سے خالی ہی - اب مین ان نامجات کے اون مقامونکو جو توریت و انجیل سے برخلاف ہین بطور نمونہ
بیان کرتا ہون تاکہ عوام کو بہی معلوم ہو جاوے کہ ان علماء نے کچہہ تحکم اور مکابرہ کی راہ سے ہی انکار نہین کیا بلکہ اونکا
بعض سبب برخلاف ہونے اس تعلیم کے اگلی تعلیم سے ہے -

(۱) کتاب احبار کے باب ۱۱ - اور کتاب استثنا کے باب ۱۴ مین بہت سے جانورونکو جو خنزیر بہی اونمین داخل ہی حرام
کیا اور اسیطرح باب ۲۰ - آیت ۲۵ کتاب احبار مین پاک اور ناپاک جانورونمین تمیز کرنیکی تاکید ہوئی ہی لیکن
پولوس اوسکے برخلاف اپنی نامہ رومیون کے باب ۱۴ - آیت ۱۴ مین لکہتے ہین کہ کوئی چیز آپ ناپاک نہین لیکن جو اوسکو
ناپاک جانتا ہی اوسکے لئے ناپاک ہی - پہر نامہ طیطس کے باب ۱ - آیت ۱۵ مین لکہتے ہین کہ پاک لوگون کے واسطے سب کچہہ پاک ہی
پر ناپاک اور بے ایمانون کے واسطے کچہہ پاک نہین - انتہی -

(۲) کتاب پیدائش کے باب ۱۷ مین ابراہیم اور بنی اسرائیل کی نسبت خدا تعالی کا حکم اسطرح پر لکہا ہی - ۱۰ - اور عہد
جو میرے اور تمہارے درمیان اور تیرے بعد تیری نسل کے درمیان جسے تم یاد رکہو گے یہہ ہے کہ تم مین سے ہر ایک مرد کا
ختنہ کیا جاوے - ۱۱ - اور اپنی بدن کی کہلڑی کا ختنہ کرو اور یہہ اوس عہد کا نشان ہوگا جو میرے اور تیرے درمیان
ہی - ۱۲ - تمہاری پشت در پشت ہر لڑکے کا جب وہ آٹہہ دن کا ہو ختنہ کیا جاویگا کیا گہر کا پیدا کیا پردیسی سے خریدا ہوا
جو تیری نسل کا نہین ۱۳ تیرے خانہ زاد کو تیرے زر خرید کا ختنہ کیا جاوے اور میرا عہد تمہارے جسمونمین عہد ابدی
ہوگا - ۱۴ - اور وہ شخص جسکا ختنہ نہین ہوا وہی شخص اپنے لوگونمین سے کٹ جاوے کہ اوسنے میرا عہد توڑا - انتہی اسیطرح
اور کتابونمین بہی اسکے ابدی ہونیکی تاکید لکہی ہی یہانتک کہ حضرت مسیح کا بہی آٹہوین دن ختنہ ہوا جیسا کہ
انجیل لوقا کے باب ۲ - آیت ۲۱ مین مصرح ہی بلکہ پولوس کے زمانہ تک بہی اوسپر عمل جاری رہا کیونکہ خود پولوس نے تمتہیس ام...

شاگرد کا ختنہ کرایا جو اعمال کے باب ۱۶ سے ظاہر ہے - لیکن اخیر کو جناب پولوس نامہ گلیتیان کی باب ۵ مین لکھتے ہین
۲ - اگر تم ختنہ کراؤ تو مسیح سے تمہین کچھہ فائدہ نہوگا - ۴ تم جو شریعت کی رو سے راستباز بننا چاہتے ہو تو مسیح سے جدا ہو
(۳) - کتاب خروج کی باب ۲ - آیت ۱۰ - اور کتاب استثنا کی باب ۵ - آیت ۱۵ - اور قوانین کی باب ۲۳ - آیت ۳ مین
روز شنبہ کی عزت کی تاکید ابدالآباد کی لئی لکھی ہی یہانتک کہ جو کوئی اوس دن کام کری واجب القتل ہے - اور سفر
خروج باب ۱۲ - آیت ۱۴ - اور کتاب قوانین کی باب ۲۳ مین حکم عیدون کا بنی اسرائیل کے لئی واجب الرعایت
علی ہذا کتاب قوانین کی باب ۶ و ۱۰ - اور کتاب گنتی کی باب ۱۰ مین حکم قربانیون کا ابدالآباد کی لئی بیان ہوا
پولوس ان سب کی نسبت سبکدوشی بیان کرکی نامہ قلسیون کی باب ۲ - آیت ۱۴ مین فرماتی ہین - اور حکمون کا
جو ہمارا مخالف تہا ہماری بابت مٹا ڈالا اور اوسکو بیچمین سی اوٹہا کی صلیب پر کیلین جڑین انتہی اور حواریون نے
بعد مشورہ اور اجتہاد کی انطاکیہ اور شام کی رہنی والون کی طرف خط لکہا تہا اوس سی صاف ظاہر ہی کہ سوائی چند
معدودہ تورات کی ملت عیسوی مین بالکل فراغت ہی جیساکہ اعمال باب ۱۵ - آیت ۲۸ و ۲۹ مین مصرح ہے
(۴) انجیل متی باب ۱۹ مین شرعی احکام کی نسبت حضرت مسیح کا ارشاد اسطرح پر منقول ہے - ۱۶ - ایک نے آکر اوس
ای نیک استاد مین کونسا نیک کام کرون کہ ہمیشہ کی زندگی پاؤن ۱۷ - اوسنی اوسی کہا کہ تو کیون مجھی نیک کہتا
نیک تو کوئی نہین مگر ایک یعنی خدا - پر اگر تو زندگی مین داخل ہوا چاہی تو حکمون پر عمل کر - پھر متی باب ۷ مین
پس جو کوئی میری یہہ باتین سنتا اور اونہین عمل مین لاتا ہی مین اوسی اوس عقلمند آدمی کی مانند ٹہراتا ہون
چٹان پر اپنا گہر بنایا ۲۶ پر جو کوئی میری یہہ باتین سنتا اور اونپر عمل نہین کرتا وہ اوس بیوقوف کی مانند ٹہریگا جسنی
اپنا گہر ریتی پر بنایا - پہر باب ۱۲ - آیت ۳۷ مین ہی - کیونکہ تو اپنی باتون ہی سی راستگار گنا جائیگا اور اپنی باتون
سی گنہگار ٹہریگا - انتہی - اور اسی کی مطابق نامہ یعقوب باب ۲ مین ہی - ۱۴ - ای میری بہائیو اگر کوئی کہی کہ مین ایمان
ہون اور عمل نہ کرتا ہو تو کیا فائدہ کیا ایسا ایمان اوسی بچا سکتا ہی - ۲۴ پس تم دیکہتی ہو کہ آدمی اعمال سے راستباز
جاتا ہی اور صرف ایمان سی نہین - انتہی - دیکہو حضرت مسیح شریعت کی احکام پر عمل کرنیکی کسقدر تاکید کرتی ہین
باعث زندگی یعنی نجات بتاتی ہین اور یہہ کہکر کہ "نیک تو کوئی نہین مگر ایک یعنی خدا" کس صفائی سے راستی کا
کا اظہار کرتی اور اپنی الوہیت و تثلیث کا رد فرماتی ہین - مگر برعکس اسکی پولوس شریعت کی احکام کی تعمیل کو
کام بلکہ اونپر عمل کرنیوالونکو لعنتی بتاکر صرف مسیح پر ایمان لانی کو باعث نجات و راستبازی ٹہراتی ہین جنانچہ
رومیونکی باب ۳ - آیت ۲۸ مین فرماتی ہین - کیونکہ ہمنی یہہ نتیجہ نکالا ہی کہ آدمی ایمان ہی سی بے اعمال شریعت

قرار دی۔ پہر نامہ گلیتیون باب ۲ - آیت ۱۶ مین ہی - آدمی نہ شریعت کی کامون سی بلکہ یسوع مسیح پر ایمان لانی سی
راستباز گنا جاتا ہی - پہر باب ۳ - آیت ۱۰ مین فرماتی ہین - کیونکہ وی سب جو شریعت ہی کی اعمال پر تکیہ کرتی ہین سو لعنت
کی تحت مین ہین کہ لکہا ہی جو کوئی اون سب باتونکی کرنی پر کہ شریعت کی کتاب مین لکہی ہین قائم نہین رہتا لعنتی ہی *

(۵) - انجیل متی باب ۵ آیت ۱۷ مین حضرت مسیح کا ارشاد توریت وغیرہ کی نسبت اسطرح پر منقول ہی - یہہ گمان مت کرو
کہ مین توریت اور نبیونکی کتابونکو منسوخ کرنے آیا ہون مین منسوخ کرنے نہین آیا بلکہ پورا کرنیکو آیا ہون - اور اسکے
برخلاف اوائل مین پولوس مقدس کا بہی توریت کی نسبت یہی خیال ہے جیسا کہ نامہ رومیون باب ۳ - آیت ۳۱ مین
لکہا ہی کہ پس کیا ہم شریعت کو ایمان سی باطل کرتی ہین ایسا نہووی بلکہ ہم تو شریعت کو قائم کرتی ہین" اسکی بعد
خیال مین تبدیلی ہوئی تو نامہ گلیتیون کی باب ۳ - آیت ۲۴ مین اسطرح پر فرمایا - پس شریعت مسیح تک پہنچانیکو
ہمارا استاد ٹہری تاکہ ہم ایمان سی راستباز گنی جاوین" - یعنی شریعت سے جو مراد توریت سی ہی ہمین صرف یہہ فائدہ
دیا کہ مسیح تک ہمین پہنچایا - مگر آخر کار اس فائدہ کو بہی نظرانداز کرکی نامہ عبرانیون کی باب ۷ مین اسطرح پر ارشاد
کیا - ۱۸ - پس اگلا قانون (توریت) اسلئی کہ کمزور اور بیفائدہ تہا اوٹہ گیا ۱۹ کیونکہ شریعت نی کچہہ کامل نہ کیا -
اور اسی کتاب کی باب ۸ آیت ۷ مین فرمایا - کیونکہ اگر وہ پہلا عہد بی عیب ہوتا تو دوسری کی لئی جگہہ کی تلاش نہوتی انتہی
صاحب تفسیر جلد ۱ کی صفحہ ۴۷ مین زیر آیت ۱۸ باب ۵ - انجیل متی لکہتی ہین کہ توریت کی احکام تین قسم کی ہین
اول اخلاقی دوم رسمی سوم ملکی - سو انمین سی اول قسم کی حکم تو کبہی بدل نہین سکتی مگر باقی دونون قسم کی احکام منسوخ
ہو گئی ہین - پہر جلد ۲ کی صفحہ ۲۳ مین بدفعہ ۵ و ۶ لکہتی ہین کہ جسقدر دین عیسوی بڑہتا اور پہیلتا گیا اوسیقدر
احکام موسوی منسوخ ہوتی گئی اور اب وہ وقت قریب آگیا تہا کہ تعلیم موسوی آیندہ کو منسوخ کیجائی اور اوسکا کچہہ لحاظ
نہ رہی پہر لکہتی ہین کہ اکثر یہود جو دور دور سی یروشلم کو آتی تہی وہ پولوس مقدس کو دشمن موسوی کہا کرتی
پہر جلد ۲ کی صفحہ ۱۰۳ مین زیر آیت ۱۴ باب ۱۴ نامہ رومیان لکہتی ہین کہ پولوس کی کلام سی صاف ثابت ہوتا ہی
کہ انتظام موسوی منسوخ ہو گیا اور ان احکام منسوخ شدہ مین احکام حلت و حرمت حیوانات بہی شامل ہین -
اور اسی مین زیر آیت ۱۵ باب ۱ نامہ طیطس لکہا ہی کہ یہہ جو یہود بعض حیوانات کو پاک اور بعض کو ناپاک جانتی تہی یہو
اور لکہا ہی کہ مسیحی دین سی یہہ قید جاتی رہی اور سب پاک و حلال شمار کئی گئی - پہر اسی جلد مین زیر آیت ۱۱ و ۱۲
باب ۷ عبرانیان لکہتی ہین کہ آئین موسوی ہمیشہ کی لئی نہ دیا گیا تہا اور اسمین بہت نقص تہی یعنی گناہ کو معافی نہ دلاتا
تہا اور جو لوگ اوسپر چلتی تہی اونکو بہی نجات نہین دلاتا تہا اور یہہ انسان کو دوزخ سی نہین بچا سکتا تہا اور کوئی

سامان نجات کے واسطے تیار نہ کر سکتا تہا اور یہہ ایک نمونہ کی طور پر تہا اور جب اصل آگیا تو اوس نمونہ کی کچھہ حاجت
اسی لئے اوسکے ایک عمدہ قانون دیا گیا - پہر اسی جلد کی صفحہ ۱۸۲ مین لکھتے ہین کہ آئین موسوی مین ذکر دنیا کی
کا تہا اور اسمین آسمانی باتون کا - اور توریت مین صرف حال کی زندگی کی طریقے بیان ہوئے تہے اور عزت و حشمت
کا ذکر تہا اور کوئی تسلی بخش چیز قیامت کے لئے نہ تہی حالانکہ نئے عہدنامہ مین روحانی ذکر اذکار ہین اسلئے یہہ قابل
پہر اسی جلد کی صفحہ ۱۸۳ مین زیر آیت ۷ باب ۸ نامہ عبرانیان لکھتے ہین کہ خدا نے پہلے ہی سے پرانے عہدنامہ کو عیبدار اور
قابل نجات سمجھکر کچھہ مدت کے لئے یہود کو دیا تہا اور چونکہ یہہ کامل اور بے عیب تہا اسلئے ایک بے عیب اور کامل عہدنامہ
چنانچہ یہی عقیدہ ہے گردشس ستوورٹ - روز نملر - اسٹی ہسن وغیرہ عالمون کا - پہر اسی صفحہ مین لکھتے ہین
پرانے عہدنامہ مین کچھہ نقص ہے گا جو خدا نے دوسرے کا وعدہ کیا اور وہ جواب دیا جائیگا وہ پہلے سے مخالف ہوگا
استے اوسکے نقص چھپ جائینگے - انتہی - دیکھو مسیح تو توریت کی وہ عزت کرین اور پولوس اوسکو صرف منسوخ اور
متروک العمل ہی قرار نہ دین بلکہ کمزور و بیفائدہ اور عیبدار بتائین حالانکہ اسمین صرف توریت اور اوسکے احکام کی
ہی اہانت نہین ہے بلکہ خود خدا تعالی کی ہے جسنے صدہا سال تک اپنے بندگان کو بیفائدہ اور عیبدار احکام کی تعمیل
رکہا - طرفہ یہہ کہ پولوس مقدس نے تو صرف اسیقدر کہنے پر اکتفا کیا ہے مگر اونکے پیرو بقول مشہور بڑے میان تو
میان چہوٹے میان سبحان اللہ اوسے بہی زیادہ کلمات تعظیم نسبت توریت اور صاحب توریت کے فرماتے ہین جناب
صاحب اپنی کتاب اعلانامہ مطبوعہ ۱۸۸۱ع کی صفحہ ۳۷ مین لکھتے ہین کہ جناب لوتہر صاحب (جو مصلح دین عیسوی
پیشوائے فرقہ پروٹسٹنٹ ہین) اپنی ایک کتاب کی جلد ۳ کی صفحہ ۴۰ و ۴۱ مین لکھتے ہین کہ ہم نہ سنینگے اور دیکھینگے
کیونکہ وہ صرف یہودیون کے لئے تہا اور ہمکو اوس سے کچھہ علاقہ نہین - پہر اپنی ایکدوسری کتاب مین لکھتے ہین کہ ہم
قبول کرینگے موسی کو اور نہ اوسکی توریت کو کیونکہ وہ تو دشمن عیسی ہے - پہر لکھتے ہین کہ موسی تو جلادون کا
ہے - پہر لکھتے ہین کہ دس حکمونکو عیسائیون سے کچھہ علاقہ نہین - پہر لکھتے ہین کہ ان دس حکمونکو خارج کرنا چاہئے
بدعت ابہی موقوف ہو جاویگی کیونکہ یہہ احکام چشمے سب بدعتون کے ہین - انتہی - اور اسی سبب شاگرد رشید جناب لوتہر
وتقلید اپنے اوستاد کی کرکے یون فرماتے تہے کہ "یہہ دس احکام کلیسیا مین نہ سکہائے جاوین" - دیکھو کتاب اعلانامہ صفحہ
تعجب ہے کہ جب ان دس احکام کو (جنمین شرک نکرنا - ما باپ کی تعظیم کرنا - خون نکرنا - زنا نکرنا - ہمسایہ کے برخلاف
گواہی نہ دینا - بہی ہے) عیسائیون سے کچھہ تعلق نہوا اور یہہ احکام سرچشمہ بدعت ٹہرائے گئے تو عیاذاً باللہ اسمین
توریت کو ہی باطل و رد نہ کیا گیا بلکہ خود مسیح کو جہٹلایا گیا جو احکام مذکورہ بالا کی پابندی کی تاکید فرماتے ہین

ستی کے باب ۱۹- آیت ۱۸ و ۱۹ مین ہے- اور خیال کرنا چاہیے کہ جبان احکام کی پابندی عیسائیون پر نہوی تو زنا کرنا اور ماباپ کی تعظیم نہ کرنا- ہمسایہ کو ستانا- چوری و زنا کرنا- جہوٹھ بولنا- خون کرنا معاذ اللہ جائز ٹہرا- سو یہہ مسیح کی تعلیم کو الٹ پلٹ دینا نہین تو اور کیا ہے ✤

(۶)- کتاب یسعیاہ باب ۶۴- آیت ۴ مین ہے- کیونکہ قدیم سے انسان نے نہ سنا نہ کسی کے کانون تک پہنچا کیسی آنکھون نے تیرے سوائی کوئی خدا نہ دیکھا جو اپنے انتظار کہینچنے والے کے ساتھہ ایسا کچہہ کرے- انتہی- اور پولوس نے اس عبارت کو نامہ قرنتیون کے باب ۲- آیت ۹ مین اسطرح غیر نقل کیا ہے- بلکہ جیسا لکہا ہے کہ خدا نے اپنے پیار کرنیوالون کے لیئے وے چیزین تیار کین جو نہ آنکھون نے دیکہین نہ کانون نے سنین اور نہ آدمی کے دل مین آئین- یسعیا کا مطلب کیا ہے اور پولوس نے الہام سے اوسکو کیا سمجہہ لیا ہے- سچ ہے صاحب الہام ہون تو ایسے ہی ہون ✤

(۷)- کتاب خروج باب ۲۴ مین ہے- ۹ تب موسی اور ہارون اور ناداب و ابیہو اور ستر اکابر اسرائیلی اوپر گئے اور اونہون نے اسرائیلیون کے خدا کو دیکہا اور اوسکے پانو کے تلے جیسے نیلم کے پتہر کی گچکاری اور اوسکی شفاف آسمان کی مانند تہی ۱۱- اور بنی اسرائیل کے امیرون پہ اوسنے اپنا ہاتھہ نہ رکہا اونہون نے خدا کو دیکہا اور کہایا پیا- دیکہو اسجگہہ سے صاف ظاہر ہے کہ موسی وغیرہ اکابر بنی اسرائیل نے خدا تعالی کو دیکہا بلکہ اوسکے ساتھہ کہایا پیا بہی ہے- لیکن یوحنا اور پولوس اسکے بالکل انکاری ہین دیکہو نامہ اول یوحنا ۴- ۱۲- کسی نے خدا کو کبہی نہین دیکہا- اور نامہ اول تمطاوس ۶- ۱۶- اور اوسے کسی انسان نے نہ دیکہا نہ دیکہہ سکتا ہے-

ان دلیلون سے ثابت ہوا کہ پولوس وغیرہ کی تعلیم قطع نظر توریت کے خود حضرت مسیح کی تعلیم سے بالکل برخلاف ہے اسیلیئے اکثر متقدمین محقق مسیحیون نے کئی صدیون تک بعض نامجات کو الہامی نہین مانا ✤

## امر دوم - اناجیل غیر مروجہ کے بیان مین

اسمین کچہہ شک نہین کہ جن ایام مین اناجیل مروجہ تالیف ہوئین اونہین دنون بلکہ اونسے پیشتر بہت لوگون نے مسیح کے حالات کو اناجیل کے نام سے قلمبند کردینا شروع کردیا تہا چنانچہ بشپ مارش و اکہارن وغیرہ لکہتے ہین کہ مسیح کے حالات مین ابتدائی ایک تحریر تہی جسکی نقلین متبدلہ مؤلفین اناجیل کے پاس تہین اونہین نقول سے ان لوگون نے اناجیل ترتیب دین اور کچہہ اپنی طرف سے اضافہ کیا چنانچہ فاضل نورتن اپنی کتاب کی جلد اول کے دیباچہ مین لکہتا ہے کہ اکہارن نے اپنی کتاب مین لکہا ہے کہ ابتدائی مسیح کے حالات مین ایک چہوٹا سا رسالہ تہا شاید کہ اوسی کو اصل انجیل کہا جاوے اور غالباً یہہ رسالہ اون مریدون کے لیئے بنایا گیا تہا جنہون نے مسیح کی

باتین اپنی کانون سے نہین سنی تہین اور نہ اوسکی حالات اپنی آنکھون سے دیکہی تہے - اور یہہ رسالہ مختصر
تہا اور اوسمین مسیح کے حالات ترتیب وار نہین لکہی تہے (اب فاضل نورٹن لکھتا ہے) اکہارن کے قول کے بموجب
رسالہ اناجیل مروجہ کے بہت مخالف تہا اور یہہ رسالہ تمام اون انجیلون کا ماخذ تہا جو پہلی اور دوسری صدی مین
رائج تہین اور انجیل متی اور لوقا اور مرقس کے لئے بہی ماخذ تہین الخ چیمبرس نے اکہارن کے قول کو زیادہ تفصیل سے
بیان کیا ہے اوس سے معلوم ہوتا ہے کہ ایک تو اصلی تحریر تہی اور اسکی پہلی نقل سنٹ متی کے استعمال مین تہی اور دوسری
نقل متغیرہ سنٹ لوقا کے استعمال مین تہی اور تیسری وہ نقل جو دونون نقول مذکورہ سے لی گئی تہی اور سنٹ
مرقس کے استعمال مین تہی - اور چوتہی وہ نقل جو سنٹ متی اور لوقا دونون کے استعمال مین تہی - انتہی دیکہو
چیمبرس انسائیکلوپیڈیا جلد ۵ مطبوعہ ۱۸۶۹ء لنڈن بیان گاسپل - اور تفسیر اسکاٹ مین انجیل لوقا کے باب
اکی آیت ۱ تا ۴ کی تفسیر مین لکہا ہے کہ رسولون اور اورون نے بہی جنہون نے مسیح کو اپنی آنکہہ سے دیکہا اور ساتھ
رہے اور اپنے کانون سے اوسکی نصیحت سنی ہر جگہہ جاکر مسیح کی انجیل سنائی اور ایسا کرتے ہوئے اوسکی زندگی اور موت
اور جی اوٹہنے کا سب حال اور اوسکی نصیحت کا بیان کیا سننے والون مین سے بہت ایمان لائے اور یہہ ارادہ کرکے کہ ان
باتون کی یاد بنی رہے بہتون نے کچہہ کچہہ صحیفون مین لکہا بعضون نے کم بعضون نے زیادہ کتنون نے کچہہ سمجہہ
سے اور کتنون نے بے ترتیبی اور بے لیاقتی سے - یہہ حال دیکہکر مین جو بہت دنون سے رسولون کا رفیق اور خاص کر پولس
کا ہم سفر ہوا تمام احوال کو خوب تحقیق کرکے اور اوسمین بہت محنت اوٹہا کر سب شروع سے آخر تک جو کچہہ جانتا ہون
کو ساتہہ ترتیب لکہتا ہون تاکہ تو اونہین بخوبی سمجہے - انتہی - پس اسکی مطابق تہوڑی ہی عرصہ مین اونکی تعداد اناجیل
مروجہ سے دو چند سہ چند تک پہونچگئی تہی جنمین سے بعض اناجیل تو خود حواریون اور مصنفین اناجیل مروجہ
کیطرف منسوب اور انہی کی مصنفہ سمجہی جاتی ہین اور بعض مریدان حواریون کی - سو یہہ اناجیل و اعمال وغیرہ
اگرچہ ۷۴ کتابون کے قریب ہین جنکی فہرست اعجاز عیسوی مین صفحہ ۲۴۶ سے ۲۵۹ تک مندرج ہے مگر اون مین
مندرجہ ذیل ایسے صحیفے ہین جو اناجیل کے نام سے مشہور اور حواریون اور مصنفین اناجیل مروجہ کیطرف منسوب ہین
متی[1] کی انجیل طفولیت مسیح - یوحنا[2] کی دوسری انجیل - یعقوب[3] کی انجیل - پطرس[4] کی انجیل - برنباس[5] کی انجیل
اندریا[6] کی انجیل - مرقس[7] والی مصریون کی انجیل - عبرانیون[8] کی انجیل - فیلپ[9] کی انجیل - برتولما[10] کی انجیل - توما[11] کی انجیل
متیاس[12] کی انجیل - پولوس[13] کی انجیل - نیقودیما[14] کی انجیل - بارہ[15] رسولون کی انجیل - انجیل ولادت[16] مریم - علاوہ ان کی
موشیم مورخ اپنی تاریخ کے جلد اول مین ذیل بیان حال فرقہ ناصریون اور ابیونی کی لکھتا ہے کہ ان دونون فرقون نے

بس ایک اور انجیل تھی جو ہماری انجیل سے مختلف ہے اور اوس انجیل کے حق مین ہماری علما مین اختلاف ہے۔ انتہی
بہرحال یہ اناجیل پہلی صدیون مین عیسائیون کے درمیان اکثر مروج رہین مگر جب چوتھی صدی سے کونسلین قائم
ہوئین تو رفتہ رفتہ اونکا رواج کم ہوکر بعض کو تو غیر الہامی اور بعض کو جعلی قرار دیکے متروک العمل ٹھہرایا گیا۔
اور بڑی وجہ اونکی غیر الہامی ترک کی یہہ بیان کیجاتی ہے کہ بعض مین حالات مسیح کو درستی و صفائی سے لکھی گئی ہین
ہوئی ہے جیسا کہ تفسیر اسکاٹ کی تصریح سے جو ابھی پیچھے گذری مترشح ہے لیکن یہہ وجہ بالکل مخدوش ہے کیونکہ اول
جب اونکی درستی تحریر کو تسلیم کرلیا گیا تو پھر بلاوجہ موجہ صرف عدم تکمیل کا عذر اونکو کیطرح غیر معتبر قرار نہین
دے سکتا۔ دوم اگر مان بھی لیا جاوے تو اس سے لازم آتا ہے کہ چارون اناجیل مروجہ بھی غیر معتبر قرار دیجاوین کیونکہ
وہ بہ نسبت ایکدوسری کے ناقص و ادھوری ہین اور بغیر چارون کے اکٹھا کرنے کے مسیح کی ضروری تعلیم اور بابدی حالات
کامل طور پر معلوم نہین ہوسکتی۔ چنانچہ متی اپنی انجیل کے باب اول مین یوسف کا اپنی عورت مریم کو حاملہ
پاکر طلاق دینے کا ارادہ کرنا۔ اور پھر خواب مین فرشتہ کے سمجھانے پر اوس ارادہ سے باز رہنا اور ولادت مسیح تک
ہمبستری نکرنا۔ اور باب ۲ مین چند مجوس کا پورب سے آنا اور ستارہ کا اوس جگہہ تک جہان مسیح پیدا ہوئے تھے ان کے
ساتھ چلنا۔ اور مجوسیون کا مسیح کو سجدہ کرنا۔ اور یوسف کا معہ حضرت مریم و مسیح ہیرود بادشاہ کے خوف سے
جانا۔ اور ہیرود بادشاہ کا غصہ ہوکر بیت لحم اور اوسکی نواح کے لڑکونکو جو دو سال اور اوس سے کم عمر کے تھے قتل
ہیرود بادشاہ کے مرنے کی خبر پاکر یوسف کا معہ مریم و مسیح ملک اسرائیل مین واپس آنا۔ مگر جب سنا کہ ارخلاؤس
ہیرود کی جگہہ حکمران ہوا ہے تو خوف سے جلیل کیطرف مراجعت کرنا اور شہر ناصرہ مین مقیم ہونا۔ اور باب ۳ مین
مسیح کو اپنے سے بزرگ سمجھکر بپتسمہ لینے سے منع کرنا۔ اور باب ۵ و ۶ مین مسیح کا پہاڑ پر بیٹھکر لوگونکو نصائح
اور باب ۱۳ مین مسیح کا آسمان کی بادشاہت کو اچھے بیج بونے اور اوس سوداگر کی مانند جو قیمتی موتیونکی
میں ہے اور مچھلیون کی جال کی مانند تمثیلات مین بیان کرنا۔ اور باب ۲۰ مین مسیح کا آسمانی بادشاہت کو
خانہ کی تمثیل مین بیان کرنا جو تڑکے باہر نکلکر اپنے انگورستان مین مزدور لگادے۔ اور باب ۲۷ مین یہودا
کا اپنے فعل سے پشیمان ہوکر جو تیس روپیہ مسیح کے پکڑانے کے معاوضہ مین لئے تھے واپس کرکے اپنے آپکو قتل کرڈالنا
انہون کا اون روپیون سے کمہار کا کھیت پردیسیون کے دفن کرنے کے لئے خرید کرنا۔ اور پیلاطوس کا یہہ
انہون نے مسیح کے صلیب دینے کی اوس سے درخواست کی تھی) ہاتھ دھونا اور یہہ کہنا کہ مین اس راستباز کے
سے بری ہون۔ لکھتا ہے اور دوسری تینون انجیلونمین ان قصون وغیرہ کا نام و نشان تک درج نہین ہے

اسیطرح لوکا اپنی انجیل کی باب مین قصہ ذکریا کا اور کیفیت ولادت حضرت یوحنا اور آنا فرشتہ کا حضرت مریم کی پاس
اور حاملہ ہونیکی خوشخبری دینا اور گفتگو اوس معصومہ کی اوس فرشتہ کی ساتھہ اور پہر حاملہ ہونا اوسکا اور بعد حمل کے
ذکریا کی عورت کی پاس اوسکا تشریف لیجانا اور تقریبًا تین ماہ وہان رہنا اور پہر اپنی گہر مین واپس آنا - اور باب ۲ مین
یوسف کا معہ مریم بیت لحم کیطرف واسطی اسم نویسی کی جو بحکم قیصر تمام شہر وشین ہوئی تہی جانا اور ولادت مسیح کا
مین آنا اور ولادت مسیح کی خوشخبری بذریعہ فرشتہ کی اون گڈریونکو ملنی جو اوس ملک مین اپنی گلہ کی نگہبانی کرتے
تہے اور اسوقت دیگر ملائک کا نازل ہونا - اور آٹہوین روز مسیح کا ختنہ کرنا اور بعد انقضائی ایام نفاس کے اونکو یروشلم
مین حسب شریعت موسوی واسطی قربانی گذارنی کی لیجانا اور شمعون کا روح القدس کے الہام سی واسطی دیکہنی مسیح کی آنا
اسیطرح ایک نبیہ عورت کا حاضر ہونا جو چوراسی سال سی بیت المقدس کے اندر عبادت الہی مین مشغول تہی اور حاضرین سی
مسیح کی بارہ مین گفتگو کرنا - اور بارہ برس کی عمر مین مسیح کا بعد اتمام ایام عید کی مراجعت وطن کی وقت بلا اطلاع
کے اورشلیم مین ٹہر جانا اور ایک منزل آکر اونکی والدین کا اونکو جستجو کرنا اور اسی جہت سی اورشلیم مین پہر آکر مسیح کو
ہیکل مین معلمون کی پاس پانا - اور باب ۴ مین مسیح کا شنبہ کی روز مسجد مین کتاب یسعیا کو کہولنا اور وہ مقام
جہان یہہ لکہا تہا کہ خداوند کی روح مجہپر ہی اوسنی اسلئے مجہی مسیح کیا کہ غریبونکو خوشخبری دون مجکو بہیجا کہ ٹوٹی دلونکو
درست کرون - قیدیونکو چہوٹنی اور اندہونکو دیکہنی کی خبر سناؤن اور جو بیڑیون سی گہائل ہین اونہین چہڑاؤن
خداوند کی سال مقبول کی منادی کرون - انتہی - اور پہر کتاب منکو بند کرکی اور خادم کو واپس دیکر جماعت کو فرمانا
کہ آج اس نوشتہ نی تکمیل پائی - اور باب ۷ مین مسیح کا ایک مردہ شخص کو جو ایک بیوہ عورت کا اکلوتا بیٹا تہا زندہ کرنا
جس فاسقہ عورت نی فریسی کی گہر مین مسیح کی پانوپر عطر ملا اور پیار کیا تہا مسیح کا اوسکی تمام گناہ کو بخشدینا - اور باب ۱۰
مین مسیح کا ستر آدمیونکو مقرر کرکی واسطی تعلیم خلائق کی شہرونکو روانہ کرنا - اور باب ۱۳ مین مسیح کو بندا آدمیون
کا اسبات کی خبر دینا کہ پیلاطوس نے جلیل کے چند آدمیون کا خون اونکی قربانیون کی ساتہہ ملایا ہی اور مسیح کا
کو سنکر لوگونکو نصیحت کرنا - اور باب ۱۴ مین مسیح کا واسطی کہانا کہانے کی ایک فریسی کی گہر سبت کی دن تشریف
اور وہان ایک مستسقی کو شفا بخشنا اور صاحب خانہ کو نصائح فرمانا - اور باب ۱۵ مین ایک شخص کے دو بیٹون کی تمثیل
اور باب ۱۶ مین ایک دولتمند اور اوسکی خانساماں کی تمثیل - اور ایک دولتمند جلال اور مہین کپڑی پہنتا تہا اور
نام ایک غریب آدمی کی تمثیل - اور باب ۱۸ مین تمثیل قاضی اور تمثیل دو آدمیون کی جنمین سی ایک فریسی اور دوسرا محصول
گیر تہا مسیح نی بیان کرنا - اور باب ۱۹ کی شروع مین ایک محصول لینی والے کا قصہ جو مسیح کی ساتہہ واقع ہوا - اور باب

پیلاطوس کا بعد گرفتاری کی مسیح کو اپنی حکم سی ہیرودیس کی پاس بہیجنا اور اوسکا بعد تمسخر و استہزا کی اوسی پہر پیلاطوس کی پاس بہیجدینا ۔ لکہتا ہی اور ان امور سی باقی تینون انجیلین ساکت ہین ۔

علیٰ ہذا یوحنا اپنی انجیل کی باب اول مین علمائی یہود کا یوحنا سی سوال کرنا کہ تو کون نبی ہی اور اوسکا جواب دینا اور دیگر گفتگو جو درمیان مین واقع ہوئی ۔ اور خبر دینا پطرس کا مسیح کی حال سے نتہانئیل کو اور اوسکا پہلی دفعہ انکار کرنا پہر مسیح پر ایمان لانا ۔ اور باب ۲ مین مسیح کا پانی کو شراب بنانے کا معجزہ جو پہلا معجزہ ہی اور اسطرح کی یہود سی گفتگو کرنا کہ اس ہیکل کو گرادو تو مین اوسکو تین روز مین کہڑا کردونگا اور وہ جواب جو منکرون نی دیا ۔ اور باب ۳ مین مسیح کی پاس نقودیما کا آنا اور جو گفتگو دونون کی درمیان واقع ہوئی ۔ اور باب ۴ مین قصہ عورت سمری کا جو متصل کنوئین شہر سوکار کی مسیح سی ہمکلام ہوئی تہی اور اوسکی خبر سی شہر کی لوگون کا مسیح کی خدمت مین حاضر ہونا اور اونمین سی بہتون کا ایمان لانا ۔ اور ایک ملازم بادشاہ کی لڑکے کو شفا بخشنے کا قصہ اور اوسکا معہ تمام خاندان کے مسیح پر ایمان لانا ۔ اور باب ۵ مین ایک مریض کو شفا بخشنے کا قصہ جو ۳۸ سال سی بیمار تہا اور جو گفتگو مریض اور یہود اور مسیح کی درمیان واقع ہوئی ۔ اور باب ۶ مین مسیح کا ایک بڑی گروہ کی ساتھ اسطرح پر گفتگو کرنا کہ جسم میرا اور خون میرا قابل پینےکے ہی اور پہر اوس گروہ کی قیل و قال کرنا ۔ اور باب ۸ مین قصہ ایک زانیہ عورت کا جو زنا کی حالت مین پکڑی گئی تہی اور یہود ہیکل مین اوسی مسیح کی پاس لائی تہے ۔ اور تمام معجزات و حالات مندرجہ باب ۹ و ۱۰ و ۱۱ ۔ اور باب ۱۳ مین مسیح کا رومال لیکر اپنی کمر باندہنے اور اپنے مریدون کی پانو دہونی کا قصہ اور باب ۱۴ و ۱۶ مین بشارت فارقلیط بشرح تمام لکہا ہی اور تینون انجیلیون مین سی کوئی ان قصون کی لکہنے مین مشغول نہین ہوا ۔

علاوہ اسکی انجیل مرقس تو بہت ہی مختصر و مجمل ہی بلکہ اسکی بی ترتیبی کی تو خود متقدمین مسیحی شہادت دی رہی ہین چنانچہ اظہار عیسوی کی صفحہ ۳۸۲ مین لکہا ہی کہ پےپیس کہتا ہی کہ مرقس نے جو پطرس کا مترجم تہا جو کچہہ اوسی یاد تہا ٹہیک لکہا مگر جسطرح لدربنا مسیح نی کہا اور کیا ترتیب وار بلحاظ زمانہ کی نہین لکہا کیونکہ اوسنے نہ مسیح سی سنا اور نہ اوسکی پیروی کی تہی لیکن پطرس کا ساتہی تہا ۔ انتہی ۔ جس سی اسکو کوئی استحقاق الہامی کتب مین داخل ہونیکا حاصل نہین ہی ۔ علاوہ اسکی انجیل لوکا کی تصنیف کا منشا جو ریلجس ٹرکٹ سوسائٹی منعقدہ سنہ ۱۷۹۹ء نی اپنی مترجمہ مطبوعہ لنڈن کی دیباچہ انجیل لوکا مین اسطرح پر بیان کیا ہی کہ اس انجیل کی تصنیف کا منشا یہہ معلوم ہوتا ہی کہ اوسوقت کے اون ناقص اور غیر مصدقہ بیانات کی جو لوگون مین مشہور ہو رہی تہی لوکا صحیح اور الہامی حالات مسیح کی معجزات اور زندگی کی نسبت بیان کری ۔ انتہی ۔ اس سی صاف ثابت ہوتا ہی کہ انجیل متی اور مرقس جو انجیل لوکا کی

پہلے تصنیف ہوچکی تہین مسیح کے سچے حالات لوگونکو پہونچانیکے لیے مکتفی نہ تہین جسکی تلافی و تدارک کیلیئے
کو یہہ ضرورت داعی ہوئی - پس اسقدر تو کہہ انجیل متی و مرقس کی غیر مکمل ہونیکا اقرار کیا چاہیئے - اگر یہہ کہو
کہ مسیح کا حال اناجیل اربعہ مین سے کسی مین پورا درج نہین ہوا مگر ہر ایک مین بقدر ضرورت و ہدایت ضرور درج
ہوا ہی تو یہہ عذر بہی بالکل کمزور و پوچ ہی کیونکہ منجملہ ضروری تعلیم و ہدائت دین مسیحی کی ایک اصول مسیح کی الوہیت
ہی جسکی تصریح تینون اناجیل مین حسب بیان مفسرین انجیل یوحنا کی بالکل مفقود ہی اور صرف یوحنا ہی اسکا متکفل
ہوا ہی چنانچہ تفسیر اسکاٹ کی دیباچہ انجیل یوحنا مین لکہا ہی کہ چونکہ یہہ صحیفہ متی و مرقس و لوکا کی صحیفون کی بعد
لکہا گیا اسمین بہت سی باتین ہین جنہین اونہون نی نہین لکہا چنانچہ یوحنا مسیح کی الوہیت اور اوسکی خدمت کی
شروع اور اوسکی نصیحتون اور یہودیون سی مباحثون اور شاگردون کی ساتہہ گفتگو خاصکر وہی جو عشاء ربانی
کی مقرر کرنیکی وقت ہوئی ان سبہون کا زیادہ بیان کرتا ہی انتہی - پہر تہوڑی دور آگی چلکر لکہتا ہی کہ اور انجیل
مسیح کی تمثیلون اور معجزون اور فقیہون اور فریسیون کی ساتہہ مباحثون کا بیان کرتی ہین مگر یوحنا اوسکی گفتگو
اوسی کی بابت زیادہ بیان کرتا ہی - اگر کوئی مسیح خدا کی بیٹے کا حقیقی حال اور خدا کی ذات و صفات اور اوسکی
پہونچنی کی راہ اور عیسائی دینداری اور تسلی کی حقیقت دریافت کیا چاہی اور سب سی پاکترین نصیحتونپر غور کرنیکا
ارادہ رکہی تو اسی کتاب کو دعا کی ساتہہ پڑہنا اور اوسکی مضمون پر دل لگانا چاہیئے انتہی - اور مختصر تفسیر ریلجس
سوسائٹی منعقدہ ۱۸۹۹ء کی دیباچہ انجیل یوحنا مین اسطرحپر لکہا ہی کہ اس انجیل کا منشا یہہ معلوم ہوتا ہی کہ مسیح کی
اصلی حقیقت و کام اور چلن کی نسبت صحیح مسیحی رائے دنیا کی واسطی مہیا کری - لہذا یوحنا کو ہدائت ہوئی کہ وہ اونکے
بیان کیلئے مسیح کی زندگی کی اون حالات کو منتخب کری جو نہائت صفائی سی مسیح کی الوہیت کو ظاہر کرتی ہین اور مسیح
کی کلام کی اون حصونکو بیان کری کہ جنمین مسیح نی اپنی موت کی اصلیت کہ وہ دنیا کیلئے کفارہ ہوئی اور اپنی تعلیمات کی
نسبت صفائی سی بیان کیا - یوحنا کا اون واقعات و حالات کو چہوڑ دینا جو دیگر اناجیل مین لکہی ہین یا اونکو
طور پہ بیان کرنا اسپر دال ہے کہ وہ بیانات درست ہین اور اون حالات کیلئے جو دیگر اناجیل مین لکہنے سی رہ گئی تہی اور
نہائت ہی ضروری تہی لکہنے کو جگہہ نکل آئی - انتہی بلکہ یوحنا اپنی انجیل کو مسیح کی الوہیت کی ہی اشارون سی شروع
کرتا ہی جس سی اظہر من الشمس ہی کہ اوسکی اصل و اہم غرض اپنی انجیل کی تصنیف سی صرف مسیح کی الوہیت کا اصول قائم کرنی
پس اسکی مطابق پہلی تینون اناجیل بوجہ عدم بیان ضروری تعلیم کی ناقص اور قابل ترک کرنیکے ہین
دوسری وجہ جو انکی متروک العمل اور غیر الہامی و جعلی ٹہرائی جانیکی یہہ بیان کیجاتی ہی کہ وہ اپنی بیانات مین اناجیل

بیانات سے مطابق نہین ہین۔ لیکن اول تو اسوجہ کی پیش کرنیسے پہلے عیسائیون پر لازم ہی کہ وہ اناجیل اربعہ کا
الہامی ہونا ایسے دلائل قطعیہ سے ثابت کردکہائین کہ اوسمین کسی شک وشبہہ کی گنجائش نرہی مگر جبتک وہ اون دلائل و
وجوہات سے جو اس کتاب کے امر اول مین مفصل بیان کیئے گئے ہین اناجیل مروجہ کا الہامی ہونا ثابت نہین کرسکتے تو
اونکی اس عذر غامہ پر کچہہ التفات نہین کیجا سکتی۔ دوم۔ چونکہ بعض اناجیل مروجہ بقول عیسائیان اپنے بیانات و مضامین
مین قرآن سے مطابقت اور اناجیل مروجہ سے مخالفت رکہتی ہین جیسا کہ انسائکلوپیڈیا جلد ۳ کے صفحہ ۴۹۱ مین لکہاہی
کہ برناباس کی انجیل مین مسیح کے حالات دوسری انجیلون کے برخلاف بیان ہوئے اور اوسکی اکثر مضامین قرآن سے
ملتے ہین۔ انتہی۔ اور سیل صاحب ترجمہ قرآن کے مقدمہ مین باب ۴ کے صفحہ ۵۸ مین لکہتے ہین کہ برناباس کی انجیل مین مسیح
کے حال الہامی انجیلون کے برخلاف لکہا ہی اور بعض بعض مقام پر قرآن کے مضامین سے مطابقت رکہتی ہی انتہی اور
...صاحب اپنی تاریخ کلیسیا کے منہیہ مین لکہتے ہین کہ اوسمین اکثر جہوٹے افسانے قرآن کے مطابق مندرج ہین انتہی۔
اسلئے ہم کہہ سکتے ہین کہ اصل مین الہامی اناجیل وہی ہین جو قرآن کے مطابق ہین اور تمہارا اونکو غیر الہامی قرار دینا
اسلئے ہی کہ وہ تمہارے اصول موضوعہ کے برخلاف ہین جو ایک مدت کے بعد یوحنا خصوصاً پولوس کی تعلیم سے
بنائے گئے ہین جنہون نے مسیح کی اصلی تعلیم کو بگاڑ کر کچہہ کا کچہہ بنا دیا ہی چنانچہ قرآن شریف کی تفسیر معالم التنزیل
...ابن ابراہیم پانچوین صدی ہجری کی تصنیف ہے زیر آیت وقالت النصاری المسیح ابن اللہ لکہا ہی کہ عروج مسیح
...سنہ سو تک عیسائی لوگ ٹہیک اسلام کے طریقہ پر رہے۔ قبلہ کیطرف نمازین پڑہتے اور ماہ رمضان کے روزے
رکہتے یہانتک کہ اونمین اور یہود مین لڑائیان ہوئین اور یہود مین ایک بہادر شخص پولوس نام تہا جسنے
عیسیٰؑ کے اصحاب کو قتل کرنا شروع کیا پہر یہود کو کہا کہ اگر عیسیٰؑ حق پر تہے تو ہمنے کفر کیا اور ہم دوزخی
ہوئے تمین اگر عیسائی جنت مین داخل ہوئے اور ہم دوزخ مین تو ہم خسارہ مین رہے۔ آؤ مین ایک ایسا حیلہ
کرون کہ اونکو گمراہ کرکے دوزخ کا سزاوار کردون پس وہ یہہ ارادہ کرکے اور اپنے گہوڑے عقاب نام کے جسپر وہ
سوار ہوکر لڑائی کو جایا کرتا تہا پانو کاٹ کر اور پشیمانی سے اپنے سر پر خاک ڈالکر عیسائیون کے پاس چلا گیا اور
کہا مجکو آسمان سے آواز آئی ہی کہ جبتک تو عیسائی نہو گا تیری توبہ قبول نہو سکیگی پہر اونکے سامنے توبہ
کی اور عیسائیون نے اوسکو اپنی کلیسیا مین داخل کیا جسپر وہ ایک سال تک دنرات کلیسیا مین رہکر انجیل سیکہتا
رہا بعدہ کہا کہ مجکو آسمان سے آواز آئی ہی کہ تیری توبہ قبول ہوگئی عیسائیون نے اوسکو سچ جانا اور اوسسے محبت کرنے
لگے اوسکے بعد وہ بیت المقدس کیطرف گیا اور عیسائیون پر نسطور کو خلیفہ بناکر اوسکو تثلیث کا مسئلہ سکہایا۔ پہر

روم کیطرف متوجہ ہوا اور وہانکی عیسائیونکو لاہوت و ناسوت کا بیان پڑھکر یعقوب نام ایک عیسائی کو کہا کہ
نہ آدمی نہ جسم تہا بلکہ خدا کا بیٹا تہا - پہر ایک شخص ملکا نام کو کہا کہ اللہ قدیم ہے اور عیسی بہی قدیم ہے پس جب
اصول اونمین متمکن ہوگئے تو تینون گروہ کو علیحدہ علیحدہ بلا کر ہر ایک سے کہا کہ توہی میرا خالص دوست ہے اور
مینے مسیح کو خواب مین دیکہا ہے اور وہ مجہسے بڑا راضی ہوا ہے - پہر اونمین سے ہر ایک کو کہا کہ مین کل کے دن واسطے
خوشنودی مسیح کی اپنے آپکو قتل کرڈالونگا تم اپنے مذہب کو لوگونمین پہیلاؤ - پہر اوسنے مذبح مین جاکر اپنے آپکو ذبح
کردیا اور اسکی تیسرے روز ہر ایک نے اپنے اپنے مذہب کیطرف لوگونکو بلانا شروع کیا اور اونکا آپسمین ایسا جہگڑا ہوا
کہ ایکدوسرے کو قتل کرنا شروع کردیا - انتہی - اگرچہ عیسائی لوگ اس قصہ کے ساری بیان پر اعتبار نکرینگے اور اسکو
اپنے عقیدہ کے برخلاف سمجہینگے لیکن جب پہلی تینون اناجیل کو جو سنہ ۶۴ع سے پہلے کی تصنیف شدہ خیال کیجاتی ہین
غور سے پڑہکر انجیل یوحنا کو جو سنہ ۹۸ع مین محض الوہیت مسیح کا اصول قائم کرنیکی غرض سے تصنیف ہوئی ہے مطالعہ کیا
جاوے اور اسکے ساتہہ ہی کتاب اعمال مین پولوس مقدس کے حالات کی سیر کرکے اوسکی نامہ قرنتیون کے باب ۹ مین آیت
۲۰ و ۲۱ کو پڑہا جاوے جسمین پولوس مقدس اپنی تعریف خود ہی اسطرحپر کرتے ہین کہ - مین یہودیون کے درمیان
یہودی سا بنا تاکہ مین یہودیونکو نفع مین پاؤن - شریعت والونمین شریعت والا بنا تاکہ شریعت والونکو نفع مین
پاؤن اور بے شریعت لوگونمین بے شریعت سا تاکہ بے شریعت لوگونکو نفع مین پاؤن - پہر نامہ ۲ قرنتیون کے باب ۱۲
کی آیت ۱۶ - پر اگر ہان لیوین کہ مینے تم پر بوجہ نہین ڈالا لیکن شاید مینے ہوشیاری سے تمہین فریب کرکے پہنسایا
انتہی - تو سمجہدار آدمی کو معالم التنزیل کے قصہ کے اکثر حصہ کی تصدیق کے لئے بہت کچہہ مدد مل سکتی ہے - پہر جو بیان
اسکی کتاب ہذا کے امر اول مین کتب قسم دوم کے اندر چوتہی سند کے ذیل مین جو کچہہ بیان ہوا ہے اوسکو غور سے پڑہکر پولوس
مقدس کے حالات کی نسبت مفسرین اناجیل وغیرہ کی توضیحات[1] اور دین عیسوی کے پہیلنے کا ذکر معلوم کرکے اونکا [illegible]

---

[1] تفسیر بارنس جلد ۴ کے صفحہ ۱۸۲ و ۱۸۳ مین زیر آیت ۲۰ و ۲۱ باب ۹ نامہ ۱ قرنتیان اسطرحپر لکہا ہے کہ شریعت والون سے
مراد یہودی لوگ ہین اور بے شریعت بت پرست جسکے یہہ معنی ہوئے کہ پولوس یہودیون مین یہود کے قوانین کا تابع تہا
اور بت پرستون مین بت پرستی کرنے لگا اور اونکی رسومات کا تابع ہوا - انتہی - اور مختصر تفسیر ریلیجس ٹرکیٹ سوسائٹی
صفحہ ۲۹۱ مین ان آیات کے نیچے لکہا ہے کہ اگرچہ پولوس شریعت کو ایک طوق سمجہتا تہا جسکو مسیح نے اوتار پہینکا تہا لیکن
اوسنے اس طوق کو پہن لیا تاکہ یہودیون کو خوش کرکے مسیح کیطرف لاوے اور اونکی وحشت اور بدظنی دور ہو اور وے
سے انجیل کو سن لین - اگرچہ پولوس یہہ نہین چاہتا تہا کہ کوئی قانون مسیح کا توڑکر کسی شخص کو خوش کرے تاہم اوسنے
دوسرون تک انجیل پہونچانے کی یہہ سبیل نکالی کہ مسیح کیطرف کچہہ آدمیون کو لے آوے - نیکی پہیلانا اصلی مقصد زندگی تہا

اعجاز عیسوی کی خاتمہ کو صفحہ ۵۷۸ سی صفحہ ۵۹۶ تک بخوبی پڑھ جاوی تو پھر بہت ہی تھوڑا حصہ قصہ مذکور کا بلا
تصدیق رہکر خود بخود اظہر من الشمس ہو جایگا کہ اخیر مین مسیح کی الوہیت اور تثلیث وغیرہ کی اصول قایم ہوجانیسی دین
عیسوی مین ایک ایسی تبدیلی ہوگئی ہی کہ حضرت مسیح کی اصلی تعلیم پر بالکل ایک نیا چولا پہنایا گیا ہی اور اسی سبب سی
دوسری صدی مین عیسائیون سی مندرجہ ذیل علامات اور صدور کرامات کی نعمت عظمی چھین لی گئی جو مسیح نی
ایمان لانیوالون کی حق مین بطور موجبہ کلیہ یہ پیشگوئی فرمائی تھی کہ جو لوگ مجھپر ایمان لاوینگی اونکی ساتھ یہ علامتین
ہونگی کہ وی میری نام سی دیو ونکو نکالینگی اور نئی زبانین بولینگی سانپونکو اوٹھالینگی اور ہلاک کرنیوالی چیز کی
کہالینی سی اونکا کچھہ نقصان نہوگا بیمارون پر ہاتھہ رکھینگی تو وہ چنگی ہوجاوینگی۔ دیکھو مرقس ۱۶ آیت ۱۷ و ۱۸
یوحنا ۱۴ آیت ۱۲۔ پس سچ تو یہ کوئی وجہ نہین ہی کہ ان کل اناجیل غیر مروجہ کو بی اعتبار اور غیر الہامی ٹھہرایا جائی
خصوصاً جبکہ بعض اونمین سی اونہین ایام مین تصنیف ہوئین جب اناجیل مروجہ لکھی گئین اور انکا لکھا جانا بھی انہین حواریون
کی طرف منسوب ہی جنمین سی بعض کی یہ اناجیل اربعہ خیال کیجاتی ہین اور پھر انہین سی بعض کا درستی اور صفائی سی
لکھا جانا بھی مسلم ہی اور مدت تک عیسائیونمین مروج بھی ہین گو اخیر مین پولوسی عقاید اور اصلی تعلیم کی تبدلات سی
انکا رواج رفتہ رفتہ متروک ہوگیا۔ اسلئی ہم کہتی ہین کہ اناجیل مروجہ وغیر مروجہ مین سی وہی الہامی ہو سکتی ہین جو
قرآن کی مطابق ہین اور قرآن بھی صرف انہین کی تصدیق کرتا ہی خصوصاً برنباس کی انجیل جو علاوہ قرآن
کی مضامین سی اکثر مطابق ہونی کی بالکل کہلی وصاف طور پر بتصریح نام آنحضرت صلعم کی مبعوث ہونیکی خبر دیکر آیہ
ومبشراً برسول یأتی من بعدی اسمہ احمد کی مصداق ٹھہرتی ہی چنانچہ سیل صاحب ترجمہ قرآن کی
صفحہ ۳۱ مین زیر آیت ما قتلوہ وما صلبوہ کی لکھتی ہین کہ انجیل برنباس مین لکھا ہی کہ حضرت عیسیٰ نی اپنی مصلوب ہونی
کی ذکر مین برنباس سی یون فرمایا تھا کہ ای برنباس یقین جان کہ کیسا ہی چھوٹا گناہ کیون نہو خدا اوسکی سزا
لیتا ہی میری ما اور میری شاگردون نی جو دنیوی غرض سی میری ساتھہ محبت کی خدا اوسپر ناراض ہوا اور بمقتضائی عدل

اور کسی قانون پر نہین ٹھیرا۔ انتہی۔ وقایع پولوس مصنفہ بولینجر صاحب مین جو بزبان فرانسیسی ہی اوسکی باب ۳ مین لکھا ہی
کہ ماسٹن نی اپنی تفسیر اعمال حواریین مین جو چوتھی صدی مین لکھی ہی بیان کیا ہی کہ بہت لوگ ایسی بھی تھی جو نہ پولوس کو
رسول اور نہ اوسکی اوامر کی امتثال کو مانتی تھی۔ اور فرقہ نظاریہ جو کہ شروع ہی مذہب عیسوی مین عیسائی ہوا تھا پولوس کو نہ مانکر بسبب
اوسکی انکاری کی یہہ کہتی تھی کہ وہ اصل مین بت پرست تھا جو یروشلم مین آیا اور وہان اس امید سی ٹھہرا کہ ایک ٹھہ یہودی امیر
کی دختر جسپر کہ وہ عاشق تھا شادی کری چنانچہ اسی سبب سی اوسنی اپنا ختنہ کرایا لیکن جبکہ اپنی دلی مراد کو نہ پہنچا تو اوسنی
مقابلہ یہودیون جھگڑا برپا کیا اور ختنہ۔ یوم سبت کی تعظیم اور اور مذہبی معاملات مین برخلاف یہود کی لکھنا شروع کیا۔ انتہی+

یہہ چاہا کہ اونکو اس نامناسب عقیدہ کی سزا اسی دنیا مین اونکو دیوی تاکہ وہ دوزخ کی عذاب سی بچین اور مین اگرچہ
دنیا مین بیقصور تہا پر چونکہ بعض آدمیون نی مجہکو خدا اور ابن اللہ کہا خدا کو یہہ بات خوش آئی اور اُسکی مشیت
اس امر کی مقتضی ہوئی کہ قیامت کو شیاطین مجہپر نہ ہنسین سو اوسنی اپنی مہربانی سی ایسا بہتر جانا کہ دنیا ہی مین
یہودا کی موت کی سبب میری ہنسائی ہو جاوی اور ہر شخص یہہ گمان کری کہ مین صلیب پر کہینچا گیا لیکن یہہ ساری ہنسائی
اور ہنسائی محمد رسول اللہ کی آنی تک رہیگی جب وہ دنیا مین آویگا تو ہر ایک ایماندار کو اس غلطی سی آگاہ کریگا۔ انتہی
دیکہو یہہ انجیل اپنی الہامی اور خدا کی کلام ہونی کی ثبوت مین کسی خارجی دلیل کی محتاج نہین ہی بلکہ سمجہدار اور
منصف آدمی کی لئی اسکی الہامی ہونیکی ثبوت مین سو دلیلونکی صرف ایکہی دلیل ناطق ہی کہ حضرت رسول خدا کی
آنی کی پیشخبری جس صراحت سی اسمین پانچسو برس پہلی سی درج ہوئی تہی وہ اسیطور سی ظہور مین آئی کہ مخالف کو بہی
اسمین کچہہ جای انکار نہین ہی بخلاف اناجیل مروجہ کی کہ وہ کوئی خارجی دلیل بہی اپنی الہامی ہونیکی نسبت نہین رکہتین
چہ جا کہ اس انجیل کیطرح اپنی ثبوت مین اندرونی شہادت رکہتی ہون - اب یہان پر پادری ٹہاکر داس صاحب کی ان
پانچ شبہات کو رد کیا جاتا ہی جو اونہون نی اظہار عیسوی کی اخیر مین انجیل برنباس کی نسبت ایراد کئی ہین
پہلا شبہ یہہ کہ انجیل برنباس کی نسبت پہلی چار صدیون کی کسی عالم نی ذکر نہین کیا صرف پوپ گلیسیاس کی مشہور
فتوی مین اوسکی جعل کا ذکر ہی اور اسکا کوئی حصہ موجود نہین **جواب** معلوم ہوتا ہی کہ آپ اپنی مذہب اور کتابون سی
ابہی تک بالکل ناواقف ہین ورنہ ایسا غلط دعوی نہ کرتی - دیکہو انسائکلوپیڈیا آف ریلیجس نالج کی صفحہ ۱۹۴
مین برنباس کی انجیل کا سنہ ۴۰۰ع کی قریب تصنیف ہونا لکہا ہی - اور سیل صاحب ترجمہ قرآن کی مقدمہ مین باب ۴
کے صفحہ ۲۰۸ مین لکہتی ہین کہ رلینڈ صاحب نی لکہا ہی کہ انجیل برنباس کا ایک ترجمہ ملک افریقہ مین بہی موجود ہی
اور شہزادہ یوجین آف سیوائی کی کتب خانہ مین بہی ایک قلمی جلد بہت پرانی زمانہ کی اس انجیل کی اطالی زبان
مین موجود ہی - انتہی - اور رسالہ ارشاد الناس مین ہر صاحب کی انٹروڈکشن سی اس انجیل کی نسبت یون منقول ہی
کہ وہ اوائل سنین مسیحی مین مروج تہی یہہ کتاب بطور احادیث کی ہی اور اصل نسخہ کتبخانہ اطلی اور لندن مین موجود
ہی اور انگریزی مین ترجمہ ہوکر چہپ گیا ہی - متاخرین عیسائیون نی اسکو نامہ برنباس کا لقب دیا ہی اسوجہ سی ڈاکٹر
اسمتہ اور ڈاکٹر بینی اوسی غلط کہتی ہین - انتہی - اور سائکلوپیڈیا پینی مطبوعہ لندن سنہ ۱۸۳۵ع کی جلد ۳ کی صفحہ
سینٹ برنباس کی بیان مین لکہا ہی کہ جو نامہ برنباس کیطرف منسوب ہی وہ اسوقت تک موجود ہی اور دو حصہ مین
منقسم ہی پہلی حصہ مین عیسائی مذہب کی تعلیمات اور خصوصاً اوسکی سادگی بلا آمیزش شریعت یہودی کی

مفصل بیان کی گئی ہے دوسری حصہ مین اخلاقی تعلیمات کا ذکر ہے- یہہ نامہ یونانی زبان مین لکہا گیا تہا مگر لارڈنر کا
بیان ہے کہ اول کے چار باب اور پانچوین کا کچہہ حصہ یونانی نسخہ مین کم ہے لیکن قدیم لاطینی زبان مین مکمل ہے
ارچ بشپ ویک نے اسکا ترجمہ کرایا ہے اس نامہ مین کوئی صریح ذکر عہد جدید کی کسی کتاب کا نہین ہے ہان ایک دو
فقرے عہد جدید کے ہین جنپر انتخاب کا نشان لگا ہے اور اکثر الفاظ دوسری انجیلون کے بہی استعمال کئے گئے ہین ایک
فقرہ سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ بیت المقدس اوسکے لکہنے کے وقت تباہ کیا گیا- لارڈنر کا خیال ہے کہ یہہ نامہ غالباً
ربانیون کا لکہا ہوا ہے اور اوسکے قدیم ہونے مین کوئی شک نہین ہے اور قریب سنہ ۷۱ء کے لکہا گیا ہے-
انتہی-

باوجود آپکا صرف گلیسی اس کی فتوی سے اس انجیل کو جعلی قرار دینا اوسکی قدامت ثابت کرتا ہے کیونکہ جب گلیسی اس
فتوی مذکور کا ذکر یوسیبیوس نے کیا ہے جو سنہ ۳۱۵ء مین ہوا ہے جیسا کہ اظہار عیسوی کے صفحہ ۳۲۶ مین آپکی عبارت
تذکرہ چوتہی صدی کی کتابون کا جنکا ذکر یوسیبیوس نے کیا ہے) سے ظاہر ہے تو اس سے ثابت ہوا کہ گلیسی اس یوسیبیوس سے
پہلے کا اور غالباً اوائل تیسری صدی کا مسیحی عالم ہے اور پہر اس سے لازم آیا کہ یہہ انجیل گلیسی اس سے پہلے کی تصنیف شدہ
اور اوسکی زمانہ تک وہ برابر مروج اور الہامی مانی جاتی تہی ورنہ اگر وہ پہلے ہی سے عیسائیون نے جعلی و غیر الہامی
مانی ہوئی ہوتی تو گلیسی اس کی فتوی کی کیا حاجت تہی- علاوہ اسکی آپکا یہہ کہنا کہ پہلی چار صدیون کی دفاتر
مقدسہ مین نہین پائی جاتی- خود آپکی ہی قول سے غلط ثابت ہوا کیونکہ یوسیبیوس نے اسکا ذکر کیا ہے اور یوسیبیوس
کی کتاب کو اپنی اظہار عیسوی کے صفحہ ۹۶ مین فہرست دفاتر کتب مقدسہ مین شمار کیا ہے +

اعتراض یہہ کہ قدما اسکی حوالہ نہین دیتے اگر اونکے زمانہ مین موجود ہوتی اور الہامی مانی جاتی تو محمد صاحب کا آنا اور
اونکو غلطی سے آگاہ کرنا اونکی مطالعہ سے پوشیدہ نہ رہتا اور اونکی کتابون مین ایسے شخص کا عام تذکرہ پایا جاتا
پس سکوت کتاب ہذا کی عدم موجودگی پر دلالت کرتی ہے- **جواب**- چونکہ یہہ خبر ایک ایسے ڈہنگ سے اس
انجیل مین بیان ہوئی ہے کہ اوسکا پہلا حصہ مسیح کی الوہیت اور کفارہ کو جو اصل الاصول دین عیسوی قرار دئے گئے ہین
باطل کرکے اخیر مین آنحضرت صلعم کے آنے کی بشارت دیتا ہے اسلئے مسیحی قدما جو پولوسی اعتقادات کے معتقد تہے اس
آنحضرت صلعم کی خبر کو اپنی کتابون مین کسطرح سے نقل کر سکتے تہے اگر ایسا کرتے تو اونکو اس خبر کا پہلا حصہ بہی جو
الوہیت و کفارہ مسیح ہے خواہ نخواہ ماننا پڑتا اور فرقہ ابیونی و گنوسٹک اور ایرین وغیرہ کے نزدیک جو منکر الوہیت مسیح
تہے وہ اونکو بعض و کفیرون بعض کے ملزم ٹہر سکتے تہے- پس اس الزام سے بچنے کے لئے اونہون نے اس خبر سے بالکل ہی
سکوت مناسب سمجہا ورنہ در اصل آپکی قدما آنحضرت صلعم کی آمد کے حالات سے اسطرح سے واقف تہے کہ جیسے کوئی اپنی اولاد کے

حال سے بخوبی واقف ہوتا ہے چنانچہ سورہ بقر مین ہے الذین اٰتینا ھم الکتاب یعرفونہ کما یعرفون ابناءھم یعنی اہلکتاب آنحضرتؐ کو اسطرح سے پہچانتے ہین جیسے وہ اپنی اولاد کو پہچانتے ہین۔ اسصورت مین اونکا سکوت اس انجیل کی عدم موجودگی پر کسی طرح دلیل نہین ہوسکتا +

تیسرا یہہ کہ اگر یہہ خبر مسیح نے دی ہوتی اور اپنے حواریون کی نسبت ایسے کلمے کہے ہوتے تو اناجیل اربعہ بھی ایسی سکوت اختیار نہ کرتین اور نہ انہین مسیح کے مرنے اور زندہ ہونے پر اسقدر زور دیا جاتا مگر کل انجیل مقدس ورقہ ما کی گواہ ہے کہ مسیح مرکر زندہ ہوا اور اپنے آپکو خدا اور خدا کا بیٹا کہنے سے کبھی پشیمان نہوا الخ جواب۔ اول تو بتصریح انجیل یوحنا باب ۲۰- آیت ۲۵ کسی نے مسیحؑ کے پوری حالات نہین لکھے۔ اسصورت مین اناجیل مروجہ کا اس خبر سے ساکت رہنا بھی طرح اس انجیل کی عدم موجودگی یا غیر معتبری کی دلیل نہین ہوسکتا۔ دوم۔ جبکہ بہت سے بیانات وحالات مسیح کے ایسے ہین جو صرف ایک ہی انجیل نے لکھے ہین اور باقی تینون اناجیل اوسے ساکت ہین تو اسصورت مین ہم پوچھتے ہین کہ کیا اسے وہ انجیل جسمین وہ حالات درج ہوئے ہین اسبات کی دلیل ہوسکتی ہین کہ وہ غیر واقعی اور غلط ہین۔ اگر یہی بات ہے تو چارون اناجیل غیر معتبر ہین کیونکہ ہر ایک مین بعض ایسے ایسے بیانات پائے جاتے ہین جو تینون مین درج نہین جنکی مفصل فہرست پیچہے درج کردیگئی ہے۔ خصوصاً انجیل یوحنا کہ اوسمین کسقدر زور وشور سے بشارت فارقلیط دیگر اناجیل سے چالیس پچاس سال بعد درج ہوئی ہے اور دیگر اناجیل بالکل اوسے ساکت ہین۔ اور اگر یہہ بات مسلم نہین تو پھر انجیل برنباس نے کیا قصور کیا ہے جو اس خبر کے سبب سے غیر معتبر خیال کیجاتی ہے حالانکہ اسکی تصنیف بھی اوسی زمانہ کی ہے۔ سوم۔ جبکہ مؤلفین اناجیل مروجہ کی تحریرات سہو وخطا سے معصوم نہین ہین جنکا نمونہ کتاب ہذا کے امر اول کی دلیل سوم وچہارم مین بخوبی بیان ہوا ہے تو پس ہم کہتے ہین کہ جسطرح مؤلفین اناجیل نے دیگر بیانات مین غلطی کی ہے اسیطرح ممکن ہے کہ مسیح کی موت کی نسبت بھی اونکو دہوکہ ہوگیا ہوگا اور یہہ دہوکہ ہونا بھی بہت آسان تھا کیونکہ یہودا بعینہ اونکی شکل کا ہوگیا تھا جسکو سچ مچ حضرت مسیحؑ ہی سمجھکر سولی دیدیا گیا تھا۔ چہارم۔ مسیح کے مصلوب ہونے پر صرف برنباس کی انجیل اور قرآن شریف ہی انکاری نہین بلکہ بہت سے متقدمین عیسائیون کا بھی عقیدہ تھا کہ حضرت مسیحؑ مصلوب نہین ہوئے چنانچہ سیل صاحب ترجمہ قرآن کے صفحہ ۴۳ مین زیر آیت فلما احس عیسیٰ منہم الکفر کے لکھتے ہین کہ عیسائیون کا فرقہ ایرینی شروع ہی مذہب عیسوی مین مسیح کے صلیب پر کہنچے جانیکا انکار کرکے کہتا تھا کہ سمن دی گرینین اوسکی جگہہ صلیب پر کہینچا گیا ہے۔ اور فرقہ کیر نتھین اور فرقہ کارپوک ریٹس جو مسیح کو مرفا کہتا نہ جانتے تھے اونکا بھی یہی یقین ہے کہ مسیح خود نہین بلکہ اوسکی شاگردون مین سے ایک شخص جو بالکل اوسی کی شکل کا

گیا تہا سولی دیا گیا تہا اور فوشئیس صاحب کا بیان ہے کہ اونہون نے ایک کتاب مسمی بہ جرنیز آف اپی سلز یعنے
سفرنامہ حواریین پڑہی جسمین کہ اعمال پطرس یوحنا - اندریاس - تہامس اور پولوس مقدس کا بیان تہا اور اوسمین
بیان طول طویل حالات کے یہہ بہی درج تہا کہ مسیح سولی نہین دیا گیا بلکہ بچایا اوسکی ایک اور شخص سولی دیا
گیا تہا - انتہی - اور جسطرح آپکے اور بیان غلط ثابت ہوئے ہین اسیطرح آپکا یہہ کہنا بہی غلط ہے کہ مسیح کبہی اپنے آپکو
خدا کہنے سے پشیمان نہوا جناب من پشیمان تو جب ہوتی کہ جب اونہون نے اپنے آپکو خدا کہلایا ہوتا بلکہ وہ تو بڑے زور
سے اپنی الوہیت سے انکار کرکے اپنے آپکو ایک آدمی قرار دیتے ہین دیکہو انجیل متی ١٩ - ١٧ - مرقس ١٠ - ١٧ - لوکا ١٨ -
تو مجہے کیون نیک کہتا ہے نیک تو کوئی نہین مگر ایک یعنے خدا +

کہنا یہہ کہ کسی دلیل سے ثابت نہین کہ برنباس جو حواریون کا ساتہی تہا اس کتاب کا مصنف ہے بلکہ کسی عیسائی نے
حضرت محمد صاحب سے پہلے لکہکر برنباس کے نام سے مشتہر کی اور زمانہ محمد صاحب مین ترمیم ہوئی - جواب
آپنے کوئی ایسی دلیل پیش نہین کی جو اس انجیل کے برنباس کی تصنیفات سے ہونیکے منافی ہو بلکہ صرف زبانی اپنے
ارادہ دل کو خوش کر رہے ہین اور جو شبہات آپنے اس انجیل کی قدامت پر اپنی خام خیالی سے وارد کیے تہے اونکے
دندان شکن جوابات سن لیے کہ اگر شرم و حیا سے ذرا بہی مس ہوئی تو پہر آپ کبہی اونکا نام نہ لینگے - آپکا یہہ بہی تقلید
پادری وہیٹ صاحب یہہ کہنا کہ زمانہ محمد صاحب مین اسمین ترمیم یعنی تحریف ہوئی - اسکا جواب خود آپکے ہی ہم
مذہب مسیحی گاڈفری ہیگنس نے اپنی کتاب اپالوجی کی دفعہ ١٩٦ و ١٩٧ مین نہایت معقول اور مدلل طور پر ان سطور کے
ساتہ دیا ہے باوجود ڈاکٹر وہیٹ اور سیل صاحب کی عظمت کے مین یہہ کہتا ہون کہ صرف اونکے بیان سے مجکو یقین نہین کہ برنباس
کی تاریخ مین جیسی کہ وہ اب ہے تحریف ہوئی ہے اور جبتک کہ وہ بعض مختلف تحریرات دستی یا اسیطرح کی اور تعدی
آزمایش نکرین مین اونکی رای سے مطابقت نہین کرسکتا اور مین یقین کرتا ہون کہ ایسی دلیل اونکے پاس نہین ہے اسلیے
اونہون نے اوسکو بیان نہین کیا اور گو در حقیقت مین برنباس کی انجیلی تواریخ کے الہام ربانی ہونیکا قائل نہین ہون تاہم
مجکو اسطرح یقین نہین کہ پیشینگوئی اوسکی اصل مین نہوا اور یہہ بہی مجکو کسیطرح سے یقین نہین کہ وہ خود اپنے الفاظ کی
دوران نہوئی ہو جیسا کچہہ اسکے سوا بہت سی پیشینگوئیون کی کیفیت ہوئی ہے جو پاک اور ناپاک کہلائی گئی ہین تیسری
صدی کے بعد انجیلی تواریخون مین تحریف کی مشکلات کو مکیلس اور پادری مارش صاحب نے باصرار بیان کیا ہے تیسری
صدی مین ہماری انجیلی تواریخون کی تحریف کے خلاف جو دلائل ہین وہ اوسی زور کے ساتہ بلکہ اوس سے کسیقدر
زیادہ برنباس کی انجیل کی تحریف کے خلاف بہی عائد ہوتی ہین جو کہ بہت عرصہ کے بعد یعنی ساتوین صدی مین ہوئی

تھی کیونکہ جسقدر وہ بعد کو ہوئین اوسیقدر ظاہراً زیادہ وقت ہوئی ہوگی - اس انجیل کو بہت سے عیسائیون نے
محمد کے زمانہ کے بہت قبل تسلیم کیا تہا - یہہ خیال کرنا مشکل معلوم ہوتا ہی کہ پڑہے لکہے مسلمانون نے سنہ ہجری کی
دوسری صدی مین بکثرت تہوان تحریفونکو اگر وہ ایسی خراب تہین جیسی کہ بیان کی گئی ہین معلوم کیا ہو گی
وجہ نہین معلوم ہوتی کہ علم کی سرسبزی پر رومی پادریون نے اون بعض پرانی تحریرات دستی کو زبان یونانی
عربی اور سریانی اور کاپٹک مین جنمین عبارتین مذکور موجود نہ تہین نہ دریافت کرلیا ہو دلیل مسکت بہ لحاظ
جوان تحریرات دستی کی وجہ سے عیسائیون کو مسلمانون کے ساتھ مناظرہ کرنے مین ہاتھ آتی یقیناً اسکی وجہ معلوم
ہوتی کہ یونان اور سیریا اور مصر وغیرہ بیشمار عیسائی خانقاہون سے ایک بہی پیش نہوسکی مسلمانون کی طرف
ہم ... سب عیسائی پادریون سے کہتا ہون کہ اس انجیل کی ایک بہی تحریری جلد ایسی نکالدین جسمین یہہ عبارتین
نہین پائی جاتین یہہ جلدین مسلمانون کے ملکونمین بہت رائج ہین جہانکہ عیسائی خانقاہین کثرت سے ہین اور وہ
دو جلدین اب بہی ضرور ہونگی اگر عمداً غارت نکردی گئی ہون" - انتہی - پس اگر آپ سچے ہین تو حسب صراحت محقق ممدوح
صدر جبتک اسبات کا ثبوت نہ دین کہ کس شخص نے کسوقت مین یہہ ترمیم کی ہے اور برنباس کی انجیل کا کوئی قدیمی نسخہ
نہ دکہائین جو آنحضرت سے پہلے کا لکہا ہوا ہو اور اوسمین یہہ پیشخبری درج نہو تبتک آپکا یہہ بلادلیل دعوی
ونقلاً بالکل باطل ہے کچہہ بہی قابل لحاظ نہوسکیگا *

پانچوان حضرت محمد صاحب نے عموماً اس خبر کا حوالہ دیا اور کسی مصنف کا نام نہین بتایا جنہون نے مسیح کے اقوال
قلمبند کئے اور یہہ ہلتی کیا تاکہ فریب چہپا رہے اگر الہامی کتابون کیطرف اشارہ کرتے تو فوراً قلعی کہلجاتی کیونکہ اون مین
ایسی خبرین ہرگز نہتہین - اور اگر کسی جعلی کتاب کا حوالہ دیتے تو آپکی وحی کی مٹی خراب ہوتی اسلئے اس
ایسی احتیاط سے اس خبر کو قرآن مین بیان کیا ہے کہ فریب ظاہر نہ ہووے - **جواب** گو حضرت نے اسلئے کسی خاص انجیل
نام لیکر اپنی پیشخبری کا حوالہ نہین دیا کہ صرف یہہ ایک ہی خبر آپکی نسبت انجیل برنباس مین موجود نہین بلکہ
مروجہ کے متعدد مقامات مین صراحتاً وکنایتہً آپکی نسبت خبرین درج ہین چنانچہ ازالۃ الاوہام وبشارات محمدیہ
مین اونکو ایسی مدلل طور پر بیان کیا گیا ہے کہ بجز آنحضرت کے اور کوئی اونکا مصداق نہین ہوسکتا - مگر تاہم
و مدسے آپنے اپنی پیشخبری کتب سابقہ کی نسبت بحکم ربانی قرآن شریف کے مختلف مقامات مین مبشراً بالی من بعدی
اسمہ احمد - اور یجدونہ مکتوباً عندہم فی التوراۃ والانجیل - اور یعرفونہ کما یعرفون ابناءہم فرمایا ہے وہ عام
نہین بلکہ خاص طور پر حوالہ سے بہی بڑہکر ہے کیونکہ یہہ آیات برملا عیسائیون ویہود عرب کے سامنے پڑہی جاتی

وہ روزمرہ اونکو سنتے تہے - پس اگر خدا نخواستہ انجیل اور توریت مین حضرت کی نسبت کوئی خبر اونکی دانست مین مندرج
ہوتی تو کیا وہ آپ پر یہہ اعتراض نہ کرتے کہ آپکی آمد کی کوئی خبر کتب سابقہ مین نہین ہے یون ہی آپ دعوی کرتے ہین
ہماری خبر توریت و انجیل مین ہے اسصورت مین آپکے دعوی رسالت پر بہت سخت صدمہ پہونچ سکتا تہا بلکہ جو لوگ اسلام لائے
تہے وہ بہی آپکی نسبت بدظن ہوجاتے چہ جاکہ آیندہ دن دگنی رات چوگنی ترقی ظہور مین آتی - پس اونکا اس معاملہ مین
ملکون با چندان معترض نہونا بالکل تسلیم دعوی کی دلیل ہے چنانچہ جن یہود ونصاری کو سعادت ازلی یا
مددگار ہوئی وہ توریت و انجیل مین حضرت کی خبرین دیکہکر فوراً آپ پر ایمان لائے *
حاصل عیسائیون کے پاس اناجیل غیر مروجہ کو متروک کرنیکی کوئی وجہ معقول موجود نہین ہے اور صرف اسلئے
ہون نے اونکو جعلی قرار دیکر اپنے مطلب کی اناجیل کو الہامی مان رکہا ہے *

## امر سوم - نبی آخر الزمان اور قرآن کی ضرورت کے بیان مین

پادری فنڈر صاحب کے دعوی مذکور سے یہان قرآن کی ضرورت کے بیان کرنیکی چندان ضرورت نہ تہی مگر چونکہ
عیسائی مثل پادری ٹہاکر داس صاحب وغیرہ اپنی خام خیالی سے اسبات پر جمے ہوئے ہین کہ پیغمبر آخر زمان اور قرآن
کی ضرورت نہین تہی اور جو باتین قرآن مین بیان کی گئی ہین اونکی بائبل سے پہلے بخوبی خبر مل چکی ہے اسلئے
بر گذارش ہے کہ انبیاء کے سلسلہ یکے بعد دیگرے سے ثابت ہوتا ہے کہ ہمیشہ سے خدا تعالی بنی آدم کی ہدایت کیلئے
راست سے بہٹک کر گمراہی مین جا پڑتے ہین پیغمبر بہیجتا رہا ہے اسصورت مین جن لوگونکو تواریخ سے ذرا بہی مس ہے وہ بخوبی
جانتے ہین کہ آنحضرت ؐ کے مبعوث ہونے اور قرآن کے نزول سے پہلے کل دنیا پر جہالت سے ایک ایسی تاریکی و ظلمت چہائی
بدینی پہیلی ہوئی تہی کہ اگر اسلام اپنی نورانی شعاعون سے جہان کو روشن نہ کرتا تو ممکن نہ تہا کہ وہ ظلمت
ہٹتی بلکہ یقین تہا کہ وہ روز بروز متزائد ہو کر باعث ہلاکت ابدی ہوتی چنانچہ یہود تو بسبب انکار و عداوت مسیح کے
ایسے ایسے خیال فاسد رکہتے اور ناشائستہ اقوال کہتے تہے کہ اونکے بیان سے قلم لرزتی ہے اور نصاری بسبب محبت
افراط کو بڑہ گئے تہے کہ حضرت مسیح کو خدا اور خدا کا بیٹا سمجہکر شرک کا کوئی دقیقہ اونہون نے اوٹہا نہ رکہا تہا
بزرگون کی تصاویر بنا کر اونکی پرستش کو دین عیسوی کا رکن اعظم سمجہتے تہے - اور کل اہل عرب بتہون کی تراشے ہوئے
ہزار خیالی جنات کی پرستش کرتے تہے - اور اہل فارس دو خدا اہرمن و یزدان کو مانتے اور اپنی ماں بہنون سے نکاح کو بہی
جائز سمجہتے تہے - اور اہل ہند درختون و پتہرونکو سجدہ کرتے تہے - پس ایسے وقت مین نہایت ضروری تہا کہ
طرف سے کوئی ایسا ہادی آوے کہ اونکے مادہ عقلی کو حجابات سفلی سے پاک و صاف کرے اور اونکو ملکی صفات بنادے

اونکا خدا کے سامنے یہہ عذر باقی نرہے کہ ہمین عبادت کے سچے طریقہ کی واقفیت نہ تھی اور اسلئے ہم معذور تھے پس
ضرورت کو پورا کرنے کے لئے حضرت محمدؐ رسول اللہ خاتم النبیین مبعوث ہوے اور اونکی وساطت سے قرآن شریف
نازل ہوکر بنی آدم کے دلون سے اونکی سب بیہودہ اور باطل خیالات دور کئے۔ اور اس حالتمین آنحضرت اور قرآن شریف
سے جو ضروری اور لابدی کام ظہور مین آئے اونکی مختصر اور بطور نمونہ فہرست حسب ذیل ہے۔

(۱) جسطرح باوجود بارہ حواریون کی موجودگی اور اونکی مسیحی تعلیم کے پہیلانے کی سرگرمی کے جن لوگونکو
مقدس کے ذریعہ اور وساطت سے ازل مین عیسائی ہونا لکہا تہا اونکے لئے پولوس کا آنا ضروری تہا۔ اسیطرح انبیاء
اخیر سلسلہ پر باوجود کتب سابقہ کے جن لوگون کو صرف آنحضرتؐ اور قرآن شریف کے ذریعہ ایماندار ہونا اور خدا کی
بادشاہت مین داخل ہونا ازل مین مرقوم تہا اونکے لئے آنحضرتؐ کا ہادی ہونا اور قرآن کا آنا ضرور تہا +

(۲) - چونکہ یہود و نصاریٰ نے اپنی اپنی کتب الہامیہ مین خدا کے کلام کے ساتہہ کلام بشری کو ملاکر ایسا خلط ملط
کردیا تہا کہ الہامی و غیر الہامی کلام مین کسیطرح تمیز نہین ہوسکتی تہی اسلئے نہایت ضرورت ہوئی کہ بنی آدم کو بذریعہ
آنحضرتؐ ایک ایسا خالص کلام الہی یعنی قرآن دیا جاوے جسکو کلام بشری سے مس تک بہی نہین ہوئی +

(۳) - خدا کی وحدانیت جسکے پہیلانے کے لئے ہزارون انبیاء آئے تہے اور اخیر مین عیسائیون کے عقیدہ تثلیث نے
عقلاً و نقلاً بالکل باطل ہے اوسکو خلط ملط کرکے بالکل شرک بنادیا تہا قرآن نے وحدانیت الہی کو عیسائیون کے
اور باطل خیالات کی کدورت سے ایسا متمیز کردیا کہ من کل الوجوہ شرک و بت پرستی کی جڑ ہی اکہیڑ ڈالی +

(۴) مسیح کی بن باپ ولادت کا عجیب و غریب معاملہ جو خلاف عادت تخلیق انسانی ہونے کے باعث کسی کی
مین نہ آسکتا تہا اور انجیل مین جو اسکے متعلق بیان تہا وہ ایسا غیر مکتفی اور ناکارہ تہا کہ اوس سے کسیطرح کی آدمی
کو تشفی نہوسکتی تہی بلکہ حضرت مریم کے ساتہہ یوسف نجار کی شادی ہونیکے بیان نے جو اناجیل مروجہ مین درج
مسیح کے بن باپ پیدا ہونے مین ایسا شک و شبہہ ڈالدیا تہا کہ یہود کو بہ نسبت حضرت مریم و مسیح کے طرح طرح کی بدگمانیان
کرنے اور کفر بکنے کا موقع ملگیا تہا۔ اسلئے قرآن شریف نے نازل ہوکر ایسی صفائی و عمدگی سے مسیح کی بن باپ ولادت کو
بدلائل ثابت کیا کہ مخالفین کے سب تعصبات باطل کردئے اور مسیح کی اعلیٰ شان اور اونکا حقیقی احترام جو اونکی شایان
تہا بنی آدم کے دلون پر کمالینبغی بڑی وضاحت سے منقش کیا +

(۵) - چونکہ کفارہ کے مہمل و بیمعنی عقیدہ سے جو صرف سراسر خلاف عدالت ہی نہین بلکہ ادسے انبیائے سابق کی
سال کی تعلیم و تاکید اعمال حسنہ محض رائگان و برباد جانے کے علاوہ اوسکی لغو ہیدنے لوگون کی یہہ حالت کردی تہی

اونکے دلون سے گناہ کا ڈر اوٹھہ گیا تہا کیونکہ جب مسیح پر ایمان لانیوالون کے بدلے مین خود سزایاب ہوگئے تو ایسے مومن مسیح کو گناہ کا ڈر ہی کیا رہا۔ اسلئے بنی آدم کو ان توہمات باطلہ اور خیالات فاسدہ سے نکالنے اور مسیح کو مصلوبیت کی ہتک سے بری کرنے اور اونکی حقیقی شان ثابت کرنے کے لئے آنحضرتؐ و قرآن کا آنا ضروری تہا +

(۶)۔ چونکہ یہودیون نے حضرت مسیح جیسے نبی اور ہادی کا انکار کرکے پرلے درجہ کی بیدینی سے اونکی بے ادبی کی بلکہ اپنی نادانی سے سچے مسیح کو چہوڑ کر ایک وہمی مسیح کے منتظر ہوگئے۔ اسلئے یہود کو اس سخت غلطی سے نکالنے اور اونپر حجت قائم کرنے کے لئے آنحضرتؐ اور قرآن کا آنا ضروری تہا۔ جنہون نے آکر دنیا کو ثابت کردیا کہ مسیح نبی اور ہزارون یہودیونکو منوا دیا اور منکرون پر الزام کامل کردیا +

(۷)۔ توراۃ و انجیل مین جو بعض مضامین خدا کی علمیت۔ قدرت۔ حکمت اور قدوسیت کے برخلاف پائے جاتے ہین اون سے لوگون کے خیالات ہٹانے اور خدائے عزوجل کی اعلیٰ قدرت و عظمت اور جلالت جو اوسکی شان ہے ظاہر کرنے کے لیئے قرآن شریف کا نازل ہونا نہایت ضروری تہا +

(۸)۔ انبیائے سابق مثل نوح۔ داؤد۔ یہودا۔ لوط۔ ہوسیع۔ ہارون سلیمانؑ وغیرہ وغیرہ کی نسبت بدکاری و بیحیائی اور بت پرستی اور کل انبیاء کو چور و ڈاکو ثابت کرنے کے مضامین جو توریت و انجیل مین ہین اونکی عصمت و پاکیزگی اور عزت قائم کرنیکے لئے جو اونکی شان کے شایان تہی۔ قرآن کے آنے کی از بس ضرورت تہی +

(۹)۔ یہود و نصاریٰ نے چونکہ توریت و انجیل کو اپنی اپنی تائید مذہبی کے باعث اونہین تغیر و تبدل کرکے بالکل بے اعتبار بنا دیا تہا اور نیز اونپر برسون تک اونکی قتل و الہامی کتب کے جلانے کے متواتر حوادث و آفات پڑنے سے توریت و انجیل مین بہت کچہہ نقص واقع ہوکر بائبل غلطیون کا ایک مجموعہ بنگیا تہا اسلئے ضرور تہا کہ قرآن شریف کے ذریعہ اونکے قصص و احکام وغیرہ کی غلطیونکو درست کیا جاوے +

(۱۰)۔ انبیائے سابق نے جو بالہام ربانی مختلف اوقات مین آنحضرتؐ کے آنے کی بڑے شد و مد کے ساتھہ خبر دی تہی اونکی پیشگوئیون کی تصدیق کے لئے آنحضرتؐ کا آنا از بس ضروری تہا +

(۱۱)۔ ابتدائے عالم سے مختلف اوقات مین کتنے انبیاء اور اوتار و برگزیدہ لوگ دنیا پر ظاہر ہوئے اور قطع نظر کہ وہ سب کے سب حق پر تہے یا نہین اونہون نے بنی آدم کی ہدایت کا بیڑا اوٹہا کر اپنی اپنی شریعتین قائم کین اور الہام کا دعویٰ کرکے اپنی اپنی کتابون کو کلام الہی بتایا جیسے توریت۔ انجیل وید۔ کتب مجوس وغیرہ۔ اور گو اونمین کتب الہامی صرف توریت و انجیل ہی تہین مگر چونکہ یہہ باب ایسا وسیع تہا کہ ہر

کوئی اپنے آپکو سچا ہادی اور اپنی کتاب کو کلام الہی کہکر عہدہ برآ ہو سکتا تھا اور سچی جہوٹی کی تمیز اور کہوٹی کہری کی علیحدگی نہائت مشکل بلکہ غیر ممکن تھی اسلئے اس ضرورت کے پورا کرنے کے واسطے ایک ایسی شہادت و معیار کی نہائت ضرورت تھی جو بذات خود ایسی کامل و مکمل ہو کہ کوئی مخالف اوسکا ابدالآباد تک معارضہ نہ کر سکے پس قرآن نے نازل ہو کر اس ضرورت کو جیسا کہ چاہئے تہا اس خوبی و خوش اسلوبی سے پورا کیا جو اپنی کلام میں ایک ایسا دائمی معجزہ ہے کہ اوسکی مثل ایک ادنی سی سورہ کے لانے سے بھی تیرہ سو سال سے مخالفین و معاندین بالکل عاجز و خاسر ہیں اور قیامت تک ایسے ہی رہینگے۔

علاوہ انکے اور بہت سے امور ایسے تہے کہ جنکے پورا کرنے کے لئے قرآن کی اشد ضرورت تہی لیکن متذکرہ بالا ضروریات بطور نمونہ بیان کر دیگئی ہیں منصف مزاج اور اوس شخص کے لئے جسکو ہدائت ازلی اور عقل سلیم شامل حال ہو کافی و وافی ہیں +

## امر چہارم۔ تعلیم محمدی کی عمدگی پر محققین مسیحیون کی شہادت

محمدی تعلیم کی عمدگی کے ثبوت مین اگرچہ اس کتاب کے ہوتے کسی دوسری شہادت کی کچھہ بھی ضرورت نہیں ہے کیونکہ اسمین دونون تعلیم عیسوی و محمدی کا مقابلہ کر کے ہر ایک قسم کے مضمون کو عیسوی تعلیم پر ایسی طرح ترجیح دیگئی ہے کہ ہتہ کنگن کو آرسی کیا۔ لیکن تاہم بعض متعصب عیسائیون کو شرمندہ کرنیکی غرض سے ذیل مین چند منصف مزاج مسیحی محققین کے ایسے اقوال بطور نمونہ درج کئے جاتے ہین جو بلا کسی طرحکی غرض نفسانی کے محض انصاف سے محمدی تعلیم کی عمدگی پر شہادت دیتے اور اوسکو تہ دل سے پسند کرتے ہین۔

(۱)۔ چیمبرس انسائکلوپیڈیا کی جلد ۶ مین لکہا ہے۔ اسلام کا وہ حصہ بہی جسنے اوسکے بانی کی رائے کا اشتہار دیا ہے نہائت کامل اور غائت درجہ مین موثر ہے یعنے قرآن کی نصائح کسی ایک دو یا تین سے تو نہین مجتمع ہیں بلکہ اسلام کی عالیشان عمارت مین سلسلۃ الذہب کی مانند منضبط اور مندرج ہین۔ ناانصافی جہوٹ غرور کینہ کشی تہمت تجزیہ۔ عداوت۔ فضول خرچی۔ طمع۔ حرامکاری۔ خیانت اور نفاق کی سخت مذمت کی گئی ہے اور انکو قبیح اور بدینی بتلایا ہے۔ اور بمقابلہ انکے خیر اندیشی۔ فیض رسانی۔ عفت۔ بردباری۔ صبر و تحمل۔ کفائت شعاری۔ راستبازی۔ عالی ہمتی۔ حیا۔ صلح پسندی۔ حق دوستی۔ اور ان سب پر بالا توکل بر خدا اور انقیاد امر الہی کو پرہیزگاری حقہ اور مومن صادق کی اصلی نشانی قرار دی ہے۔ انتہی +

(۲)۔ اڈوارڈ گبن تاریخ رومۃ الکبری کی جلد ۲ باب ۵۰ مین لکہتے ہین۔ ہر ایک مذہب مین بانی مذہب کی سیرت ...

اسکی تحریری مکاشفات کی تکمیل ہوتی ہی چنانچہ محمدؐ کی حدیثین بہت سی امر حق کی نصیحتین اور اونکی افعال
بہت سی نیکی کی نمونی ہین اور اونکی ازواج و صحابؓ اونکی بہت سی غلوت و جلوت کی آثار جمیلہ محفوظ کرر کہی ہین انتہی
(۳) - ڈاکٹر ای اسپرنگر اپنی کتاب سیرت محمدی کی صفحہ ۸۹ مین لکھتی ہین - محمدؐ تیز فہم اور نہایت مرتبہ کے
عالی نظر تہی - صاحب رائی صائب اور عالی مذاق تہی - گو وہ شاعر کی نام کو ناپسند کرتی تہی مگر بہت کرکی تو شاعر تہی -
اور قرآن کی عبارت باہم متشابہ او مضامین عالی اسکی عمدہ فضائل ہین اونکی خیال مین ہمیشہ خدا کا تصور رہتا
تہا - اونکو نکلتے ہوئی آفتاب - برستی ہوئی پانی - اور اُگتی ہوئی روئیدگی مین خدا ہی کا ید قدرت نظر آتا تہا اور
بجلی کی کڑک اور آواز آب اور پرندون کی نغمہ حمد الہی مین خدا ہی کی آواز سنائی دیتی تہی - اور سنسان جنگلون
اور پرانی شہرون کی خرابات مین خدا ہی کے قہر کے آثار دکہلائی دیتے تہے - انتہی +
(۴) - لنڈن کی کوارٹرلی ریویو نمبر ۲۵۴ بابت ماہ اکتوبر سنہ ۱۸۶۹ء مین ایک آرٹیکل جسکا عنوان اسلام ہی اور جسمین
بہا ہی کہ ادہر گیبنا اور کارلیل اور اوسطرف جماعت محققین جدید مثل اسپرنگر اور ماری اور نولڈیکہ اور میور
اور دوزی نی تمام جہان پر یہہ بات ثابت کی ہی کہ اسلام ایک زندگی بخشنے والی چیز ہی ہزارون فائدہ مند جوہر ون
ظاہر ہوا ہی اور یہہ کہ محمدؐ (کی سیرت کی نسبت جو کچہہ رائی ہو مگر اونہون نی) مروت کی سنہری کتاب مین اپنی لئی جگہہ
حاصل کی ہی - جلد ۱۲۷ صفحہ ۲۹۷ +
(۵) - گاڈفری ہیگنس اپنی کتاب اپالوجی مین لکہتی ہین - دفعہ ۴۶ - جب بہت سی طول طویل و عسیر الفہم
عیسائی مذہبون پر خیال کیا جاتا ہی تو شائد ایک حکیم دین اسلام کی خوبی اور سادگی اور سریع الفہم ہونی اور بی تکلفی
کو دیکہتا ہی کہ میرا مذہب ایسا کیون نہوا - انتہی - اور دفعہ ۵۴ مین لکہا ہی کہ عیسائی مذہب مین اخلاق کا
کوئی مسئلہ ایسا نہین ہی کہ مسلمانون کی تعلیم مین نہ پایا جاتا ہو - دفعہ ۲۲۶ - مجکو کوئی تعصب یا مذہب ایسا یاد
نہین جو سخت خرافات یا نہایت پیچ سی خواہ دونون سی پر نہو مگر کل مذاہب مقررہ سی جنکا بیان مینی پڑہا ہی محمدؐ کا
مذہب نہایت سادہ اور حکیمانہ ہی اور اپنی اصلی پاکیزگی مین مشکلات کم رکہتا ہی اس عقیدہ سی زیادہ سادہ اور
کیا ہو سکتا ہی کہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ یعنی معبود برحق خدا ہی اور محمدؐ اوسکی رسول اور اوسکی راہ کی تبلانی
والی ہین - انتہی - حمایۃ الاسلام ترجمہ اپالوجی صفحہ ۳۲ و ۱۱۳ +
(۶) - آنریبل سر ولیم میور صاحب اپنی کتاب لائف آف محمدؐ مین لکہتی ہین - ہم بلا تامل اس بات کو تسلیم کرتی ہین کہ
ہمیشہ کی لئی اکثر توہمات باطلہ کو کالعدم کردیا اسلام کی صدائی جنگ کی روبرو بت پرستی موقوف ہوگئی

(یہہ ہی کہنا چاہیے کہ بت پرستی کی برائی بیان کرکے ایسی عمدہ تعلیم کی کہ خود بخود لوگ بت پرستی چھوڑکر خدا
پرست ہوگئے) اور خدا کی وحدانیت اور غیر محدود کمالات اور قدرت کاملہ کا مسئلہ حضرت محمدؐ کے معتقدون کے دلون
اور جانون مین ایسا ہی زندہ اصول ہوگیا ہے جیسے خاص حضرت محمدؐ کے دل مین تہا (یہہ محمد کی تعلیم کا اثر ہی) اور یہ
اسلام کی پہلی بات جو خاص اسلام کے معنی مین ہے یہہ ہے کہ خدا کی مرضی پر توکل مطلق کرنا چاہیے۔ بلحاظ معاشرت کے
بہی اسلام مین کچھہ کم خوبیان نہین ہین چنانچہ مذہب اسلام مین یہہ ہدایت ہے کہ سب مسلمان آپس مین برادرانہ محبت رکہین اور
یتیمون کے ساتھہ سلوک کرین۔ غلامون کے ساتھہ نہایت شفقت سے پیش آئین۔ نشہ کی چیزون کی ممانعت ہے۔ مذہب اسلام
اس بات پہ فخر کرسکتا ہے کہ اسمین پرہیزگاری کا ایک ایسا درجہ موجود ہے جو اور کسی مذہب مین پایا نہین جاتا۔ انتہی

(۷) مسٹر جان ڈیونپورٹ اپنی کتاب اپالوجی مطبوعہ لنڈن ۱۸۶۹ء کے صفحہ ۱۳۷ مین لکہتے ہین کہ آنحضرت نے
فقط اخلاق حمیدہ کی تعلیم اور تاکید ہی نہین کرنی پڑی بلکہ عبادت خدائے یکتا بہی قائم کرنی پڑی کیونکہ تقدیر
الہی سے جن لوگون مین آپ مبعوث ہوئے تہے وہ ان دونون باتون یعنی عبادت خدائے یکتا اور اخلاق حمیدہ مین گمراہ تہے
پہر لکہتے ہین کہ آیا ممکن ہے کہ جس شخص نے اپنے ملک کے لوگون کی عقائد و رسوم ابدالآباد کے لئے درست و شائستہ کئے ہون اور
بعوض طریقہ باطلہ بت پرستی جسمین سالہا سال سے اوسکے ملک کے لوگ غرق تہے عبادت خدائے یکتا و برحق رواج دی
ہو اور جس شخص نے قتل اطفال موقوف کردیا ہو اور استعمال مسکرات اور وہ لہو و لعب ممنوع کردئے ہون جنمین بازی
ہی اور جو منشاء تخریب اخلاق ہین اور جس شخص نے رسم تعدد ازدواج کو جو اوس زمانہ مین غیر محدود تہی محدود کردیا
اوسکی نسبت ہم گمان کرین کہ ایسا مصلح اور مہذب جلیل الشان جسنے ترویج احکام حقہ مین ایسی سرگرمی اور جان
فشانی کی صرف ایک جعلساز اور مکار تہا آیا ہم یہہ وہم کرسکتے ہین کہ اوسکی رسالت منجانب اللہ نہ تہی بلکہ اوسکا ادعا
تہا۔ استغفر اللہ یہہ گمان آپکی نسبت نہین ہوسکتا اور یہہ کیونکر یقین کرین کہ اونہون نے اپنے زمانہ مین اپنی قوم کو
صدق و راستی تعلیم کی تہی اور اونکو خدا نے اسلئے مبعوث کیا تہا کہ اپنی امت کو اوسکی توحید اور صداقت سکہا
اور اونہین ایسے احکام انتظام ملک اور اخلاق حمیدہ تعلیم کرین جو اونکے مناسب حال ہون۔ انتہی ملخصاً

(۸) سیل صاحب اپنے مقدمہ قرآن کے باب ۲ صفحہ ۵۸ مین لکہتے ہین کہ قرآن کا بڑا بہاری اصول خدا کی
ہے جسپر کہ محمد صاحب کے وعظ کا بڑا زور تہا اور یہہ ایک بڑی بہاری بنیاد والی راستبازی ہے کہ کبہی نہ تہا اور نہ
ہے ایک سے زیادہ خدا۔ پہر اسی صفحہ مین لکہا ہے کہ قرآن مین ضروری قوانین اور ہدایت کے بیانات اور خدا
واحد کی پرستش کرنا اور اوسکی مرضی کے مطابق چلنا ایک قدرتی والہامی راستبازی کے طریقہ مین بیان ہوتی

(۹)۔ گبن صاحب مستند و مشہور مورخ انگلینڈ اپنی تاریخ مین لکھتا ہی کہ محمدؐ کا مذہب شکوک اور شبہات سی پاک ہی
...کی پیغمبر نی بتون۔ انسانون۔ ستارون و سیارون کی پرستش کو اس معقول دلیل سی رد کیا کہ جو شی طلوع
...ہی غروب ہو جاتی ہی اور جو حادث ہی وہ فانی ہوتی ہی اور جو قابل زوال ہی وہ معدوم ہو جاتی ہی اور اسنی
...ی سرگرمی سی کائنات کی بانی کو ایک ایسا وجود تسلیم کیا ہی جسکی نہ ابتدا ہی نہ انتہا نہ کسی شکل مین محدود نہ
کسی مکان مین اور نہ کوئی اوسکا ثانی موجود نہ کوئی جسکی اوسکو تشبیہ دی سکین وہ ہماری نہایت خفیہ ارادون سی آگاہ
...بتا ہی بغیر کسی اسباب کی موجود ہی اخلاق اور عقل کا کمال جو اوسکو حاصل ہی وہ اوسکو اپنی ذات سی حاصل ہی
ان بڑی بڑی حقائق کو پیغمبر نی مشہور کیا اور اوسکی پیرون نی انکو نہایت مستحکم طور سی قبول کیا اور قرآن
...کی مفسرون نی معقولات کی ذریعہ سی بہت درستی کی ساتھ انکی تصریح اور تشریح کی ایک حکیم جو خدا تعالی کی وجود اور
اوسکی صفات پر اعتقاد رکھتا ہو مسلمانون کی عقیدۂ مذکورہ بالا کی نسبت یہ کہہ سکتا ہی کہ وہ ایسا عقیدہ ہی جو ہمارے
موجودہ ادراک اور قوائی عقلی سی بہت بڑھکر ہی کیونکہ جب ہمنی اوس نامعلوم چیز کو زمان و حرکت اور مادہ اور
حس اور تفکر کی اوصاف سی مبرا کر دیا تو ہماری خیال کرنی اور سمجھنی کی لئی کیا چیز باقی رہی وہ اصل اول جسکی بنا
عقل اور وحی پر ہی محمدؐ کی شہادت سی استحکام کو پہونچی چنانچہ اون کی معتقد ہندوستان سی لیکر مراکو
تک موحد کی لقب سی ممتاز ہین اور بتون کو ممنوع سمجھنی سی بت پرستی کا خطرہ مٹایا گیا ہے۔ انتہی ٭

## امر پنجم۔ اس بیان مین کہ اناجیل مروجہ کے مقابلہ مین اہل اسلام کی کونسی کتاب پیش کیجا سکتی ہے۔

...عیسائی لوگ جبکبھی کوئی مضمون یا سند اناجیل مروجہ سی نکالتی ہین تو اہل اسلام کو اسبات پر مجبور کرتی
ہین کہ بمقابلہ اسکی تم بھی ایسا مضمون اور اپنی سند صرف قرآن شریف سی نکالکر پیش کرو۔ لہذا مجکو یہان اسبات کا
فیصلہ کرنا ضروریات سی ہوا کہ اناجیل کے مقابلہ مین آیا قرآن شریف پیش ہو سکتا ہی یا اہل اسلام کی دوسری کتابین
بعد ازان غور و تامل کے ثابت ہوا کہ حسب دلائل ذیل اناجیل کے مقابلہ مین کسیطرح قرآن شریف پیش نہین کیا جا سکتا
کیونکہ اناجیل کو قرآن کی ساتھ کسی طرح کی مشابہت و مماثلت صوری و معنوی نہین۔
(۱)۔ قرآن شریف کی نسبت اہل اسلام کا یہ عقیدہ ہی کہ وہ منزل من اللہ ہی جو جبرائیل کی وساطت سی آنحضرتؐ پر
نازل ہوا لیکن اناجیل مروجہ کو عیسائی حضرت مسیح کی شاگردون اور دوسری عیسائیون کی تالیف بتلاتی ہین
(۲)۔ اگر بالفرض والتقدیر حسب زعم عیسائیان قرآن شریف کو آنحضرتؐ کی ہی تصنیف قرار دی لیا جائی تب بھی

اناجیل مروجہ کو قرآن شریف کی ساتہہ ہرگز مشابہت نہین ہوسکتی کیونکہ مشہور تہین عیسائیونکو حضرت مسیح ع کی تصنیف
کی ہوئی کوئی کتاب پیش کرنی پڑیگی حالانکہ اونہون نی انجیل کیا بلکہ کوئی کتاب بخود تصنیف نہین کی چنانچہ [illegible]
اپنی تفسیر مین انجیل متی کی دیباچہ مین لکہتا ہی کہ "مسیح نے خود کوئی کتاب نہین لکہی نہ کوئی اوسپر اُتری جیساکہ
مسلمان گمان کرتے ہین چنانچہ اسکا ذکر بالکل کہین نہین" - انتہی +

(۳) - قرآن شریف من حیث النظم والعبارت ایک اعظم اور اقوی معجزہ آنحضرت صلعم کا ہی کہ جسکی اعجاز نی تمام جہان کی
فصحا و بلغا کو عرصہ تیرہ سو سال سی ایک ادنی سی سورت مثل اوسکی تصنیف کرنی سی عاجز کر رکہا ہی حالانکہ اناجیل
مین ہرگز یہہ صفت پائی نہین جاتی اور نہ انکی مصنفون نی کہین اس امر کا دعوی کیا ہے +

(۴) - قرآن شریف آنحضرت صلعم کی ہی وقت مین لکہا گیا ہی اور اناجیل مروجہ باتفاق جملہ عیسائیون کی ساتہہ سال
بعد مصلوب ہونی حضرت مسیح کی لکہی گئی ہین چنانچہ مفصل تشریح اسکی امر اول کی دلیل اول مین گذری ہی +

(۵) - قرآن شریف تیئیس سال کے عرصہ مین باوقات مختلفہ اور حسب اقتضائی حالات و مواقع علیحدہ علیحدہ آیات
نازل ہوکر حسب الحکم جبرائیل بہیئت کذائی جمع ہوا ہی بخلاف اسکی اناجیل ایک ہی دفعہ اپنی اپنی سنہ مین لکہی گئی ہین +

(۶) - قرآن مین جابجا لکہا ہی کہ یہہ خدا کی کلام ہی اور خدا کی طرف سی آنحضرت صلعم پر نازل ہوا ہی حالانکہ اناجیل مین
کسی جگہہ اسبات کا اشارہ بہی نہین ہوا کہ یہہ اناجیل الہام سی لکہی گئی ہین اور نہ انکی مؤلفین نی حسب دستور مصنفین
کہین کوئی ایسی عبارت لکہی ہی جس سی معلوم ہو کہ یہہ اناجیل اونہون نی تصنیف کی ہین بلکہ بخلاف اسکے یہہ معلوم ہوتا
ہے کہ انکی مصنف حواری نہین جیسا کہ امر اول کی دلیل اول مین مفصل بیان کیا گیا ہی +

(۷) - قرآن کی نسبت اہل اسلام کی کسی فرقہ کو اسکی منزل من اللہ ہونی مین کسی طرحکا کچہہ شک نہین بخلاف اسکے
عیسائیون کی بہت سی علمانی اناجیل مروجہ کی حواریون کی تصنیف ہونیسی انکار کیا ہی جیسا کہ امر اول مین مفصل بیان ہوا ہے

(۸) - قرآن شریف مین سب طرح کی ضروری احکام از قسم اخلاق و عبادات و معاملات و سیاست وغیرہ بطرز
تمام بیان ہوئی ہین حالانکہ اناجیل مین ہرگز یہہ صفت پائی نہین جاتی سوائی معدودہ احکام اخلاقیہ کی جو انکی
کے متفرق فصلون مین بیان ہونگی دیگر احکام ضروریہ کا کہین نام و نشان تک نہین +

(۹) - قرآن شریف تین قسم کی مضامین پر شامل ہے یعنی توحید - قصص انبیا - احکام ضروری از قسم اخلاق و
عبادات و معاملات و سیاست وغیرہ - بخلاف اناجیل کہ اونمین صرف حضرت مسیح کی تاریخ مرقوم ہی جو اونہون نی
اپنی شاگردون سی کہا یا خود کیا یا اونکی ساتہہ برتاؤ ہوا وغیرہ +

(۱)۔ قرآن مین جتنی کلام درج ہی وہ سب الہامی اور خدا کی کلام ہی اور اوسمین کلام بشری ہرگز شامل
نہین بخلاف اناجیل کے کہ باتفاق جملہ عیسائیان اونمین سب کلام الہامی نہین ہی بلکہ کلام الہامی کو ساتھ
کلام بشری ایسی غلط ملط ہو رہی ہی کہ اوسمین بالکل تمیز نہین ہو سکتی چنانچہ انسائکلوپیڈیا برٹینیکا
کی جلد ۱۱ کی صفحہ ۲۷۴ مین الہام کی بیان مین لکہا ہی کہ اُس امر مین اختلاف واقع ہوا ہی کہ کتب مقدسہ کے
کل اقوال الہامی ہین یا نہین جیروم اور گروٹیس اور آبارنس اور پیرد کوہیس اور بہت سی دوسری علماء یہہ کہتے
ہین الکتب مقدسہ کا ہر قول الہامی نہین ہی" پھر اسی کتاب کی جلد ۱۹ کی صفحہ ۲۰ مین لکہا ہی کہ اگر کوئی ہم سی
تحقیق کی راہ سی دریافت کری کہ تم عہد جدید کی کونسی اجزاء کو الہامی مانتی ہو تو ہم کہینگے کہ مسائل اور احکام اور
آیندہ کی خبرین جو ملت مسیحیہ کی جڑ ہین اونمین الہام جدا نہین ہو سکتا اور دوسری حالات کی لیئے ہوارین
کا حافظہ کافی تہا۔ انتہی۔ ہارن صاحب اپنی تفسیر جلد ۱ کی صفحہ ۸۴۴ کی حاشیہ مین یون لکہتی ہین کہ جب ہم کہین کہ
کتب مقدسہ خدا کا کلام ہین تو ہماری یہہ مراد نہین کہ وہ سب کلام خدا نی بولایا یا لکہوایا ہی یا ہر چیز جو اوسمین
ہی الہام خدا ہی بلکہ انصاف اور رحم اور زندگی کی پاکی کی احکام کی بیان اور اون تاریخی حصونمین جنمین ایسی
آدمیون کا بیان جو اصول اور احکام کی برخلاف ہی نتیجہ دکہایا گیا ہی تفریق کرنا چاہیئی پہلا تو پاک اور کلام خدا
ہی اور دوسرا یعنی تاریخی حصہ اوسمین بعض کلام نیک آدمیون کا اور بعض شریر کا اور بعض کلام شیطان کا ہی
پس ہم اوسکو کلام خدا نہین کہہ سکتے"۔ انتہی +

(۲)۔ قرآن شریف جس شخص پر اوترا ہی صرف اوسی کی زبان مین نازل ہوا ہی اور خدا کی فضل سی اوسی زبان مین
اب تک رائج و مستعمل ہے بخلاف اناجیل مروجہ کی کہ اونمین سی انجیل متی تو باتفاق ایک جم غفیر عیسائیون کے
عبرانی زبان مین تصنیف ہوئی تہی اور اسیطرح یقین ہی کہ باقی اناجیل بہی عبری زبان مین تصنیف ہوئی ہون
کیونکہ یقینی حضرت مسیح بالاتفاق عبری نژاد تہی اور عبری بولا کرتی تہے جیسا کہ وقت مصلوب ہونی کی اونہون
نی اپنی زبان سی کلمہ عبری "ایلی ایلی لما سبقتانی" بولا ہی پس ضرور ہی کہ سب تعلیم جناب موصوف کی عبری ہی تہی
لیکن اس زمانہ مین وہ سب عنقا صفت ہین اب اونکا اصل صرف یونانی زبان مین قرار دیا گیا ہی حالانکہ
وہ بہی عیسائی کم جانتی ہین صرف اونکی ترجمی موجود ہین اور یہی مستعمل ہین +

(۳)۔ قرآن شریف کا طرز بیان سر تا پا حاکمانہ ہی یعنی جسطرح حاکم اپنی رعیت وغیرہ کو حکم دیتا ہی بخلاف
اناجیل کے کہ انکا بیان محض تاریخانہ و قصصانہ ہے +

(۱۳)۔ قرآن شریف کی حفاظت کے لئے آپ خدا تعالیٰ متکفل ہوا ہے جیسا کہ فرمایا ہے اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ
وَاِنَّا لَهُ لَحٰفِظُوْنَ یعنے ہمنے ہی اوتارا ہے قرآن اور ہم ہی اوسکے تغیر و تبدل سے نگہبان ہیں۔ حالانکہ انجیل میں
کہیں صراحۃً یا کنایۃً خدا کی طرف سے اونکے لئے ایسی حفاظت مذکور نہیں ہوئی چنانچہ اسی واسطے اونمیں اکثر تحریف
اور تغیر و تبدل ہوا ہے بلکہ اناجیل کے بڑے بڑے مفسر اسبات کے قائل ہو گئے ہیں کہ دیندار عیسائیوں نے قصداً اونمیں
تغیر و تبدل و تحریف کی ہے جیسا کہ ہارنصاحب اپنی تفسیر میں جلد ۲ باب ۸ میں لکھتے ہیں کہ چوتھا سبب اختلاف عبارات
کا قصداً تحریف ہے جو کسی ذاتی مطلب کے لئے کی ہووے عام ہے کہ تحریف کرنیوالا دیندار ہو یا بدعتی اور قدیم عیسائیوں
میں ہارسیون سے زیادہ کسی پر تحریف کا الزام نہیں لگایا گیا اور نہ کوئی ایسی حرکت ناشائستہ کے سبب سے اوسی زیادہ
ملامت کا مستحق تہا سوا اسکے یہہ بہی تحقیق ہے کہ بعض تحریفات قصداً اون لوگوں نے کی ہیں جو دیندار کہلاتے تہے اور
اونکے وہی تحریفات ترجیح دیجاتی تہیں تاکہ مسئلہ مقبولہ کی تائید ہو یا جو کچھہ اعتراض اوسپر وارد ہوتا ہو اوٹھ جاوے
(۱۴)۔ قرآن شریف بسبب اون پیشگوئیوں کے جو اوسمیں درج ہیں معجزہ اور کلام الٰہی ثابت ہوتا ہے اور اناجیل
مروجہ کہ وہ بسبب مشتمل ہونے مسیح کی پیشگوئیوں کے کلام الٰہی نہیں ٹہر سکتیں کیونکہ اکثر پیشگوئیاں حضرت مسیح کی
بعد پوری ہونے کے اونمیں لکھی گئی ہیں اور بعض ایسی ہیں کہ محض خلاف واقع برآمد ہوئی ہیں جیسا کہ بطور نمونہ
کچھہ امر اول میں بیان ہوا ہے۔ بالفرض اگر حضرت مسیح کی کوئی پیشگوئی مندرجہ اناجیل بعد درج ہونے کے پوری
ہوئی ہو تو بصورت میں غایت درجہ مسیح کی صداقت ظاہر ہوگی نہ اناجیل کی حقیت کیونکہ اگر کوئی مورخ کسی
یا ولی کی کوئی ایسی خبر بتائی ہوئی کہ جسکا ظہور آئندہ کو ہو اپنی کتاب میں درج کرے تو پہر اگر وہ بموجب اوسکے وقوع میں
آجائے تو اوس مورخ کی وہ کتاب کلام الٰہی نہیں ہو سکتی اور نہ وہ مورخ نبی قرار دیا جا سکتا ہے جبتک کہ وہ خود اپنی
پیشگوئی آپ نہ لکھے ۔

(۱۵)۔ قرآن شریف بموجب آیۂ کریمہ اَفَلَا یَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ وَلَوْ كَانَ مِنْ عِنْدِ غَيْرِ اللّٰهِ لَوَجَدُوْا
فِيْهِ اخْتِلَافًا كَثِيْرًا کے اختلاف اور تناقض سے بالکل منزہ و مبرا ہے بخلاف اناجیل کے کہ اونمیں بہر اختلاف
اور تناقض پایا جاتا ہے حالانکہ مصنفین اناجیل نے بروقت تصنیف کرنے اپنی اپنی انجیل کے ایکدوسری کی انجیل کو
دیکھہ لیا تہا جیسا کہ امر اول کی دلیل چہارم میں بطور نمونہ بیان ہوا ہے ۔

(۱۶)۔ قرآن شریف جو آنحضرتؐ پر نازل ہوا ہے اوسوقت سے یاد ہو کر دست بدست آجتک اہل اسلام کے
چلا آتا ہے اور کوئی جعلی قرآن اور نہیں بنا بخلاف اناجیل کے کہ بہت سی اناجیل بلکہ سہ چندان چہار چندان

اناجیل مروجہ کی تصنیف ہوکر حواریون کی طرف منسوب کی گئی ہین یہانتک کہ اصلی اور جعلی مین تمیز کرنی محال ہے

(۱۷)- قرآن شریف جیسی کہ چاہیے خدا کی عظمت وجلالت وبزرگی ثابت ہوتی ہی بخلاف اناجیل کے کہ اون کے بعض بیانات سی خدا تعالی کی بیعزتی یعنے کمزوری وبیوقوفی وغیرہ ثابت ہوتی ہی- دیکھو نامہ اقرنتیان ۱-۲۵

(۱۸)- قرآن شریف واناجیل کی صورت تالیف مین بہی تطابق نہین یعنی قرآن شریف تو ایک ہی یعنے خدا کی کلام کا مجموعہ ہی اور اناجیل متعدد اشخاص کی تالیفات کے مجموعہ کا نام ہی اور اناجیل اربعہ مین سی اگر ایک بہی نکالدیجاوی تو حضرت مسیح کی تاریخ ناقص رہ جاتی ہی کیونکہ ان کے مؤلفین نے بہ نسبت ایکدوسری کے کم و بیش حالات مسیح کی انمین لکہی ہین جیساکہ پیچہی مفصل گذرا +

پس دلائل مندرجہ بالا سی اظہر من الشمس ہوگیا کہ اناجیل مروجہ اور قرآن شریف مین نہ صوری نہ معنوی کوئی تطابق ہے پس اہلی عیسائیو نکو کوئی استحقاق اسبات کا حاصل نہین کہ اناجیل مروجہ کے مقابلہ مین قرآن شریف کو پیش کرنے کے لئے اہل اسلام کو مجبور کر سکین۔

ہان البتہ اہل اسلام کی کتب احادیث سی اگرچہ اون سی بعض امور مین اناجیل کو کچہہ مماثلت ومشابہت حاصل ہے یعنی جسطرح اناجیل بعد مصلوب ہونے حضرت مسیح کے ایک مدت دراز کی بعد تالیف ہوئی ہین اسیطرح احادیث بہی آنحضرت کے اقوال وافعال اور معاملات کی تاریخ ہین مگر تاہم کتب احادیث کو اناجیل پر دو وجہ سی ترجیح وفوقیت حاصل ہی-

اول یہہ کہ احادیث کی جامعین نے حدیث کی سند صحیح متصل جسکو سلسلہ روات کہتی ہین آنحضرت یا اصحاب آنحضرت تک پہونچائی ہی یعنے اسطرح پر بیان کیا ہی کہ مینے یہہ بات فلان شخص معتبر وثقہ سی سنی ہی اور اوسنے فلان معتبر وثقہ آدمی سی اور اوسنے اوس صحابی سی جسنے بچشم خود دیکہا ہی یا سنا ہی کہ آنحضرت نے ایسا کیا ہی یا فرمایا ہی یا اونکے سامنے ظہور مین آیا اور جس حدیث کی اسطرح پر سند سلسلہ وار نہو یا راویون مین سی کوئی راوی معتبر نہو یا اوسکا حافظہ اچہا نہو تو وہ حدیث ضعیف ہی اور قابل حجت نہین بلکہ حدیث کے معاملہ مین یہانتک احتیاط مرعی رکہی گئی ہی کہ جس شخص کا دنیاداری معاملہ مین کبہی جہوٹ ظاہر ہوگیا ہو تو دینی معاملہ مین بہی خواہ وہ کیسا ہی دیانتدار کیون نہو نامعتبر سمجہا جاتا ہی اور جس حدیث کے سلسلہ مین ایسا شخص پایا جاوی وہ حدیث وضعی اور مردود سمجہی جاتی ہی کتب احادیث کے راویون کی معتبری وثقاہت معلوم کرنے کے لئے کئی ایک کتابین جنکو اسماء الرجال کہتے ہین موجود ہین جنکے ذریعہ ہر ایک صاحب علم ہر ایک حدیث کی نسبت معلوم کرسکتا ہی کہ وہ کس درجہ کی ہی- بخلاف اناجیل کے کہ انجیلون مین جو مسیح کے حالات درج ہوئی ہین اونمین سی ایک کا بہی ایسی سند متصل کے ساتہہ حضرت مسیح تک پہونچنا

ناممکن بلکہ محال ہے - دوم یہہ کہ جامعین احادیث کی جلالت و وثاقت و صداقت و ورع اور پسندیدہ روش مسلم
بگمان ہے اور انکی ذکر خیر اور اوصاف حمیدہ سے تواریخ اہل اسلام بہری پڑی ہین بخلاف اناجیل کے کہ ابتک
انکی مولفین ہی کسی قطعی دلیل سے محقق نہین ہوے کہ کون تہے جیسا کہ امر اول مین مفصل بیان ہوا ہے -
ہ) اہل اسلام کی کتب سیر مثل روضۃ الاحباب و مدارج النبوت وغیرہ ایسی ہین کہ اناجیل سے اکثر امور مین بلحاظ
کلی رکہتی ہین اور جسطرح اناجیل صرف حضرت مسیحؑ کی تاریخ ہین اسیطرح یہہ بہی خاص آنحضرتؐ کی تاریخ ہین پس اگر
عیسائی انصاف کو کام فرماوین تو اناجیل کی مقابلہ مین ان کتابونکو پیش کر سکتے ہین گو یہہ بخلاف اناجیل
جن جن کی تصنیفات سے خیال کیجاتی ہین بالتحقیق اونہین کی تصنیفات سے ثابت ہوتی ہین - لیکن تاہم مین عیسائیون
کو شرمندہ کرنے کی غرض سے مسیح کی تعلیم مندرجہ اناجیل کے مقابلہ مین قرآن شریف ہی سے اخلاقی و روحانی تعلیم
بیان کرتا ہون اور تتمہ کی طور پر کہ عیسائیونکو مسیح کی تعلیم مندرجہ اناجیل کے مقابلہ مین آنحضرتؐ کی تعلیم مندرجہ
احادیث اور حواریون کی اقوال کے تقابل مین آنحضرتؐ کی اصحاب کی اقوال و نصائح پیش کرانی چاہیے تہے کچھ تہوڑا
نمونہ کتب حدیث وغیرہ سے بہی آنحضرتؐ اور آپکی حواریین یعنی صحابہ کی تعلیم اخلاقیہ نقل کرتا ہون +

## فصل اول

### ماباپ کی عزت اور اولاد کی پرورش کے احکام مین

**کلام مسیح** - انجیل متی باب ۱۵ - آیت ۴ - خدا نے فرمایا ہے کہ اپنے ماباپ کی عزت کر اور جو ماباپ پر لعنت کرے جان
سے مارا جائے - ایضاً باب ۱۹ - آیت ۱۹ - اپنے باپ اور اپنی ما کی عزت کر +

**کلام حواریین** - نامہ افسیون باب ۶ - آیت ۱ - ای فرزندو تم خداوند کی لئے اپنے ماباپ کی محکوم ہو کیونکہ یہہ واجب
ہے - ۲ - تو اپنے ماباپ کو حرمت دی کہ وہ پہلا حکم ہے جسکا وعدہ ہے - ۳ تو تیرا بہلا ہوگا اور زمین پر تیری عمر دراز ہوگی
۴ - ای بچے والو تم اپنی فرزندونکو آزردہ نکرو پر خدا کی تربیت اور نصیحت کرکے انکی پرورش کرو - نامہ قلسیون
باب ۳ - آیت ۲۰ - ای لڑکو تم اپنے ماباپ کی ہر ایک بات مین فرمانبردار رہو کہ خداوند کو یہی پسند ہے - ۲۱ - ای بچے
والو اپنے لڑکون کو مت چہیڑو نہو وے کہ وے بیدل ہو جاوین +

**کلام الہی** - پارہ سبحن الذی - سورہ بنی اسرائیل رکوع ۳ - وَقَضٰی رَبُّکَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِیَّاهُ وَ
بِالْوَالِدَیْنِ اِحْسَانًا اِمَّا یَبْلُغَنَّ عِنْدَکَ الْکِبَرَ اَحَدُهُمَآ اَوْ کِلٰهُمَا فَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ اُفٍّ وَّلَا
تَنْهَرْهُمَا وَقُلْ لَّهُمَا قَوْلًا کَرِیْمًا وَاخْفِضْ لَهُمَا جَنَاحَ الذُّلِّ مِنَ الرَّحْمَةِ وَقُلْ رَّبِّ ارْحَمْهُمَا

كَمَا رَبَّيَانِي صَغِيرًا یعنی حکم کیا ہے رب تیرے نے یہہ کہ اللہ ہی کی عبادت کرو اور اپنے ماباپ کے ساتھہ احسان کرو
اگر پہونچے نزدیک تیرے بڑہاپے کو ایک ونمین سے یا دونون پس مت کہو اونکو اُف اور مت ڈانٹو اونکو اور
کہہ اونسے بات تعظیم کی اور نیچا کر اونکے لئے بازو تواضع کا مہربانی سے اور کہہ اے پروردگار رحم کر اون دونون پہ
جیسا کہ پالا اونہون نے مجکو لڑکپن مین۔ پارہ حم۔ سورہ احقاف۔ رکوع ۲۔ وَوَصَّيْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ
اِحْسَانًا حَمَلَتْهُ اُمُّهُ كُرْهًا وَّوَضَعَتْهُ كُرْهًا۔ یعنی حکم کیا ہمنے آدمی کو ماباپ کے ساتھہ نیکی کرنے کو
اوٹہالی ہے اوسکو مان اوسکی تکلیف سے اور جنتی ہے اوسکو تکلیف سے۔ پارہ امن۔ سورہ عنکبوت۔ رکوع ۱۔
وَوَصَّيْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ حُسْنًا وَاِنْ جَاهَدٰكَ لِتُشْرِكَ بِي مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ فَلَا
تُطِعْهُمَا یعنی حکم کیا ہمنے انسان کو ساتھہ ماباپ کے بھلائی کرنا اور اگر کوشش کرین تجکو اسبات کی کہ شریک لاوے
ساتھہ میرے اوس چیز کو کہ نہین واسطے تیرے علم پس مت کہا مان اونکا۔ پارہ اتل ما اوحی۔ سورہ لقمان رکوع ۲۔
وَوَصَّيْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ حَمَلَتْهُ اُمُّهُ وَهْنًا عَلٰى وَهْنٍ وَّفِصَالُهٗ فِي عَامَيْنِ اَنِ اشْكُرْ لِي
وَلِوَالِدَيْكَ اِلَيَّ الْمَصِيْرُ وَاِنْ جَاهَدٰكَ عَلٰى اَنْ تُشْرِكَ بِي مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ فَلَا
تُطِعْهُمَا وَصَاحِبْهُمَا فِي الدُّنْيَا مَعْرُوْفًا وَّاتَّبِعْ سَبِيْلَ مَنْ اَنَابَ اِلَيَّ ثُمَّ اِلَيَّ مَرْجِعُكُمْ فَاُنَبِّئُكُمْ
بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ یعنی حکم کیا ہے ہمنے ماباپ کے ساتھہ نیکی کرنے کو اوٹہالی ہے اوسکو اوسکی مان سستی سے اوپر سستی
اور دودہ چہٹانا اوسکا ہے دو برس مین یہہ کہ شکر کر واسطے میرے اور اپنے ماباپ کے واسطے طرف میری ہے پہر آنا
اور اگر کوشش کرین تجکو اسبات کی کہ شریک لا ساتھہ میرے اوس چیز کو کہ نہین واسطے تیرے ساتھہ اوسکے علم پس مت کہا
مان اون دونون کا اور صحبت رکھہ اونسے بیچ دنیا کی اچہی طرح اور پیروی کر راہ اوس شخص کی کہ رجوع کرتا ہے طرف
میری پہر طرف میری ہے پہر آنا تمہارا پس خبر دونگا تمکو اوس چیز کی جو تم کرتے تہے۔ پارہ سیقول۔ سورہ بقر
رکوع ۱۴۔ وَالْوَالِدٰتُ يُرْضِعْنَ اَوْلَادَهُنَّ حَوْلَيْنِ كَامِلَيْنِ اور مائین دودہ دین اپنی اولاد کو پورے
دو برس۔ لَا تُضَآرَّ وَالِدَةٌ بِوَلَدِهَا وَلَا مَوْلُوْدٌ لَّهٗ بِوَلَدِهٖ نہ رنج کرے مان اپنے بچے شیرخوارہ کو
(اوسے جدا کرکے اوسکی باپ کو دیدینے کے سبب) اور نہ آزردہ کرے باپ اپنے بچے کو (اوسکی مان سے اوسکو چہین لینے کے سبب)
کلام رسول مقبول ۴۔ مشارق الانوار باب ۹۔ عَنْ اَبُوْ هُرَيْرَةَ رَغِمَ اَنْفُ ثُمَّ رَغِمَ اَنْفُ ثُمَّ رَغِمَ
اَنْفُ مَنْ اَدْرَكَ اَبَوَيْهِ عِنْدَ الْكِبَرِ اَحَدَهُمَا اَوْ كِلَيْهِمَا فَلَمْ يَدْخُلِ الْجَنَّةَ رواہ مسلم۔ یعنی صحیح مسلم مین
ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ خاک مین ملا پہر خاک مین ملا پہر خاک مین ملا جسنے اپنے ماباپ کو ضعیفی مین پایا

مین پایا ایک کو یا دونون کو سو بہشت مین نہ داخل ہوا یعنی اونکی خدمت نہ کی اور اونکو اپنے سے راضی نرکھا جو بہشت
مین داخل ہونیکا سبب ہے - مشکوۃ باب البر والصلۃ فصل ۳ - وَعَنْ اَبِیْ اُمَامَۃَ اَنَّ رَجُلًا قَالَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ
مَاحَقُّ الْوَالِدَیْنِ عَلٰی وَلَدِہِمَا قَالَ ہُمَا جَنَّتُکَ وَنَارُکَ رواہ ابْنُ مَاجَۃَ - یعنی ابن ماجہ مین ابی امامہ سے روایت
ہے کہ ایک شخص نے حضرت سے پوچھا کہ ماباپ کا اولاد پر کیا حق ہے - فرمایا کہ وہ بہشت ہین تیری (یعنے اونکی رضامندی سے
تجکو بہشت ملیگا) اور دوزخ ہین تیرے (یعنے ناراض کرنے سے دوزخ مین جا پڑیگا) وَعَنْ اَبِیْ بَکْرَۃَ قَالَ قَالَ
رَسُوْلُ اللّٰہِ کُلُّ الذُّنُوْبِ یَغْفِرُ اللّٰہُ تَعَالٰی مِنْہَا مَا شَاءَ اِلَّا عُقُوْقَ الْوَالِدَیْنِ فَاِنَّہٗ یُعَجَّلُ لِصَاحِبِہٖ
فِی الْحَیَاۃِ قَبْلَ الْمَمَاتِ رواہ البیہقی - بیہقی مین ابی بکرہ سے روایت ہے کہ فرمایا رسولخدا نے کہ اللہ تعالی سوائے
نافرمانی ماباپ کے اور سب گناہوں کو جنکو چاہتا ہے بخشدیتا ہے اور مقرر اللہ جلدی سزا دیتا ہے ماباپ کی نافرمانی کرنیوالے
کو اوسکی مرنے سے پہلے ہی دنیا مین - مشکوۃ باب الشفقۃ - فصل ۲ - وَعَنْ اَیُّوْبَ بْنِ مُوْسٰی اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ
قَالَ مَا نَحَلَ وَالِدٌ وَلَدَہٗ مِنْ نُحْلٍ اَفْضَلَ مِنْ اَدَبٍ حَسَنٍ رواہ الترمذی والبیہقی یعنے ترمذی و بیہقی مین
ایوب بن موسی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ کوئی بخشش باپ کی بیٹے کے حق مین بہتر نیک ادب سکھلانے سے نہین
وَعَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ لَاَنْ یُّؤَدِّبَ الرَّجُلُ وَلَدَہٗ خَیْرٌ لَّہٗ مِنْ اَنْ یَّتَصَدَّقَ
بِصَاعٍ رواہ الترمذی - ترمذی مین جابر بن سمرہ سے روایت ہے کہ فرمایا رسولخدا نے کہ ایک ادب سکھانا آدمی کا اپنے
بیٹے کو بہتر ہے اوسکے لئے ایک صاع صدقہ دینے سے - وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ مَنْ کَانَتْ
لَہٗ اُنْثٰی فَلَمْ یَئِدْہَا وَلَمْ یُہِنْہَا وَلَمْ یُؤْثِرْ وَلَدَہٗ عَلَیْہَا یَعْنِی الذُّکُوْرَ اَدْخَلَہُ اللّٰہُ الْجَنَّۃَ رواہ ابو داود
ابوداود مین ابن عباس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جسکی ہووے ایک بیٹی یا بہن نہ گاڑا اوسکو زندہ (جیسے زمانہ
جاہلیت مین بوجہ عار و فقر کے زندہ زمین مین گاڑدیا کرتے تھے) اور نہ حقیر و ذلیل رکہا اوسکو اور نہ ترجیح دی بیٹون
کو اوسپر (دینے دلانے مین) داخل کریگا اللہ بہشت مین اوسکو - مشارق الانوار باب ۷ - عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِیْرٍ
قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اِعْدِلُوْا فِیْ اَوْلَادِکُمْ متفق علیہ - بخاری و مسلم مین نعمان بن بشیر سے روایت ہے کہ حضرت
نے فرمایا کہ برابری کرو اپنی اولاد مین - مشکوۃ باب الولی - فصل ۳ - عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ مَنْ
وُلِدَ لَہٗ وَلَدٌ فَلْیُحْسِنِ اسْمَہٗ وَاَدَبَہٗ فَاِذَا بَلَغَ فَلْیُزَوِّجْہُ فَاِنْ بَلَغَ وَلَمْ یُزَوِّجْہُ فَاَصَابَ اِثْمًا فَاِنَّمَا
اِثْمُہٗ عَلٰی اَبِیْہِ رواہ البیہقی - ابی سعید سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جسکے یہان لڑکا پیدا ہو پس چاہئے کہ اوسکا
نام اچھا رکہے اور ادب نیک سکہاوے اوسکو پھر جب بالغ ہو تو چاہئے کہ اوسکا نکاح کردے - پس اگر وہ بالغ ہوگیا

نکاح اوسکا اوسکی باپ نی باوجود مقدور کی نہ کیا اور لڑکی سی گناہ یعنی زنا صادر ہوا تو اوسکا گناہ اوسکی باپ پر ہی- عَنِ ابْنِ عُمَرَ سَأَلَهُ رَجُلٌ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ مَنْ أَبَرُّ فَقَالَ بِرَّ وَالِدَيْكَ فَقَالَ لَيْسَ لِي وَالِدَانِ فَقَالَ بِرَّ وَلَدَكَ كَمَا أَنَّ لِوَالِدَيْكَ عَلَيْكَ حَقًّا كَذٰلِكَ لِوَلَدِكَ عَلَيْكَ حَقٌّ رواہ الدارقطنی- دارقطنی مین ابن عمر سی روایت ہی کہ ایک شخص نی آنحضرت سی پوچھا کہ مین کسکے ساتھ اچھا سلوک کرون آپنی فرمایا کہ اپنی ماں باپ کی ساتھ اوسنی عرض کی کہ میری ماں باپ زندہ نہین آپنی فرمایا کہ اپنی بچہ پر احسان کر جیسا تیری والدین کا تجھپر حق ہی ویساہی تیری بچہ کا تجھپر حق ہے *

اقوال صحابہ رض- کتاب آثار امام محمد رح- عن عائشة رض قالت افضل ما اکلتم کسبکم وان اولادکم من کسبکم- حضرت عائشہ رض نی فرمایا کہ بہتر وہ چیز ہی جو تم اپنی کمائی سی کہاؤ اور تحقیق اولاد تمہاری کمائی تمہاری سی ہی- احیاء العلوم- جلد ۲- حقوق الوالدین والولد- قال معاویة لاحنف بن قیس یا ابا بحر ما تقول فی الولد قال یا امیر المؤمنین ثمار قلوبنا وعماد ظهورنا ونحن لهم ارض ذلیلة وسماء ظلیلة وبهم نصول علی کل جلیلة فان طلبوا فاعطهم وان غضبوا فارضهم یمنحوك ودهم ویحبوك جهدهم ولا تکن علیهم ثقلا ثقیلا فیملوا حیاتك ویودوا وفاتك ویکرهوا قربك- یعنی امیر معاویہ نی احنف بن قیس سی پوچھا کہ آپ اولاد کی بابہ مین کیا کہتے ہین اونہون نی فرمایا ای امیر المؤمنین وہ ہمارے دلون کی میوی اور پشتون کی تکیہ ہین ہم اونکو حق مین زمین فرمانبردار اور آسمان سایہ دار ہین بڑی بڑی مہمات ہم انہین کی خاطر کہتی ہین اگر وہ کچھ مانگین تو اونکو دو اور اگر روٹھ جائین تو منا دو کہ پھر ہمکو دل و جان سے حتی الوسع تمسی محبت رکھینگی اور تم اونپر بھاری مت ہو اور سخت مت پکڑو ورنہ تمہاری زندگی سی رنجیدہ ہونگے کہ تم جلد مرجاؤ اور تمہاری پاس رہنا اونکو برا معلوم ہوگا *

## وجہ ترجیح تعلیم محمدی

ان دونون تعلیم عیسوی و محمدی جو مرقوم ہوئی ہی اگرچہ بادی النظر مین یکسان معلوم ہوتی ہی لیکن بنظر غور تعلیم عیسوی مین ایک ایسا نقص پایا جاتا ہی جسسی وہ کسی طرح تعلیم محمدی کی ساتھ برابری نہین کر سکتی وہ یہ ہی کہ گو مسیح نی والدین کی عزت کرنیکا تو حکم دیدیا ہی مگر انجیل کی اور بیانات سی ظاہر ہی کہ اونہون نی خود اوس پر عمل نہین کیا بلکہ اکثر اپنی والدہ ماجدہ سی نفرت و بیفرمانی اور سختی ظاہر کی ہی جیسا کہ انجیل متی باب ۱۲ آیہ ۴۷ مین ہی تب کسی نی مسیح سی کہا کہ دیکھ تیری ما اور تیری بہائی باہر کہڑی تجھسے بات کیا چاہتی ہین ۴۸ پر اوسنی

جواب مین خبر دینی والی سی کہا کون ہی میری مان اور کون میری بہائی ۴۹- اور اپنا ہاتہ اپنی شاگردون کیطرف بڑہاکر
کہ دیکہو میری مان اور میری بہائی ۵۰ کیونکہ جو کوئی میری باپ کی جو آسمان پر ہی مرضی پر چلتا ہی میرا بہائی اور بہن
اور مان وہی ہی - انتہی - یہان علاوہ مان اور بہائیون سی نفرت ظاہر کرنیکی مسیح کا اونکی بات سننی کی خواہش کو
بیفرمانی کو بہی خوب ثابت کرتا ہی - پہر انجیل یوحنا باب ۲ مین ہی ۱- اور تیسری دن قانای جلیل مین کسی کا بیاہ ہوا
یسوع کی ما وہان تہی ۲- اور یسوع اور شاگردون کی بہی اوس بیاہ مین دعوت تہی - ۳- اور جب شراب گہٹ گئی
یسوع کی مانی اوسی کہا کہ اونکی پاس شراب نہین رہی ۴ یسوع نی اوسی کہا کہ ای مستورہ مجہی تجہسی کیا کام میرا وقت ابہی
نہین آیا - انتہی - دیکہو یہان مسیح نی اپنی والدہ سی اجنبی عورتون کا سا برتاؤ کر کی کیسی سختی سی اوسکو جہڑک دیا کہ
مجہی تجہسی کچہہ غرض نہین اور اوسکی کہنی پر شراب کی افزائش کا معجزہ ظاہر نہ کیا اور جب اپنی مرضی ہوئی تب از خود
کا معجزہ دکہایا چنانچہ تفسیر بارنس جلد ۱ حصہ ۲ کی صفحہ ۲۱۹ مین اس آیت کی نیچی لکہا ہی کہ مسیح نی اپنی والدہ کی
آیت مین بہت ملامت اور ایسی بیعزتی کی اور حقارت کی الفاظ بولی ہین کہ ایسا اور کوئی لفظ مشتمل بر حقارت ہو
جیسی کہ الفاظ (ای عورت) - (تجکو مجہسی کیا کام) خصوصاً والدہ کی حق مین - انتہی - تفسیر اسکاٹ مین جو اس آیت کی
نیچی یہہ لکہا ہی کہ "اونہون کی محاورہ مین عورتون سی اسطرح کہنا (یعنی ای مستورہ کر کی کہنا) اخلاق سی بعید نہ تہا
یہہ سختی محبت آمیز تہی" - مین کہتا ہون کہ اگر کسی اجنبی عورت سی اسطرح کا خطاب ہوتا تو کچہہ مضائقہ نہ تہا لیکن
والدہ سی جو بالکل جای ادب و عزت اور حرمت ہی اسطرحکا خطاب کوئی بہی پسند نہین کر سکتا اور نہ والدہ کو عورت
مخاطب کرنا اونہون کا محاورہ تہا ورنہ بجز مسیح کی کسی ایسی شخص کی قول سی ثابت کرو جسنی اپنی والدہ کو عورت کی الفاظ
سی مخاطب کیا ہو - اور والدہ کی نسبت ایسا برتاؤ اگر سختی محبت آمیز ہی تو معلوم نہین کہ سختی نفرت آمیز کیا ہوگی
حالانکہ اسی تفسیر مین انجیل متی باب ۱۵- آیت ۴ کی نیچی لکہا ہی کہ ماں باپ کی عزت کرنے مین یہہ سب باتین شامل ہین
فرمانبرداری اور ادب و شفقت سی بولنا اور اونکی نیکنامی ڈہونڈہنا اور حاجت کی وقت خدمت کرنا - اور
مین یہہ باتین ہین یعنی بے ادبی اور سختی سی بولنا حکم نہ ماننا - تحقیر - حاجتمندی مین مدد نہ کرنا انتہی - علاوہ اسکی
نی اپنی حکم والدین کی عزت کرنی پر خود ہی عمل نہ کرنی مین اکتفا نہین کیا بلکہ اپنی شاگردون کو بہی والدین سی نفرت
اور اونکی عدم خدمت کی جرأت دلائی ہی جیسا کہ متی باب ۸ مین ہی - ۲۱ - اوسکی شاگردون مین سی دوسری نی کہا
مجہی رخصت دی کہ پہلی جاکر اپنی باپ کو گاڑون ۲۲ پر یسوع نی اوسی کہا تو میری پیچہی آ اور مردون کو اپنی مُردی گاڑنی دی
انتہی - دیکہو مسیح کا ایسی نازک وقت مین اپنی شاگرد کو جبکہ اوسکا باپ مردہ پڑا تہا اوسکی دفن کرنے کے لئے رخصت

نہ کہا اور کیا ماباپ سی نفرت دلانی کی ترغیب ہوگی - پس یہان منکر مسیح تو یہہ کہہ سکتا ہی کہ یہودیون نی جو حضرت
مسیح کو سولی دیا تہا تو ناحق نہین تہا بلکہ وہ ماباپ کی بی ادبی اور نفرت و بیفرمانی سی جو حسب تصریح تفسیر اسکاٹ کی ماباپ
نت مین داخل ہین. خود مستحق قتل تہے اسلیئے سولی دیئے گئے تہے نہ یہہ کہ بنی آدم کی گناہون کے لئے کفارہ ہوئے تہے -
مسیح کی تعلیم مندرجہ فصل ہذا مین اونکی قول کو فعل سی مطابقت نہین اسلیئے وہ بالکل ناقص ہی اور اَتَامُرُونَ
النَّاسَ بِالبِرِّ وَتَنْسَونَ اَنْفُسَکُمْ کی مصداق ہی اور محمدی تعلیم مطابق قول و فعل ہونی کے اعلی و افضل ہے چنانچہ
العلوم جلد ۲ مین بروایت ابی الطفیل مستدرک حاکم سی منقول ہی کہ آنحضرت کی دایہ جنہون نی آپکو دودہ پلایا تہا
آئین آپنی اونکی لئی اپنی چادر بچہادی پہر فرمایا کہ ای مادر خوب کیا آپ تشریف لائین پہر اونکو چادر پر بٹہلا کر
سفارش کرو تمہاری سفارش قبول کرونگا اور جو مانگو وہ دونگا اونہون نی کہا کہ مین اپنی قوم کی سفارش
آپنی فرمایا کہ مینی اپنا اور بنی ہاشم کا حق تمکو دیا یعنی جسقدر اونکی حصہ مین لوگ آوین اونکو تمہاری حوالہ
ہر طرف سی لوگ اوٹہی اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ ہمنی بہی اپنا حق اونکو دیا پہر اونکی ساتہ بعد کو یہہ سلوک
ہبر مین سی اپنا حصہ اونکو بخشدیا جو حضرت عثمان غنیؓ نی ایک لاکہہ درم کو اونسی مول لے لیا - انتہی -
غور کرنا چاہئی کہ اس فصل مین کیا اوسہادی کی تعلیم مؤثر و اعلی سمجہی جاسکتی ہی کہ جسکا قول و فعل مطابق
دودہ پلانی والی تک کی ساتہ والدہ سی بڑہکر ادب عزت اور عمدہ سلوک کری یا اوس شخص کی تعلیم جسکی قول
ایسا مخالف ہو کہ ہمیشہ اوسنی اپنی والدہ سی اجنبیانہ و نفرتانہ اور توہینانہ برتاؤ رکہا - اور نیز اپنی شاگردون
برتاؤ کی جرأت دلائی - حالانکہ خود ہی مسیح اپنی شاگردونکو فرماتا ہی کہ تم زمین کی نمک ہو پر اگر نمک کا مزہ بگڑ
وہ پہر کسی کام کا نہین - تم دنیا کی نور ہو - تمہاری روشنی آدمیون کی سامنی چمکے تاکہ وی تمہاری نیک کامونکو
متی باب ۵ - آیت ۱۳ سی ۱۶ تک - مگر افسوس مسیح نی خود اپنی آپکو والدین کی تعظیم مین اچہا نمونہ بناکر نہ دکہایا

## فصل دوم

### فضیلت صدق و راستی اور مذمت کذب

مسیح - انجیل متی باب ۵ - ۶ - مبارک وی جو راستبازی کی بہوکی اور پیاسی ہین کیونکہ وی آسودہ ہونگی ۱۰
مبارک وی جو راستبازی کی سبب ستائی جاتی ہین کیونکہ آسمان کی بادشاہت اونہین کی ہی - باب ۱۵ - ۱۹ - کیونکہ
برائی - کفر دل ہی سی نکلتے ہین یہی باتین آدمی کو ناپاک کرنیوالی ہین +
ور ہین - نامہ افسیون باب ۴ - ۲۵ - سو جہوٹ چہوڑکی ہر ایک شخص اپنی پڑوسی سی سچ بولی - نامہ قلسیون

باب ۳ - ۹ - ایکدوسری سے جھوٹ نبولو *

کلام الہی - پارہ واذا سمعوا - سورہ مائدہ - رکوع ۱۶ هٰذَا يَوْمُ يَنْفَعُ الصَّادِقِيْنَ صِدْقُهُمْ لَهُمْ جَنّٰتٌ
تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهَارُ خَالِدِيْنَ فِيْهَا اَبَدًا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ

کہیگا اللہ یہہ دن ہی کہ فائدہ دیگا سچ کہنے والونکو سچ اونکا واسطے اونکی بہشت ہی جسکے نیچے نہرین جلتی ہین
ہمیشہ رہینگی اوسمین راضی ہوا اللہ اور وہ راضی ہوئے اوس سے یہی ہے مراد پانا - پارہ ۲۲ ومن یقنت - سورہ احزاب رکوع
اِنَّ الْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ وَالْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْقَانِتِيْنَ وَالْقَانِتَاتِ وَالصَّادِقِيْنَ وَالصَّادِقَاتِ
وَالصَّابِرِيْنَ وَالصَّابِرَاتِ وَالْخَاشِعِيْنَ وَالْخَاشِعَاتِ وَالْمُتَصَدِّقِيْنَ وَالْمُتَصَدِّقَاتِ وَالصَّائِمِيْنَ
وَالصَّائِمَاتِ وَالْحَافِظِيْنَ فُرُوْجَهُمْ وَالْحَافِظَاتِ وَالذَّاكِرِيْنَ اللّٰهَ كَثِيْرًا وَّالذَّاكِرَاتِ اَعَدَّ اللّٰهُ
لَهُمْ مَغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا یعنے تحقیق مسلمان مرد اور مسلمان عورتین اور ایمان والی مرد اور ایمان والی عورتین
اور فرمانبردار مرد اور فرمانبردار عورتین اور سچ بولنی والے مرد اور سچ بولنی والیان عورتین اور صبر کرنیوالے اور صبر
کرنیوالیان اور عاجزی کرنیوالی اور عاجزی کرنیوالیان اور خیرات دینے والے اور خیرات دینے والیان اور روزہ
رکھنے والی اور روزہ رکھنے والیان اور نگہبانی کرنیوالی اپنی شرمگاہ کی اور نگہبانی کرنیوالیان اور اللہ کو بہت یاد
کرنیوالی اور یاد کرنیوالیان تیار کیا ہی اللہ نے واسطے اونکی بخشش اور ثواب بڑا - پارہ ۳ تلک الرسل - سورہ عمران رکوع
۲ - اَلصَّابِرِيْنَ وَالصَّادِقِيْنَ وَالْقَانِتِيْنَ وَالْمُنْفِقِيْنَ وَالْمُسْتَغْفِرِيْنَ بِالْاَسْحَارِ - یعنے پرہیزگار وہ لوگ
ہین جو صبر کرتی ہین سختیو نپر اور سچ بولتی ہین اور فرمانبرداری کرتی ہین خدا و رسول کی اور اپنے مال سے راہ خدا مین خرچ
کرتے ہین اور بخشش مانگتے ہین خدا سے پچھلی رات کے وقت - پارہ ۲ سیقول - سورہ بقر - رکوع ۲۲ وَالْمُوْفُوْنَ بِعَهْدِهِمْ
اِذَا عَاهَدُوْا وَالصَّابِرِيْنَ فِي الْبَاْسَاءِ وَالضَّرَّاءِ وَحِيْنَ الْبَاْسِ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ صَدَقُوْا وَ
اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ اور صاحب بھلائی کے وہ لوگ ہین جو پورا کرتے ہین اپنے عہد کو اور صبر کرتی ہین تنگدستی
اور لڑائی مین یہہ وہی لوگ ہین جنہون نے سچ بولا اور یہی لوگ پرہیزگار ہین - پارہ ۱۱ یعتذرون - سورہ توبہ - رکوع
۵ يَآاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوْنُوْا مَعَ الصَّادِقِيْنَ ای لوگو جو ایمان لائے ہو ڈرو اللہ سے اور ہو
ساتھ سچون کے - پارہ ۲۲ ومن یقنت - سورہ احزاب - رکوع ۹ - يَآاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَقُوْلُوْا قَوْلًا
سَدِيْدًا - ای لوگو جو ایمان لائے ہو ڈرو اللہ سے اور کہو بات راست و درست - پارہ ۵ والمحصنت - سورہ نسا - رکوع
يَآاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُوْنُوْا قَوَّامِيْنَ بِالْقِسْطِ شُهَدَآءَ لِلّٰهِ وَلَوْ عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ اَوِ الْوَالِدَيْنِ وَ

عن شداد بن اوس قال رسول اللہؐ الکیّس من دان نفسہ وعمل لما بعد الموت والعاجز من اتبع نفسہ ھواھا وتمنی علی اللہ ۔ رواہ الترمذی ۔ شداد بن اوس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ دانا وہ شخص ہے جو ذلیل و فرمانبردار کرے اپنے نفس کو اللہ کے حکم کا اور احمق وہ ہے جو مغلوب ہو نفسانی خواہشوں کا۔

ایضا ۔ باب الاعتصام ۔ فصل ۳ ۔ عن معاذ بن جبل قال رسول اللہؐ ان الشیطان ذئب الانسان کذئب الغنم یأخذ الشاذۃ والقاصیۃ والناحیۃ مختصرا ۔ رواہ احمد ۔ معاذ بن جبل سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا یعنی شیطان آدمی کے لئے بھیڑیا ہے مثل بھیڑیے بکری کے جو پکڑتا ہے گلہ میں سے نکلی ہوئی بکری اور پیچھے رہی ہوئی اور کنارہ چلنے والی بکری کو ۔ ایضا ۔ باب الحب فی اللہ ۔ فصل ۱ ۔ عن ابی موسیٰ قال رسول اللہؐ مثل الجلیس الصالح والسوء کحامل المسک ونافخ الکیر فحامل المسک اما ان یحذیک واما ان تبتاع منہ واما ان تجد منہ ریحا طیبۃ ونافخ الکیر اما ان یحرق ثیابک واما ان تجد منہ ریحا خبیثۃ متفق علیہ ۔ ابی موسیٰ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مثال ہمنشین نیک و بد کی مثال اوٹھانے والے کستوری اور پھونکنے دھونکنیوں کی ہے پس اوٹھانیوالا کستوری کا یا تو دیگا تجھکو کستوری مفت یا تو اوس سے خریدیگا یا پاویگا اوس سے خوشبو اور پھونکنے والا دھونکنیوں کا یا تو جلا دیگا تیرے کپڑے یا تو پاویگا اوس سے دھواں +

اقوال صحابہؓ ۔ احیاء العلوم ۔ جلد ۴ ۔ بیان اقسام الذنوب ۔ وقال ابو طالب المکی الکبائر سبع عشرۃ جمعتھا من الاخبار وجملۃ ما اجتمع من قول ابن عباس وابن مسعود وابن عمر وغیرھم اربعۃ فی القلب وھی الشرک باللہ والاصرار علی معصیۃ والقنوط من رحمتہ والامن من مکرہ واربع فی اللسان وھی شہادۃ الزور وقذف المحصن والیمین الغموس وھی التی یحق بھا باطلا او یبطل بھا حقا والسحر وثلاث فی البطن وھی شرب الخمر والمسکر من کل شراب واکل مال الیتیم ظلما واکل الربا وھو یعلم واثنان فی الفرج وھما الزنا واللواطۃ واثنان فی الیدین وھما القتل والسرقۃ وواحدۃ فی الرجلین وھو الفرار من الزحف وواحدۃ فی جمیع الجسد وھو عقوق الوالدین ۔ ابو طالب مکی نے کہا ہے کہ بڑے گناہ سترہ ہیں جنکو میں نے تمام اخبار اور کل اقوال ابن عباس و ابن مسعود و ابن عمر وغیرہ اصحاب سے جمع کیا ہے جنمیں سے چار دل سے تعلق رکھتے ہیں ۔ ایک خدا کا شریک کرنا ۔ دوسرا گناہ پر اصرار کرنا ۔ تیسرا خدا کی رحمت سے ناامید ہونا ۔ چوتھا خدا کے عذاب سے بیخوف ہو جانا ۔ اور چار زبان سے تعلق رکھتے ہیں اول جھوٹی گواہی دینا ۔ دوم زنا کی تہمت دینا ۔ سوم جھوٹی قسم کہانا جس سے باطل چیز کو حق اور حق کو باطل کیا جائے

چہارم جادو کرنا - اور تین پیٹ سے متعلق ہین - ایک شراب اور نشہ دار چیز پینا - دوسرا یتیم کا مال ظلم سے کہانا اور
جان بوجہکے سود کہانا - دو فرج سے متعلق ہین اور وہ زنا اور لونڈے بازی ہے - دو ہاتہ سے تعلق رکہتے ہین اور
وہ خون اور چوری کرنا ہے - ایک پانو سے تعلق رکہتا ہے اور وہ لشکر سے بہاگنا ہے - ایک تمام جسم سے متعلق ہے اور وہ
ماں باپ کی نافرمانی ہے - موطا امام مالک - باب عقوبة خصال من الاثم - عن عبد الله بن عباسؓ انه قال ما ظهر
الغلول فی قوم قط الا القی فی قلوبهم الرعب ولا فشی الزنا فی قوم قط الا کثر فیهم الموت ولا نقص
قوم المكيال والميزان الا قطع عنهم الرزق ولا حكم قوم بغير الحق الا فشى فيهم الدم ولا ختر قوم
بالعهد الا سلط عليهم العدو - عبد الله بن عباسؓ نے فرمایا کہ ظاہر نہوئی چوری کسی قوم مین مگر یہہ کہ اوسکی شامت
اوس قوم کو ڈرپوک و بزدل کردیا گیا اور ظاہر نہوا زنا کسی قوم مین مگر یہہ کہ اوسکی شامت سے اونمین مری پڑی اور
کمی تول و پیمانے کسی قوم نے مگر یہہ کہ اونمین بے رزقی واقع ہوئی اور نہ حکم کیا کسی قوم نے ناحق مگر یہہ کہ اونمین ناحق خون
پہیلے اور نہ توڑا کسی قوم نے عہد کو مگر یہہ کہ اونپر خدا نے دشمن کو مسلط کیا - احیاء العلوم - جلد ۴ - بیان اقسام الذنوب
قال ابو سعيد الخدری وغيره من الصحابة انكم لتعملون اعمالا هی ادق فی اعينكم من الشعر
نعدها علی عهد رسول الله صلعم من الكبائر - ابو سعید خدری وغیرہ اصحاب کا قول ہے کہ تم بعض اعمال کو اپنی آنکہ
بال سے بہی باریک خیال کرتے ہو حالانکہ ہم اونکو زمانہ رسول خدا صلعم مین بڑے گناہون مین سے شمار کرتے تھے - مشکوٰة باب بیان
فصل ۳ - عن ابی موسی انه كان يقول ما ابالی شربت الخمر او عبدت هذه السارية دون الله - ابی موسی
اشعری نے کہا ہے کہ مین خوف نہین رکہتا ہون کہ پیون شراب یا بت پرستی کرون یعنی میرے نزدیک شراب پینا اور بت پرستی
حکم رکہتی ہے - تنبیہات باب الرباعی - عن عثمانؓ وجدت حلاوة العبادة فی اربعة اشياء اولها فی اداء فرائض
الله والثانی فی اجتناب محارم الله والثالث فی الامر بالمعروف ابتغاء ثواب الله والرابع فی النهی عن
اتقاء غضب الله - عثمانؓ کہتے ہین کہ پائی مینے لذت عبادت کی چار چیزون مین - پہلے اللہ کے فرض ادا کرنے مین اور دوسرے
اللہ کی حرام کی ہوئی چیزون سے بچنے مین - تیسرے نیک کام بتانے مین واسطے طلب ثواب اللہ کے - چوتہے برے کام کرنے سے روکنے مین
ڈرنے کے خدا کے غصہ سے - احیاء - جلد ۴ - وقال عمرؓ حاسبوا انفسكم قبل ان تحاسبوا وزنوها قبل ان توزنوا
تهيئوا للعرض الاكبر - وكتب الى ابی موسى الاشعری حاسب نفسك فی الرخاء قبل حساب الشدة - اور عمرؓ
فرماتے ہین کہ اپنے نفس سے محاسبہ کرو پہلے اسکے کہ تم سے محاسبہ کیا جاوے اور اوسکو وزن کرو پیشتر اسکے کہ وزن کیے جاؤ اور عرض
اکبر کے لئے مستعد ہو رہو - اور حضرت ابو موسی اشعری کو لکہا کہ اپنے نفس سے سختی کے حساب سے پیشتر راحت کے وقت مین حساب لو

قال علیؓ الهوی شریك العمی ومن التوفیق التوقف عند الحیرة ونعم طارد الهم الیقین وعاقبة الكذب الندم وفی الصدق السلامة - حضرت علیؓ فرماتی ہین کہ نفسانی خواہش نابینائی کی شریک ہی اور حیرت کے وقت توقف کرنا ایک توفیق کی بات ہی اور یقین بہت عمدہ ٹالنیوالا غم کا ہی اور جہوٹ کا مآل پشیمانی ہی اور راستی مین سلامتی - ایضاً - جلد ۲ - قال ابوذرؓ الوحدة خیر من الجلیس السوء والجلیس الصالح خیر من الوحدة اور فرمایا کہ تنہائی بری مصاحبت سی بہتر ہی اور اچہا مصاحب تنہائی سی بہتر ہی +

## وجہ ترجیح تعلیم محمدیؐ

عیسوی تعلیم مین اگرچہ بظاہر شرابی کی مذمت مفہوم ہوتی ہی لیکن واقع مین شراب پینی کی کوئی ممانعت نہین ہی بلکہ مسیح کا پہلا معجزہ ہی پانی کو شراب بنا دینی پر ظاہر ہوا تہا جیسا کہ انجیل یوحنا باب ۲ مین آیت ۱ سی ۱۱ تک لکہا ہی مسیح نی قانائی جلیل مین شادی کی موقع پر پانی کی چہہ مٹکون کو شراب بنا دیا تہا - اسی ظاہر ہی کہ اگر شراب کا پینا برا ہوتا تو کب مسیح پانی کو معجزہ سی شراب بناتی - بلکہ پولوس مقدس صریحاً شراب پینی کا حکم دیتی ہین چنانچہ نامہ اول تمطاؤس باب ۵ آیت ۲۳ مین لکہا ہی "آگی تو صرف پانی نہ پیا کر بلکہ اپنی ہاضمہ اور اکثر کمزوریون کی واسطی تہوڑی مے پی" - اور جو شرابی کی برائی کیگئی ہی وہ صرف متوالی و بدمست کی ہی - چنانچہ نامہ افسیون ۵ - ۱۸ مین لکہا ہی "شراب پی کی متوالی ہو کہ اوس مین بدچلنی ہی" پس جبکہ عیسوی تعلیم مین بجائی ممانعت کی شراب کی (جسکو عقلا نی ام الخبائث سی نامزد کیا ہی) صریحاً اجازت ہی تو خیال کرنا چاہئی کہ کیا وہ تعلیم عمدہ ہو سکتی ہی کہ جسمین ایسی چیز کی استعمال کی اباحت و اجازت پائی جاوی جو تمام برائیون و خباثتون کی جڑ اور اصل الاصول ہی اور جسکی نسبت شرابیون کا یہ چہٹتی نہین ہی یہہ بہت کافر عام مقولہ ہی - یا وہ تعلیم کہ جسمین شراب کو ایک پلیدی بتا کر اوسکی پینی اور پلانی اور بیچنی اور خریدنی اور نکالنی والی کو ملعون کہا جاوی - ناظرین یہان خود ہی غور فرما کر نتیجہ نکال لین +

## فصل پنجم

### روزمرہ کی دینی و دنیوی برتاؤ وغیرہ کے بیان مین

مسیح - انجیل متی - باب ۱۰ - آیت ۱۲ - جب تم کسی گہر مین جاؤ تو اوسی سلام کرو - اگر وہ گہر لائق ہی تو تمہارا سلام اوسی پہنچیگا اور اگر لائق نہین تو تمہارا سلام تمپر آویگا - ایضاً باب ۵ - آیت ۴۲ - جو کوئی تجہسی کچہہ مانگی اوسی دے اور جو تجہسی قرض چاہی اوسی موںہہ نہ موڑ - انجیل لوکا باب ۶ - آیت ۳۰ - جو کوئی تجہسی کچہہ مانگی اوسی دی اور اوس سی جو تیرا مال لی پہر مت مانگ ۳۴ - اور اگر تم اونہین جنسی پہر پانی کی امید ہی قرض دو تو تمہارا کیا احسان ہی کیونکہ گنہگار

بہی گنہگار ونکو قرض دیتی ہین - ۳۵ - اور پہر پانی کی امید نہ رکہکر قرض دو +

کلام حواریین - نامہ رومیان - باب ۱۴ - آیت ۱۹ - پس ایسی باتون کی جنسی صلح ہو اور ایکدوسری کی

ترقی ہو پیروی کرین - نامہ تمطاوس باب ۶ - آیت ۲۰ - ای تمطاوس امانت کو حفاظت سی رکہہ - نامہ قلیسون باب

آیت ۱۶ - تم ایکدوسری کو کمال دانائی سی تعلیم اور نصیحت کرو - نامہ افسیون باب ۵ آیت ۱۱ - تاریکی کی لاحاصل کامون مین

مت ہو بلکہ بیشتر اونکو ملامت کرتی رہو - نامہ تمطاوس باب ۵ - آیت ۲۰ - اونہین جو گناہ کرتی ہین سبکے سامنے

کہ تاکہ اوروں کو بہی خوف ہو - ۲۲ - اور نہ دوسری کے گناہون مین شریک ہو اپنی تئین پاک رکہہ - نامہ یعقوب باب

آیت ۱۹ - ای بہائیو جو تم مین سی کوئی سچائی کی راہ سی گمراہ ہو وی اور کوئی اوسکو پہرا دوی - ۲۰ وہ یہہ معلوم کرے

جو کوئی ایک گنہگار کو اوسکی گمراہی کی راہ سی پہراتا ہی تو ایک جان کو موت سی بچاویگا اور بہت گناہونکو چہپا

نامہ رومیان باب ۱۲ - آیت ۱۰ - عزت کی راہ سی ایکدوسری کو بہتر سمجہو +

کلام الہی - پارہ قد افلح سورہ نور رکوع ۴ - یٰاَیُّہَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَدْخُلُوْا بُیُوْتًا غَیْرَ بُیُوْتِکُمْ

حَتّٰی تَسْتَاْنِسُوْا وَتُسَلِّمُوْا عَلٰۤی اَہْلِہَا ذٰلِکُمْ خَیْرٌ لَّکُمْ لَعَلَّکُمْ تَذَکَّرُوْنَ فَاِنْ لَّمْ تَجِدُوْا فِیْہَاۤ

فَلَا تَدْخُلُوْہَا حَتّٰی یُؤْذَنَ لَکُمْ وَاِنْ قِیْلَ لَکُمُ ارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا ہُوَ اَزْکٰی لَکُمْ وَاللّٰہُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ

عَلِیْمٌ لَیْسَ عَلَیْکُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَدْخُلُوْا بُیُوْتًا غَیْرَ مَسْکُوْنَۃٍ فِیْہَا مَتَاعٌ لَّکُمْ وَاللّٰہُ یَعْلَمُ مَا تُبْدُوْنَ

وَمَا تَکْتُمُوْنَ - ای ایمان والو کسی غیر کی گہر مین بلا اجازت مت داخل ہو اور سلام کرو اوس گہر کی لوگون

یہہ تمہاری لئی بہتر ہی تاکہ تم نصیحت پکڑو پس اگر تم اوس گہر مین کسی کو نہ پاؤ تو اوسمین مت داخل ہو جبتک تم

اجازت دیجاوی اور اگر تمہین یہہ کہا جاوی کہ پہر جاؤ پس تم پہر جاؤ یہہ بہت اچہا ہی تمہاری لئی اور جو کچہہ تم

کرتی ہو اللہ اوسکو جانتا ہی - نہین کوئی گناہ تمپر اگر تم اون گہرون مین داخل ہو جنمین کوئی نہین رہتا اور جنمین

تمہارا فائدہ ہی اور اللہ جانتا ہی جو کچہہ ظاہر کرتے ہو اور جو چہپاتے ہو - پارہ ایضاً - رکوع ۸ - فَاِذَا دَخَلْتُمْ

بُیُوْتًا فَسَلِّمُوْا عَلٰۤی اَنْفُسِکُمْ تَحِیَّۃً مِّنْ عِنْدِ اللّٰہِ مُبٰرَکَۃً طَیِّبَۃً - پس جب تم اپنی گہرون مین داخل ہو تو

لوگون پر سلام کرو دعا سلامتی کی ہوئی خدا کیطرف سی برکت والی پاکیزہ - پارہ قال فما خطبکم - سورہ حدید رکوع

اِنَّ الْمُصَّدِّقِیْنَ وَالْمُصَّدِّقٰتِ وَاَقْرَضُوا اللّٰہَ قَرْضًا حَسَنًا یُّضٰعَفُ لَہُمْ وَلَہُمْ اَجْرٌ کَرِیْمٌ

خیرات دینی والی اور خیرات دینی والیان اور وہ جو دیتی ہین اللہ قرض حسنہ دوچند کیا جاویگا اونکی لئی

اور اونکو ثواب ہی باکرامت - پارہ والمحصنت سورہ نسا رکوع ۱۷ - لَا خَیْرَ فِیْ کَثِیْرٍ مِّنْ نَّجْوٰىہُمْ اِلَّا

صدقۃ او معروفٍ او اصلاحٍ بین الناس ومن یفعل ذلک ابتغاء مرضات اللہ فسوف
نؤتیہ اجراً عظیماً۔ نہین بہلائی اونکی پوشیدہ مشورونمین لیکن خوبی اوس شخص کی مشورہ مین ہی جو حکم کری
خیرات کا یا اچہی بات کا یا لوگون مین صلح کردینے کا اور جو شخص ایسا کری واسطے رضامندی خدا کی پس ہم
دینگی اوسکو بڑا ثواب۔ پارہ ۹ قال الملاء۔ سورہ انفال۔ رکوع ۱۔ فاتقوا اللہ واصلحوا ذات بینکم۔ پس ڈرو
اللہ سے اور درست کرو اپنے آپسکے معاملات۔ پارہ ۱۸ قد افلح۔ سورہ مومنون۔ رکوع ۱۔ والذین ہم لاماناتہم
وعہدہم راعون والذین ہم علی صلوٰتہم یحافظون اولئک ہم الوارثون الذین یرثون
الفردوس ہم فیہا خالدون اور وہ جو اپنی امانتون اور عہدون کو نگاہ رکہتے ہین اور وہ جو اپنی نماز کی
حفاظت کرتے ہین یہی لوگ وارث ہین جو بہشت کو ورثہ مین لینگے اور اوسمین ہمیشہ رہینگے۔ پارہ ۵ والمحصنت سورہ
نساء رکوع ۸۔ ان اللہ یأمرکم ان تؤدوا الامانات الی اہلہا واذا حکمتم بین الناس ان تحکموا
بالعدل ان اللہ نعما یعظکم بہ ان اللہ کان سمیعاً بصیراً۔ تحقیق اللہ تمکو حکم کرتا ہی اس بات کا کہ
پہونچا دو امانتین اونکی مالکونکو اور جب حکم کرو لوگونکو تو حکم کرو ساتہہ عدل کے اور تحقیق اللہ اچہی بات کی تمکو
نصیحت کرتا ہی تحقیق اللہ سننے والا دیکہنے والا ہی۔ پارہ ۶ لا یحب اللہ۔ سورہ مائدہ۔ رکوع ۱ وتعاونوا علی البر
والتقوی ولا تعاونوا علی الاثم والعدوان۔ ایکدوسری کی امداد کرو نیکی و پرہیزگاری پر اور مت
مدد کرو گناہ و زیادتی پر۔ پارہ ۱۹ وقال الذین۔ سورہ فرقان۔ رکوع ۶۔ والذین لا یشہدون الزور
واذا مروا باللغو مروا کراماً۔ یعنی بندی خدا کی وہ لوگ ہین جو بری مجلسونمین حاضر نہین ہوتی اور جب
بیہودہ جگہ پر گذرتی ہین تو بزرگانہ طریقہ سے گذرتی ہین یعنی گناہ اور لغو باتون کیطرف دہیان نہین کرتے اور نہین
جاتی ہین۔ پارہ ۴ لن تنالوا۔ سورہ آل عمران۔ رکوع ۱۱ ولتکن منکم امۃ یدعون الی الخیر و
یأمرون بالمعروف وینہون عن المنکر واولئک ہم المفلحون اور چاہیے کہ تم مین سے ہووی ایک
جماعت بلانے والا لوگون کو طرف بہلائی کی اور حکم کرنے والا ساتہہ اچہے کامون کے اور منع کرنے والا
نامعقول باتون سے اور یہی لوگ خلاصی پائینگے۔ پارہ ۲۷ قال فما خطبکم۔ سورہ ذاریات۔ رکوع ۳ وذکر فان
الذکری تنفع المؤمنین اور نصیحت کر پس تحقیق نصیحت فائدہ دیتی ہی ایمان والونکو۔ ایضاً۔ سورہ طور۔ رکوع ۲
فذکر۔ یعنی نصیحت کر۔ پارہ ۱۴ ربما۔ سورہ نحل رکوع ۱۶۔ ادع الی سبیل ربک بالحکمۃ والموعظۃ الحسنۃ
بلا تو طرف راہ پروردگار اپنی کے ساتہہ حکمت اور نیک نصیحت کی۔ پارہ ۲۱ ومن اظلم۔ سورہ سجدہ۔ رکوع ۵۔ ومن

اَحْسَنُ قَوْلاً مِّمَّنْ دَعَآ اِلَى اللّٰهِ وَعَمِلَ صَالِحًا اور کون شخص ہی بہتر بات مین اوس شخص سی جو خدا کی طرف
لوگونکو پکارتا اور عمل اچہی کرتا ہی۔ پارہ ۵ والمحصنت۔ سورہ نسا۔ رکوع ۱۱۔ وَاِذَا حُيِّيْتُمْ بِتَحِيَّةٍ فَحَيُّوْا بِاَحْسَنَ
مِنْهَآ اَوْ رُدُّوْهَا اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَسِيْبًا اور جب تعظیم کیجاوی تمہاری ساتھہ سلام کی پس تعظیم کرو تم اوسکی
ساتھہ اچہی کلمہ کی یا وہی کلمہ اوسکو پہیر دو تحقیق اللہ ہر چیز کا حساب لینی والا ہی۔ تفسیر حسینی وغیرہ مین لکہا ہی کہ
اگر کوئی تمہین السلام علیکم کہی تو تم اوسکی جواب مین وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ کہو اور اگر وہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ
کہی تو تم وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کہو یعنی جو تمہاری عزت کری تو تم اوس سی بڑہ کر اوسکی عزت کرو۔
پارہ ۱۵ سبحن الذی۔ سورہ بنی اسرائیل رکوع ۴۔ وَاَوْفُوْا بِالْعَهْدِ اِنَّ الْعَهْدَ كَانَ مَسْئُوْلًا وَاَوْفُوا الْكَيْلَ
اِذَا كِلْتُمْ وَزِنُوْا بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيْمِ ذٰلِكَ خَيْرٌ وَّاَحْسَنُ تَاْوِيْلًا اور پورا کرو عہد کو تحقیق عہد سی پوچہا
جائیگا اور پورا کرو پیمانہ کو جب تم ناپو اور تولو ترازو سیدہی سی یہہ بازگشت مین اچہا اور بہتر ہی۔ پارہ ۸ ولو اننا
سورہ انعام۔ رکوع ۱۹۔ وَاَوْفُوا الْكَيْلَ وَالْمِيْزَانَ بِالْقِسْطِ لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا وَاِذَا قُلْتُمْ فَاعْدِلُوْا
وَلَوْ كَانَ ذَا قُرْبٰى وَبِعَهْدِ اللّٰهِ اَوْفُوْا ذٰلِكُمْ وَصّٰكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ اور پورا کرو ناپ اور تول انصاف سی
نہین تکلیف دیتی ہم کسی جی کو مگر موجب اوسکی طاقت کی اور جب تم بات کہو تو انصاف کرو اگرچہ صاحب قرابت کا
ہی ہو اور عہد اللہ کو پورا کرو اسی بات کی نصیحت کرتا ہی تمکو تا کہ تم نصیحت پکڑو۔ پارہ ۸ ولو اننا۔ سورہ اعراف
رکوع ۱۱۔ فَاَوْفُوا الْكَيْلَ وَالْمِيْزَانَ وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ اَشْيَآءَهُمْ وَلَا تُفْسِدُوْا فِى الْاَرْضِ بَعْدَ
اِصْلَاحِهَا ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ پس پورا کرو ماپ اور تول اور مت کم دو لوگونکو چیزین
مت فساد کرو زمین مین بعد اوسکی درستی کی یہہ تمہاری لئی بہتر ہی اگر تم ایماندار ہو۔ پارہ ۳۰ عم۔ سورہ تطفیف
رکوع ۱۔ وَيْلٌ لِّلْمُطَفِّفِيْنَ الَّذِيْنَ اِذَا اكْتَالُوْا عَلَى النَّاسِ يَسْتَوْفُوْنَ وَاِذَا كَالُوْهُمْ اَوْ وَّزَنُوْهُمْ يُخْسِرُوْنَ
وائی ہی واسطی کم دینی والون کی جب ناپ لیوین لوگون سی تو پورا لیوین اور جب ناپ دیوین اونکو یا تول دین اونکو
کم کر دیوین۔ پارہ ۱۲ ومامن دابۃ۔ سورہ ہود۔ رکوع ۸۔ وَلَا تَنْقُصُوا الْمِكْيَالَ وَالْمِيْزَانَ اور مت کم کرو ناپ
اور تول کو۔ پارہ ۱۹ وقال الذین۔ سورہ شعرا۔ رکوع ۱۰۔ اَوْفُوا الْكَيْلَ وَلَا تَكُوْنُوْا مِنَ الْمُخْسِرِيْنَ وَزِنُوْا
بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيْمِ وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ اَشْيَآءَهُمْ وَلَا تَعْثَوْا فِى الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ اور پورا کرو ناپ
کو اور مت ہو نقصان دینی والون سی اور تولو ترازو سیدہی سی اور مت کم دو لوگونکو چیزین اونکی اور مت پہرو زمین
مین فساد کرتی ہوئی۔ پارہ ۳ تلک الرسل۔ سورہ آل عمران رکوع ۸۔ بَلٰى مَنْ اَوْفٰى بِعَهْدِهٖ وَاتَّقٰى فَاِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِيْنَ

کو بھی پورا کری اپنی عہد کو اور پرہیزگاری کری پس تحقیق اللہ دوست رکھتا ہی پرہیزگارونکو۔ پارہ لا یحب اللہ

سورہ مائدہ۔ رکوع ۱۔ یَا اَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَوْفُوْا بِالْعُقُوْدِ۔ ای ایمان والو پورا کرو عہدونکو۔ پارہ ۱۳ وما ابری

سورہ رعد۔ رکوع ۳۔ اِنَّمَا یَتَذَکَّرُ اُولُوا الْاَلْبَابِ الَّذِیْنَ یُوْفُوْنَ بِعَھْدِ اللّٰہِ وَلَا یَنْقُضُوْنَ الْمِیْثَاقَ

وَالَّذِیْنَ یَصِلُوْنَ مَآ اَمَرَ اللّٰہُ بِہٖٓ اَنْ یُّوْصَلَ وَیَخْشَوْنَ رَبَّھُمْ وَیَخَافُوْنَ سُوْٓءَ الْحِسَابِ سوای اسکی

نہیں کہ نصیحت پکڑتی ہین صاحب عقل کی اور وہ لوگ ہین جو پورا کرتے ہین اللہ سی عہد کو اور نہین توڑتی عہد کو

اور وہ ملاتی ہین وہ چیز جو حکم کیا ہی اللہ نی اوسکی ملانی کا (یعنی رشتہ دارون وغیرہ کو ملاپ کہتی ہین) اور ڈرتی ہین اپنی

رب سی اور خرابی حساب سی۔ پارہ ۶ لا یحب اللہ۔ سورہ مائدہ۔ رکوع ۶۔ وَاِنْ حَکَمْتَ فَاحْکُمْ بَیْنَھُمْ بِالْقِسْطِ اِنَّ

اللّٰہَ یُحِبُّ الْمُقْسِطِیْنَ۔ اور اگر حکم کری تو پس حکم کر اونکی درمیان عدل سی تحقیق اللہ دوست رکھتا ہی عدل کرنی

والونکو۔ پارہ لا یحب اللہ۔ سورہ مائدہ۔ رکوع ۲۔ اِعْدِلُوْا ھُوَ اَقْرَبُ لِلتَّقْوٰی عدل کرو وہ بہت نزدیک ہی

پرہیزگاری کو۔ پارہ ۲۶ حم۔ سورہ حجرات۔ رکوع ۱۔ وَاَقْسِطُوْا اِنَّ اللّٰہَ یُحِبُّ الْمُقْسِطِیْنَ اور انصاف کرو تحقیق

اللہ دوست رکھتا ہی انصاف کرنیوالونکو۔ پارہ ۸ ولو اننا۔ سورہ اعراف۔ رکوع ۳۔ قُلْ اَمَرَ رَبِّیْ بِالْقِسْطِ کہہ

حکم کیا پروردگار میرا انصاف کرنیکا۔ پارہ ۴ لن تنالوا۔ سورہ آل عمران۔ رکوع ۷۔ وَشَاوِرْھُمْ فِی الْاَمْرِ

اور کام مین مشورہ کیا کر۔ پارہ ۲۵ الیہ یرد۔ سورہ شوری۔ رکوع ۴۔ وَاَمْرُھُمْ شُوْرٰی بَیْنَھُمْ اور کام اونکا

آپس مین مشورہ کر لینا ہی۔ پارہ وقال الذین۔ سورہ فرقان۔ رکوع ۶۔ وَالَّذِیْنَ اِذَآ اَنْفَقُوْا لَمْ یُسْرِفُوْا

وَلَمْ یَقْتُرُوْا وَکَانَ بَیْنَ ذٰلِکَ قَوَامًا بندی خدا کی وہ لوگ ہین کہ جب خرچ کرتی ہین تو نہین بیجا خرچ کرتی اور نہین

تنگی کرتی بلکہ ہوتا ہی درمیان اسکی معتدل ✤

**رسول مقبول**۔ مشکوۃ باب السلام فصل ۳۔ عَنْ قَتَادَۃَ قَالَ النَّبِیُّ اِذَا دَخَلْتُمْ بَیْتًا فَسَلِّمُوْا عَلٰی

اَھْلِہٖ وَاِذَا خَرَجْتُمْ فَاَوْدِعُوْا اَھْلَہٗ بِسَلَامٍ رواہ البیھقی۔ قتادہ سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ جب تم گھر

مین داخل ہو تو رہنیوالونپر سلام کرو اور جب تم نکلو تو گھر کی رہنیوالون سی سلام کی ساتھ رخصت ہو۔ وَعَنْ اَنَسٍ

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ یَا بُنَیَّ اِذَا دَخَلْتَ عَلٰٓی اَھْلِکَ فَسَلِّمْ یَکُوْنُ بَرَکَۃً عَلَیْکَ وَعَلٰٓی اَھْلِ بَیْتِکَ رواہ الترمذی

انس سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا ای میری بیٹی جسوقت تو اپنی گھر کی لوگون پر داخل ہووی تو سلام کر یہہ سلام برکت

ہوگا تجھپر اور تیری گھروالونپر۔ ایضا۔ باب فضل الصدقہ۔ فصل ۱۔ عَنْ اَبِیْ مُوْسَی الْاَشْعَرِیِّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ عَلٰی

کُلِّ مُسْلِمٍ صَدَقَۃٌ قَالُوْا فَاِنْ لَّمْ یَجِدْ قَالَ فَلْیَعْمَلْ بِیَدَیْہِ فَیَنْفَعُ نَفْسَہٗ وَیَتَصَدَّقُ قَالُوْا فَاِنْ لَّمْ یَسْتَطِعْ

قَالَ فَيُعِيْنُ ذَا الْحَاجَةِ الْمَلْهُوْفَ قَالُوْا فَاِنْ لَمْ يَسْتَطِعْ قَالَ فَيَاْمُرُ بِالْخَيْرِ قَالُوْا فَاِنْ لَمْ يَسْتَطِعْ

فَيُمْسِكُ عَنِ الشَّرِّ فَاِنَّهٗ لَهٗ صَدَقَةٌ۔ متفق علیہ ابی موسی اشعری سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ہر مسلمان پر خیرات

دینا لازم ہے لوگون نے کہا کہ اگر خیرات کرنے کے لئے اوسکے پاس کچھہ نہو تو وہ کیا کرے آپنے فرمایا کہ اوسکو چاہئے کہ

ہاتھون سے کام کرے اور اوس کمائی سے اپنی ذات کو بھی نفع پہونچائے اور خیرات بھی دے پہر لوگون نے عرض کیا

اگر وہ ہاتھون سے کام کاج نہین کر سکتا تو پہر کیا کرے آپنے فرمایا کہ وہ حاجتمند صاحب غم کی مدد کرے۔ لوگون نے

اگر یہہ بھی نہ کر سکے آپنے فرمایا کہ لوگونکو نیکی کا حکم دے۔ پہر لوگون نے عرض کیا کہ اگر یہہ بھی نہ کر سکے آپنے فرمایا کہ

آپکو لوگون سے بدی کرنیسے بچائے پس یہی اوسکے لئے خیرات ہوگی۔ مشارق الانوار۔ باب عَنْ جَابِرٍ قَالَ رَسُوْلُ

خَيْرُكُمْ اَحْسَنُكُمْ قَضَاءً۔ رواہ البخاری۔ جابر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تم لوگونمین بہتر وہ آدمی ہے جو

کے ادا کرنے مین اچہا ہو۔ مشکوۃ۔ باب العلم فصل ۳۔ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ لِیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ تَعَلَّمُوا الْعِلْمَ

النَّاسَ رواہ الدارمی۔ ابن مسعود سے روایت ہے کہ حضرت نے مجکو فرمایا کہ علم پڑہو اور لوگونکو پڑہاؤ۔ مشارق

باب۔ عَنْ اَبُوْ مَسْعُوْدٍ عُقْبَةَ بْنِ عَمْرٍو الْاَنْصَارِيِّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ مَنْ دَلَّ عَلٰى خَيْرٍ فَلَهٗ مِثْلُ اَجْرِ

فَاعِلِهٖ رواہ مسلم۔ ابو مسعود انصاری سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جو نیک بات کسی کو بتاویگا تو اوسکو

والے کے برابر ثواب ملیگا۔ مشکوۃ باب الشفقۃ والرحمۃ فصل ۲۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ لَيْسَ مِنَّا

لَمْ يَرْحَمْ صَغِيْرَنَا وَلَمْ يُوَقِّرْ كَبِيْرَنَا۔ ابن عباس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ہمارے طریقہ پر وہ شخص نہین

جو چہوٹون پر رحم اور بڑون کی عزت نہ کرے۔ صحیح مسلم وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ يُسَلِّمُ الصَّغِيْرُ

عَلَى الْكَبِيْرِ وَالْمَارُّ عَلَى الْقَاعِدِ وَالْقَلِيْلُ عَلَى الْكَثِيْرِ وَالرَّاكِبُ عَلَى الْمَاشِيْ۔ ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ

نے فرمایا کہ سلام کرے چہوٹا بڑے کو اور گذرنیوالا بیٹھے ہوئے کو اور تہوڑے لوگ بہتونکو اور سوار پیادہ چلنے والے کو

صحیح بخاری و مسلم۔ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ لَا يُقِيْمُ الرَّجُلُ الرَّجُلَ مِنْ مَجْلِسِهٖ ثُمَّ يَجْلِسُ

وَلٰكِنْ تَفَسَّحُوْا وَتَوَسَّعُوْا۔ ابن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ اوٹہائے کوئی شخص کسی شخص کو اوسکی جگہہ سے

پہر بیٹھے اوس جگہہ ولیکن کہے کہ کشادہ کرو اور جگہہ دو۔ مشکوۃ باب الحذر والتانی۔ فصل ۲۔ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَجُلًا

قَالَ لِلنَّبِيِّ اَوْصِنِيْ فَقَالَ خُذِ الْاَمْرَ بِالتَّدْبِيْرِ فَاِنْ رَاَيْتَ فِيْ عَاقِبَتِهٖ خَيْرًا فَامْضِهٖ وَاِنْ خِفْتَ غَيًّا

فَاَمْسِكْ رواہ فی شرح السنۃ۔ انس سے روایت ہے کہ ایک شخص نے حضرت سے کہا کہ آپ مجکو وصیت فرمائیے۔ آپنے فرمایا

جس کام کو تو کرے اوسکو اوسکا انجام دیکہکر کر پس اگر تو اوسکے انجام مین کچہہ بہتری دیکہے تو کر اور اگر اوس

گرای کا اندیشہ کری تو ہٹ جا - صحیح بخاری و مسلم - عَنْ اَبِیْ مُوْسٰی قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اِنِّیْ اُوْتٰی وَاُسْاَلُ
وَتُطْلَبُ اِلَیَّ الْحَاجَۃُ وَاَنْتُمْ عِنْدِیْ فَاشْفَعُوْا لِتُؤْجَرُوْا وَیَقْضِی اللّٰہُ عَلٰی یَدَیْ نَبِیِّہٖ مَا اَحَبَّ
حضرت نے فرمایا کہ میری پاس آکر لوگ سوال کرتی ہین اور مجھسی حاجت مانگتی ہین اور تم میری پاس ہوتی ہو تو سفارش
کیا کرو تاکہ ثواب پاؤ اور اللہ تعالی اپنی نبی کی ہاتھون پر جو چاہتا ہی حکم کرتا ہی - ابوداود - عَنْ عَائِشَۃَ قَالَ
رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اَحَلُّ مَا اَکَلَ الرَّجُلُ مِنْ کَسْبِہٖ وَکُلُّ بَیْعٍ مَبْرُوْرٍ - حضرت عائشہ سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا
سب سی زیادہ حلال جو آدمی کہاتا ہی وہ اوسکی اپنی ہاتھ کی کمائی ہی اور ہر ایک بیع مبرور جسمین کچھ خرابی نہو -
ترمذی - ابواب البر والصلۃ - عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اِنَّ اَحَدَکُمْ مِرْاٰۃُ اَخِیْہِ فَاِذَا رَاٰی
بِہٖ شَیْئًا فَلْیُمِطْہُ عَنْہُ - ابوہریرہ سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ تم مین سی ہر ایک اپنی بہائی کا آئینہ ہی تو
اگر اوسمین کوئی بات دیکہی تو چاہیی کہ اوسکو اوس سی دور کری +

اقوال صحابہ رض - ادب المفرد - باب ۴۸۳ - قال ابن عباس رض لا تدخلوا بیوتًا غیر بیوتکم حتی تستانسوا
وتسلموا علی اھلھا - ابن عباس نی فرمایا کہ مت داخل ہو کسی گہر مین اپنی گہرون کی سوا یہانتک کہ پہلی اجازت
حاصل کرلو اور سلام کرو اونکی رہنی والون پر - ایضًا - باب ۴۹۸ - قال جابر رض یستاذن الرجل علی ولدہ وامہ
وان کانت عجوزًا واخیہ واختہ وابیہ - جابر کہتی ہین کہ آدمی اجازت لیکر اپنی بیٹی وماں وبہائی وبہن اور باپ کی
پاس جاوی - ایضًا - باب ۴۷۷ - عن انس بن مالک انہ مر علی صبیان فسلم علیہم وقال کان النبی ﷺ یفعلہ
انس بن مالک لڑکون کی پاس سی گذری اور اونپر سلام کیا اور فرمایا کہ پیغمبر خدا ﷺ بہی لڑکونکو سلام کیا کرتی تہی -
احیاء العلوم - جلد ۱ - فصل الرابع فی صدقۃ التطوع - وکان عمر رض یقول اللہم اجعل الفضل عند خیارنا لعلہم
یعودون بہ علی اولی الحاجۃ منا - اور حضرت عمر رض یہہ فرمایا کرتی تہی کہ اے خدا تعالی مال اور دولت ایسی شخصونکو دے جو
ہم مین بہتر ہون تاکہ وہ اوس سی حاجتمندون کی دستگیری کرین - وقال عمر رض ان الاعمال تباھت فقالت الصدقۃ
انا افضلکن - حضرت عمر نی فرمایا کہ اعمال نی ایکدوسری پر فخر کیا تو خیرات نی کہا کہ مین سب سی فضل ہون - ایضًا - باب
فضل العلم والتعلیم - قال ابو الدرداء رض کن عالمًا او متعلمًا او مستمعًا ولا تکن الرابع فتہلک - ہو تو پڑھنیوالا
یا پڑھانیوالا یا سننیوالا اور نہو چوتھا (یعنی جاہل) پس ہلاک ہوگا - ایضًا - فضیلۃ التعلیم - قال ابن عباس رض معلم
الناس الخیر یستغفر لہ کل شیء حتی الحوت فی البحر - ابن عباس فرماتی ہین کہ جو شخص لوگونکو نیک بات سکہاتا ہی
اوسکی واسطی ہر چیز یہانتک کہ سمندر کی مچہلیان بخشش مانگتی ہین - منبہات - باب الثلاثی - قال عمر رض حُبِّبَ اِلَیَّ

من الدنیا ثلث الامر بالمعروف والنہی عن المنکر والثوب الخلق۔ حضرت عمر کہتے ہیں کہ مجکو دنیا کی تین چیزیں پسند ہیں۔ اچھی بات بتانا اور بُری بات سے روکنا اور پرانا کپڑا۔ ایضاً۔ باب الرباعی۔ وعن عثمان رضہ وجدت حلاوۃ العبادۃ فی اربعۃ اشیاء اولھا فی اداء فرائض اللہ والثانی فی اجتناب محارم اللہ والثالث فی الامر بالمعروف ابتغاء ثواب اللہ والرابع فی النہی عن المنکر اتقاء غضب اللہ۔ حضرت عثمان کہتے ہیں کہ مینے عبادت کی حلاوت چار چیزونمین پائی پہلے اللہ کی فرض ادا کرنی مین دوسری اللہ کی حرام کی ہوئی چیزونکے بچنے مین تیسری نیک کام بتانی مین واسطی ثواب حاصل ہونے کے چوتھی بُری کام کے روکنی مین خدا کی ڈر سے۔ احیاء العلوم۔ جلد ۲ باب فضل الکسب۔ وقال ابن مسعود رضہ انی لاکرہ ان اری الرجل فارغاً لا فی امر دنیاہ ولا فی امر آخرتہ ابن مسعود رضہ فرماتے ہین کہ مجکو برا معلوم ہوتا ہے کہ کسی آدمی کو بیکار دیکھوں نہ دنیا کا کام کرتا ہو نہ دین کا +

## وجہ ترجیح تعلیم محمدی

اس فصل مین علاوہ اون ضروری بہت سی عمدہ باتون کے بنکے بتانے مین عیسوی تعلیم بالکل قاصر رہی ہے اور محمدی تعلیم مین بخوبی مصرح ہین بعض باتین جو انجیل مین بتائی گئی ہین اونسی قرآن کی تعلیم بدرجہا عمدہ ہے۔ مثلاً انجیل مین لکھا ہے کہ جب تم کسی کے گہر مین جاؤ تو سلام کرو۔ مگر قرآن مین حکم ہے کہ بغیر اجازت مالک گہر کے کسی کے گہر مین اندر داخل نہو جاؤ اور جب اجازت لیکر کسی کے گہر مین جاؤ تو گہر کے رہنے والونپر سلام کرو۔ پہر انجیل مین لکھا ہے کہ پہر لینے کی امید پر قرضہ مت دو۔ اور قرآن کہتا ہے کہ واپس پانے کی امید پر ہر کسی کو قرضہ حسنہ یعنی بغیر سود کے دو۔ اب ظاہر ہے کہ واپس پانے کی امید پر ہزار مین سے شاید ایک آدہ ہی آدمی کسی کو قرضہ دے سکیگا اور واپس پانے کی امید پر سینکڑون قرض دے سکتے ہین اور حاجتمندون کی کارروائی ہو سکتی ہے۔ پس انجیل کی قید واپس لینے کی نہ ہونے نے گویا ہزارہا اشخاص کی دستگیری کا دروازہ بند کردیا +

## فصل ششم

### عورت مرد کی معاشرت اور پردہ کا بیان

**کلام مسیح** ۔ انجیل متی باب ۵۔ آیت ۳۱۔ یہہ بہی لکہا گیا کہ جو کوئی اپنی جورو کو چہوڑ دے اوسے طلاقنامہ لکہدے ۳۲ پر مین تمہین کہتا ہون کہ جو کوئی اپنی جورو کو زنا کے سوا کسی اور سبب سے چہوڑ دیوے اوسے زنا کرواتا ہے اور جو کوئی اوس چہوڑی ہوئی سے بیاہ کرے زنا کرتا ہے +

**کلام حواریین** ۔ نامہ افسیون باب ۵۔ آیت ۲۲۔ اے عورتو اپنے شوہرون کی ایسی فرمانبردار رہو جیسے خداوند کی

۲۵۔ ای مردو اپنی جورؤنکو پیار کرو جیسا مسیح نے بھی کلیسیا کو پیار کیا۔ ۲۸ یون ہی مردو نپر لازم ہے کہ اپنی
جورؤنکو پیار کرین جیسے اپنے بدن کو جو اپنی جورو کو پیار کرتا ہے سو آپکو پیار کرتا ہے۔ ۲۹ کیونکہ کسی نے اپنے
جسم کو کبھی دشمنی نہ کی بلکہ وہ اوسے پالتا اور پوستا ہے۔ ۳۳ بہر حال ہر ایک تم مین سے اپنی اپنی جورو کو ایسا
پیار کرے جیسا آپکو اور عورت اپنے شوہر کا ادب کرے۔ نامہ ۱ قرنتیان باب ۷۔ آیت ۳ خصم جورو کا حق جیسا چاہیے
ادا کرے اور ویسا ہی جورو خصم کا۔ ۴ جورو اپنے بدن کی مختار نہین بلکہ خصم مختار ہے۔ اسیطرح خصم بھی اپنے بدن
کا مختار نہین بلکہ جورو۔ نامہ قلسیون باب ۳۔ آیت ۱۸۔ ای عورتو جیسا خداوند مین مناسب ہے اپنے اپنے خصم کی
فرمانبرداری کرو۔ ۱۹۔ ای مردو اپنی جورؤنکو پیار کرو اور اونسے کڑوی نہو۔ نامہ طیطس باب ۲۔ آیت ۴ وے اپنے خصمون
اور بچونکو پیار کرین اور چوکس و پاکدامن اور گھر مین رہنے والیان اور خوش مزاج اور اپنے خصمون کے کہے مین
رہین۔ نامہ ۱ تمطاؤس باب ۲۔ آیت ۹۔ اور یون ہی عورتین بھی شائستہ طور پر شرم اور تمیز کے ساتھ آپکو
سنوارین نہ بال گوندھنے اور سونے اور موتیون اور قیمتی لباس سے۔ ۱۰ بلکہ آپکو نیک کامون سے سنوارین جیسا چاہیے
۱۱ عورت چپ چاپ کمال فرمانبرداری سے سیکھے ۱۲۔ اور مین پروانگی نہین دیتا کہ عورت سکھلاوے یا آپ شوہر پر حاکم بنے
بلکہ خاموشی کے ساتھ رہے۔ باب ۵۔ آیت ۱۴۔ سو میری مرضی یہہ ہے کہ جوان بیوگان بیاہ کرین بچے جنین اور
گھر کا انتظام کرین۔ نامہ ۱ قرنتیان باب ۱۱۔ آیت ۵ ہر عورت جو بغیر سر ڈھنکے دعا یا نبوت کرتی ہے سو اپنے سر کو بے
عزت کرتی ہے کیونکہ یہہ اوسکے سر مونڈنے کے برابر ہے۔ ۶۔ اگر عورت اوڑھنی نہ اوڑھے تو اوسکی چوٹی بھی کٹ جاوے۔
باب ۱۴۔ ۳۴ تمہاری عورتین کلیسے مین چپکی رہین کہ اونہین بولنے کا حکم نہین ہے۔ ۳۵۔ اور اگر وے کچھ سیکھا چاہین
تو گھر مین اپنے خصم سے پوچھین کیونکہ شرم کی بات ہے کہ عورتین کلیسے مین بولین ۔

قرآن الٰہی۔ پارہ ۲ سیقول سورہ بقر رکوع ۲۹۔ اَلطَّلَاقُ مَرَّتَانِ فَاِمْسَاكٌ بِمَعْرُوْفٍ اَوْ تَسْرِيْحٌ بِاِحْسَانٍ
یعنی۔ طلاق رجعی (یعنے جسکے بعد مرد کو رجوع کر لینا جائز ہے) دو بار ہے پس اسکے بعد یا تو اچھیطرح سے عورت کو
رکھنا ہے یا چھوڑ دینا ہے اوسکو اچھی طرح سے۔ وَاِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَاءَ فَبَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ فَاَمْسِكُوْهُنَّ بِمَعْرُوْفٍ اَوْ سَرِّحُوْهُنَّ
بِمَعْرُوْفٍ وَلَا تُمْسِكُوْهُنَّ ضِرَارًا لِّتَعْتَدُوْا وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ فَقَدْ ظَلَمَ نَفْسَهٗ اور
جب طلاق رجعی دو عورتونکو پس پہونچین میعاد اپنی کو (جو تین ماہ ہے) پس اسکے بعد یا تو اونکو نگاہ رکھو اچھیطرح سے
یا چھوڑ دو اونکو اچھیطرح سے اور مت نگاہ رکھو اونکو اذیت دینے کے لئے تاکہ تم زیادتی کرو اور جو کوئی کرے ایسی بات
پس تحقیق اوسنے ظلم کیا اپنی جان پر۔ پارہ ۲۸ قد سمع اللہ۔ سورہ طلاق رکوع ۱۔ اِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَاءَ فَطَلِّقُوْهُنَّ

لِعِدَّتِهِنَّ وَاَحْصُوا الْعِدَّةَ وَاتَّقُوا اللّٰهَ رَبَّكُمْ لَا تُخْرِجُوْهُنَّ مِنْ بُيُوْتِهِنَّ وَلَا يَخْرُجْنَ اِلَّا اَنْ
يَّاْتِيْنَ بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ اور جب تم طلاق دو عورتونکو تو طلاق دو اونکو اونکی عدت کے وقت اور گنو عدت
کو اور اپنی اللہ پروردگار سے ڈرو اور مت نکالو اونکو گہرون سے اور نہ وہ نکلین مگر یہہ کہ کرین بیحیائی ظاہر تو
اونکا نکالدینا جائز ہے۔ اَسْكِنُوْهُنَّ مِنْ حَيْثُ سَكَنْتُمْ مِّنْ وُّجْدِكُمْ وَلَا تُضَآرُّوْهُنَّ لِتُضَيِّقُوْا عَلَيْهِنَّ
وَاِنْ كُنَّ اُولَاتِ حَمْلٍ فَاَنْفِقُوْا عَلَيْهِنَّ حَتّٰى يَضَعْنَ حَمْلَهُنَّ فَاِنْ اَرْضَعْنَ لَكُمْ فَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ
وَاْتَمِرُوْا بَيْنَكُمْ بِمَعْرُوْفٍ رکہو اونکو جہان تم رہتے ہو مقدور اپنے سے اور مت ایذا دو اونکو تا کہ تنگی کرو
اونپر اور اگر ہووین وہ حاملہ پس خرچ کرو اونپر یہانتک کہ رکہین حمل اپنا پس اگر دودہ پلاوین تمہاری لیئے
پس دو اونکی مزدوری اور موافقت رکہو آپسمین اچہی طرح۔ پارہ ۴ لن تنالوا سورہ نسا رکوع ۱ - فَانْكِحُوْا مَا طَابَ لَكُمْ مِّنَ النِّسَآءِ
پس نکاح کرو اون عورتون سے جو خوش آوین تمکو۔ پارہ ۵ والمحصنت سورہ نساء۔ رکوع ۴ مُحْصِنِيْنَ غَيْرَ مُسَافِحِيْنَ
والے نہ پانی ڈالنے والے یعنے عورتونکو صرف شہوت رانی کے لیئے نہین بلکہ حصول اولاد اور ہمیشہ اپنے پاس رکہنے کے لیئے نکاح
پارہ ۴ لن تنالوا۔ سورہ نساء۔ رکوع ۳ وَعَاشِرُوْهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ فَاِنْ كَرِهْتُمُوْهُنَّ فَعَسٰۤى اَنْ تَكْرَهُوْا
شَيْئًا وَّيَجْعَلَ اللّٰهُ فِيْهِ خَيْرًا كَثِيْرًا۔ اور عورتون کے ساتہہ اچہی طرح سے زندگانی کرو اور اگر ناپسند رکہو تو بھی
کرو کیونکہ شاید جس چیز کو تم ناپسند کرو اور اللہ اوسمین بہت بہلائی ظاہر کرے۔ پارہ ۲ سیقول۔ سورہ بقر
رکوع ۲۳۔ هُنَّ لِبَاسٌ لَّكُمْ وَاَنْتُمْ لِبَاسٌ لَّهُنَّ عورتین تمہارے لیئے پردہ ہین اور تم اونکے لیئے پردہ
تفسیر احمدی مین لکہا ہے کہ یہہ آیت مرد و عورت کے حق مین کمال اختلاط اور نہایت ملاپ کی تشبیہ ہے یعنے مرد و عورت
کو ایکدوسرے کے ساتہہ اسطرح سے ہونا چاہیئے جیسے لباس کو لابس کے ساتہہ ملاپ ہوتا ہے۔ پارہ ۲۱ اتل ما اوحی سورہ روم
رکوع ۱۔ وَمِنْ اٰيٰتِهٖۤ اَنْ خَلَقَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْكُنُوْۤا اِلَيْهَا وَجَعَلَ بَيْنَكُمْ مَّوَدَّةً وَّرَحْمَةً
اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ۔ اور یہہ اوسکی نشانیون سے ہے کہ تمہارے آپسمین سے عورتونکو بنایا
گیا تا کہ تم اونکی طرف متوجہ ہوکر آرام پکڑو اور پیدا کیا تمہارے درمیان پیار اور مہربانی تحقیق اسمین نشانیان
ہین واسطے اوس قوم کے کہ فکر کرتے ہین۔ پارہ ۲ سیقول سورہ بقر۔ رکوع ۲۸ وَلَهُنَّ مِثْلُ الَّذِيْ عَلَيْهِنَّ
عورتون کے لیئے مردون پر حق ہین جیسے مردون کے لیئے عورتون پر حق ہین۔ پارہ ۵ والمحصنت سورہ نساء
۶۔ اَلرِّجَالُ قَوّٰمُوْنَ عَلَى النِّسَآءِ بِمَا فَضَّلَ اللّٰهُ بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ وَّبِمَآ اَنْفَقُوْا مِنْ اَمْوَالِهِمْ فَالصّٰلِحٰتُ
قٰنِتٰتٌ حٰفِظٰتٌ لِّلْغَيْبِ بِمَا حَفِظَ اللّٰهُ وَالّٰتِيْ تَخَافُوْنَ نُشُوْزَهُنَّ فَعِظُوْهُنَّ وَاهْجُرُوْهُنَّ

فِي الْمَضَاجِعِ وَاضْرِبُوهُنَّ فَإِنْ أَطَعْنَكُمْ فَلَا تَبْغُوا عَلَيْهِنَّ سَبِيلًا۔ مرد قیام رکھنے والی ہین عورتون
پر کیونکہ اللہ نے بزرگی دی ہے بعض کو بعض پر اور نیز اسلیئے کہ وہ اپنے مالون سے خرچ کرتے ہین پس نیک بخت عورتین
مردون کی فرمانبردار ہین اونکے مال و آبرو کی پیٹھہ پیچھے نگہبانی کرنیوالی ہین خدا کی محافظت سے اور جن عورتون
سے ناراضگی کی تم ڈرتے ہو۔ اونکو نصیحت کرو اور چھوڑ دو اونکو خوابگاہون مین اور مار پیٹ کرو اونکو پس اگر وہ
تمہارا کہنا مان لین تو اونپر اور کوئی سبیل مت ڈھونڈو۔ پارہ ۱۸ قد افلح المومنون۔ سورہ نور۔ رکوع ۴۔
وَأَنْكِحُوا الْأَيَامَى مِنْكُمْ وَالصَّالِحِينَ مِنْ عِبَادِكُمْ وَإِمَائِكُمْ إِنْ يَكُونُوا فُقَرَاءَ يُغْنِهِمُ اللَّهُ مِنْ
فَضْلِهِ وَاللَّهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ اور نکاح کر دو اپنی رانڈون کا اور اپنے لائق دار غلامون و لونڈیون کا اگر
وہ فقیر ہونگے تو اللہ اپنے فضل سے اونکی حاجت روائی کر دیگا اور اللہ کشائش والا جاننے والا ہے۔ پارہ ۲ سیقول
سورہ بقر۔ رکوع ۲۸۔ فَاعْتَزِلُوا النِّسَاءَ فِي الْمَحِيضِ وَلَا تَقْرَبُوهُنَّ حَتَّى يَطْهُرْنَ فَإِذَا تَطَهَّرْنَ
فَأْتُوهُنَّ مِنْ حَيْثُ أَمَرَكُمُ اللَّهُ إِنَّ اللَّهَ يُحِبُّ التَّوَّابِينَ وَيُحِبُّ الْمُتَطَهِّرِينَ۔ پس کنارہ کرو عورتون سے
حیض مین اور اونکے نزدیک مت جاؤ یہانتک کہ پاک ہون پس جب پاک ہو جاوین تو آؤ اونکے پاس جہان سے
حکم دیا ہے اللہ نے تحقیق اللہ دوست رکھتا ہے توبہ کرنیوالونکو اور دوست رکھتا ہے پاک کرنیوالونکو۔ پارہ ۱۸
قد افلح المومنون۔ سورہ نور۔ رکوع ۴۔ قُلْ لِلْمُؤْمِنِينَ يَغُضُّوا مِنْ أَبْصَارِهِمْ وَيَحْفَظُوا فُرُوجَهُمْ ذَلِكَ
أَزْكَى لَهُمْ إِنَّ اللَّهَ خَبِيرٌ بِمَا يَصْنَعُونَ وَقُلْ لِلْمُؤْمِنَاتِ يَغْضُضْنَ مِنْ أَبْصَارِهِنَّ وَيَحْفَظْنَ فُرُوجَهُنَّ
وَلَا يُبْدِينَ زِينَتَهُنَّ إِلَّا مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَلْيَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلَى جُيُوبِهِنَّ وَلَا يُبْدِينَ زِينَتَهُنَّ إِلَّا
لِبُعُولَتِهِنَّ أَوْ آبَائِهِنَّ أَوْ آبَاءِ بُعُولَتِهِنَّ أَوْ أَبْنَائِهِنَّ أَوْ أَبْنَاءِ بُعُولَتِهِنَّ أَوْ إِخْوَانِهِنَّ أَوْ بَنِي
إِخْوَانِهِنَّ أَوْ بَنِي أَخَوَاتِهِنَّ أَوْ نِسَائِهِنَّ أَوْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُهُنَّ أَوِ التَّابِعِينَ غَيْرِ أُولِي الْإِرْبَةِ
مِنَ الرِّجَالِ أَوِ الطِّفْلِ الَّذِينَ لَمْ يَظْهَرُوا عَلَى عَوْرَاتِ النِّسَاءِ وَلَا يَضْرِبْنَ بِأَرْجُلِهِنَّ لِيُعْلَمَ
مَا يُخْفِينَ مِنْ زِينَتِهِنَّ وَتُوبُوا إِلَى اللَّهِ جَمِيعًا أَيُّهَا الْمُؤْمِنُونَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ۔ کہہ مسلمان
مردون سے کہ بند کرین اپنی آنکھین اجنبی عورتون کے دیکھنے سے اور نگاہ رکھین اپنی شرمگاہ کو یہہ اونکے لئے بہت پاکیزہ
ہے تحقیق اللہ اوس چیز سے جو تم کرتے ہو خبردار ہے اور کہہ مسلمان عورتونکو کہ بند کرین اپنی آنکھین اجنبی مردون
سے اور محافظت کرین اپنی شرمگاہ کی اور نہ ظاہر کرین اپنا بناؤ مگر جو اوس مین سے ظاہر ہے اور چاہیئے کہ اپنے
سینون پر اوڑھنیان ڈالین اور نہ ظاہر کرین اپنا بناؤ مگر اپنے خاوندون یا اپنے باپون یا اپنے خسرون یا اپنے

بیٹوں یا اپنے خاوندوں کی بیٹوں یا اپنے بھائیوں یا اپنے بھتیجوں یا بھانجوں یا اپنی عورتوں سے یا جنکے مالک
دہنے ہاتھ انکے یا طفیلی غیر حاجت والے مردوں سے یا اون لڑکوں سے جو عورتوں کی چھپی باتوں پر واقف نہیں
اور نہ ماریں اپنے پاؤن زمین پر تاکہ معلوم ہو جاوے وہ چیز جو چھپاتی ہیں اپنی زینت سے اور اے مسلمانوں
اللہ کی طرف رجوع کرو تاکہ تم فلاح پاؤ - پارہ ۲۲ ومن یقنت - سورہ احزاب - رکوع ۸ - یٰاَیُّهَا النَّبِیُّ قُلْ لِاَزْوَاجِكَ
وَبَنَاتِكَ وَنِسَاءِ الْمُؤْمِنِیْنَ یُدْنِیْنَ عَلَیْهِنَّ مِنْ جَلَابِیْبِهِنَّ ذٰلِكَ اَدْنٰی اَنْ یُّعْرَفْنَ فَلَا یُؤْذَیْنَ
وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِیْمًا - اے نبی کہہ اپنی بیبیوں و بیٹیوں اور مسلمان بیبیوں کو اپنے اوپر بڑی چادریں اوڑھ
نکلیں یہ بہت عمدہ ہے اسسے کہ وہ پہچانی جاویں پس ایذا دیجاویں اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے

کلام رسول مقبول ﷺ - مشکوٰۃ - باب الطلاق - فصل ۲ - عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ قَالَ اَبْغَضُ الْحَلَالِ
اِلَی اللّٰهِ الطَّلَاقُ رواہ ابوداؤد - ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ بہت ناپسند حلال چیزوں میں
کے نزدیک عورت کو طلاق دینا ہے - عَنْ ثَوْبَانَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اَیُّمَا امْرَاَةٍ سَاَلَتْ زَوْجَهَا طَلَاقًا
فِیْ غَیْرِ بَاْسٍ فَحَرَامٌ عَلَیْهَا رَائِحَةُ الْجَنَّةِ - رواہ احمد والترمذی و ابوداؤد - ثوبان سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے
فرمایا کہ جو عورت بغیر ضرورت کے اپنے خاوند سے طلاق مانگے اوسپر بہشت کی خوشبو حرام کی گئی ہے - ایضاً - باب عشرۃ النساء
فصل ۲ - عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ خَیْرُكُمْ خَیْرُكُمْ لِاَهْلِهٖ وَاَنَا خَیْرُكُمْ لِاَهْلِیْ رواہ الترمذی
عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ بہتر تمہارا وہ شخص ہے جو اچھا ہے اپنی بیوی کے ساتھ اور میں اچھا ہوں
اپنے اہل کے ساتھ - عَنْ عَائِشَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنَّ مِنْ اَكْمَلِ الْمُؤْمِنِیْنَ اِیْمَانًا اَحْسَنُهُمْ خُلُقًا وَ
اَلْطَفُهُمْ بِاَهْلِهٖ رواہ الترمذی - عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ تحقیق کاملترین مومنوں کا ایمان میں
وہ شخص ہے جو بہت اچھا ہو خلق میں اور بہت مہربان ہو اپنے اہل و عیال پر - عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ
اللّٰهِ اَكْمَلُ الْمُؤْمِنِیْنَ اِیْمَانًا اَحْسَنُهُمْ خُلُقًا وَخِیَارُكُمْ خِیَارُكُمْ لِنِسَائِهِمْ رواہ الترمذی - ابوہریرہؓ سے
روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ کاملترین مومنوں کا ایمان میں وہ شخص ہے جو بہت اچھا ہو خلق میں اور
میں وہ شخص ہیں جو بہتر ہوں اپنی عورتوں سے - ایضاً - فصل ۱ - عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
اِسْتَوْصُوْا بِالنِّسَاءِ خَیْرًا فَاِنَّهُنَّ خُلِقْنَ مِنْ ضِلَعٍ وَاِنَّ اَعْوَجَ شَیْءٍ فِی الضِّلَعِ اَعْلَاهُ فَاِنْ
ذَهَبْتَ تُقِیْمُهٗ كَسَرْتَهٗ وَاِنْ تَرَكْتَهٗ لَمْ یَزَلْ اَعْوَجَ فَاسْتَوْصُوْا بِالنِّسَاءِ - متفق علیہ - ابوہریرہؓ سے روایت
ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ قبول کرو وصیت عورتوں کے حق میں بھلائی کی کیونکہ تحقیق عورتیں پیدا کی گئی

ٹیڑھی ہی اور بتحقیق بہت ٹیڑھی چیز پسلی مین اوپر کی پسلی ہی پس اگر تو اوسکو سیدھا کرنا چاہیگا تو توڑ دیگا
اور اگر اوسکو چھوڑ دیگا تو ہمیشہ کجی رہیگی اور میری وصیت عورتون کے حق مین قبول کرو۔ عن ابی ہریرۃ
قال رسول اللہ صلعم لا یفرک مؤمن مؤمنۃ ان کرہ منہا خلقا رضی منہا اٰخر۔ رواہ مسلم۔ ابو ہریرہ سی روایت ہی
کہ حضرت نی فرمایا کہ مومن مرد مومن عورت سی ناخوش نرہی اگر برا جانتا ہی اوسکی کسی خو کو تو اچھی ہوگا دوسری
خو۔ ایضاً فصل دوم۔ عن حکیم بن معاویۃ القشیری عن ابیہ قال قلت یا رسول اللہ صلعم ما حق
زوجۃ احدنا علیہ قال ان تطعمہا مما طعمت وتکسوہا مما اکتسبت ولا تضرب الوجہ ولا
تقبح ولا تہجرہا الا فی البیت۔ حکیم بن معاویہ قشیری سی روایت ہی کہ میری باپ نی حضرت سی پوچھا کہ مرد پر
عورت کا کیا حق ہی آپ نی فرمایا کہ جو آپ کہاوی اوسی عورت کو کہلاوی اور جو آپ پہنی اوسی عورت کو پہناوی اور
منہ پر نہ ماری اور اوسکی مذمت نکری اور بغیر گہر کی اوسکو اکیلا نہ چہوڑی۔ ایضاً کتاب النکاح۔ فصل ۱۔
عن عبد اللہ بن عمر قال رسول اللہ صلعم الدنیا کلہا متاع وخیر متاع الدنیا المرأۃ الصالحۃ۔ عبد اللہ
بن عمر سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ دنیا سب دولت ہی اور دنیا مین سی اچھی دولت عورت نیکو کار ہی۔ فصل ۲
عن معقل بن یسار قال رسول اللہ صلعم تزوجوا الودود الولود۔ نکاح کرو اون عورتون سی جو خاوندون
سی دوستی رکہنی والی اور بہت جننی والی ہون (یہہ دونون باتین عورتون کی خویشون سی بخوبی معلوم ہوسکتی ہین)
باب عشرۃ النساء۔ فصل ۳۔ عن ابی ہریرۃ قال قیل لرسول اللہ صلعم ای النساء خیر قال التی تسرہ
اذا نظر وتطیعہ اذا امر ولا تخالفہ فی نفسہا ولا فی مالہا بما یکرہ۔ رواہ النسائی۔ ابو ہریرہ
سی روایت ہی کہ حضرت سی پوچھا گیا کہ کونسی عورت اچھی ہی فرمایا کہ وہ عورت جو خوش کری اپنی خاوند کو جس وقت
دیکہی اوسکی طرف اور جب وہ کوئی حکم کری تو اوسکو بجا لاوی اور نہ اپنی ذات اور نہ اپنی مال مین ایسا برخلاف کری
جسکو خاوند ناخوش رکہی۔ ایضاً۔ فصل ۲۔ عن ام سلمۃ قالت قال رسول اللہ صلعم ایما امرأۃ ماتت و
زوجہا عنہا راض دخلت الجنۃ۔ رواہ الترمذی۔ ام سلمہ سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ جو عورت مر جاوے
اس حال مین کہ خاوند اوسکا اوسسی راضی ہو بہشت مین داخل ہوگی۔ مشکوۃ۔ باب النظر الی المخطوبۃ۔ فصل ۲ عن بریدۃ
قال قال رسول اللہ صلعم لعلی یا علی لا تتبع النظرۃ النظرۃ فان لک الاولی ولیست لک الاٰخرۃ۔
رواہ احمد والترمذی۔ بریدہ سی روایت ہی کہ حضرت نی علی کو فرمایا کہ ای علی نہ ڈال نظر پیچہی نظر کے یعنی ایکبار نظر
ڈالکر کسی اجنبیہ عورت پر جا پڑی تو دوبارہ پہر نہ دیکہہ اوسکو کیونکہ جائز ہی تیری لئی پہلی نظر جبکہ بغیر قصد کے

ہو اور جائز نہیں ہے تیری لئے دوسری نظر۔ ایضاً فصل ۳۔ عَنِ الْحَسَنِ قَالَ بَلَغَنِی اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ ؐ
قَالَ لَعَنَ اللّٰہُ النَّاظِرَ وَ الْمَنْظُوْرَ اِلَیْہِ۔ رواہ البیہقی۔ حسن سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ لعنت کی اللہ نے
قصداً دیکھنے والی بیگانی عورت کو اور قصداً اپنا آپ دکھانیوالی عورت کو ٭

**اقوال صحابہؓ**۔ احیاء العلوم۔ جلد ۲۔ باب عشرۃ النساء۔ وقال عمرؓ ینبغی للرجل ان یکون فی اھلہ مثل الصبی فاذا التمس ما عندہ وجد رجلاً۔ حضرت عمرؓ نے کہا ہے کہ مرد کو چاہیے کہ اپنے گھر میں مثل بچہ کی رہے اور جسوقت اوسکے پاس کی چیز طلب کیجاوے تو مرد ہوجاوے۔ وقال علیؓ لا تکثر الغیرۃ علی اھلک فترمی بالسوء من اجلک۔ حضرت علیؓ نے فرمایا کہ اپنے گھروالی پر زیادہ غیرت نکرو ایسا نہو کہ تمہارے ہی سبب سے وہ بدنام ہوجاوے۔ ایضاً باب آفات النکاح وفوائدہ۔ وکان عمر بن الخطابؓ یقول ما اعطی العبد بعد الایمان باللہ خیراً من امراءۃٍ صالحۃٍ وان منھن غنماً لا یحذی منہ و منھن غُلّاً لا یفدی منہ۔ حضرت عمرؓ فرمایا کرتے تھے کہ بندہ کو ایمان کے بعد کوئی چیز نیکبخت عورت سے بہتر مرحمت نہیں ہوئی اور عورتوں میں بعض ایسی غنیمت ہوتی ہیں کہ کوئی عطا اونکا عوض نہیں ہوسکتی اور بعض طوق گردن ہوتی ہیں کہ اونسے کسی فدیہ کے عوض رہائی نہیں ہوتی ٭

## وجہ ترجیح تعلیم محمدی

اس فصل میں جو محمدی تعلیم درج ہوئی ہے عورتوں کی نسبت اور اسکے احکام بلحاظ بیانات انجیل کے مجبوراً غیر ترتیب وار درج کئے گئے ہیں حالانکہ اونکی ترتیب وار پڑھنے سے اظہر من الشمس ہے کہ محمدی تعلیم میں عورتوں کے بارہ میں بڑی خوبی و خوش اسلوبی سے امور معاشرت اور انکے حقوق وغیرہ کا بیان ہوا ہے عیسوی تعلیم اوسکے بیان سے بالکل قاصر ہے دیکھو محمدی تعلیم نے نکاح سے پہلے گو عورت کو دیکھ لینے اور پسند کر لینے کی اجازت دیدی ہے تاکہ پیچھے ناراضی پیدا نہو مگر بہ نسبت ظاہری حسن کے عورت کی بڑی خوبی اوسکی نیکوکاری اور عفت سے ناتا یا اور یہہ حکم دیا کہ عورت سے شہوت رانی کی غرض کیلئے نہیں بلکہ اولاد کی عفت کے واسطے کرنی چاہیے اور اس عمدہ قید کے لگادینے سے فاحشہ عورتوں سے نکاح کو ناپسند کرکے عورت و مرد کی باہمی تعلق کو دائمی کردیا پھر ولھن مثل الذی علیھن میں اونکی باہمی حقوق کی مساوات بیان کرکے اور ھن لباس لکم اور خلق لکم من انفسکم اور عاشروھن بالمعروف میں اونکے ساتھ کمال اختلاط برتنے اور پیار و محبت سے رہنے اور دونوں کو ایکدوسری کی عزت و مال کا پاس و لحاظ رکھنے کی تاکید و ترغیب دیکر اس امر کا اظہار فرمایا کہ اگر کسی باعث سے بی بی ناپسند اور ناگوار ہو تب بھی اوس سے اچھا ہی سلوک کرو اس سلوک کو بھی

نہایت سی بہلائی دینگی اور بحالت بیفرمانی عورتون کی مردونکو اوس قدرتی فوقیت سی جو اونکو اونپر حاصل
ہی نظرون مین واہجروہن مین سمجہانی اور زجر و توبیخ وغیرہ تدابیر کی اجازت دی لیکن جب یہ تدبیر
ہو اور باہمی معاشرت مرد و عورت مین بالکل فتور واقع ہوکر دلی روابط ٹوٹ جائین تو صرف سمجہانی
کو ہوا ایک جسم بلاوجہ ہی عالم الغیب نے پسند نہ فرماکر اور خواہ نخواہ عورت کو مردونکی بند مین رکہنا منظور نہ
مرد کو بحالت اشد ضرورت طلاق کی اجازت دی لیکن چونکہ وہ اوسکی نزدیک ابغض الحلال تہی اسلئے صرف
ہی طلاق کی اور تین ماہ تک باہمی مصالحت کی مہلت دیکر اونکو اپنی گہر مین رکہنی اور گذارہ دینی کا حکم دیا کہ
رہین روزمرہ کی یکجا رہنی سی شاید مرد کی رنجش دور ہو جاوی یا عورت ہی راہ راست پہ آجاوی اور مرد
بیوی کر لیوی - بخلاف اسکی انجیل مین جو عورتون کی طلاق کی نسبت یہہ قید لگائی گئی ہی کہ بغیر زنا کی عورت
نہ جاوی - اس قید سی گو بظاہر طلاق کا انسداد مد نظر رکہا گیا ہی مگر دراصل اس قید سی بڑی قباحتین
ی مین اور زناکاری کو ترقی متصور ہی کیونکہ ظاہر ہی کہ جب کسی عورت یا مرد کا کسی ناگزیر اتفاقی سبب سی کو
دوسری کو چہوڑنیکا ارادہ ہوگا تو وہ اپنی مخلصی کی لئی بجز اسکی اور کوئی چارہ نہ دیکہیگا کہ خواہ نخواہ
زنا کا مرتکب ہو - محمدی تعلیم مین جو عورتون کی پردہ کا حکم ہی وہ ایسا اصول برجستہ اور خوبیون پر مبنی
بڑی بڑی برائیون کا انسداد اور بچاو متصور ہی چنانچہ مسلمانون کی دیکہا دیکہی اکثر غیر اقوام نی بہی
اس کو پسند کرکی اسکو اپنی یہان جاری کر دیا ہی کہ اب بعض عیسائی بہی اس عمدہ اصول کو پسند کرنے لگی
عیسائی تعلیم کی آزادی نسوان اونکو کچہہ کرنی نہین دیتی - اگرچہ انجیل کہتی ہی کہ جو کوئی شہوت سی کسی
کو دیکہی وہ اپنی دل مین اوسکی ساتہہ زنا کر چکا - مگر قرآن کہتا ہی کہ مرد بیگانی عورتونکو نہ دیکہین اور نہ
عورتین مردونکو دیکہین اور نہ اونپر اپنا بناو سنگار ظاہر کرین - جو شہوت سی ایکدوسری کو دیکہنی کی نوبت
جہان کی عقلاء اس بات پر متفق ہین کہ نظر ایک ایسا ناگہانی تیر ہی کہ اوس سی آدمی کو ایسی ایسی قباحتون
کا سامنا پڑ جاتا ہی کہ جسکا کچہہ بیان نہین ہو سکتا چنانچہ ایک صاحب کا قول ہی سہ تہی نظر یا کہ جی کی
اور نظر ہی وداع طاقت تہی + ہوش جاتا رہا اگ نگاہ کی ساتہہ + صبر رخصت ہوا اک آہ کی ساتہہ پس اگر
عالم الغیب ہوتا تو وہ قرآن کیطرح شہوت سی ایکدوسری کو دیکہنی کا منبع ہی بند کر دیتا -
ازدواج جسکی توریت مین انبیائی سابق مثل ابراہیم و موسی و داؤد و سلیمان وغیرہ کی بہت سی بیبیان
ہونی کا امر ثابت ہی کہ جتنی مرد چاہی لی بیان کر لی اور انجیل کی بعض اشارہ صرف ایک ہی بی بی کی

اجازت دیدی تہی - قرآن نی اس افراط و تفریط کا ہمیشہ کیلئے فیصلہ کردیا کہ پہلی فانکحوا ما طاب لکم من النساء مثنیٰ و ثلث
و رباع کی ارشاد سی بی تعداد و کثرت کو روک کر چار تک اونکی حد مقرر فرمائی - پہر وان خفتم ان لا تعدلوا فواحدۃ
کی فرمان واجب الاذعان مین عدالت کی ایک ایسی اخلاقی شرط لگادی کہ خواہ نخواہ آدمی ایک ہی بی بی کرسکی اور سچ یہہ
فیصلہ اسلئی صادر فرمایا کہ توریت والی بلا تعداد کثرت ازدواج کی قباحتین تو اظہر من الشمس ہی ہین اور انجیل
کی بموجب صرف ایک عورت پر مجبور رہنی مین یہہ قباحت تہی کہ نکاح سی اہم فائدہ یہہ مد نظر ہوتا ہی کہ توالد و
تناسل کا سلسلہ جاری ہو اور گہر بار کا بند و بست قائم رہی مگر جب بعد نکاح کی عورت عقیمہ نکلی یا کسی بیماری اور حادثہ
مین مبتلا ہو کہ گہر کی کسی کار و بار اور مرد کی لائق نہ رہی تو پہر انجیل کی رو سی نہ تو وہ سکو مرد طلاق دی سکتا تہا
نہ اوسکی ہوتی کوئی دوسری بی بی کر سکتا تہا - گویا اوسکی زندگی ہی حرام و برباد گئی - پس اسحالتین قرآن نی
بیچ کا کثرت اور وحدت ازدواج کی ہیڈ ہیبت قباحتون کا انسداد فرما کر سب ضرورتون کی سبیل بتادی - فافہم +

## فصل ہفتم

### احکام دربارہ احسان باقربا و ہمسایہ و یتیمان و بیوگان و غلامان و مسافران و قیدیان و غربا و خدمت گذاری آقا وغیرہ

**کلام مسیح** - انجیل متی باب ۱۹ - آیت ۱۹ - اپنی پڑوسی کو ایسا پیار کر جیسا آپکو - باب ۲۲ - آیت ۳۹
تو اپنی پڑوسی کو ایسا پیار کر جیسا آپ کو +

**کلام حواریین** - نامہ تمطاؤس باب ۵ - آیت ۸ - اگر کوئی اپنون کی اور خاصکر اپنی ہی گہر کی خبرگیری نکری
تو ایمان سی منکر اور بی ایمان سی بدتر ہی - نامہ رومیان باب ۱۵ - آیت ۲ - ہر کوئی ہم مین سی اپنی پڑوسی کو اوسکی
بہلائی کی لئی خوش کری تاکہ اوسکی ترقی ہو - نامہ یعقوب باب ۱ - آیت ۲۷ - وہ دینداری جو خدا اور باپ کی آگی
اوربی عیب ہی سو یہی ہی کہ یتیمون اور بیوون کی مصیبت کی وقت اونکی خبرگیری کرنی اور آپکو دنیا سی بیداغ بچانی
نامہ رومیان باب ۱۲ - آیت ۱۳ - مقدسون کی احتیاج مین شریک ہو مسافر پروری مین مشغول رہو - نامہ عبرانیان
باب ۱۳ - آیت ۲ - مسافر پروری کو مت بہولو - نامہ اپطرس باب ۴ - آیت ۹ - آپسمین بی کڑکڑائی مسافر دوست ہو
نامہ عبرانیان باب ۱۳ - آیت ۳ - قیدیونکو یون یاد کرو گویا تم اونکی ساتہ قید مین شریک ہو اور ایسا ہی انکو
جو رنج مین ہین یاد کرو کہ تمہارا بہی اونہین کا سا جسم ہی - نامہ افسیون باب ۶ - آیت ۵ - ای خدمتگارو
اونکی جو جسم کی نسبت تمہاری خداوند ہین اپنی نیتون کی صفائی سی ڈرتی تہرتہراتی ہوئی ایسی فرمانبردار رہو

مسیح کی ہو ۔ ۶ ۔ اور آدمی کی خوشامد کرنیوالونکی طرح دکھانیکو نہین بلکہ مسیح کی بندون کی مانند دل سے خدا کی مرضی پر چلو
۷ ۔ اور خوشی سے نوکری کرو آدمیون کی جانکر نہین بلکہ خداوند کی ۸ تم جانتے ہو کہ جو کوئی کچھہ اچھا کام کریگا کیا غلام
کیا آزاد خداوند سے ویسا ہی پاویگا - ۹ - اے خاوندو تم بھی انسے ایسی ہی کرو اور دہمکی دینے مین اعتدال سے باہر
نہ جاؤ کہ تم جانتے ہو تمہارا بھی خاوند ہے جو آسمان پر ہے اور وہ کسی کی ظاہر پر نظر نہین کرتا - نامہ قلسیون باب ۳
آیت ۲۲ - اے نوکرو تم اونکی جو دنیا مین تمہاری خاوند ہین سب باتون مین فرمانبردار رہو پر نہ خوشامدی لوگون کی
مانند دکھانی کو بلکہ صاف دل سے - باب ۴ - آیت ۱ - اے خاوندو نوکرون کی ساتھہ عدل کرو یہہ جانکر کہ تمہارا بھی
ایک خاوند ہے جو آسمان پر ہے ✦

کلام الہی - پارہ ۲۱ اتل سورہ روم - رکوع ۴ - فَاٰتِ ذَا الْقُرْبٰى حَقَّهٗ وَالْمِسْكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ ذٰلِكَ
خَيْرٌ لِّلَّذِيْنَ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَ اللّٰهِ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ - پس دی قرابت والی کو حق اوسکا اور فقیر کو
اور مسافر کو یہہ بہت بہتر ہے اون لوگون کی لئی جو خدا کی رضامندی کا ارادہ رکھتی ہین اور یہی لوگ فلاح پاوینگے -
پارہ ۱۵ سبحن الذی - سورہ بنی اسرائیل رکوع ۳ - وَاٰتِ ذَا الْقُرْبٰى حَقَّهٗ وَالْمِسْكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ - اور دی
قرابت والی کو اوسکا حق اور مسکین کو اور مسافر کو - پارہ ۵ والمحصنت - سورہ نساء - رکوع ۶ وَاعْبُدُوا اللّٰهَ وَ
لَا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا وَّبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا وَّبِذِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَالْجَارِ ذِي
الْقُرْبٰى وَالْجَارِ الْجُنُبِ وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْبِ وَابْنِ السَّبِيْلِ وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ
مَنْ كَانَ مُخْتَالًا فَخُوْرًا الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ وَيَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبُخْلِ وَيَكْتُمُوْنَ مَا اٰتٰهُمُ اللّٰهُ
مِنْ فَضْلِهٖ وَاَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا مُّهِيْنًا - اور عبادت کرو اللہ کی اور مت شریک لاؤ ساتھہ اوسکی کسی
چیز کو اور احسان کرو ماباپ اور قرابت والون اور یتیمون اور مسکینون اور ہمسایہ قرابت والی اور ہمسایہ اجنبی اور
پاس بیٹھنے والی اور مسافر اور غلامون کی ساتھہ - تحقیق اللہ نہین دوست رکھتا تکبر کرنیوالی شیخی کرنیوالی کو
اون لوگونکو جو بخیلی کرتی اور لوگونکو بخیلی کرنیکا حکم دیتی ہین اور جو چیز خدا نے اپنی فضل سے اونکو دی ہے اوسکو
چھپاتے ہین اور تیار کیا ہے ہمنے کافرونکی لئی عذاب ذلیل کرنیوالا - پارہ ۲ سیقول سورہ بقر - رکوع ۲۲ - لَيْسَ الْبِرَّ
اَنْ تُوَلُّوْا وُجُوْهَكُمْ قِبَلَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ وَلٰكِنَّ الْبِرَّ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَالْمَلٰٓئِكَةِ
وَالْكِتٰبِ وَالنَّبِيّٖنَ وَاٰتَى الْمَالَ عَلٰى حُبِّهٖ ذَوِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ وَالسَّآئِلِيْنَ
وَفِي الرِّقَابِ وَاَقَامَ الصَّلٰوةَ وَاٰتَى الزَّكٰوةَ وَالْمُوْفُوْنَ بِعَهْدِهِمْ اِذَا عٰهَدُوْا وَالصّٰبِرِيْنَ

فِي الْبَاْسَاءِ وَالضَّرَّاءِ وَحِينَ الْبَاْسِ ۗ أُولٰئِكَ الَّذِينَ صَدَقُوا ۖ وَأُولٰئِكَ هُمُ الْمُتَّقُونَ ۔ نہین بہلائی
یہہ کہ پہیرو تم اپنی مونہہ کو مشرق اور مغرب کیطرف لیکن بہلائی اوس شخص کو ہی جو ایمان لائی ساتھہ اللہ اور دن قیامت
اور کتابون اور پیغمبرون کی اور دیوی مال باوجود اوسکی محبت کی قریبیون اور یتیمون اور مسکینون اور مسافرون
اور سوالیون کو اور غلام آزاد کرانی مین اور قائم کری نماز اور دیوی زکوۃ اور پورا کرنیوالی اپنی عہد کو جبکہ عہد
کرلین اور صبر کرنیوالی فقیری مین اور بیماری کی تکلیف مین اور خوف کی وقت یہی ہین وہ لوگ جو سچی ہوئی اور
یہی ہین وہ لوگ جو بچنیوالی ہین ۔ پارہ ۲ سیقول سورہ بقر رکوع ۲۶ ۔ قُلْ مَا أَنْفَقْتُمْ مِنْ خَيْرٍ فَلِلْوَالِدَيْنِ وَ
الْأَقْرَبِينَ وَالْيَتَامَىٰ وَالْمَسَاكِينِ وَابْنِ السَّبِيلِ ۗ وَمَا تَفْعَلُوا مِنْ خَيْرٍ فَإِنَّ اللَّهَ بِهِ عَلِيمٌ ۔ کہہ
کچہہ تم خرچ کرو مال سی پس وہ ماباپ اور قرابت والون اور یتیمون اور فقیرون اور مسافرونکو اور جو کچہہ کرو تم
بہلائی سی پس تحقیق اللہ اوسکو جانتا ہی ۔ پارہ ۴ لن تنالوا ۔ سورہ نساء ۔ رکوع ۱ ۔ وَإِذَا حَضَرَ الْقِسْمَةَ أُولُو
الْقُرْبَىٰ وَالْيَتَامَىٰ وَالْمَسَاكِينُ فَارْزُقُوهُمْ مِنْهُ وَقُولُوا لَهُمْ قَوْلًا مَعْرُوفًا ۔ وَلْيَخْشَ الَّذِينَ لَوْ
تَرَكُوا مِنْ خَلْفِهِمْ ذُرِّيَّةً ضِعَافًا خَافُوا عَلَيْهِمْ فَلْيَتَّقُوا اللَّهَ وَلْيَقُولُوا قَوْلًا سَدِيدًا ۔ إِنَّ الَّذِينَ
يَأْكُلُونَ أَمْوَالَ الْيَتَامَىٰ ظُلْمًا إِنَّمَا يَأْكُلُونَ فِي بُطُونِهِمْ نَارًا ۖ وَسَيَصْلَوْنَ سَعِيرًا ۔ جب بانٹی میراث کی
وقت غیر وارث قرابت والی اور یتیم اور مسکین حاضر ہون تو اوسمین سی کچہہ اونکو دو اور اونسی اچہی بات کہو اور چاہئی
کہ ڈرین وہ لوگ کہ اگر چہوڑ جاوین پیچہی اپنی اولاد ناتوان اور اونکا اندیشہ کرین پس چاہئی کہ خدا سی ڈرین اور کہین
کہ محکم بات ہین تحقیق وہ لوگ جو کہا جاتی ہین مال یتیمون کا ظلم سی سوا اسکی نہین کہ کہاتی ہین اپنی پیٹون مین آگ
اور البتہ جاوینگی آگ مین ۔ پارہ ۱ الم ۔ سورہ بقر ۔ رکوع ۱۰ ۔ وَإِذْ أَخَذْنَا مِيثَاقَ بَنِي إِسْرَائِيلَ لَا تَعْبُدُونَ
إِلَّا اللَّهَ وَبِالْوَالِدَيْنِ إِحْسَانًا وَذِي الْقُرْبَىٰ وَالْيَتَامَىٰ وَالْمَسَاكِينِ وَقُولُوا لِلنَّاسِ حُسْنًا ۔ اور
یاد کر ای محمد جب لیا ہمنی قول بنی اسرائیل کا یہہ کہ نہ عبادت کرو کسی کی سوا اللہ کی اور ماںباپ اور قرابتیون اور یتیمون
اور مسکینون سی نیکی کرنا اور کہو لوگون سی اچہی بات ۔ پارہ ۱۵ سبحن الذی ۔ سورہ بنی اسرائیل رکوع ۴ ۔ وَلَا تَقْرَبُوا
مَالَ الْيَتِيمِ إِلَّا بِالَّتِي هِيَ أَحْسَنُ حَتَّىٰ يَبْلُغَ أَشُدَّهُ ۔ اور مت پاس جاؤ مال یتیم کی مگر اوس نیت سی کہ وہ بہت بہی
ہی یہانتک کہ پہونچی اپنی جوانی کو ۔ پارہ ۴ لن تنالوا ۔ سورہ نسا ۔ رکوع ۱ ۔ وَآتُوا الْيَتَامَىٰ أَمْوَالَهُمْ ۖ وَلَا تَتَبَدَّلُوا
الْخَبِيثَ بِالطَّيِّبِ ۖ وَلَا تَأْكُلُوا أَمْوَالَهُمْ إِلَىٰ أَمْوَالِكُمْ ۚ إِنَّهُ كَانَ حُوبًا كَبِيرًا ۔ اور دو یتیمونکو مال اونکی اور نہ
بدل لو بری کو عمدہ سی اور مت کہاؤ اونکی مال کو ملاکر اپنی مال سی تحقیق یہہ بڑا گناہ ہی ۔ پارہ ۲ سیقول ۔ سورہ بقر

رکوع ۲۷ - ویسئلونک عن الیتامی قل اصلاح لهم خیر وان تخالطوهم فاخوانکم والله یعلم
المفسد من المصلح - اور پوچھتے ہین تجکو یتیمون سے کہہ سنوارنا اونکا بہتر ہے اور اگر تم اونکو ملا لو تو
بھائی ہین تمہارے اور اللہ جانتا ہے مفسد یعنی اونکو سنوارنیوالون سے - پارہ ۳۰ عم - سورہ والضحی رکوع ۱ - فاما
الیتیم فلا تقهر واما السائل فلا تنهر واما بنعمة ربک فحدث پس یتیم پر مت قہر کر اور سوالی کو
مت ڈانٹ اور جو نعمت پروردگار تیرے کی ہے اوسکو بیان کر - ایضاً سورہ بلد رکوع ۱ - وما ادراک
ما العقبة فک رقبة او اطعام فی یوم ذی مسغبة یتیما ذا مقربة او مسکینا ذا متربة ثم
کان من الذین امنوا وتواصوا بالصبر وتواصوا بالمرحمة اولئک اصحاب المیمنة - یعنی کیا جانے
تو کیا ہے گھاٹی سخت وہ چھڑا دینا غلام اور قرضدار کا ہے یا کھانا کھلانا بھوک کے دن یتیم قرابت والے کو یا مسکین
خاک آلودہ کو پھر ہوا اون لوگون سے جو ایمان لائے اور ایکدوسرے کو صبر اور رحم کرنیکی نصیحت کرتے ہین یہی لوگ
نیک بختی کے ہین - پارہ ۲۹ تبارک الذی - سورہ دہر رکوع ۱ - ویطعمون الطعام علی حبه مسکینا ویتیما
واسیرا نیکوکار لوگ کھلاتے ہین کھانا باوجود حاجت ومحبت کے فقیرون ویتیمون اور قیدیونکو - پارہ ۱۰
سورہ توبہ رکوع ۸ - انما الصدقات للفقراء والمساکین والعاملین علیها والمؤلفة
قلوبهم وفی الرقاب والغارمین وفی سبیل الله وابن السبیل فریضة من الله والله علیم حکیم
صدقے صرف فقیرون اور محتاجون اور اون کارکنون کے لئے ہے جو اوسکی تحصیل پر ہین اور اونکے لئے ہے جنکے دلونکو
الفت دلائی جاتی ہے اور غلامون اور قرضدارون کے چھڑانیکے لئے ہے اور خدا کی راہ مین اور مسافرون کو
فرض ہے اللہ کیطرف سے اور اللہ جاننے والا حکمت والا ہے - پارہ ۲۶ حم - سورہ ذاریات رکوع ۱ - ان
المتقین فی جنات وعیون اخذین ما اتاهم ربهم انهم کانوا قبل ذلک محسنین کانوا قلیلا من
اللیل ما یهجعون وبالاسحار هم یستغفرون وفی اموالهم حق للسائل والمحروم - پرہیزگار لوگ
بہشتون اور چشمون مین اوس چیز سے حصہ لینے والے ہونگے جو اونکو اونکے رب نے دیا - تحقیق وہ اسکے پہلے نیکی کرنیوالے تھے
رات کو تھوڑا سونیوالے اور صبح کو استغفار کرنیوالے تھے اور اونکے مالون مین سوالی و غیر سوالی کا حق ہے - پارہ ۱۵ سبحن الذی
سورہ بنی اسرائیل رکوع ۳ - واما تعرضن عنهم ابتغاء رحمة من ربک ترجوها فقل لهم قولا میسورا
اور جو تو منہ پھیرے اون سے واسطے چاہنے رحمت اپنے پروردگار کے جسکی تو امید رکھتا ہے پس کہہ اونکو بات نرم
یعنی جو کوئی ہمیشہ سخاوت کرتا ہے اور ایک وقت اوسکے پاس نہین تو سوالی کو نہ چاہئے جواب کھرا دینا ہے

کلام رسول مقبول ع - مشکوٰۃ باب البر والصلۃ فصل ۱ - عن انس قال رسول اللہ ص من احب ان
یبسط لہ فی رزقہ وینسا لہ فی اثرہ فلیصل رحمہ - متفق علیہ انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جو
چاہے کہ اوسکے رزق میں کشادگی ہو اور زندگی اوسکی بڑہ جاوے تو اپنے رشتہ دارون سے سلوک کرے -
مشارق الانوار باب - وعن عائشۃ قالت قال رسول اللہ ص الرحم معلقۃ بالعرش تقول من
وصلنی وصلہ اللہ ومن قطعنی قطعہ اللہ - متفق علیہ حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ
رشتہ عرش میں لٹکا ہے کہتا ہے کہ جسنے مجکو جوڑا خدا اوسے جوڑے اور جسنے مجکو کاٹا خدا اوسکو کاٹے - مشکوٰۃ
والصلۃ فصل ۲ - وعن عبد اللہ بن ابی اوفی قال سمعت رسول اللہ ص یقول لا تنزل الرحمۃ علی
قوم فیہم قاطع رحم - رواہ البیہقی - عبد اللہ بن ابی اوفی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اوس قوم پر
نہیں اترتی جسمیں ناتے کا کاٹنے والا ہو - مشکوٰۃ باب الشفقۃ والرحمۃ - فصل ۱ - عن عائشۃ وابن عمر عن النبی ص
قال ما زال جبرئیل یوصینی بالجار حتی ظننت انہ سیورثہ - متفق علیہ حضرت عائشہ اور ابن عمر سے روایت
ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ہمیشہ جبرائیل مجکو ہمسایہ کے ساتھ احسان کی وصیت کرتا ہے یہانتک کہ میرے گمان میں آیا کہ
کو وارث کر دیگا - وعن انس قال رسول اللہ ص لا یدخل الجنۃ من لا یامن جارہ بوائقہ - رواہ مسلم
انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ وہ شخص بہشت میں داخل نہوگا کہ جسکی برائیون سے اوسکا ہمسایہ امن میں نہو
ایضاً فصل ۳ - وعن ابن عباس قال سمعت رسول اللہ ص یقول لیس المومن بالذی یشبع وجارہ
جائع الی جنبہ - رواہ البیہقی ابن عباس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ وہ مومن کامل نہیں جو پیٹ بھر
کہا وے اور ہمسایہ اوسکا اوسکے پہلو میں بھوکا ہو - ایضاً - فصل ۲ - عن ابی ہریرۃ قال رسول اللہ ص خیر
بیت فی المسلمین بیت فیہ یتیم یحسن الیہ وشر بیت فی المسلمین بیت فیہ یتیم یساء الیہ - رواہ
ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مسلمانون کے گہرون میں بہتر وہ گہر ہے کہ جسمیں یتیم کے ساتھ نیکی کیجاوے
اور برا گہر وہ ہے کہ جسمیں یتیم کے ساتھ برائی کیجاوے - ایضاً - فصل ۱ - عن ابی ہریرۃ قال رسول اللہ ص الساعی
علی الارملۃ والمسکین کالساعی فی سبیل اللہ واحسبہ قال کالقائم لا یفتر وکالصائم لا یفطر
متفق علیہ ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جو بیوہ عورت اور محتاج آدمی کی حاجت روائی میں کوشش کرتا
ہے وہ ثواب میں اوسکے برابر ہے جو خدا کی راہ میں کوشش کرتا ہے اور میں گمان کرتا ہون کہ یہ بہی حضرت نے فرمایا
کہ وہ کوشش کرنیوالا ثواب میں ایسا ہے جیسے تہجد کی نماز پڑہنے والا جسکی کبہی نماز نہ چہوٹی اور جیسے روزہ دار

کہیں روزہ نہ ٹوٹے - مشکوۃ باب النفقات وحق المملوک - فصل ۱ - عن ابی ذر قال رسول اللہ ﷺ خولکم
جعلہم اللہ تحت ایدیکم فمن جعل اللہ اخاہ تحت یدیہ فلیطعمہ مما یاکل ولیلبسہ مما یلبس
ولا یکلفہ من العمل ما یغلبہ فان کلفہ ما یغلبہ فلیعنہ علیہ - متفق علیہ - ابی ذر سے روایت ہے کہ
حضرت نے فرمایا کہ تمہارے غلام تمہارے بھائی ہیں خدا نے اونکو تمہارا زیردست کیا ہے پس جس شخص کو کہ خدا اوسکو
بھائی اوسکا زیردست کرے چاہیے کہ اوسکو اوس چیز سے کھلاوے جسے آپ کھاوے اور اوس چیز سے پہناوے جسے
آپ پہنے اور اوس کام کی اوسکو تکلیف نہ دے جو اوس سے نہ ہو سکے پھر اگر اوسکو اوس کام کی جو اوس سے نہیں ہو سکتا تکلیف
دے تو چاہیے کہ خود بھی اوس میں شریک ہو کر اوس کام کی انجام دہی میں امداد کرے - ایضاً فصل ۲ - وعن ام
سلمۃ عن النبی ﷺ انہ کان یقول فی مرضہ الصلوۃ وما ملکت ایمانکم - رواہ البیہقی ام سلمہ سے
روایت ہے کہ حضرت اپنی مرض الموت میں فرماتے تھے کہ لازم پکڑو نماز کو اور لونڈی غلام کا حق ادا کرو - وعن
عبد اللہ بن عمر قال جاء رجل الی النبی ﷺ فقال یا رسول اللہ ﷺ کم نعفو عن الخادم فسکت ثم
اعاد علیہ الکلام فصمت فلما کانت الثالثۃ قال اعفوا عنہ کل یوم سبعین مرۃ - رواہ ابوداود
عبد اللہ بن عمر سے روایت ہے کہ ایک شخص نے حضرت کے پاس آکر عرض کی کہ ہم خدمتگاروں کی قصور کتنی دفعہ معاف
کریں حضرت چپکے رہے پھر اوسنے عرض کیا پس چپ رہے پھر جب تیسری بار اوسنے عرض کیا تو فرمایا کہ ہر روز ستر بار [illegible]
- ایضاً - فصل ۱ - وعن عبد اللہ بن عمر ان رسول اللہ ﷺ قال ان العبد اذا نصح لسیدہ
واحسن عبادۃ اللہ فلہ اجرہ مرتین - متفق علیہ عبد اللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تحقیق غلام
جب خیر خواہی کرتا ہے اپنے مالک کی اور اچھی عبادت کرتا ہے اللہ کی تو اوسکے لیے دو ثواب ہیں - وعن ابی ہریرۃ
قال قال رسول اللہ ﷺ نعما للمملوک ان یتوفاہ اللہ بحسن عبادۃ ربہ وطاعۃ سیدہ نعما لہ - متفق علیہ
ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ کیا اچھا ہے غلام کے لیے یہ کہ موت دے اوسکو اللہ اوس حالمیں کہ اچھی عبادت
کرتا ہے اور اچھی فرمانبرداری اپنے مالک کی کرتا ہے - ترمذی - باب جاء فی فضل المملوک الصالح - عن
ابی ہریرۃ ان رسول اللہ ﷺ قال نعما لاحدہم ان یطیع اللہ ویؤدی حق سیدہ - کیا اچھی بات ہے ایک
غلام کے لیے یہ کہ فرمانبرداری کرے اللہ کی اور ادا کرے حق اپنے مالک کا - مشارق الانوار باب ۴ - عن جریر اذا
ابق العبد لم تقبل لہ صلوۃ - رواہ مسلم - جریر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جب غلام اپنے میاں سے بھاگ جاتا ہے تو
اوسکی نماز قبول نہیں ہوتی - ایضاً - باب ۹ - عن ابو موسی قال رسول اللہ ﷺ فکوا العانی واطعموا الجائع

وَعُوْدُوا الْمَرِيْضَ - رواہ البخاری۔ ابوموسی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ چھڑاؤ قیدی کو اور کھانا کھلاؤ بھوکے
کو اور خیر و عافیت پوچھو بیمار کی۔ مشکوۃ باب الشفقۃ والرحمۃ۔ فصل۔ وَعَنْ اَبِیْ مُوْسٰی عَنِ النَّبِیِّ ؐ اَنَّہٗ کَانَ
اِذَا اَتَاہُ السَّائِلُ اَوْ صَاحِبُ الْحَاجَۃِ قَالَ اشْفَعُوْا فَلْتُوْجَرُوْا - متفق علیہ۔ ابی موسی سے روایت ہے کہ جب
حضرت کے پاس کوئی سائل یا حاجتمند آتا تو صحابوں کو فرماتے کہ سفارش کیا کرو لوگوں کی ثواب پاؤ گے۔ ایضاً باب الضیافۃ
فصل۔ عَنْ اَبِیْ شُرَیْحٍ الْکَعْبِیِّ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ ؐ قَالَ مَنْ کَانَ یُؤْمِنُ بِاللّٰہِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ فَلْیُکْرِمْ ضَیْفَہٗ
جَائِزَتُہٗ یَوْمٌ وَلَیْلَۃٌ وَضِیَافَۃٌ ثَلٰثَۃُ اَیَّامٍ فَمَا کَانَ بَعْدَ ذٰلِکَ فَھُوَ صَدَقَۃٌ وَلَا یَحِلُّ لَہٗ اَنْ یَّثْوِیَ عِنْدَہٗ
حَتّٰی یُحْرِجَہٗ - رواہ مالک۔ ابی شریح کعبی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جو شخص خدا اور قیامت کے دن پر ایمان لاتا ہو
پس چاہئے کہ مہمان کی عزت کرے عطیہ اوسکا (یعنی حتی الامکان تکلف کا کھانا) ایکدن رات ہے اور ضیافت اوسکی (یعنی
معمولی خوراک) تین روز ہے اور تین روز کے بعد صدقہ ہے اور مہمان کو جائز نہیں ہے کہ تین روز سے زیادہ میزبان کے گھر
رہے اور اوسکو سختی میں ڈالے۔ موطا امام مالک باب للسائل حق۔ عَنْ زَیْدِ بْنِ اَسْلَمَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ ؐ قَالَ
اَعْطُوا السَّائِلَ وَاِنْ جَاءَ عَلٰی فَرَسٍ - زید بن اسلم سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ سوالی کو دو اگرچہ وہ گھوڑے پر
سوار ہو کر آوے۔ مسند امام اعظم۔ اَبُوْحَنِیْفَۃَ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍ عَنِ النَّبِیِّ ؐ اِنَّہٗ قَالَ الدَّالُّ عَلَی الْخَیْرِ کَفَاعِلِہٖ
وَاللّٰہُ یُحِبُّ اِغَاثَۃَ اللَّھْفَانِ - امام ابوحنیفہ نے انس بن مالک سے روایت کی ہے کہ حضرت ؐ نے فرمایا کہ نیکی کیطرف دلالت
کرنیوالا مثل اوسکے کرنیوالے کی ہے اور اللہ تعالی دوست رکھتا ہے فریادرسی بیچارہ دردناک کی۔

**اقوال صحابہ** رض۔ احیاء العلوم۔ جلد ۲۔ حقوق الاقارب۔ ان عمر رض کتب الی عمالہ مروا الاقارب ان
یتزاوروا ولا یتجاوروا۔ مروی ہے کہ حضرت عمر رض نے اپنے عاملوں کو لکھا کہ اقارب سے کہدو کہ باہم ملاقات کیا کریں
اور ایکدوسرے کے ہمسایہ میں نرہیں اور پاس رہنے کو اسلئے منع فرمایا کہ ہمسایہ میں رہنے سے حقوق بہت ہو جاتی ہیں اور
حقوقات موجب وحشت اور قطع قرابت ہوا کرتی ہیں۔ ایضاً۔ حقوق الجار۔ ویروی ان رجلا جاء الی ابن مسعود
فقال لہ ان لی جاراً یؤذینی ویشتمنی ویضیق علی فقال اذھب فان ھو عصی اللہ فیک فاطع اللہ
ایک شخص نے ابن مسعود کے پاس آکر شکائت کی کہ میرا ایک ہمسایہ مجکو اذیت اور گالیاں دیتا اور تنگی پہنچاتا ہے آپنے
فرمایا کہ وہ تیرے حق میں خدا کی نافرمانی کرتا ہے تو جا کر اوسکے حق میں خدا کی فرمانبرداری کر یعنی اوسکے ساتھ عمدہ سلوک کر
وقالت عائشۃ رض خلال المکارم عشر تکون فی الرجل ولا تکون فی ابیہ وتکون فی العبد ولا تکون فی
سیدہ یقسمہا اللہ تعالی لمن احب صدق الحدیث وصدق الناس واعطاء السائل والمکافاۃ بالصنائع

وصلة الرحم وحفظ الامانة والتذمم للجار والتذمم للصاحب وقری الضیف ورأسہن الحیاء
حضرت عائشہ فرماتی ہین کہ دس باتین مکارم اخلاق کی ہین اللہ تعالی جسکو چاہتا ہی اوسکو عنایت کرتا ہی ممکن ہی کہ
آدمی مین ہون اور اوسکی باپ مین نہون اور غلام مین ہون اور اوسکی آقا مین نہون - اول راست گفتاری - دوم
لوگون سی راستی برتنی - سوم سائل کو دینا - چہارم سلوکون کی مکافات کرنی - پنجم صلہ رحم - ششم امانت کی حفاظت
ہفتم ہمسایہ کی حق کی رعایت - ہشتم ہمنشین کا پاس - نہم مہمان کی دعوت - دہم جو سب کی جڑ ہی وہ حیا ہی -

حقوق المملوک - وروی عن ابی ہریرۃ رضہ انہ رای رجلاً علی دابۃ وغلامہ یسعی خلفہ فقال لہ یا عبد الله
احملہ خلفک فانما ہو اخوک روحہ مثل روحک فحملہ ثم قال لا یزال العبد یزداد من الله بعدا ما مشی
خلفہ - ابوہریرہ رضہ سی مروی ہی کہ آپنی ایک شخص کو اپنی سواری پر دیکہا اور اوسکا غلام پیچہی دوڑتا آتا تہا فرمایا کہ ای
بندۂ خدا اسکو بہی اپنی پیچہی بٹہالی کہ وہ تیرا بہائی ہی جیسی جان تجہہ مین ہی ویسی ہی اسمین بہی ہی پس اوسنی اوسکو بہی
بٹہالیا - پہر حضرت ابوہریرہ نی فرمایا کہ بندہ اللہ تعالی سی دور ہی ہوتا جاتا ہی جبتک کہ آدمی اوسکی پیچہی پیادہ چلتی ہین
ان عمر رضہ یذہب الی العوالی فی کل یوم سبت فاذا وجد عبدا فی عمل لا یطیقہ وضع عنہ - اور حضرت عمر رضہ
ہر شنبہ کو عوالی کو جاتی جو مدینہ سی تین میل ہی اور جب کسی غلام کو ایسی کام مین دیکہتی جسکی کرنیکی وہ طاقت نہین رکہتا
تو اوسکو موقوف کرادیتی - ودخل علی سلمان رضہ رجل وہو یعجن فقال یا ابا عبد الله ماہذا فقال
بعثنا الخادم فی شغل فکرہنا ان نجمع علیہ عملین - ایک شخص سلمان فارسی رضہ کی پاس آیا اور آپ اوسوقت آٹا
گوندہ رہی تہی پس اوسنی کہا کہ ای عبد اللہ آپ یہہ کیا کر رہی ہین آپنی فرمایا کہ ہمنی خدمتگار کو کسی کام کی لئی بہیجا ہی پس
ہمنی گوارا نہ سمجہا کہ دو کام اوسپر ڈالین - ایضا فضیلۃ الضیافۃ - وقال انس رضہ کل بیت لا یدخلہ ضیف لا
تدخلہ الملائکۃ - حضرت انس رضہ نی فرمایا کہ جس گہر مین مہمان داخل نہو وی اوسمین فرشتہ رحمت کا داخل نہین ہوتا

## وجہ ترجیح تعلیم محمدی

والدین کی بعد زیادہ حقدار اور قابل حسن سلوک بہن بہائی اور دوسری رشتہ دار ہوتی ہین سو ظاہر ہی کہ جیسی
تعلیم محمدی بہ نسبت تاکید اطاعت و فرمانبرداری والدین کی انجیل کی تعلیم سی اعلی و بڑہکر ہی اسیطرح رشتہ دارون
سی نیک سلوک مرعی رکہنی کی تاکید مین اعلی و برتر ہی - انجیل کی تعلیم مین بجز نامہ تمطاؤس باب ۵ کی آیت ۸ کی اشارہ
کی نام بہی رشتہ دارون اور بہائی بندون سی حسن سلوک کرنیکا کہین ذکر درج نہین ہوا - وجہ اسکی صرف یہی معلوم
ہوتی ہی کہ حضرت مسیح نی خود اپنی بہائی بندون اور رشتہ دارون سی نفرت رکہی ہی ۔

# فصل ہشتم

## فضیلت نرم مزاجی و رحمدلی و فروتنی و حسن خلق اور مذمت تکبر و غرور

کلام مسیح ؑ - انجیل متی باب ۵ - آیت ۳ - مبارک وے جو دل کے غریب ہین کیونکہ آسمان کی بادشاہت انہین کی
ہے - ۴ مبارک وے جو غمگین ہین کیونکہ وے تسلی پائینگے - ۷ مبارک جو رحمدل ہین کیونکہ اونپر رحم کیا جائیگا - باب ۷
آیت ۱۲ - پس جو کچھہ تم چاہتے ہو کہ لوگ تمہارے ساتھہ کرین ویسا تم بہی اونکے ساتھہ کرو - باب ۱۸ - آیت ۴ پس جو
کوئی آپکو اس بچہ کی مانند چھوٹا جانے وہی آسمان کی بادشاہت مین سب سے بڑا ہے ۱۰ خبردار ان چھوٹون مین سے کسی
کو ناچیز نہ جانو - انجیل لوکا باب ۶ - آیت ۲۲ - مبارک ہو تم جو اب روتے ہو کیونکہ آسودہ ہوگے +

کلام حواریین - نامہ طیطس باب ۳ - آیت ۲ - پر نرم دل ہووین اور سب آدمیون کے ساتھہ حلیمی کرین - نامہ رومیان
باب ۱۲ - آیت ۳ - اپنے مرتبہ سے زیادہ عالیمزاج نہ ہو بلکہ اعتدال سے باہر نہ جاکے ایسا مزاج رکھو جیسا ہر ایک شخص کو اندازے ایمان دیا
ایضاً باب ۱۱ - آیت ۲۰ - پس غرور مت کر بلکہ ڈر - نامہ قلسیون باب ۳ - آیت ۱۲ - پس خدا کے چنے ہوؤن کی مانند جو مقدس اور
پیارے ہین دردمندی اور مہربانی اور فروتنی اور حلیمی و بردباشت کا لباس پہنو - نامہ اپطرس باب ۵ - آیت ۵ -
اور فروتنی کا لباس پہنو کیونکہ خدا مغرورون کا سامہنا کرتا ہے اور فروتنون کو فضل بخشتا ہے - نامہ یعقوب باب ۴
آیت ۱۶ پر اب تم اپنی لاف زنیون پر فخر کرتے ہو ایسا سب فخر برا ہے - نامہ رومیان باب ۱۲ - آیت ۱۶ - آپس مین
ایک سا مزاج رکھو بڑے بڑے خیال مت باندھو بلکہ غریبون کے ساتھہ غریبی کرو - ایضاً باب ۱۵ - آیت ۱ - پس ہمکو جو زور
آور ہین چاہیے کہ کمزورون کی سستیون کی برداشت کرین اور خود پسندی نہ کرین - نامہ اپطرس باب ۳ - آیت ۸ غرض
سب کے سب یکدل ہوکر ہمدرد رہو - برادرانہ محبت رکھو - رحمدل اور خوشخو ہووُ - نامہ یعقوب باب ۴ - آیت ۹ - ہنور
اور غم کرو اور روؤ - تمہارا ہنسنا کڑہنے سے بدلجائے اور خوشی اُداسی سے ۱۰ تم خدا کے حضور فروتنی کرو کہ وہ تمکو بڑا ویگا
نامہ ۲ تمطاوس باب ۲ - آیت ۲۳ پر بیوقوفی اور نادانی کی حجتون سے کنارہ کر یہہ جانکر کہ وے جہگڑے پیدا کرتی ہیں
۲۴ - اور مناسب نہین کہ خداوند کا بندہ جہگڑا کرے بلکہ سب سے نرمی کرے اور سکہلانے پر مستعد ہو اور دکہون کا سہنے
والا ہووے - ۲۵ - اور مخالفون کی فروتنی سے تادیب کرین +

کلام الہی - پارہ قال الملاء ۹ - سورہ انفال - رکوع ۱ - اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ اِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ وَجِلَتْ قُلُوْبُهُمْ
وَاِذَا تُلِيَتْ عَلَيْهِمْ اٰيٰتُهٗ زَادَتْهُمْ اِيْمَانًا وَّعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ الَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ
يُنْفِقُوْنَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا - سوا اسکے نہین کہ ایمان والے وہ لوگ ہین کہ جب یاد کیا جاوے اللہ تو ور

جاتی ہین اونکی دل اور جب پڑہی جاتی ہین اونپر نشانیان خدا کی تو زیادہ کرتی ہین اونکو ایمان اور وہ اپنی
پروردگار پر توکل کرتے ہین وہ لوگ کمال اخلاص سے قائم رکھتے ہین نماز کو اور اوس چیز سے کہ دیا ہے ہمنے خرچ کرتے
ہین یہی لوگ سچے ایماندار ہین۔ پارہ ۱۷ اقترب للناس سورہ حج۔ رکوع ۵۔ وَبَشِّرِ الْمُخْبِتِينَ الَّذِينَ إِذَا ذُكِرَ
اللّٰهُ وَجِلَتْ قُلُوبُهُمْ وَالصَّابِرِينَ عَلَىٰ مَا أَصَابَهُمْ وَالْمُقِيمِي الصَّلٰوةِ وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنْفِقُونَ۔
اور خوشخبری دے اون عاجزی کرنیوالونکو کہ جسوقت یاد کیا جاتا ہے اللہ تو اونکی دل ڈرجاتی ہین اور صبر کرنیوالے
اوس چیز پر جو پہونچتی ہے اونکو اور نماز کو قائم رکھتے ہین اور اوس چیز سے کہ دیا ہے ہمنے خرچ کرتے ہین پارہ ۲۳ ومالی
سورہ زمر۔ رکوع ۳۔ أَفَمَنْ شَرَحَ اللّٰهُ صَدْرَهُ لِلْإِسْلَامِ فَهُوَ عَلَىٰ نُورٍ مِنْ رَبِّهِ فَوَيْلٌ لِلْقَاسِيَةِ قُلُوبُهُمْ
مِنْ ذِكْرِ اللّٰهِ أُولٰئِكَ فِي ضَلَالٍ مُبِينٍ اللّٰهُ نَزَّلَ أَحْسَنَ الْحَدِيثِ كِتَابًا مُتَشَابِهًا مَثَانِيَ تَقْشَعِرُّ مِنْهُ
جُلُودُ الَّذِينَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ ثُمَّ تَلِينُ جُلُودُهُمْ وَقُلُوبُهُمْ إِلَىٰ ذِكْرِ اللّٰهِ ذٰلِكَ هُدَى اللّٰهِ يَهْدِي
بِهِ مَنْ يَشَاءُ۔ کیا پس جس شخص کی کہولا ہے اللہ نے سینہ اوسکا واسطے اسلام کی پس وہ اپنے پروردگار کیطرف سے نور پر ہے
پس ہے واے اون لوگون کی لیے کہ جنکے دل خدا کی یاد سے سخت ہوگئے یہہ لوگ ظاہری گمراہی مین ہین۔ اللہ نے اتاری
بہتر بات جو کتاب ہے یکسان دوہرائی جانیوالی جس سے کہال پر بال اون لوگون کی کہڑی ہو جاتی ہین جو اپنے پروردگار
سے ڈرتے ہین پہر اونکی چمڑی نرم ہوجاتے ہین اور اونکے دل خدا کی یاد کیطرف ہوتے ہین یہہ اللہ کی ہدایت ہے جسکے
ساتہ چاہتا ہے ہدایت کرتا ہے۔ پارہ ۱۸ قد افلح سورہ مومنون۔ رکوع ۴۔ إِنَّ الَّذِينَ هُمْ مِنْ خَشْيَةِ رَبِّهِمْ
مُشْفِقُونَ وَالَّذِينَ هُمْ بِآيَاتِ رَبِّهِمْ يُؤْمِنُونَ وَالَّذِينَ هُمْ بِرَبِّهِمْ لَا يُشْرِكُونَ وَالَّذِينَ يُؤْتُونَ مَا آتَوْا
وَقُلُوبُهُمْ وَجِلَةٌ أَنَّهُمْ إِلَىٰ رَبِّهِمْ رَاجِعُونَ أُولٰئِكَ يُسَارِعُونَ فِي الْخَيْرَاتِ وَهُمْ لَهَا سَابِقُونَ
تحقیق جو لوگ اپنے پروردگار کی ڈرسے ڈرتے ہین اور جو لوگ اپنے پروردگار کی نشانیون کی ساتہ ایمان لاتے ہین اور
جو اپنے پروردگار کی ساتہ شریک نہین کرتے اور جو لوگ کہ دیتے ہین جو کچہہ دیتے ہین اور اونکی دل اوس سے ڈرتی ہین کہ
اپنے پروردگار کیطرف پہرجانیوالے ہین یہی لوگ بہلائیون مین جلدی کرتے ہین اور وہ اوسکی طرف سبقت لیجانیوالے
پارہ ۲۷ قال فما خطبکم۔ سورہ حدید۔ رکوع ۲۔ أَلَمْ يَأْنِ لِلَّذِينَ آمَنُوا أَنْ تَخْشَعَ قُلُوبُهُمْ لِذِكْرِ اللّٰهِ وَ
مَا نَزَلَ مِنَ الْحَقِّ وَلَا يَكُونُوا كَالَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ مِنْ قَبْلُ فَطَالَ عَلَيْهِمُ الْأَمَدُ فَقَسَتْ قُلُوبُهُمْ
وَكَثِيرٌ مِنْهُمْ فَاسِقُونَ۔ کیا نزدیک نہین آیا وقت اون لوگون کی لیے جو ایمان لائے ہین یہہ کہ خدا کی یاد اور کلام
حق کی سننے کے وقت عاجزی کرین اونکی دل اور نہ ہووین اون لوگون کیطرح جو اسسے پہلے دیئے گئے کتاب

پھر بہار ہوئی اونپر مدت پس سخت ہوگئی اونکی دل اور اونمین سی بہت فاسق ہین۔ تفسیر حسینی مین لکہا ہی
سخت دلی کا نتیجہ غفلت ہی اور نرم دلی کی علامت خدا کی بندگی کیطرف رجوع کرنا ہی ولنعم ما قال ؎ دلی کز نور
نیست روشن + مخوانش دل کہ آن سنگست و آہن + دلی کز گرد غفلت زنگ دارد + ازان دل سنگ و آہن ننگ دارد
پارہ ۲۲ و من یقنت۔ سورہ فاطر۔ رکوع ۴۔ اِنَّمَا یَخْشیٰ مِنْ عِبَادِہِ الْعُلَمَاءُ اِنَّ اللّٰہَ عَزِیْزٌ حَکِیْمٌ۔ سوا اسکی نہین
ڈرتی ہین اللہ سی اوسکی بندونمین سی عالم لوگ تحقیق اللہ غالب بخشنی والا ہی۔ پارہ ۲۰ امن خلق السموات سورہ قصص
رکوع ۸۔ تِلْكَ الدَّارُ الْاٰخِرَۃُ نَجْعَلُھَا لِلَّذِیْنَ لَا یُرِیْدُوْنَ عُلُوًّا فِی الْاَرْضِ وَلَا فَسَادًا وَالْعَاقِبَۃُ
لِلْمُتَّقِیْنَ۔ یہہ گہر پچہلا اپنے جنت مقرر کرتی ہین ہم اون لوگونکی لیے جو دنیا مین نہ بڑائی چاہتے ہین اور نہ فساد کرنا
اور آخرت پرہیزگارون کی لیے ہی۔ پارہ ۱۵ سبحٰن الذی۔ سورہ بنی اسرائیل رکوع ۴۔ وَلَا تَمْشِ فِی الْاَرْضِ مَرَحًا
اِنَّكَ لَنْ تَخْرِقَ الْاَرْضَ وَلَنْ تَبْلُغَ الْجِبَالَ طُوْلًا كُلُّ ذٰلِكَ كَانَ سَیِّئُہٗ عِنْدَ رَبِّكَ مَكْرُوْھًا۔ اور مت
چل زمین پر اکڑتا ہوا تحقیق تو ہرگز نہ پہاڑیگا زمین کو اور ہرگز نہ پہنچیگا پہاڑون کی لمبائی کو۔ یہہ سب باتین تیرے
رب کی نزدیک بُری اور ناپسندیدہ ہین۔ پارہ ۲۱ اُتل ما اوحی۔ سورہ لقمان۔ رکوع ۲ وَلَا تُصَعِّرْ خَدَّكَ لِلنَّاسِ
وَلَا تَمْشِ فِی الْاَرْضِ مَرَحًا اِنَّ اللّٰہَ لَا یُحِبُّ كُلَّ مُخْتَالٍ فَخُوْرٍ وَاقْصِدْ فِیْ مَشْیِكَ وَاغْضُضْ مِنْ
صَوْتِكَ اِنَّ اَنْكَرَ الْاَصْوَاتِ لَصَوْتُ الْحَمِیْرِ اور مت موڑ اپنے گالون کو لوگون کی لیے اور مت چل زمین پر اترا
تحقیق اللہ نہین دوست رکہتا کسی تکبر کرنیوالی شیخی کرنیوالی کو۔ اور میانہ روی کر تو اپنی چال مین اور نرم کر اپنی
آواز کو تحقیق بہت ناپسندیدہ آوازون سی گدہی کی آواز ہی۔ پارہ ۲۰ امن۔ سورہ قصص رکوع ۸۔ لَا تَفْرَحْ اِنَّ اللّٰہَ
لَا یُحِبُّ الْفَرِحِیْنَ۔ مت خوش ہو تحقیق اللہ نہین دوست رکہتا بہت خوش ہونیوالونکو۔ پارہ ۲۴ فمن اظلم سورہ
مومن۔ رکوع ۸۔ ذٰلِكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَفْرَحُوْنَ فِی الْاَرْضِ بِغَیْرِ الْحَقِّ وَبِمَا كُنْتُمْ تَمْرَحُوْنَ۔ یہہ عذاب اس سبب سی ہی
کہ تم زمین پر ناحق خوش ہوتی اور اتراتی تہی۔ پارہ ۲۷ قال فما خطبکم۔ سورہ نجم۔ رکوع ۲۔ ھُوَ اَعْلَمُ بِكُمْ اِذْ اَنْشَاَكُمْ
مِنَ الْاَرْضِ وَاِذْ اَنْتُمْ اَجِنَّۃٌ فِیْ بُطُوْنِ اُمَّھٰتِكُمْ فَلَا تُزَكُّوْا اَنْفُسَكُمْ ھُوَ اَعْلَمُ بِمَنِ اتَّقٰی۔ وہ خوب جانتا
ہی تمکو جسوقت کہ پیدا کیا تمکو زمین سی اور جسوقت کہ تم اپنی ماؤن کی پیٹون مین بچی تہی پس مت اپنی آپکو اچہا بتاؤ
اوس شخص کو خوب جانتا ہی جو پرہیزگاری کرتا ہی۔ ایضاً۔ سورہ حدید۔ رکوع ۳ وَلَا تَفْرَحُوْا بِمَا اٰتٰكُمْ وَاللّٰہُ
لَا یُحِبُّ كُلَّ مُخْتَالٍ فَخُوْرٍ۔ اور مت خوش ہو اوس چیز کی ساتھہ کہ آئی ہی تمہاری پاس اور اللہ نہین دوست رکہتا
کسی تکبر کرنیوالی شیخی کرنیوالی کو۔ پارہ ۵ والمحصنٰت۔ سورہ نسا۔ رکوع ۶۔ اِنَّ اللّٰہَ لَا یُحِبُّ مَنْ كَانَ مُخْتَالًا

اللہ نہیں دوست رکھتا اوس شخص کو جو تکبر کرنیوالا فخر کرنیوالا ہی - پارہ ولو اننا - سورہ اعراف رکوع ۲
فما یکون لک ان تتکبر - پس نہین لائق تیرے لیئے یہہ کہ تکبر کرے تو - پارہ ربما - سورہ نحل رکوع ۳ - انہ لا
یحب المستکبرین - تحقیق وہ نہین دوست رکھتا تکبر کرنیوالونکو - رکوع ۴ - فلبئس مثوی المتکبرین پس البتہ
بری جگہہ برائی کرنیوالون کی - پارہ فمن اظلم - سورہ زمر - رکوع ۲ - الیس فی جہنم مثوی للمتکبرین - کیا
نہین دوزخ مین جگہہ رہنی کی تکبر کرنیوالون کے لیئے - پارہ عم - سورہ بلد - رکوع ۱ - ثم کان من الذین امنوا
وتواصوا بالصبر وتواصوا بالمرحمۃ اولئک اصحاب المیمنۃ - پہر ہوا اون لوگونمین سے جو ایکدوسرے کو
تاکید کرتے ہین صبر کرنیکی اور نصیحت کرتے ہین ایکدوسرے کو رحم کرنے کی یہی لوگ مبارک ہین - پارہ واعلموا سورہ
توبہ رکوع ۱۱ - فلیضحکوا قلیلا ولیبکوا کثیرا - پس چاہیے کہ ہنسین تہوڑا اور روئین بہت - پارہ سبحن الذی
سورہ بنی اسرائیل - رکوع ۶ - وقل لعبادی یقولوا التی ہی احسن - اور کہہ میرے بندونکو کہین ایکدوسرے کو
وہ بات اچہی ہے - پارہ الم - سورہ بقر - رکوع ۱۰ - وقولوا للناس حسنا - اور لوگون سے اچہی بات

قول رسول مقبول - مشکوۃ باب الرفق والحیاء وحسن الخلق - فصل ۱ - عن عائشۃ ان رسول اللہ ص
قال ان اللہ رفیق یحب الرفق ویعطی علی الرفق ما لا یعطی علی العنف وما لا یعطی علی ما سواہ
رواہ مسلم - عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ خدا مہربان ہے دوست رکھتا ہے نرمی کو اور دیتا ہے نرمی پر وہ چیز
کہ نہین دیتا سختی پر اور اوس چیز پر کہ سوائے نرمی کے ہے - وعن جریر عن النبی ص قال من یحرم الرفق یحرم
الخیر رواہ مسلم - جریر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جو کوئی محروم ہوا نرمی سے وہ سب خوبیون سے محروم ہوا
باب الشفقۃ والرحمۃ - فصل ۱ - عن عیاض بن حمار قال رسول اللہ ص اہل الجنۃ ثلثۃ ذو سلطان مقسط
متصدق موفق ورجل رحیم رقیق القلب لکل ذی قربی ومسلم وعفیف متعفف ذو عیال - رواہ
مسلم - عیاض بن حمار سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بہشتی تین طرح کے ہین - ایک حاکم عادل احسان کرنیوالا - توفیق
دیا گیا بہلائیون کی - دوسرا مہربان نرم دل ہر قرابتی و مسلمان یعنی اپنے و بیگانہ پر - تیسرا پرہیز کرنیوالا اوس چیز
سے جو حلال نہین یعنی سوال سے اور توکل کرنیوالا اللہ پر باوجود عیالداری کے - ایضا باب الشفقۃ والرحمۃ - فصل ۱
عن جریر بن عبد اللہ قال رسول اللہ ص لا یرحم اللہ من لا یرحم الناس - متفق علیہ - جریر بن عبد اللہ
سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ خدا اوس شخص پر اپنی رحمت خاص نہین کرتا جو لوگون پر رحم نہین کرتا - ایضا

فصل ۲ - عن عبد اللہ بن عمر قال رسول اللہ الراحمون یرحمہم الرحمن ارحموا من فی الارض
یرحمکم من فی السماء - رواہ ابو داود - عبد اللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ خلقت پر رحم کر
پر اللہ رحم کرتا ہے - رحم کرو تم اون لوگونپر جو زمین پر ہین تا کہ رحم کرے تمپر جو آسمان پر ہے - عن ابی ہریرۃ
قال سمعت ابا القاسم الصادق والمصدوق یقول لا تنزع الرحمۃ الا من شقی - رواہ احمد و
سے روایت ہے کہ سنا مینے حضرت سے کہ فرماتے تھے کہ نہین چھینی جاتی رحمت یعنی شفقت کرنی خلقت پر مگر اوس شخص
سے جو بد بخت ہے - ایضاً باب الغضب والکبر - فصل ۱ - عن عیاض ابن حمار المجاشعی ان رسول اللہ صلعم قال ان
اوحی الی ان تواضعوا حتی لا یفخر احد علی احد ولا یبغی احد علی احد - رواہ مسلم - عیاض بن
مجاشعی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اللہ تعالی نے میرے طرف وحی بھیجی ہے کہ تواضع اور فروتنی کرو یہانتک کہ فخر نہ
کوئی کسی پر اور نہ ظلم و زیادتی کرے کوئی کسی پر - عن حارثۃ ابن وہب قال رسول اللہ صلعم الا اخبرکم
باہل الجنۃ کل ضعیف متضعف لو اقسم علی اللہ لابرہ الا اخبرکم باہل النار کل عتل جواظ
مستکبر - متفق علیہ - حارثہ بن وہب سے روایت ہے کہ مین تمکو بہشتی لوگ بتلاؤن جو بیچارہ غریب ہے لوگون کی
نظر مین حقیر اگر وہ خدا کے بہروسہ پر قسم کہا بیٹھے تو خدا اوسکی قسم کو سچا کر دیتا ہے - مین تمکو بتلاؤن دوزخی
جو سخت گو جھگڑالو حرامخور بخیل تکبر کرنیوالا ہے - عن ابن مسعود قال رسول اللہ صلعم لا یدخل الجنۃ من کان
فی قلبہ مثقال ذرۃ من کبر فقال رجل ان الرجل یحب ان یکون ثوبہ حسنا ونعلہ حسنا قال ان
اللہ جمیل یحب الجمال الکبر بطر الحق وغمط الناس رواہ مسلم - ابن مسعود سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا
کہ نہ داخل ہوگا بہشت مین وہ شخص جسکے دل مین ایک ذرہ برابر بہی غرور اور گھمنڈ ہوگا سو ایک مرد نے کہا کہ البتہ ہر
شخص چاہتا ہے کہ اوسکا کپڑا اچھا ہووے اور جوتا اچھا ہو حضرت نے فرمایا کہ تحقیق خدا جمیل یعنی نیک صفت ہے جمال
اور ستھرائی کو دوست رکھتا ہے یعنے اچھی پوشاک خدا کو پسند ہے یہہ غرور نہین بلکہ گھمنڈ و غرور حق کو باطل کرنا اور
لوگونکو ذلیل و حقیر جاننا ہے - ایضاً فصل ۳ - وعن عمر قال وہو علی المنبر یا ایہا الناس تواضعوا
فانی سمعت رسول اللہ یقول من تواضع للہ رفعہ اللہ فہو فی نفسہ صغیر وفی اعین الناس
عظیم ومن تکبر وضعہ اللہ فہو فی اعین الناس صغیر وفی نفسہ کبیر حتی لہو اہون علیہم من کلب
او خنزیر - رواہ البیہقی - عمر سے روایت ہے کہ اونہون نے منبر پر کھڑے ہوکر لوگون سے کہا کہ تم تواضع اور فروتنی
کرو کیونکہ مینے حضرت سے سنا ہے کہ فرماتے تھے کہ جو شخص تواضع کرے لوگون سے اللہ کے لئے بلند کرتا ہے اللہ مرتبہ اوسکا

[...] اپنی دل اور نظر مین حقیر ہی اور لوگون کی آنکھہ مین بڑا ہی اور جو شخص تکبر کرتا ہی پست کرتا ہی اللہ تعالی اوسکو پس

وہ لوگون کی آنکھو نمین حقیر ہی اور اپنی دل اور نظر مین بڑا ہی یہانتک کہ وہ لوگونکی نزدیک کتی یا خنزیر سی خوار

[...] ایضاً باب الرفق والحیاء وحسن الخلق۔ فصل ۲۔ عن عبد اللہ ابن مسعود قال رسول اللہ صلعم الا

[...] بمن یحرم علی النار وبمن تحرم النار علیہ علی کل ہین لین قریب سہل۔ رواہ احمد۔ عبد اللہ

ابن مسعود سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ کیا نہ خبر دون مین تمکو اوس شخص کی کہ وہ حرام ہوا آگ پر اور آگ اوس پر

حرام ہوئی۔ حرام ہوئی آگ ہر آہستہ مزاج نرم طبیعت لوگونمین ملنی جلنی والی نزدیک نکو پر۔ وعن رجل من مزینۃ قال

قالوا یا رسول اللہ ما خیر ما اعطی الانسان قال الخلق الحسن۔ رواہ البیہقی قبیلہ مزینہ کی ایک شخص

سی روایت ہی کہ حضرت سی لوگون نی پوچہا کہ کونسی عمدہ چیز آدمی کو دیگئی ہی فرمایا خلق نیک۔ ایضاً۔ فصل ۳۔

عن ابی ہریرۃ قال رسول اللہ صلعم اکمل المؤمنین ایمانا احسنہم خلقا۔ رواہ ابوداود۔ ابوہریرہ سے

روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ کاملتر مومنون کی ایمان مین وہ لوگ ہین جو بہت اچہی ہین خلق مین۔ ایضاً فصل ۱

وعن عبد اللہ بن عمر قال رسول اللہ صلعم ان من احبکم الی احسنکم اخلاقا۔ رواہ البخاری۔ عبد اللہ

بن عمر سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ بہت محبوب تم مین سی وہ شخص ہی جو بہت اچہا ہی خلق مین۔ عن النواس

بن سمعان قال سألت رسول اللہ صلعم عن البر والاثم فقال البر حسن الخلق والاثم ما حاک

فی صدرک وکرہت ان یطلع علیہ الناس۔ رواہ مسلم۔ نواس بن سمعان سی روایت ہی کہ حضرت سی پوچہا

نیکی و گناہ کا بیس نی فرمایا کہ نیکی یعنی عمدہ قسم نیکی کی خوش خلقی ہی اور گناہ وہ ہی جو کہتکی تیری سینہ مین اور

برا جانی تو یہہ کہ لوگ اوس عمل پر واقف ہون +

[...] ال صحابہ رض۔ جلد ۳۔ فضیلۃ الرفق۔ بلغ عمر بن الخطاب رض ان جماعۃ من عمالہ اشتکوا فامرہم

[...] ان یوافوہ فلما اتوہ قام فحمد اللہ واثنی علیہ ثم قال ایتہا الرعیۃ ان لنا علیکم حق النصیحۃ

بالغیب والمعاونۃ علی الخیر ایتہا الرعاۃ ان للرعیۃ علیکم حقا فاعلموا انہ لا حلم احب الی اللہ

ولا اعم من حلم امام ورفقہ ولیس شیئا ابغض الی اللہ من جہل امام وخرقہ واعلموا انہ من یا[خذ]

بالعافیۃ فیمن بین ظہریہ یرزق العافیۃ ممن ہو دونہ۔ حضرت عمر بن خطاب کو یہہ خبر پہونچی کہ بعض

عامل ظلم کرتی ہین آپنی اونکو طلب فرمایا جب وی حاضر ہوئی تو آپنی بعد حمد وثنا کی ارشاد فرمایا کہ ای رعیت ہمارا حق تمپر یہہ

ہی کہ پیٹھہ پیچھی خیر خواہی کرو اور اچہی بات پر مددگار رہو اور ای عاملو رعیت کا تمپر حق ہی پس جان لو کہ جیسی نرمی امام کی

اور اوسکا حلم اللہ کو پسند ہی ویسا کوئی حلم محبوب اور عام نہین اسیطرح کوئی چیز اللہ تعالی کے نزدیک امام کی ظلم و جور
سے بُری نہین اور یہہ بہی جان رکہو کہ جو شخص اپنے سامنے والونکو عافیت سے رکہتا ہے اوسکو غائب لوگون کی طرف
سے بہی عافیت اور آسائش پہونچتی ہے۔ قال عمرو بن العاص لابنہ عبد اللہ ما الرفق قال ان تکون ذا
اناۃ فتلاین الولاۃ قال فما الخرق قال معاداۃ امامک ومناواۃ من یقدر علی ضررک۔ اور حضرت
عمرو بن العاص رض نے اپنے بیٹے عبد اللہ سے پوچہا کہ رفق کیا چیز ہے اونہون نے جواب دیا کہ جسصورت مین آدمی حاکم اور
عالمون سے نرمی برتے اونہون نے پوچہا کہ خرق یعنی جہالت و درشتی کیا شے ہے آپنے فرمایا کہ امام سے اور ایسے لوگون
سے جنکو اختیار وقابو ضرر پہونچانیکا ہو دشمنی اور عداوت رکہنی۔ ایضاً۔ جلد ۴۔ بیان توبہ۔ وقال عمر رض اجلسوا
الی التوابین فانھم ارق افئدۃ۔ حضرت عمر فرماتے ہین کہ توبہ کرنیوالون کے پاس بیٹہو کیونکہ اونکے دل بہت نرم
ہوتے ہین۔ ایضاً۔ جلد ۳۔ فضیلۃ التواضع۔ قال عمر رض ان العبد اذا تواضع للہ رفع اللہ حکمتہ وقال انتعش
رفعک اللہ واذا تکبر وعدی طورہ وھصہ اللہ الی الارض وقال اخسا خساک اللہ فھو فی نفسہ
کبیر وفی اعین الناس حقیر۔ حضرت عمر رض فرماتے ہین کہ جب آدمی خدا کے لئے فروتنی کرتا ہے تو اللہ اوسکی حکمت کو بلند
کرتا ہے اور یہہ کہتا ہے کہ بلند ہو خدا نے تجہے بلند کیا اور جب تکبر و تعدی کرتا ہے تو اوسکو زمین مین دہنساتا ہے اور حکم
ہوتا ہے کہ دور ہو خدا نے تجکو دور کردیا پس ایسا شخص اپنی دانست مین بڑا ہے مگر لوگون کی نظرون مین حقیر ہے وقالت
عائشۃ رض انکم لتغفلون عن افضل العبادۃ التواضع۔ حضرت عائشہ رض نے فرمایا ہے کہ تم غافل ہو بہت بڑی عبادت
سے جو فروتنی ہے۔ وقال ابو بکر الصدیق رض وجدنا الکرم فی التقوی والغنی فی الیقین والشرف فی التواضع
حضرت ابو بکر صدیق نے فرمایا کہ ہمنے جوانمردی تقوی مین پائی اور دولتمندی یقین مین اور بزرگی فروتنی مین
منبہات۔ باب السباعی۔ وعن ابن عباس رض حق علی العاقل ان یختار سبعاً علی سبع الفقر علی الغنی والذل
علی العز والتواضع علی الکبر والجوع علی الشبع والغم علی السرور والدون علی المرتفع والموت
علی الحیوۃ۔ ابن عباس رض سے روایت ہے کہ لائق ہے دانا شخص کو کہ سات چیزونکو سات پر اختیار کرے فقیری کو
دولتمندی پر اور ذلت کو عزت پر اور فروتنی کو تکبر پر اور بہوک کو پیٹ بہرنے پر اور غم کو خوشی پر اور پستی کو بلندی
پر اور مرنے کو زندگی پر۔ احیاء العلوم۔ جلد ۳۔ فضیلۃ حسن الخلق۔ وقال انس بن مالک ان العبد لیبلغ
بحسن خلقہ اعلی درجۃ فی الجنۃ وھو غیر عابد ویبلغ بسوء خلقہ اسفل درک فی جہنم وھو عابد
انس بن مالک رض فرماتے ہین کہ آدمی بسبب اچہے خلق کے باوجود غیر عبادت کے بہشت کے اعلی درجہ مین پہونچ جاتا ہے

سبب اپنی بدخلقی کے باوجود عبادت کے دوزخ کے نیچے کے درجہ مین پہنچتا ہے - وسئل ابن عباس ما الکرم
قال هو ما بین الله فی کتابه العزیز ان اکرمکم عند الله اتقاکم قیل فما الحسب قال احسنکم خلقاً
افضلکم حسباً وقال لکل بنیان اساس واساس الاسلام حسن الخلق - حضرت ابن عباسؓ سے پوچھا گیا
بزرگی کیا ہے آپنے فرمایا کہ وہ وہ ہے جسکو خدا نے اپنی کتاب مین بیان کیا کہ بہت بڑا تمہارا خدا کے نزدیک وہ شخص ہے جو
پرہیزگار ہے - پہر لوگون نے کہا کہ حسب کیا ہے آپنے کہا کہ جو شخص خوش خلق زیادہ ہے وہی حسب مین بڑا ہے اور کہا کہ
ہر مکان کی بنیاد ہے اور بنیاد اسلام کی خوش خلقی ہے - ایضاً - جلد ۳ - بیان احوال الصحابة - وسئل ابن
عباس عن الخائفین فقال قلوبهم بالخوف فرحة واعینهم باکیة یقولون کیف نفرح والموت من ورائنا
والقبر امامنا والقیامة موعدنا وعلی جهنم طریقنا وبین یدی الله ربنا موقفنا - کسی نے ابن عباسؓ سے
صفت خائفین کی پوچھی تو آپنے فرمایا کہ خائف وہ لوگ ہین جنکے دل خوف سے خوش ہین اور آنکھین روتی ہین اور
کہتے ہین کہ ہم کیسے خوش ہون اسصورت مین کہ موت پیچھے لگی ہے اور قبر سامنے ہے اور قیامت ہمارا وعدہ گاہ ہے اور دوزخ پر سے
رستہ ہے اور خدا کے سامنے ہمکو کہڑا ہونا ہے - منبہات - باب العشاری - وقال انس بن مالکؓ ان الارض
تنادی کل یوم بعشر کلمات وتقول یا ابن ادم تسعی علی ظهری ومصیرک فی بطنی وتعصی علی ظهری
وتعذب فی بطنی وتضحک علی ظهری وتبکی فی بطنی وتفرح علی ظهری وتحزن فی بطنی وتجمع المال
علی ظهری وتندم فی بطنی وتاکل الحرام علی ظهری وتاکلک الدیدان فی بطنی وتختال علی ظهری و
تذل فی بطنی وتمشی مسروراً علی ظهری وتقع حزیناً فی بطنی وتمشی فی نور علی ظهری وتقع فی
ظلمات فی بطنی وتمشی علی المجامع علی ظهری وتقع وحیداً فی بطنی - انس بن مالک نے فرمایا کہ ہر روز
زمین دس باتین پکارتی ہے اور کہتی ہے اے ابن آدم دوڑتا ہے تو میری پیٹھ پر اور رجوع تیرا میری پیٹ مین ہے اور
گناہ کرتا ہے تو میری پیٹھ پر اور عذاب دیا جائیگا تجکو میری پیٹ مین اور ہنستا ہے تو میری پیٹھ پر اور روئیگا میری پیٹ
مین اور خوشی کرتا ہے تو میری پیٹھ پر اور غمگین ہوگا میری پیٹ مین اور جمع کرتا ہے تو مال میری پیٹھ پر اور پشیمان ہوگا
میری پیٹ مین اور تکبر کرتا ہے تو میری پیٹھ پر اور ذلیل ہوگا تو میری پیٹ مین اور چلتا ہے تو خوش میری پیٹھ پر اور گریگا
غمگین میری پیٹ مین اور چلتا ہے تو روشنی مین میری پیٹھ پر اور گریگا تو اندہیری مین میری پیٹ مین اور چلتا ہے
جماعتون مین میری پیٹھ پر اور گریگا تو اکیلا میری پیٹ مین ✣

اس فصل مین دونون تعلیمون کو پڑہنی سی اظہر من الشمس ہی کہ جسقدر تعلیم محمدی مین نرم مزاجی و رحمدلی
فروتنی و مسکینی اور خوش خلقی کی ترغیب و تحریص اور تکبر و غرور اور بدخلقی سی نفرت ظاہر کی گئی ہی عیسوی تعلیم مین
اوسکا عشر عشیر بہی نہین ہی۔ علاوہ اسکی حضرت مسیح نی اس فصل کی اکثر تعلیم کی برخلاف انجیلی نصیحتون کی منکرون
اور اونپر طعن کرنیوالونکو کتی و سوور کہکر شاگردونکو اون سی پرہیز و نفرت کرنی کی تاکید فرمائی جیسا کہ فرمایا کہ
چیز جو پاک ہی کتونکو مت دو اور اپنی موتی سوٴرون کی آگی نہ پہینکو۔ دیکہو متی ۷-۶ جسکی معنی یہہ ہین کہ جو لوگ
تکرار و گفتگو کرتی ہین تم اون سی پرہیز کرو اور اونکو یہہ پاک تعلیم مت دو۔ پس یہان مسیح نی انجیل کی مخالفونکو
ہی کتا و سوٴر بتانی پر اکتفا نہین کیا بلکہ اپنی پیرونکو بہی ایسی امتیاز کی تاکید فرماکر ایسی لوگونکو کتا و سوور سمجہنی
کی ہدایت فرمائی ہی جو حسن خلق اور فروتنی کی تعلیم کو بالکل بیخ و بن سی برکندہ کرتی ہی +

## فصل نہم

فضیلت کظم غیظ و حلم و رحم و عفو تقصیرات اور مذمت غضب و حقد و حسد

کلام مسیح۔ انجیل متی باب ۵۔ آیت ۲۲ پر مین تمہین کہتا ہون کہ جو کوئی اپنی بہائی پر بی سبب غصہ ہو عدالت مین سزا کے
قابل ہوگا۔ ایضاً۔ آیت ۵۔ مبارک وی جو حلیم ہین کیونکہ وی زمین کی وارث ہونگی۔ ۳۸ تم سن چکی ہو کہ کہا گیا کہ
آنکہ کی بدلی آنکہ اور دانت کی بدلی دانت۔ ۳۹ پر مین تمہین کہتا ہون کہ ظالم کا مقابلہ نہ کرنا بلکہ جو تیری دہنی گال پر طمانچہ
مارے دوسرا بہی اوسکی طرف پہیردے۔ ۴۰ اور اگر کوئی چاہی کہ تجہپر نالش کرکی تیری قبا لیوی کرتی کو بہی اوسی لینی دے
۴۱ اور جو کوئی تجہی ایک کوس بیگار لیجاوے اوسکی ساتہہ دو کوس چلا جا۔ ۴۴ پر مین تمہین کہتا ہون کہ اپنی دشمنونکو
پیار کرو اور جو تمپر لعنت کرین اونکی لئی برکت چاہو جو تم سی کینہ رکہین اونکا بہلا کرو اور جو تمہین دکہہ دین اور ستاوین
اونکی لئی دعا مانگو۔ باب ۶۔ آیت ۱۴۔ اگر تم آدمیون کی گناہ بخشوگی تو تمہارا باپ بہی جو آسمان پر ہی تمہین بخشیگا۔ ۱۵
اگر تم آدمیون کی گناہ نہ بخشوگی تو تمہارا باپ بہی تمہاری گناہ نہ بخشیگا۔ انجیل لوقا باب ۶۔ آیت ۳۲۔ اور اگر تم اونہین
جو تمہین پیار کرتی ہین پیار کرو تو تمہارا کیا احسان ہی کیونکہ گنہگار بہی اپنی پیار کرنیوالونکو پیار کرتی ہین ۳۳ اور
تم اونکا جو تمہارا بہلا کرین بہلا کرو تو تمہارا کیا احسان ہی کیونکہ گنہگار بہی یہی کرتی ہین ۳۵ پس اپنی دشمنونکو پیار کرو [illegible]
بہلا کرو ۳۶ پس جیسا تمہارا باپ رحیم ہی تم رحیم ہو۔ باب ۱۷ آیت ۳ خبردار رہو اگر تیرا بہائی تیرا گناہ کری اوسی [illegible]
اگر توبہ کری تو اوسی معاف کر ۴ اور اگر ایکدن مین سات بار تیرا گناہ کری اور ایکدن مین سات بار آکی کہی کہ توبہ کرتا ہون
تو تو اوسی معاف کر۔ انجیل متی باب ۵۔ آیت ۹ مبارک وی جو صلح کرنیوالی ہین کہ وی خدا کی فرزند کہلاوینگی +

کلام حواریین نامہ یعقوب باب ۱ - آیت ۱۹ - ای میری پیاری بہائیو ہر ایک آدمی سننی مین تیز اور بولنی مین دہیر
اور غصہ کرنی مین دہیما ہووی - نامہ رومیان - باب ۱۲ - آیت ۱۴ - اونکی لئی جو تمہین ستاتی ہین برکت
چاہو نہ بددعا اور لعنت نہ کرو - ۱۷ بدی کی عوض مین کسی سی بدی نہ کرو - ۱۹ - ای عزیزو اپنا انتقام مت لو بلکہ غصہ
کی راہ چہوڑ دو کیونکہ یہہ لکہا ہی کہ خداوند کہتا ہی کہ انتقام لینا میرا کام ہی - مین ہی بدلہ لونگا - ۲۰ پس اگر تیرا دشمن
بہوکا ہو اوسکو کہلا - اگر پیاسا ہو اوسی پانی دی اور بدی کا مغلوب نہو بلکہ بدی پر نیکی سی غالب ہو - نامہ افسیون
باب ۴ - آیت ۲۶ غصہ تو ہو پر گناہ نہ کرو ایسا نہو کہ سورج ڈہلی اور تم خفا کی خمار رہو ۲۷ - اور شیطان کو جگہہ نہ دو
۳۱ ساری کڑواہٹ اور غضب اور غصہ اور غل اور بدخواہی سمیت تم سی دور کیجاوین ۳۲ - اور تم ایکدوسری پر مہربان
اور دردمند ہو اور ایکدوسری کو بخشا کرو - نامہ رومیان باب ۱۴ - آیت ۱۹ - پس ایسی باتون کی کہ جنسی صلح
اور ایکدوسری کی ترقی ہو پیروی کرین - نامہ اپطرس باب ۲ - آیت ۱ - سو ہلی تم سب بدی اور سب دغا اور
مکر اور ڈاہ اور ساری بدگوئیونکو چہوڑکی ۲ نوپیدہ بچون کی مانند کلام کی خالص دودہ کی مشتاق ہو - باب ۳ آیت
۹ بدی کی عوض بدی نکرو گالی کی عوض گالی ندو بلکہ اوسکی خلاف برکت چاہو +

کلام الہی - پارہ ۴ لن تنالوا سورہ آل عمران - رکوع ۱۴ - اَلَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ فِی السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ وَالْکَاظِمِیْنَ
الْغَیْظَ وَالْعَافِیْنَ عَنِ النَّاسِ وَاللّٰہُ یُحِبُّ الْمُحْسِنِیْنَ - پرہیزگار لوگ وہ ہین جو خوشی و سختی کی حالتین خدا کی
راہ مین دیتی ہین اور بند کرتی ہین غصہ کو اور معاف کرتی ہین خطائین لوگون سی اور اللہ دوست رکہتا ہی احسان کرنی
والونکو - اس آیت کی معانی کی تشریح ذیل کی قصون سی بخوبی واضح ہوتی ہی جو تفسیر حسینی وغیرہ مین اسطرحپر منقول
ہی - ایکدن حضرت امام حسین ع ایک جماعت مہمانون کی ساتہہ دسترخوان پر بیٹہی تہی کہ آپکی غلام سی بسبب بہشت کی گرم
شوربا کا پیالہ آپکی سر مبارک پر گر پڑا اور ٹوٹ گیا امام نی از روئی تادیب اوسکی طرف دیکہا اسپر غلام نی والکاظمین الغیظ
پڑہا امام نی فرمایا کہ مینی غصہ بند کر لیا - پہر غلام نی والعافین عن الناس پڑہا امام نی فرمایا کہ مینی تجہی معاف بہی کر دیا
پہر اون غلام نی واللہ یحب المحسنین پڑہا امام نی فرمایا کہ مینی تجکو اپنی مال سی آزاد بہی کر دیا - اسیطرح کسی نی امام اعظم
کو ایک بار ... آپنی فرمایا کہ مین بہی تجکو طمانچہ مار سکتا ہون لیکن نہین مارتا اور خلیفہ سی تیری شکایت کرنی پر قادر ہون
لیکن نہین کرتا اور صبح کی وقت تیری ظلم سی خدا کی آگی فریاد کر سکتا ہون لیکن نہین کرتا اور قیامت کو تجہہ سی خصومت
کر سکتا ہون مگر یہہ بہی نہین کرتا بلکہ اگر مجکو قیامت کی روز رستگاری حاصل ہوئی اور میری سفارش قبول
ہوئی تو بغیر تیری بہشت مین قدم نہ رکہونگا - پارہ ۱۹ وقال الذین - سورہ فرقان - رکوع ۶ - وَعِبَادُ الرَّحْمٰنِ الَّذِیْنَ

یَمْشُوْنَ عَلَی الْاَرْضِ هَوْنًا وَّاِذَا خَاطَبَهُمُ الْجَاهِلُوْنَ قَالُوْا سَلَامًا وَّالَّذِیْنَ یَبِیْتُوْنَ لِرَبِّهِمْ سُجَّدًا
وَّقِیَامًا - اور بندی خدا کی وہ لوگ ہین جو چلتی ہین زمین پر آہستہ اور جسوقت بات کرتی ہین اونسی جاہل لوگ
تو کہتی ہین کہ سلام ہی اور بندی خدا کی وہ لوگ ہین جو رات گذارتی ہین اپنی پروردگار کو سجدہ کرتی ہوی اور کہری ہوی
تفسیر حسینی وغیرہ مین سلاما کی تفسیر مین لکہا ہی کہ جاہلون کی بی ادبی کی جواب مین ایسی اچہی بات کہتی ہین جس سے
گناہ سی سلامت رہتی ہین چنانچہ محقق رومی نی لکہا ہی ؎ اگر گویند زراقی و سالوس + بگو ہستم دو صد چندان
دگر از خشم دشنامی دہندت + دعا کن خوشدل و خندان میرو + انتہی - پارہ لن تنالوا - سورہ آل عمران رکوع ۱۹
لَتُبْلَوُنَّ فِیْ اَمْوَالِکُمْ وَاَنْفُسِکُمْ وَلَتَسْمَعُنَّ مِنَ الَّذِیْنَ اُوْتُوا الْکِتَابَ مِنْ قَبْلِکُمْ وَمِنَ الَّذِیْنَ اَشْرَکُوْا
اَذًی کَثِیْرًا وَاِنْ تَصْبِرُوْا وَتَتَّقُوْا فَاِنَّ ذٰلِکَ مِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ - البتہ آزمائی جاوگی تم اپنی مالون اور جانون
مین اور البتہ سنوگی تم اون لوگون سی جو دی گئی ہین تم سی پہلی کتاب اور اون لوگون سی جو شرک کرتی ہین ایذا بہت
اگر تم صبر کرو اور بدلہ لینی سی بچو تو تحقیق یہہ بات ہمت کی کامون سی ہی - پارہ ۱۳ وما ابری - سورہ رعد رکوع ۳
وَالَّذِیْنَ صَبَرُوا ابْتِغَاءَ وَجْهِ رَبِّهِمْ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِیَةً وَّیَدْرَءُوْنَ
بِالْحَسَنَةِ السَّیِّئَةَ اُولٰٓئِکَ لَهُمْ عُقْبَی الدَّارِ - جو لوگ صبر کرتی ہین مصیبتون و تکلیفون پر محض اپنی خدا کی رضامندی کی
لئی اور قائم کرتی ہین نماز اور اوس چیز سی کہ ہمنی اونکو دیا ہی خرچ کرتی ہین پوشیدہ و ظاہر مین اور برائی کا نیکی کی ساتہ
مقابلہ کرتی ہین انہین لوگون کی لئی عاقبت کا گہر ہی - تفسیرون مین لکہا ہی کہ یدرؤن بالحسنة السیئة کی یہہ معنی ہین
جو کوئی بری اور فحش کلام سی پیش آتا ہی تو وہ اوسسی اچہی کلام کی ساتہ سلوک کرتی ہین یا یہہ کہ جب کسی چیز سی محروم
کئی جاتی ہین تو وہ اوسکی مقابلہ مین عطا کو کام مین لاتی ہین اور جب اونپر ظلم کیا جاتا ہی تو معاف کر دیتی ہین اور جب
اونسی کوئی دوستی قطع کرتا ہی تو وہ اوسسی ملاپ کرتی ہین اور جب گناہ کرتی ہین تو توبہ کرتی ہین اور جب کوئی ناحق
بات دیکہتی ہین تو اوسکی بدلنی کا حکم دیتی ہین - پارہ لا یحب اللہ سورہ نساء رکوع ۲۱ - لَا یُحِبُّ اللّٰهُ الْجَهْرَ بِالسُّوْٓءِ
مِنَ الْقَوْلِ اِلَّا مَنْ ظُلِمَ وَکَانَ اللّٰهُ سَمِیْعًا عَلِیْمًا اِنْ تُبْدُوْا خَیْرًا اَوْ تُخْفُوْهُ اَوْ تَعْفُوْا عَنْ سُوْٓءٍ فَاِنَّ اللّٰهَ
کَانَ عَفُوًّا قَدِیْرًا - اللہ ظاہر کرنا بری بات کا پسند نہین کرتا مگر اوس شخص کی لئی جسپر ظلم ہوا اور اللہ سننی والا جاننی
والا ہی اگر ظاہر کرو تم بہلائی کو یا چہپاؤ اوسکو یا معاف کرو برائی کو پس تحقیق اللہ بخشنی والا قدرت والا ہی
یعنی کسی کی برائی ظاہر کرنی خدا کو پسند نہین البتہ مظلوم کا ظالم کی ظلم کی بات کو ظاہر کرنا روا ہی لیکن تاہم اگر
اوسکو چہپا رکہی یا بالکل معاف کردی تو اوسکی لئی بہت ہی عمدہ بات ہی کیونکہ اللہ بہی باوجود قدرت انتقام

گنہگارون کی خطا معاف کرتا ہی۔ تفسیر حسینی و معالم وغیرہ مین لکہا ہی کہ اس آیت مین مظلومون کو معاف
کرنی کی ترغیب دیگئی ہی تاکہ وہ اخلاق ربانی سی متخلق ہوسکین۔ پارہ قال الملاء۔ رکوع ۱۴ سورہ اعراف
خُذِ العَفْوَ وَامُرْ بِالعُرْفِ وَاَعْرِضْ عَنِ الجَاهِلِيْنَ لازم پکڑ معاف کرنی کی عادت کو اور حکم کر بہتر بات کا
اور منہہ پہیر لی جاہلون سی۔ تفسیر معالم وغیرہ مین لکہا ہی کہ جب یہہ آیت نازل ہوئی تو آنحضرت نی جبرائیل ع سی
اسکی معنی پوچہی اونہون نی کہا کہ خدا تعالی یہہ فرماتا ہی کہ جو شخص تجہسی قطع ملاپ کری تو اوس سی ملاپ کر اور جو شخص
تجہکو محروم کری تو اوسپر عطا کر اور جو شخص تجہپر ظلم کری تو اوسکو معاف کردی۔ پارہ ربما۔ سورہ نحل رکوع ۱۶
وَاِنْ عَاقَبْتُمْ فَعَاقِبُوْا بِمِثْلِ مَا عُوْقِبْتُمْ بِهٖ وَلَئِنْ صَبَرْتُمْ لَهُوَ خَيْرٌ لِلصَّابِرِيْنَ اور اگر تم بدلہ لینا چاہو تو صرف
اوسقدر بدلہ لو جتنی تمکو ایذا دیگئی اور اگر صبر کرو اور بدلہ نہ لو تو یہہ صبر کرنیوالون کی لئی بہتر بات ہی۔ پارہ قد افلح
سورہ مومنون۔ رکوع ۶۔ اِدْفَعْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ السَّيِّئَةَ نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَصِفُوْنَ بدی کا نیکی کی ساتہہ مقابلہ
کر اوس چیز کو جو بیان کرتی ہین خوب جانتی ہین۔ تفسیر حسینی وغیرہ مین لکہا ہی کہ اس آیت مین خدا تعالی اپنی حبیب
کو مکارم اخلاق سی جو اتم و اکمل و اشرف و اجمل صفات ہین حکم دیکر فرماتا ہی کہ بدی کو اوس چیز کی ساتہہ دور کر جو
اچہی ہی یعنی عفو و رحمت کی ساتہہ مجرمون کی ایسی عجب سی قصور معاف کر کہ اونکی ممانعت شرع مین نہو یا سفیہون
کی ایذا کو اپنی حلم سی دور کر انتہی۔ پارہ لن تنالوا سورہ آل عمران۔ رکوع ۱۲۔ اِنْ تَمْسَسْكُمْ حَسَنَةٌ تَسُؤْهُمْ وَاِنْ
تُصِبْكُمْ سَيِّئَةٌ يَفْرَحُوْا بِهَا وَاِنْ تَصْبِرُوْا وَتَتَّقُوْا لَا يَضُرُّكُمْ كَيْدُهُمْ شَيْئًا اِنَّ اللّٰهَ بِمَا يَعْمَلُوْنَ مُحِيْطٌ۔ اگر
تمکو بہلائی تو ناخوش کرتی ہی یہہ دو کفار کو اور اگر پہونچی تمکو برائی تو وہ خوش ہوتی ہین اور اگر تم اونکی ظلم
پر صبر کرو اور بدلہ لینی سی بچو تو اونکا مکر تمکو کچہہ ضرر نہ دیگا تحقیق اللہ اوس چیز کو جو وہ کرتی ہین گہیر نیوالا ہے
پارہ ربما۔ سورہ حجر۔ رکوع ۶۔ فَاصْفَحِ الصَّفْحَ الجَمِيْلَ پس بدلہ لینی سی درگذر کر درگذر کرنا اچہا۔ پارہ امن
خلق السموات۔ سورہ قصص رکوع ۶۔ اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنَاهُمُ الكِتَابَ مِنْ قَبْلِهٖ هُمْ بِهٖ يُؤْمِنُوْنَ وَاِذَا يُتْلٰى عَلَيْهِمْ قَالُوْا
اٰمَنَّا بِهٖ اِنَّهُ الحَقُّ مِنْ رَبِّنَا اِنَّا كُنَّا مِنْ قَبْلِهٖ مُسْلِمِيْنَ اُولٰئِكَ يُؤْتَوْنَ اَجْرَهُمْ مَرَّتَيْنِ بِمَا صَبَرُوْا وَيَدْرَءُوْنَ
بِالحَسَنَةِ السَّيِّئَةَ وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنْفِقُوْنَ وَاِذَا سَمِعُوا اللَّغْوَ اَعْرَضُوْا عَنْهُ وَقَالُوْا لَنَا اَعْمَالُنَا وَلَكُمْ
اَعْمَالُكُمْ سَلَامٌ عَلَيْكُمْ لَا نَبْتَغِي الجَاهِلِيْنَ۔ جن لوگونکو دی ہمنی پہلی اس کی کتاب وہ قرآن پر ایمان لاتی ہین اور جب اونپر
پڑہا جاتا ہی تو کہتی ہین کہ ہم اسپر ایمان لائی تحقیق یہہ ہماری رب کی طرف سی سچ ہی تحقیق ہم اس کی پہلی مسلمان
تہی ان لوگون کو بسبب اسکی کہ اونہون نی صبر کیا دو بار ثواب دیا جاویگا اور یہہ لوگ برائی کو بہلائی کی ساتہہ بدلی

ڈالتی ہین اور جو ہمنی اونکو دیا ہی اوسمی وہ خرچ کرتی ہین اور جب کوئی بیہودہ بات لوگون سی سنتے ہین تو اوس سی
وہ موہنہ پہیر لیتی ہین اور کہتی ہین کہ ہماری لئی ہماری عمل ہین اور تمہاری لئی تمہاری عمل ہین تمپر سلام رخصت کا ہی
اور ہم جاہلون کی صحبت نہین چاہتی - تفسیر حسینی و معالم وغیرہ مین اس آیت کی شان نزول مین لکہا ہی کہ جب ابن
سلام وغیرہ عیسائی لوگ مسلمان ہوگئی تو مدینہ کی منافقون و کفار اور یہودیون نی اونپر طعن و تشنیع اور سب و شتم
کرنا شروع کیا اور طرح طرح کی اذیتین دینے لگے اور وہ اونکی گالیون کی بدلی اونکو دعا دیتی تہی - پارہ ۲۴ فمن اظلم
سورہ حم السجدہ - رکوع ۵ - وَلَا تَسْتَوِی الْحَسَنَۃُ وَلَا السَّیِّئَۃُ اِدْفَعْ بِالَّتِیْ ھِیَ اَحْسَنُ فَاِذَا الَّذِیْ
بَیْنَکَ وَبَیْنَہٗ عَدَاوَۃٌ کَاَنَّہٗ وَلِیٌّ حَمِیْمٌ وَمَا یُلَقّٰھَا اِلَّا ذُوْحَظٍّ عَظِیْمٍ - نہین برابر ہوتی نیکی اور بدی
بدی کو اچہی خصلت کی ساتہہ دور کر پس ایسا کرنی سی وہ شخص کہ تیری اور اوسکی درمیان دشمنی ہی ایسا دوست ہو جاتا
ہی کہ گویا وہ ایک صدیق اور قرابتی ہی اور یہہ خصلت (یعنے برائی کا نیکی کی ساتہہ مقابلہ کرنا) صرف اونہین لوگون
کو سکہلائی جاتی ہی جو صبر کرتی ہین اور بغیر بڑی نصیبہ والی شخص کے اور کسی کو نہین سکہلائی جاتی - تفسیر معالم التنزیل
مین لکہا ہی کہ ولا تستوی الحسنۃ ولا السیئۃ کی معنی یہہ ہین کہ صبر و غضب و حلیمی و جہل و عفو اور برائی یکسان خصلتین
نہین ہین اور ابن عباس نے فرمایا ہی کہ خدا تعالی اس آیت مین یہہ حکم کرتا ہی کہ غضب کی وقت صبر کرو اور کسی کی جاہلی
کی بات پر حلم استعمال کرو اور کسی کی برائی کو معاف کردو - تفسیر حسینی مین اس آیت کی ذیل مین لکہا ہی کہ حقائق مین
امام اعظم سی منقول ہی کہ وہ کہتی تہے کہ جب کوئی ہمکو یہہ خبر پہونچاتا تہا کہ فلان شخص تمکو برائی سی یاد کرتا ہی تو ہم
اوسکی حق مین دعای خیر کرتی تہے جسکا یہہ نتیجہ ہوتا تہا کہ پہر ہمین یہہ خبر ملتی تہی کہ وہی شخص ہمکو نیکی سی یاد
کرتا ہی - پارہ ۲۵ الیہ یرد - سورہ شوری - رکوع ۴ - فَمَآ اُوْتِیْتُمْ مِّنْ شَیْءٍ فَمَتَاعُ الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا وَمَا عِنْدَ اللّٰہِ
خَیْرٌ وَّاَبْقٰی لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَلٰی رَبِّھِمْ یَتَوَکَّلُوْنَ وَالَّذِیْنَ یَجْتَنِبُوْنَ کَبٰٓئِرَ الْاِثْمِ وَالْفَوَاحِشَ وَاِذَا
مَا غَضِبُوْا ھُمْ یَغْفِرُوْنَ - پس جو کچہہ تمکو کسی چیز سی دیا گیا ہی وہ تہوڑا سا فائدہ ہی زندگی دنیا کا اور جو کچہہ اللہ
کے پاس ہی وہ بہتر اور ہمیشہ باقی رہنی والا ہی اون لوگون کی لئی جو ایمان لائی اور اپنی پروردگار پر توکل کرتی ہین
اور بچتی ہین بڑی گناہون اور بیحیائیون سی اور جسوقت غصہ ہوتی ہین وہ بخشدیتی ہین - پہر اسی مین ہی وجزاؤا
سَیِّئَۃٍ سَیِّئَۃٌ مِّثْلُھَا فَمَنْ عَفَا وَاَصْلَحَ فَاَجْرُہٗ عَلَی اللّٰہِ اِنَّہٗ لَا یُحِبُّ الظّٰلِمِیْنَ - بدی کا بدلہ بدی ہی مثل اوسکی
لیکن جس شخص نی کسی کی بدی کو معاف کردیا اور بدلہ نہ لیکر مصالحت کرلی پس ثواب اوسکا اللہ پر ہے تحقیق وہ نہین
دوست رکہتا ظالمونکو - تفسیر حسینی اور معالم وغیرہ مین لکہا ہی کہ حسن بصری سی منقول ہے کہ قیامت کی روز یہہ ندا

بلکہ بس کسی کو خدا پر کچھہ حق ہو دہ اوٹھکر لی لیوی بس اوسوقت کوئی کہڑا نہو گا مگر وہ شخص جسنے اپنے ظالم کا قصور
معاف کیا ہوگا ۔ عفو از گناہ سیرت اہل فتوت است + بی حلم و عفو کار فتوت تمام نیست + بگذر ز جور خصم و کرم کن کہ
جانب + در عفو لذتی است کہ در انتقام نیست - پہر اسی مین ہی وَلَمَنْ صَبَرَ وَغَفَرَ اِنَّ ذٰلِكَ لَمِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ ۔ اور
جسنی صبر کیا لوگون کی اذیت پر اور بخشدیا اونکو تحقیق یہہ ہمت کی کامون سی ہی - پارہ ۱۸ قد افلح - سورہ نور رکوع
۳ - وَلَا يَاْتَلِ اُولُوا الْفَضْلِ مِنْكُمْ وَالسَّعَةِ اَنْ يُّؤْتُوْا اُولِي الْقُرْبٰى وَالْمَسٰكِيْنَ وَالْمُهٰجِرِيْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ
وَلْيَعْفُوْا وَلْيَصْفَحُوْا اَلَا تُحِبُّوْنَ اَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَكُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ - اور نہ قسم کہاوین تم مین سی صاحب
بزرگی اور کشائش کی یہہ کہ نہ دیوین خدا کی رستہ مین قریبیون اور فقیرون اور وطن چہوڑنی والون کو اور چاہئے کہ
معاف کرین اور درگذر کرین کیا تم نہین چاہتی یہہ کہ بخش دیوی اللہ تمکو اور اللہ باوجود قدرت انتقام کی بخشنی والا
مہربان ہی - معالم التنزیل و حسینی وغیرہ تفاسیر مین لکہا ہی کہ یہہ آیت حضرت ابابکر صدیق کی حق مین اوسوقت نازل
ہوئی تہی کہ جب اونہون نی مسطح نام ایک شخص کی نسبت جو اونکی ماسی کا بیٹا تہا اور حضرت عائشہ پر بہتان باندہنی اور
اوڑانی والون مین سی تہا - قسم کہالی تہی کہ اوسکو خیرات نہ دیا کرینگی - خدا تعالی نی اونکو روکدیا کہ صاحب خیرات و
بخشش کو ایسا نہ کرنا چاہئی بلکہ اونکو مناسب ہی کہ اپنی دشمنون کی قصور معاف کرکی اونپر بخشش کرین چنانچہ جب یہہ
آیت آنحضرت نی حضرت ابوبکر کو سنائی تو اونہون نی وہ خیرات جو مسطح کو دیا کرتی تہی اوسیوقت دیدی اور آئندہ کی لئی قسم
کہائی کہ مین کبہی اوسکو خیرات دینی بند نہ کرونگا - انتہی - سبحان اللہ حضرت مسیح نی تو صرف حکم ہی دیا تہا کہ بدگالی دے
پر بخشش کرو مگر آنحضرت صلعم کی ذریعہ جو خدا کی احکام ہمکو ملی ہین اونہون نی دشمنون پر بخشش کرنیکی تعمیل بہی کرادی ہی
پارہ ۲۵ الیہ یرد - سورہ جاثیہ - رکوع ۲ - قُلْ لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يَغْفِرُوْا لِلَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ اَيَّامَ اللّٰهِ لِيَجْزِيَ قَوْمًا
بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ - کہہ اون لوگون کی لئی جو ایمان لائی ہین یہہ کہ اون لوگون کی قصور بخشدیوین جو نہین ڈرتی
اللہ کی دنون سی تاکہ جزا دی ہر قوم کو ساتہہ اوس چیز کی کہ کماتی تہی - تفسیر مدارک و معالم مین اس آیت کی شان نزول
یہہ ہی کہ قبیلہ بنی غفار مین سی ایک مشرک نی حضرت عمرؓ کو گالی دی آپنی اوسی بدلہ لینی کا ارادہ کیا جسپر یہہ آیت نازل ہوکر
حکم ہوا کہ بخشدینا چاہئی اور بدلہ لینی کا فکر نہ کرنا چاہئی - انتہی - دیکہو اس آیت مین مسلمانونکو مسلمانون کی علاوہ
اور غیر مذہب کی لوگون کی بہی قصور معاف کردینی کا کس صراحت اور شد و مد سی حکم دیا گیا ہی - پادری ٹہاکر داس صاحب
اور انکی ہمخیال عیسائیونکو اگر وی آنکہین رکہتی ہین تو اس آیت کو ذرا آنکہہ کہولکر پڑہنا چاہئی - پارہ ۲۶ حم سورہ حجرات
رکوع ۱ - وَاِنْ طَآئِفَتٰنِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اقْتَتَلُوْا فَاَصْلِحُوْا بَيْنَهُمَا - اور اگر دو جماعت مومنون مین آپسمین لڑین تو

اونکی درمیان صلح کرادو۔ پارہ حم ۲۶ سورہ حجرات۔ رکوع ۱۔ اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ فَاَصْلِحُوْا بَيْنَ اَخَوَيْكُمْ وَاتَّقُوا

اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ۔ مومن آپسمین بہائی ہین پس صلح کرادو اپنے دو بہائیون مین اور ڈرو اللہ سے تاکہ رحم کیے

جاؤ۔ پارہ والمحصنت سورہ نسا۔ رکوع ۸۔ اَمْ يَحْسُدُوْنَ النَّاسَ عَلٰى مَا اٰتٰهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ کیا کافر

حسد کرتے ہین لوگون کا اوس چیز پر جو ہمنے اونکو اپنے فضل سے دیا ہے۔ پارہ عم ۳۰ سورہ فلق۔ رکوع ۱ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ

فِي الْعُقَدِ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ۔ مین پناہ مانگتا ہون برائی گرہون مین پہونکنے والیون یعنی

گرہیون اور برائی حسد کرنیوالے سے جب حسد کرتا ہے ✦

**کلام رسول مقبول ؐ**۔ مشکوۃ۔ باب الغضب فصل ۱۔ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَيْسَ الشَّدِيْدُ بِالصُّرَعَةِ

اِنَّمَا الشَّدِيْدُ الَّذِيْ يَمْلِكُ نَفْسَهٗ عِنْدَ الْغَضَبِ۔ متفق علیہ۔ ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا

پہلوان وہ نہین کہ جو لوگونکو پچہاڑے بلکہ حقیقت مین پہلوان وہ ہے جو غصہ کے وقت اپنے نفس پر قابو رکھے

ابوداود۔ باب من کظم غیظا۔ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَا تَعُدُّوْنَ الصُّرَعَةَ فِيْكُمْ قَالُوا الَّذِيْ

لَا يَصْرَعُهُ الرِّجَالُ قَالَ لَا وَلٰكِنَّهُ الَّذِيْ يَمْلِكُ نَفْسَهٗ عِنْدَ الْغَضَبِ۔ عبد اللہ بن مسعود سے روایت ہے کہ

نے فرمایا کہ تم اپنے درمیان کسکو پہلوان شمار کرتے ہو لوگون نے کہا کہ پہلوان وہ ہے جسکو لوگ پچہاڑ سکین حضرت نے فرمایا

کہ یہہ بات نہین ہے ولیکن پہلوان وہ شخص ہے جو غصہ کے وقت اپنے نفس کو قابو مین رکھے۔ مشکوۃ باب الغضب فصل

عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَا تَجَرَّعَ عَبْدٌ اَفْضَلَ عِنْدَ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ مِنْ جُرْعَةِ غَيْظٍ يَكْظِمُهَا ابْتِغَاءَ

وَجْهِ اللّٰهِ تَعَالٰى۔ رواہ احمد۔ ابن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہین پیا کسی بندہ نے گہونٹ افضل نزدیک

عزوجل کے گہونٹ غصہ سے کہ پی جاوے اوسکو واسطے رضامندی اللہ کے۔ وَعَنْ بَهْزِ بْنِ حَكِيْمٍ عَنْ اَبِيْهِ

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنَّ الْغَضَبَ لَيُفْسِدُ الْاِيْمَانَ كَمَا يُفْسِدُ الصَّبِرُ الْعَسَلَ۔ بہز بن حکیم سے روایت ہے کہ

نے فرمایا کہ تحقیق غصہ خراب کرتا ہے ایمان کو جیسے کہ صبر خراب کرتا ہے شہد کو۔ ایضاً۔ باب الغیظ فصل ۱۔ عن

اَنَّ رَجُلًا قَالَ لِلنَّبِيِّ ﷺ اَوْصِنِيْ قَالَ لَا تَغْضَبْ فَرَدَّدَ ذٰلِكَ مِرَارًا قَالَ لَا تَغْضَبْ۔ رواہ البخاری۔ ابی

سے روایت ہے کہ ایک شخص نے حضرت سے عرض کی کہ آپ مجھکو کوئی نصیحت کرین آپنے فرمایا کہ غصہ مت کر۔ پھر عرض

اوسنے یہی بات کئی بار اور آپنے یہی فرمایا کہ غصہ مت کر۔ ایضاً۔ باب الرفق والحیا۔ فصل ۲۔ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ

قَالَ الْمُسْلِمُ الَّذِيْ يُخَالِطُ النَّاسَ وَيَصْبِرُ عَلٰى اَذَاهُمْ اَفْضَلُ مِنَ الَّذِيْ لَا يُخَالِطُهُمْ وَلَا يَصْبِرُ عَلٰى

اَذَاهُمْ۔ رواہ الترمذی۔ ابن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ وہ مسلمان کہ ملا رہے لوگونمین اور صبر کرے اوذی

بہتر ہی ثواب مین اوس مسلمان سی کہ نہ ملا رہی لوگون مین اور نہ صبر کری اونکی ایذا پر - ایضاً - باب الغضب فصل ۳
عن انس ان رسول اللہ قال من خزن لسانہ ستر اللہ عورتہ ومن کف غضبہ کف اللہ عنہ عذابہ
یوم القیمۃ ومن اعتذر الی اللہ قبل اللہ عذرہ - انس سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ جو شخص بند رکہی
اپنی زبان لوگون کی عیب جوئی سی ڈہانکتا ہی اللہ تعالی عیب اوسکی اور جو شخص روکی اپنا غصہ لوگون سی باز رکہیگا اللہ تعالی
اوس سی عذاب اپنا قیامت کو دن اور جو شخص عذر کری اپنی تقصیر کا طرف اللہ کی قبول فرماتا ہی اللہ عذر اوسکا -
ایضاً - باب ما ینہی عنہ - فصل ۳ - عن جابر عن رسول اللہ قال من اعتذر الی اخیہ فلم یعذرہ اولم
یقبل عذرہ کان علیہ مثل خطیئۃ صاحب مکس - رواہ البیہقی - جابر سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ جب
کوئی شخص عذر خواہی کری اپنی دینی بہائی سی پس وہ معذور نہ کہی اوسکو یا اوسکا عذر قبول نکری تو ہوگا اوس پر گناہ
برابر گناہ صاحب مکس یعنی عشر لینی والی کے جو ظلم سی لیتا ہی - ایضاً باب الغضب - فصل ۳ - عن ابی ہریرۃ قال
قال رسول اللہ قال موسی ابن عمران یا رب من اعز عبادک عندک قال من اذا قدر غفر
ابو ہریرہ سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ موسی نی خدا سی پوچہا تہا کہ ای میری خدا تیری بندون مین سی کون تیری نزدیک
عزیز ہی فرمایا وہ شخص کہ جب بدلہ لینی پر قادر ہو تو بخشدیوی - ایضاً باب القصاص فصل ۲ - عن ابی الدرداء
قال سمعت رسول اللہ ما من رجل یصاب بشیء فی جسدہ فتصدق بہ الا رفعہ اللہ بہ درجۃ
وحط عنہ خطیئۃ - رواہ الترمذی - ابی دردا سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ جس شخص نی زخم کہایا اپنی بدن مین
پہر معاف کردیا زخمی کرنیوالی شخص کو اور اوس سی بدلہ لیا اوسکو اللہ اوسکا درجہ بلند کرتا ہی اور اوسکی گناہ دور
کرتا ہی - ایضاً - باب الظلم - فصل ۲ - عن حذیفۃ قال رسول اللہ لا تکونوا امعۃ تقولون ان
احسن الناس احسنا وان ظلموا ظلمنا ولکن وطنوا انفسکم ان احسن الناس ان تحسنوا وان
اساؤا فلا تظلموا - رواہ الترمذی - حذیفہ سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ تم امعہ مت ہو اور وہ یہہ
ہی کہ اگر لوگ نیکی کرینگی تو ہم بہی اونسی نیکی کرینگی اور اگر وہ بدی کرینگی تو ہم بہی بدی کرینگی بلکہ اپنی نفسون کو
مستعد کرو اوپر اوسکی کہ اگر لوگ تم سی نیکی کرین تو تم بہی اون سی نیکی کرو اور اگر لوگ تم سی برائی کرین تو تم مت ظلم کرو
اون پر احسان کرو کیونکہ ظلم اور برائی کا ترک کرنا احسان ہی - ایضاً - باب البکاء - فصل ۳ - عن ابی ہریرۃ قال رسول
اللہ امرنی ربی بتسع خشیۃ اللہ فی السر والعلانیۃ وکلمۃ العدل فی الغضب والرضا والقصد
فی الفقر والغنا وان اصل من قطعنی واعطی من حرمنی واعفو عمن ظلمنی وان یکون صمتی

فِکْرًا وَّنُطْقِیْ ذِکْرًا وَّنَظَرِیْ عِبْرَۃً وَّاٰمُرُ بِالْعُرْفِ وَقِیْلَ بِالْمَعْرُوْفِ رواہ رزین- ابوہریرہ سے روایت
ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ حکم کیا مجکو میرے رب نے نو چیزون کا- ایک ڈرنا اللہ سے پوشیدہ وظاہر مین- دوسرا انصاف
غصہ ورضا مین بات ایسی راست ودرست کہنا جو حد اعتدال سے تجاوز نکرے- تیسرے حالت فقر وغنا مین میانہ روی
چوتھے نیک سلوک کرون مین اوسسے جو مجسے بدسلوکی کرے اور ناتہ داری کاٹے- پانچوین دون مین اوسکو جو مجکو
محروم کرے- چھٹے معاف کرون مین اوسکو جو مجہپر ظلم کرے- ساتوین میرا چپ رہنا فکر ہو یعنی جب چپ ہون تو
خدا کی صنعتون اور صفتونمین فکر کرون- آٹھوین میرا بولنا ذکر ہو یعنی جب بات کرون تو خدا کی ذکر مین
نوین میرا دیکہنا عبرت کا دیکہنا ہو یعنی جب مخلوقات مین نظر کرون تو بروجہ عبرت وہوشیاری کی کرون
ایضاً- باب البر والصلۃ- فصل ا- عَنْ اَبِیْ ہُرَیْرَۃَ اَنَّ رَجُلًا قَالَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اِنَّ لِیْ قَرَابَۃً اَصِلُہُمْ وَیَقْطَعُوْنِیْ
وَاُحْسِنُ اِلَیْہِمْ وَیُسِیْئُوْنَ اِلَیَّ وَاَحْلُمُ عَنْہُمْ وَیَجْہَلُوْنَ عَلَیَّ قَالَ لَئِنْ کُنْتَ کَمَا قُلْتَ فَکَاَنَّمَا تُسِفُّہُمُ الْمَلَّ
وَلَا یَزَالُ مَعَکَ مِنَ اللّٰہِ ظَہِیْرٌ عَلَیْہِمْ مَا دُمْتَ عَلٰی ذٰلِکَ- رواہ مسلم- ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرتؐ سے ایک
شخص نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ میرے رشتہ دار ہین کہ مین تو اونسے سلوک کرتا ہون اور وہ مجسے برادری
کاٹتے ہین اور مین اونسے احسان کرتا ہون اور وے مجسے برائی کرتے ہین اور مین اونسے غمخواری کرتا ہون اور
مجسے جہالت کرتے گالیان دیتے ہین حضرتؐ نے فرمایا کہ اگر حقیقت مین تو ایسا ہی ہے جیسا کہ تو نے کہا تو گویا تو اونکے
پر جلتی راکہہ ڈالتا ہے اور ہمیشہ خدا کیطرف سے تیرے ساتھہ ایک مددگار فرشتہ رہیگا کہ تجکو اونپر غالب کیگا جبتک کہ تو
اس حالت پر رہیگا- ایضاً باب الظلم- فصل ا- عَنْ اَبِیْ ہُرَیْرَۃَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ؐ مَنْ کَانَتْ لَہٗ مَظْلِمَۃٌ لِاَخِیْہِ مِنْ
عِرْضِہٖ اَوْ شَیْءٍ فَلْیَتَحَلَّلْہُ مِنْہُ الْیَوْمَ قَبْلَ اَنْ لَّا یَکُوْنَ دِیْنَارٌ وَّلَا دِرْہَمٌ اِنْ کَانَ لَہٗ عَمَلٌ صَالِحٌ اُخِذَ مِنْہُ
بِقَدْرِ مَظْلِمَتِہٖ وَاِنْ لَّمْ تَکُنْ لَّہٗ حَسَنَاتٌ اُخِذَ مِنْ سَیِّئَاتِ صَاحِبِہٖ فَحُمِلَ عَلَیْہِ رواہ البخاری- ابوہریرہ سے
روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ جسپر کچہہ مظلمہ ہو اپنے بہائی مسلمان کا خواہ اوسکی آبرو کا یا کسی اور چیز کا
مال کا تو چاہیے کہ آج اوسسے بخشا لیوے اوسدن سے پہلے کہ جسدن نہ اشرفی پاس ہوگی نہ روپیہ اگر ظالم کے
ہونگے تو اوسسے لیکر بقدر ظلم کے مظلوم کو دلائے جاینگے اور اگر ظالم کو کچہہ بہی نیک عمل نہونگے تو مظلوم کے گناہ لیکر
پر لادی جاوینگی- مشارق الانوار باب ۵- عَنْ اُمِّ سَلَمَۃَ عَنِ النَّبِیِّ ؐ مَا نَقَصَ مَالٌ مِّنْ صَدَقَۃٍ وَّلَا عَفَا
عَنْ مَظْلِمَۃٍ اِلَّا زَادَ اللّٰہُ بِہَا عِزًّا- رواہ مسلم- ام سلمہ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ نہین گہٹتا مال زکوۃ
سے اور کوئی مرد ظلم کو جو اوسپر واقع ہوا ہو معاف نہین کرتا مگر یہہ کہ خدا اوسکی معاف کرنیکے سبب اوسکی

ہو۔ مشکوۃ باب الحذر والتانی۔ فصل ۱۔ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِیَّ ؐ قَالَ لِاَشَجِّ عَبْدِ الْقَیْسِ
اِنَّ فِیْكَ خَصْلَتَیْنِ یُحِبُّهُمَا اللّٰهُ اَلْحِلْمُ وَالْاَنَاةُ۔ رواہ مسلم۔ ابن عباس سے روایت ہی کہ حضرت نی اشج کو کہ
عبد القیس کا سردار تہا فرمایا کہ تجہہ مین دو خصلتین ایسی ہین کہ خدا انکو دوست رکہتا ہی ایک حلیمی اور دوسری
دیر کری کام مین۔ احیاء العلوم۔ جلد ۳۔ بیان فضیلت حلم۔ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ النَّبِیُّ ؐ اِبْتَغُوا الرِّفْعَةَ
عِنْدَ اللّٰهِ قَالُوْا وَمَا هِیَ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ تَصِلُ مَنْ قَطَعَكَ وَتُعْطِیْ مَنْ حَرَمَكَ وَتَحْلُمُ عَمَّنْ جَهِلَ
عَلَیْكَ۔ رواہ حکیم الترمذی فی النوادر۔ ابوہریرہ سی روایت ہی کہ آنحضرت ؐ نی فرمایا کہ خدا کی نزدیک علو مقام
طلب کیا چاہیے لوگون نی عرض کیا کہ وہ کیا باتین ہین آپنی فرمایا کہ ملو تو اوسی سو جو تجہسی جدا ہوا اور دی تو
اوسکو جو تجکو محروم کری اور حلم کری تو اوس سی جو تجہپر جہل و سختی کری۔ مشکوۃ باب ما ینہی عنہ۔ فصل ۱۔ عن ابی
ہریرۃ قال قال رسول اللّٰه ؐ اِیَّاكُمْ وَالظَّنَّ فَاِنَّ الظَّنَّ اَكْذَبُ الْحَدِیْثِ وَلَا تَحَسَّسُوْا وَلَا تَجَسَّسُوْا وَلَا
تَنَاجَشُوْا وَلَا تَحَاسَدُوْا وَلَا تَبَاغَضُوْا وَلَا تَدَابَرُوْا وَكُوْنُوْا عِبَادَ اللّٰهِ اِخْوَانًا۔ ابوہریرہ سے
روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ بچو تم بدگمانی سی کیونکہ بدگمانی بڑی جہوٹی بات ہی اور لوگون کی عیوب کا تفحص اور
تجسس نکرو اور دم دیکر قیمت نہ بڑہاؤ اور آپسمین حسد نکرو اور آپسمین بغض و عداوت نرکہو اور ایکدوسری
سی منہ موڑو اور آپسمین پشت دیکر نہ بیٹہو اور رہو بہائی بہائی ای خدا کی بندو۔ ایضاً۔ فصل ۲۔ عن ابی الدرداء
قال قال رسول اللّٰه ؐ اَلَا اُخْبِرُكُمْ بِاَفْضَلَ مِنْ دَرَجَةِ الصِّیَامِ وَالصَّدَقَةِ وَالصَّلٰوةِ قَالَ قُلْنَا بَلٰی قَالَ
اِصْلَاحُ ذَاتِ الْبَیْنِ وَفَسَادُ ذَاتِ الْبَیْنِ هِیَ الْحَالِقَةُ۔ رواہ الترمذی۔ ابی الدرداء سی روایت ہی کہ حضرت
نی فرمایا کیا نہ خبر دون مین تمکو ساتہہ ایسی عمل کی کہ افضل ہی درجہ و ثواب سی کا روزہ و صدقہ اور نماز سی کہا ہمنی
ہان کہا آپسمین لوگون کی صلح کرا دینی اور اونمین فساد ڈالنا وہ مونڈنی والا یعنی دین مین خلل ڈالنی
والا ہی۔ عن الزبیر قال قال رسول اللّٰه ؐ دَبَّ اِلَیْكُمْ دَاءُ الْاُمَمِ قَبْلَكُمُ الْحَسَدُ وَالْبَغْضَاءُ هِیَ الْحَالِقَةُ
لَا اَقُوْلُ تَحْلِقُ الشَّعْرَ وَلٰكِنْ تَحْلِقُ الدِّیْنَ۔ رواہ احمد والترمذی۔ زبیر سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا
کہ چلی آئی تمہاری طرف بیماری پہلی امتون کی حسد اور بغض جو مونڈنی والی ہین نہین کہتا مین کہ بالون کو
بلکہ دین کو مونڈتی ہین۔ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ ؐ قَالَ اِیَّاكُمْ وَالْحَسَدَ فَاِنَّ الْحَسَدَ
یَاْكُلُ الْحَسَنَاتِ كَمَا تَاْكُلُ النَّارُ الْحَطَبَ۔ رواہ ابو داود۔ ابوہریرہ سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ بچو تم
حسد سی کیونکہ حسد نیکیون کو اسطرح پر کہاتا ہی کہ جسطرح آگ لکڑی کو کہاتی ہے ✦

اقوال صحابہؓ۔ احیاء العلوم۔ جلد ۳۔ فضیلۃ کظم الغیظ۔ قال عمرؓ من اتقی اللہ لم یشف غیظہ ومن
خاف اللہ لم یفعل ما یشاء ولولا یوم القیمۃ لکان غیر ما ترون۔ حضرت عمرؓ فرماتے ہیں کہ جو شخص خدا سے
ڈرتا ہے وہ اپنا غصہ ظاہر نہیں کرتا اور نہ وہ بات کرتا ہے جو اوسکا دل چاہتا ہے اور اگر قیامت نہوتی تو جو تم
دیکھ رہے ہو اسکے خلاف ہوتا۔ ایضاً فضیلۃ الحلم۔ قال عمرؓ تعلموا العلم وتعلموا للعلم السکینۃ والحلم۔ حضرت
عمرؓ فرماتے ہیں کہ پڑھو تم علم اور سیکھو واسطے علم کے وقار اور حلم۔ وقال علیؓ لیس الخیر ان یکثر مالک وولدک
ولکن الخیر ان یکثر علمک ویعظم حلمک۔ حضرت علیؓ نے فرمایا کہ یہ خیر و برکت نہیں ہے کہ تیرا مال اور اولاد زیادہ
ہو بلکہ برکت یہ ہے کہ تیرا علم اور حلم بہت سا ہو۔ وقال علیؓ ان اول عوض الحلیم من حلمہ ان الناس کلہم
اعوانہ علی الجاھل۔ حضرت علیؓ نے فرمایا کہ حلیم کو حلم کے سبب پہلا عوض تو یہی ملتا ہے کہ سب آدمی اوسکے طرفدار
ہوکر اوسکے بدخواہ کے درپے ہوتے ہیں۔ وقال معاویہؓ لا یبلغ العبد مبلغ الرای حتی یغلب حلمہ علی جہلہ
وصبرہ علی شہوتہ ولا یبلغ ذلک الا بقوۃ العلم۔ حضرت معاویہؓ نے کہا کہ آدمی اجتہاد اور تجویز کے درجہ کو
نہیں پہونچتا جبتک اوسکا حلم جہل پر غالب نہو اور صبر شہوت پر اور یہ بات بزور علم حاصل ہوتی ہے۔ وقال معاویہ
لعمرو بن الاھتم ای الرجال اشجع قال من رد جہلہ بحلمہ قال ای الرجال اسخی قال من بذل دنیاہ
لصلاح دینہ۔ حضرت معاویہ نے عمرو بن اہتم سے پوچھا کہ مردوں میں سے بہادر کون ہے اونہوں نے فرمایا کہ جو
حلم کے سبب سے جہل کو ہٹادے پھر پوچھا کہ زیادہ سخی کون ہے فرمایا کہ جو دنیا کو دین کی بہتری کے لیے خرچ کر ڈالے
وقال انس بن مالکؓ فی قولہ تعالی فاذا الذی بینک وبینہ عداوۃ کانہ ولی حمیم الرجل یشتمہ
اخوہ فیقول ان کنت کاذبا فغفر اللہ لک وان کنت صادقا فغفر اللہ لی۔ حضرت انس بن مالکؓ نے
کہ قولہ تعالی فاذا الذی بینک وبینہ عداوۃ کا مصداق وہ شخص ہے کہ جب اوسکو اوسکا کوئی بھائی گالی دیوے
یوں کہے کہ اگر تو جھوٹا ہے تو تجھکو خدا بخشے اور اگر سچا ہے تو مجھکو بخشے۔ وسب رجل ابن عباسؓ فلما فرغ قال
عکرمۃ ھل للرجل حاجۃ فنقضیہا فنکس الرجل راسہ واستحیی۔ حضرت ابن عباسؓ کو کسی شخص نے گالیاں
دیں جب وہ گالیوں سے فارغ ہوچکا تو آپنے اپنے غلام عکرمہ کو کہا کہ دیکھو تو اگر اس شخص کی کچھ حاجت ہو تو پوری
کردو۔ پس وہ شخص نے اپنا سر نگون کرلیا اور شرمندہ ہوا۔ مشکوۃ باب الغضب فصل ۳۔ عن ابن عباس
فی قولہ تعالی ادفع بالتی ھی احسن قال الصبر عند الغضب والعفو عند الاساءۃ فاذا فعلوا
وخضع لہم عدوہم کانہ ولی حمیم قریب۔ رواہ البخاری۔ ابن عباس سے درباره تفسیر آیت ادفع بالتی

سن کی روایت ہی کہ اونہون نی کہا کہ اسکی معنی یہہ ہین کہ صبر کرنا غصہ کی وقت اور معاف کرنا برائی کی وقت
ہین جب لوگ صبر اور عفو کو اختیار کرین تو خدا اونکو آفات نفس اور خلق سی نگاہ رکھیگا اور پست ہوگا اونکا
دشمن گویا کہ وہ اونکا دوست حمیم قریب ہی - احیاء العلوم جلد ۳ - ذم الغضب قال عبد اللہ بن مسعود
انظروا الی حلم الرجل عند غضبه وامانته عند طمعه وما علمك بحلمه اذا لم يغضب وما علمك
بامانته اذا لم يطمع - ابن مسعود نی فرمایا کہ مرد کا حلم غصہ کی وقت دیکھنا چاہیی اور امانت کو طمع کی وقت جب تک
اور جب غصہ نہوا سو وقت کی حلم کا کیا اعتبار ہی اسیطرح بدون طمع کی امانت کا اعتبار نہین - وکان عمر رض
قال فی خطبته افلح منکم من حفظ من الطمع والهوى والغضب - اور حضرت عمر رض خطبہ مین ارشاد
کرتی تم مین سی فلاح کو پہنچا وہ شخص جو طمع اور ہوائی نفسانی اور غصہ سی بچا رہا - ایضاً - فضیلۃ العفو ولم
سئل ابو الدرداء رض عن اعز الناس قال الذی یعفو اذا قدر فاعفوا یعزکم اللہ - ابو الدرداء رض سی کسی
نی پوچھا کہ سب سی پیارا آدمیون مین سی کون ہی آپنی فرمایا کہ جو قدرت کی ہوتی قصور معاف کردی پس معاف کرو تم پیارا
کریگا تمکو اللہ - وقال معاویۃ رض علیکم بالحلم والاحتمال حتی تمکنکم الفرصۃ فاذا امکنتکم فعلیکم بالصفح
والافضال - اور معاویہ رض نی فرمایا کہ جبتک تمکو انتقام کا قابو اور موقع نہ ملی تبتک حلم اور برداشت کرو اور جب
مل جاوی تو عفو اور احسان کرو - ادب المفرد - باب ۱۷۱ - قال عمر رض من لا یرحم لا یرحم ولا یغفر
من لا یغفر ولا یعف من لم یعف ولا یوق من لا یتق - حضرت عمر رض نی فرمایا کہ جو شخص لوگو نپر رحم نہین کرتا
اوسپر رحم نہین کیا جاویگا اور بخشا نہ جایگا جو لوگو نپر بخشش نہین کرتا اور معاف نہ کیا جاویگا جو لوگون کی قصور معاف نہین
کرتا اور بچایا نہ جاویگا جو خود نہین بچتا - ابو داود - باب فی التجاوز عن ابن الزبیر رض فی قوله خذ العفو
قال امر نبی اللہ ان یاخذ العفو من اخلاق الناس ابن زبیر سی درباره تفسیر آیت خذ العفو روایت ہی کہ
اللہ تعالی اپنی نبی کو یہہ حکم کرتا ہی کہ وہ لوگون سی اونکی قصور معاف کرنیکی عادت اختیار کرین - مشکوۃ باب
ما ینهی من التهاجر فصل ۱ - عن ابی هریرۃ قال رسول اللہ ص تفتح ابواب الجنة یوم الاثنین و
الخمیس فیغفر لکل عبد لا یشرک باللہ شیئا الا رجل کانت بینه وبین اخیه شحناء فیقال
انظروا هذین حتی یصطلحا - رواہ مسلم - ابو ہریرہ سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ کہولی جاتی ہین بہشت
کی دروازی دوشنبہ و پنجشنبہ کی دن تو گناہ معاف ہوتی ہین ہر ایک بندہ کی جو خدا کی ساتھ شرک نہین کرتا مگر وہ
آدمی نہین بخشا ہوتی جسکی درمیان اور اوسکی بہائی کی درمیان غصہ اور کینہ ہوتا ہی سو حکم ہوتا ہی کہ مہلت

دوانددونون کو یہانتک کہ آپسمین صلح کرلین - آحیاء العلوم - جلد ۳ - باب ذم الحسد - وقال ابو الدرداء
ما اکثر عبد ذکر الموت الا قل فرحہ وقل حسدہ - ابو الدرداءؓ فرماتی ہین کہ جو آدمی موت کو کثرت
سے یاد کریگا اوسکی ہنسی اور حسد دونون کم ہوجاوینگی - وقال معاویۃؓ کل الناس اقدر علی رضاہ الا
حاسد نعمۃ فانہ لا یرضیہ الا زوالہا - حضرت معاویۃؓ فرماتے ہین کہ مین سب آدمیون کو راضی کرنے کی
قدرت رکہتا ہون مگر حاسد نعمت کہ وہ بدون زوال نعمت راضی ہی نہین ہوتا +

## وجہ ترجیح تعلیم محمدیؐ

واضح ہو کہ غصہ سے حقد یعنی کینہ اور حقد سے حسد پیدا ہوتا ہے چنانچہ جب آدمی غصہ کی وقت بمجبوری انتقام نہین
لی سکتا اور غصہ پینا پڑتا ہے تو یہہ باطن پر گرکر حقد بنجاتا ہے جسکے معنے یہہ ہین کہ کسی کو ثقیل و گران جاننا اور اوس
بغض و نفرت کرنی اور یہہ جب متمکن ہوجاتی تو اوس سے حسد یعنے بدخواہی پیدا ہوجاتی ہے - سو اس فصل مین ان سب باتون کی
مذمت اور مضرت اور انکی مقابلہ مین صبر و حلم و عفو اور احسان کی فضیلت اور تاکید جس خوبی و صراحت سے تعلیم
محمدیؐ مین بیان ہوئی ہے صاحب بصیرت کی نزدیک عیسوی تعلیم سے کئی درجہ اعلیٰ و افضل ہے بلکہ انجیل کی بعض
آیات کی تاویل صالحہ نکیجاوی مسیحؑ کی تعلیم مندرجہ فصل ہذا ناقص ٹہیرتی ہے چنانچہ مسیح کی کلام سے ظاہر
یہہ پایا جاتا ہے کہ دشمن سے انتقام لینا بالکل درست نہین ہے اور قرآن سے یہہ ثابت ہوتا ہے کہ دشمن سے دبنا
پر بغیر کسیطرحکی زیادتی کی انتقام لینا تو درست ہے لیکن صبر اور معاف کردینا بہت بہتر ہے - سو مین کہتا ہون کہ
حضرت مسیحؑ کی ممانعت انتقام کو حسب فحوای ہر گشن گمیر تا بہ بیماری راضی شود کے اگر نہایت تاکید صبر اور معافی
قصورات پر محمول کیا جاوی تو مسیح کی ایسی تعلیم بدلائل ذیل معیوب ٹہرتی ہے - اول یہہ کہ جب توریت نے آنکہہ
کی بدلی آنکہہ اور دانت کی بدلی دانت کا انتقام لینا جائز لکہا ہے تو اس صورت مین مسیح کا یہہ قول ناسخ احکام
ٹہریگا حالانکہ خود ہی جناب مسیح فرماتی ہین کہ مین توریت کو منسوخ کرنے نہین آیا - دوم - عدالت جو کہ امن
کے کارخانہ کی انتظام کی ایک کن اعظم ہے اور جسپر تمام دنیا کی آبادی اور امن و آسائش بنی آدم منحصر ہے ٹوٹ
جاتی ہے - سوم - عموماً احکام الہی ایسے ہونی چاہئے جو طاقت انسانی سے باہر نہون اور سب لوگ اونپر عمل کر سکین
جیسا کہ قرآن مین لکہا ہے لا یکلف اللہ نفسا الا وسعہا - مگر مسیحؑ کی اس مقولہ پر (جو تیری داہنی گال پر طمانچہ مارے
دوسری بہی اوسکی طرف پہیردے - یا جو نالش کرکی تیری قبا لی کرتے کو بہی اوسے لینے دے - یا جو تجہے ایک کوس
لیجاوی اوسکی ساتہہ دو کوس چلا جا - یا اپنے دشمنونکو پیار کرو) کوئی انسان جسکی سرشت اربعہ عناصر سے ہو

عمل نہین کرسکتا - البتہ فرشتی جو محض نور سے پیدا ہوئی ہین ایسا کرسکتی ہین چنانچہ انہین مشکلات کی وجہ
تفسیر اسکاٹ مین ان آیات کی یہہ تاویل کی گئی ہی کہ مسیح کی مراد یہہ نہین ہی کہ ہم اس حکم کو لفظی طور پر مانین
یعنی اگر کوئی ہماری ایک گال پر طپانچہ مارے تو ہم حقیقت مین دوسری کو پھیر دین بلکہ اسکا اصل مطلب یہہ ہی کہ ہم
تمام ملائم اور حلیم فروتن اور صابر اور صلح خواہ ہون اور ادنی ادنی باتون پر یا فریبی نالش کی لئی عدالتین
جاتین" - انتہی ملخصاً - اور دشمنون سی پیار کی نسبت لکھا ہی کہ "البتہ دشمن سی پیار کرنا ناممکن ہی مسیح کی مراد
یہ ہی کہ ہم اوس سی مروت اور نیک سلوک کرین اور دل سی اوسکا بہلا چاہین اور اوسکی لئی دعا مانگین" - انتہی -
مگر عقل سلیم جو خاص امتیاز حسن و قبح کی لئی پیدا ہوئی ہی وہ ہرگز مسیح کی اقوال بالا کی ظاہری معنی کو تسلیم
نہین کرسکتی بلکہ برخلاف اسکی یون کہتی ہی ؎ چو با سفلہ گوئی بہ لطف و خوشی ÷ فزون گردوش کبر و گردن
کشی ÷ درشتی نگیرد خردمند پیش ÷ نہ سستی کہ نازل کند قدر خویش ÷ نہ مر خویشتن را فزونی نہد ÷ نہ یکبارگی در
فنا اہد ÷

محمدی تعلیم مین بسبب غصہ ظاہر کرنیکی ممانعت ہوتی ہی لیکن اگر کوئی شخص کسی سبب سے کسی پر واجبی غصہ ظاہر کری تو
گناہ نہین ہی - دیکھو متی ۵ - ۲۲ - افسیون ۴ - ۲۶ - مگر محمدی تعلیم والکاظمین الغیظ - اور لا تغضب ارشاد فرماکر
غصہ کو بالکل بند رکہنی کا حکم دیتی ہی - پہر طرفہ یہہ کہ مسیح خود اپنی حکم کی پابند نہین رہی اور اونہون نی بسبب
غصہ ظاہر کیا چنانچہ متی باب ۱۲ کی آیت ۳۸ و ۳۹ مین ہی - تب بعضی فقیہون اور فریسیون نی جواب مین کہا
کہ اوستاد ہم تجہسی ایک نشان دیکہا چاہتی ہین - اوسنی اونہین جواب دیا اور کہا کہ اس زمانہ کی بد اور حرامکار لوگ
نشان ڈہونڈہتی ہین پر یونس نبی کی نشان کی سوا کوئی نشان اونہین دکہایا نہ جائیگا - انتہی دیکھو بوجہ طالبین
معجزہ مسیح نی ایسی کریہہ الفاظ غصہ کی بہری ہوئی بولی کہ انبیا تو کجا ایک خوددار عام مہذب بہی ایسی نہین
کہہ سکتی بلکہ شرع محمدیہ مین تو حرامکار یعنی زانی کا لفظ کہنی والی پر حد قذف لازم آتی ہی حالانکہ طالبین معجزہ
نی ایسا گناہ نہین کیا تہا کہ جسکی سبب سے وہ ان سخت گالیون کی مستوجب ہوئی - کیا حضرت مسیح بغیر ان سخت الفاظ
کے اونکی معجزہ دکہانی سی انکار نہین کرسکتی تہی - علاوہ اسکی طالبین معجزہ تو انسان تہی مسیح نی بسبب غصہ ایک درخت تک بہی
بد دعا کر کہا ہی چنانچہ مرقس باب ۱۱ مین ہی ۱۲ مسیح کو جب بیت عنیا سی باہر آئی تو اوسکو بہوک لگی ۱۳ - اور دور سی
انجیر کا ایک درخت پتون سی لدا ہوا دیکہہ کی وہ گیا کہ شاید اوسمین کچہ پاوی جب وہ اوس پاس آیا تو پتون کی
سوا کچہہ نہ پایا کیونکہ انجیر کا موسم نہ تہا - ۱۴ تب یسوع نی اوس سی خطاب کر کی کہا کوئی تجہسی پہل کبہی نہ کہاوی - ۲۰ - اور

صبح کو جب وی اوہر سی گذری تو دیکہا کہ وہ انجیر کا درخت جڑہ سی سوکہہ گیا ۲۱ تب پطرس نی یاد کرکی اوسی کہا
دیکہہ انجیر کا یہہ درخت جسپر تونی لعنت کی تہی سوکہہ گیا ہی انتہی۔ دیکہو بیچاری درخت کا کیا قصور تہا
نی یہہ کہہ سی بیصبری کی حالتین جب اور کچہہ چارہ نہ بنا تو بوجہ غصہ مین بددعائیہ کلمہ کہکر اوسکو سکہا دیا
ظاہر ہی کہ وہ غیر موسم مین کسطرح پہل دی سکتا تہا۔

پہر مسیح نی دشمنون سی صلح کرنیوالون کی نسبت یہہ فرماکر مبارک وی جو صلح کرنیوالی ہین کہ وی خدا کی فرزند کہلاوینگی
اونکی تعریف فرمائی ہی۔ مگر اپنی نسبت فرماتی ہین کہ یہہ مت سمجہو کہ مین زمین پر صلح کروانی آیا۔ صلح کروانی نہین بلکہ تلوار
چلانی کو آیا ہون متی ۱۰۔ ۳۴۔ اور ظاہر ہی کہ جب حضرت مسیح خداوندی طاقت سی بجای صلح کرانیکی تلوار چلانی
آئی ہین تو کون شخص دنیا پر اپنی دشمن سی صلح کرسکتا ہی۔ پس عیسوی تعلیم مین صلح کی حکم کا وجود و عدم برابر ہی
اور وہ جو تفسیر اسکاٹ مین آیت ۳۴ کی یہہ تاویل کی گئی ہی کہ مسیح کا مطلب یہہ ہی کہ تلوار میری سبب چلیگی
اوٹہیگا"۔ بالکل پوچ ہی کیونکہ قاعدہ ہی کہ جو نیا مذہب جاری کرتا ہی جو لوگ اوسکی تابع ہوجاتی ہین اونسی اونکی دوست
جو اوسپر ایمان نہین لاتی ایسی دشمن ہوجاتی ہین کہ جان سی مارڈالنی تک فرق نہین کرتی۔ دور کیون جاتی ہو اون مسلمانون
ہی کیطرف دیکہو کہ جو حضرت پر ایمان لائی تہی اونکی ہی کا فرشتہ دار و اقربا کسقدر دشمن ہوگئی تہی کہ اونکو آگ مین
جلانی تک فرق نہین کرتی تہی۔ پس یہہ کوئی خصوصیت مسیحی دین مین نہین ہی کہ عیسائیون سی ہی اونکی غیر عیسائی
دشمنی کرتی اور ایذا دیتی ہین +

## فصل دہم

### محبت خدا و رسول و اہل ایمان۔ اور ذکر و حمد او سبحانہ و تعالیٰ

**کلام مسیح ع**۔ انجیل متی باب ۲۲۔ آیت ۳۷۔ یسوع نی اوسی کہا خداوند کو جو تیرا خدا ہی اپنی سارے دل اور اپنی
جان اور ساری سمجہہ سی پیار کر پہلا اور بڑا حکم یہی ہی۔ ایضا باب ۱۰۔ آیت ۳۷۔ جو کوئی باپ یا ما کو مجہسی زیادہ پیار کرتا
ہی میری لائق نہین ہی اور جو کوئی بیٹا یا بیٹی کو مجہسی زیادہ پیار کرتا ہی میری لائق نہین۔ انجیل یوحنا باب ۵
جو بیٹی کی عزت نہین کرتا باپ کی جسنی اوسی بہیجا ہی عزت نہین کرتا۔ باب ۶۔ آیت ۲۸ تب اونہون نی اوسی کہا کہ ہم کیا
کرین تاکہ خدا کی کام بجالاوین۔ ۲۹ یسوع نی جواب مین اونہین کہا کہ خدا کا کام یہہ ہی کہ تم اوسپر جسی اوسنی بہیجا
ایمان لاؤ۔ باب ۱۳۔ آیت ۳۴۔ مین تمہین نیا حکم دیتا ہون کہ ایکدوسری سی محبت رکہو جیسا مینی تم سی محبت رکہی
ویسی ہی تم ایکدوسری سی محبت رکہو۔ ۳۵۔ اسی سی سب جانینگی کہ تم میری شاگرد ہو اگر تم آپسمین محبت رکہو۔

آیت ۱۵- اگر تم مجھی پیار کرتی ہو تو میری حکموں پر عمل کرو- ۲۱ جس پاس میری احکام ہین اور وہ اون پر عمل کرتا ہی
...مجھی محبت رکھتا ہی اور وہ جو مجھسی محبت رکھتا ہی میری باپ کا پیارا ہوگا- باب ۱۵- آیت ۲۳ وہ جو مجھسی عداوت
...میری باپ سی بہی عداوت کرتا ہی*

کلام حواریین- یوحنا کا پہلا خط- باب ۳- آیت ۱۰- اور وہ جو اپنی بہائی سی محبت نہین رکہتا خدا کا نہین-
باب ۴- آیت ۷- ای پیارو آؤ ہم ایکدوسری سی محبت رکہین کیونکہ محبت خدا سی ہی اور جو محبت رکہتا ہی وہ خدا سی پیدا
...اور خدا کو پہچانتا ہی- ۲۰- اگر کوئی کہی کہ مین خدا سی محبت رکہتا ہون اور اپنی بہائی سی دشمنی رکہی تو جہوٹا ہی
...اگر وہ اپنی بہائی سی جسکو اوسنی دیکہا ہی محبت نہین رکہتا ہی تو خدا سی جسکو اوسنی نہین دیکہا کیونکر محبت رکہہ
...سکتا ہی- باب ۵- آیت ۲ جب ہم خدا سی محبت رکہتی ہین اور اوسکی حکموں پر عمل کرتی ہین تو اسی جانتی ہین کہ ہم خدا کے
...فرزندون سی بہی محبت رکہتی ہین- ۳ کیونکہ خدا کی محبت یہہ ہی کہ اوسکی حکموں پر عمل کرین- رومیونکا خط باب ۱۲-
...۴ جیسا ہماری ایک بدن مین بہت سی عضو ہین اور ہر ایک عضو کا ایک کام نہین- ۵- ایسی ہی ہم جو بہت سے ہین
...مسیح مین ہوکی ایک بدن ہوئی ہین اور ایک عضو- ۹- محبت بیریا ہووی- ۱۰ ابرادرانہ محبت سی ایکدوسری کو پیار کرو
...تیمتہیس کو دوسرا خط باب ۲- آیت ۲۲- اور اون سبکے ساتہہ جو پاکدل سی خداوند کا نام لیتی ہین راستبازی اور
...ایمان اور محبت اور صلح کی پیروی کر- رومیونکو خط باب ۱۵- آیت ۵ و ۶- اور خدا جو صبر اور تسلی کا بانی ہی تمکو
...توفیق دیوی کہ تم یسوع مسیح کیطرح آپسمین ایکدل اور ایک زبان ہوکی خدا کی جو ہماری خداوند یسوع مسیح کا باپ ہی بڑائی
...کرو- ۱۱- ای ساری قومو خداوند کی حمد کرو اور ای لوگو تم سب اوسکی ستائش کرو +

...الٰہی- پارہ و اعلموا- سورہ توبہ- رکوع ۳- قُل اِن کَانَ اٰبَاؤُکُم وَاَبنَاؤُکُم وَاِخوَانُکُم وَاَزوَاجُکُم
وَعَشِیرَتُکُم وَاَموَالُ اقتَرَفتُمُوھَا وَتِجَارَۃٌ تَخشَونَ کَسَادَھَا وَمَسَاکِنُ تَرضَونَھَا اَحَبَّ اِلَیکُم
مِّنَ اللّٰہِ وَرَسُولِہٖ وَجِھَادٍ فِی سَبِیلِہٖ فَتَرَبَّصُوا حَتّٰی یَاتِیَ اللّٰہُ بِاَمرِہٖ وَاللّٰہُ لَا یَھدِی القَومَ
الفَاسِقِین- کہہ ای محمد اگر ہووین باپ تمہاری اور بیٹی تمہاری اور بہائی تمہاری اور عورتین تمہاری اور کنبہ
...اور مال جو کمایا ہی تمنی اور سوداگری جو ڈرتی ہو اوسکی ٹہنڈا ہوجانی سی اور گہر جو پسند کرتی ہو اونکو بہت
...پیارا تمکو اللہ اور اوسکی رسول و جہاد فی سبیل اللہ سی پس انتظاری کرو یہانتک کہ لاوی اللہ حکم اپنا اور اللہ
...نہین ہدایت کرتا قوم فاسقونکو- پارہ لایحب اللہ- سورہ مائدہ- رکوع ۸- وَمَن یَّتَوَلَّ اللّٰہَ وَرَسُولَہٗ
وَالَّذِینَ اٰمَنُوا فَاِنَّ حِزبَ اللّٰہِ ھُمُ الغَالِبُونَ اور جو کوئی دوست رکہی اللہ اور اوسکی رسول اور اونکو

لوگونکو جو ایمان لائی پس تحقیق گروہ اللہ کی غالب ہین۔ پارہ سیقول سورہ بقر۔ رکوع ۲۰۔ وَالَّذِیْنَ
اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ جو لوگ ایمان لائی زیادہ ہین محبت مین واسطی اللہ کی۔ پارہ لایحب اللہ سورہ مائدہ
رکوع ۸۔ یُحِبُّهُمْ وَیُحِبُّوْنَهٗ۔ خدا اونکو چاہتا ہی اور وہ اوسکو چاہتی ہین۔ پارہ تلک الرسل سورہ آل عمران
رکوع ۴۔ قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَیَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ
قُلْ اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ لَا یُحِبُّ الْكٰفِرِیْنَ۔ کہہ ای محمد اگر تم اللہ کو دوست رکھتی
ہو تو میری پیروی کرو دوست رکھیگا تمکو اللہ اور بخشیگا تمہاری گناہ اور اللہ بخشنی والا مہربان ہی۔ کہہ ای
محمد فرمانبرداری کرو اللہ اور رسول کی پس اگر پہر جاؤ تو تحقیق اللہ دوست نہین رکھتا کافرونکو۔ پارہ
والمحصنت سورہ نساء رکوع ۱۱۔ وَمَنْ یُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ۔ جسنی فرمانبرداری کی رسول کی پس
تحقیق فرمانبرداری کی اللہ کی۔ پارہ قد افلح سورہ نور رکوع ۷۔ وَمَنْ یُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَیَخْشَ اللّٰهَ
وَیَتَّقْهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفَآئِزُوْنَ۔ اور جو کوئی فرمانبرداری کری اللہ اور اوسکی رسول کی اور ڈری اللہ سی اور
پرہیزگاری پس ایسی ہی لوگ مراد پانیوالی ہین۔ پارہ قال الم سورہ مریم۔ رکوع ۶۔ اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا
الصّٰلِحٰتِ سَیَجْعَلُ لَهُمُ الرَّحْمٰنُ وُدًّا۔ تحقیق جو لوگ کہ ایمان لائی اور کام اچھی کیئی البتہ کریگا واسطی اونکی خدا
ایکدوسری سی محبت کرنا۔ پارہ لن تنالوا سورہ آل عمران۔ رکوع ۱۱۔ وَاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَیْكُمْ اِذْ كُنْتُمْ
اَعْدَآءً فَاَلَّفَ بَیْنَ قُلُوْبِكُمْ فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهٖٓ اِخْوَانًا۔ اور یاد کرو خدا کی نعمت اپنی اوپر جبوقت تم ایک
دوسری کی دشمن تھی پس الفت ومحبت ڈالی تمہاری دلونمین پس تم اوسکی نعمت کی ساتھ ایکدوسری کی بہائی ہو
پارہ قد سمع اللہ سورہ حشر رکوع ۱۔ وَالَّذِیْنَ تَبَوَّؤُ الدَّارَ وَالْاِیْمَانَ مِنْ قَبْلِهِمْ یُحِبُّوْنَ مَنْ هَاجَرَ
اِلَیْهِمْ وَلَا یَجِدُوْنَ فِیْ صُدُوْرِهِمْ حَاجَةً مِّمَّآ اُوْتُوْا وَیُؤْثِرُوْنَ عَلٰٓی اَنْفُسِهِمْ وَلَوْ كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ
وَمَنْ یُّوْقَ شُحَّ نَفْسِهٖ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ۔ اور جن لوگون نی جگہہ پکڑی ہی مدینہ مین اور ایمان مین
ہین مہاجرین سی وہ دوست رکھتی ہین اوس شخص کو جو وطن چھوڑکر اونکی طرف آئی ہی اور نہین پاتی اپنی دلون
مین حسد اوس چیز سی کہ دیجاوین مہاجرین اور اختیار کرتی ہین اونکو اپنی جانون پر اگرچہ اونکو حاجت ہو
اور جو شخص نگاہ رکہا گیا ہی اپنی نفس کی حرص سی پس یہی لوگ نجات پانیوالی ہین۔ تفسیر حسینی وغیرہ مین
کی شان نزول مین لکہا ہی کہ جب رسول خدا کو بنی نضیر کا مال ملا تو آپنی انصار کو بلاکر فرمایا کہ تمنی مہاجرین کی ساتھ
بڑی مروت اور نہایت احسان کیا ہی اگر چاہو تو یہہ سب مال تمکو بانٹ دون اور مہاجرین بدستور تمہاری

ٹہرے رہین یا چاہو تو یہہ مال مہاجرین کو دیدون اور وہ تمہارے گھرون سے نکلکر اپنے لئے گذارہ کی جگہہ تلاش کرلیں
سعد بن وقاص اور سعد بن معاذ اور سعد بن عبادہ نے جو روساے مدینہ مین سے تھے عرض کیا کہ یا رسولخدا
ہم چاہتے ہین کہ آپ یہہ سب مال مہاجرین کو ہی تقسیم فرما دین اور وے بدستور ہمارے گھرون مین ٹہرے رہین
آنحضرت نے انکے حق مین دعا کی اور خدا تعالی نے انکی تعریف مین آیت مذکور نازل فرمای۔ پارہ ۵ والمحصنت
سورہ نساء۔ رکوع ۱۵۔ فَاِذَا قَضَیْتُمُ الصَّلٰوۃَ فَاذْکُرُوا اللّٰہَ قِیَامًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰی جُنُوْبِکُمْ۔ پس جب تم
نماز کو پورا کرچکو یاد کرو اللہ کو کھڑے اور بیٹھے اور اپنی کروٹون پر یعنے ہر وقت۔ پارہ ۲۸ قد سمع اللہ سورہ منافقون
رکوع ۲۔ یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تُلْهِكُمْ اَمْوَالُكُمْ وَلَاۤ اَوْلَادُكُمْ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ وَمَنْ یَّفْعَلْ ذٰلِكَ فَاُولٰٓىٕكَ
هُمُ الْخٰسِرُوْنَ۔ اے لوگو جو ایمان لائے ہو نہ غافل کرین تمکو تمہارے مال اور نہ اولاد خدا کی یاد سے اور جو شخص
ایسا کرین وہی لوگ ٹوٹا پانیوالے ہین۔ سچ ہے مقتضاے ایمان یہی ہے کہ خدا کی محبت سب چیزون پر غالب ہو جیسا
کہ کسی بزرگ نے فرمایا ہے ؎ چشم دل از نعیم دو عالم بہ بستہ ایم + مقصود ما ز دنیا و عقبی توی و بس + کذا فی الحسینی
پارہ ۱۱ یعتذرون سورہ توبہ۔ رکوع ۱۴۔ اَلتَّآئِبُوْنَ الْعٰبِدُوْنَ الْحٰمِدُوْنَ السّٰٓئِحُوْنَ الرّٰكِعُوْنَ
السّٰجِدُوْنَ الْاٰمِرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّاهُوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَالْحٰفِظُوْنَ لِحُدُوْدِ اللّٰهِ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِیْنَ
وہ ہین جو توبہ کرنیوالے خدا کی تعریف کرنیوالے خدا کی راہ مین پھرنیوالے رکوع کرنیوالے سجدہ کرنیوالے
حکم کرنیوالے بھلای کے ساتھہ اور منع کرنیوالے نامعقول سے اور نگاہ رکھنیوالے ہین اللہ کی حدون کو اور بشارت دے
ایمان والونکو۔ پارہ ۵ والمحصنت سورہ نساء۔ رکوع ۲۱۔ یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الْكٰفِرِیْنَ اَوْلِیَآءَ
مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِیْنَ اَتُرِیْدُوْنَ اَنْ تَجْعَلُوْا لِلّٰهِ عَلَیْكُمْ سُلْطٰنًا مُّبِیْنًا۔ اے لوگو جو ایمان لائے ہو مت
پکڑو کافرونکو دوست سواے مسلمانون کے کیا چاہتے ہو تم یہہ کہ کرو اللہ کے لئے اپنے پر الزام ظاہر۔ پارہ ۲۸ قد سمع اللہ
سورہ ممتحنہ رکوع ۳۔ یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَوَلَّوْا قَوْمًا غَضِبَ اللّٰهُ عَلَیْهِمْ قَدْ یَىٕسُوْا مِنَ الْاٰخِرَةِ
كَمَا یَىٕسَ الْكُفَّارُ مِنْ اَصْحٰبِ الْقُبُوْرِ۔ اے لوگو جو ایمان لائے ہو مت دوستی کرو اوس قوم سے کہ غصہ ہوا اللہ اونپر
نا امید ہوے آخرت سے جیسے نا امید ہوے کافر قبر والون سے۔ ایضاً۔ رکوع ۱۔ یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا
تَتَّخِذُوْا عَدُوِّیْ وَعَدُوَّكُمْ اَوْلِیَآءَ تُلْقُوْنَ اِلَیْهِمْ بِالْمَوَدَّةِ۔ اے لوگو جو ایمان لائے ہو مت پکڑو دشمن
میرا اور دشمن اپنے کو دوست کہ پیغام بھیجتے ہو انکی طرف محبت کا +
حدیث رسول مقبول ع۔ مشکوۃ۔ کتاب الایمان۔ فصل ۱۔ عن انس قال قال رسول اللہ ثلث من کن

فیہ وجد حلاوۃ الایمان من کان اللہ ورسولہ احب الیہ مما سواھما وان یحب المرء
لا یحبہ الا للہ وان یکرہ ان یعود فی الکفر بعد ان انقذہ اللہ منہ کما یکرہ ان یلقی
فی النار - متفق علیہ - انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تین خصلتین ہین کہ جسمین وے ہونگی وہ ایمان
کی شیرینی کا مزہ پاویگا ایک وہ شخص جسکو اللہ اور اوسکا رسول تمام جہان سے زیادہ تر محبوب ہو۔ دوسرے
محبت کرے آدمی سے اسطرحپر کہ نہ چاہتا ہو اوسکو مگر خدا ہی کے لئے یعنے صحبت مین دنیا کا کچھ لگاو نہو۔ تیسرے
یہہ کہ برا جانے کفر مین پھر پلٹ جانیکو بعد اسکے کہ خدا نے اوسکو کفر سے نکال لیا جیسا اوسکو برا لگتا ہے آگ مین ڈالا
جانا - ایضاً - عن انس قال رسول اللہ صلعم لا یؤمن احدکم حتی اکون احب الیہ من والدہ و
ولدہ والناس اجمعین - متفق علیہ - انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہین پورا ایماندار ہونیکا تم
مین سے کوئی جبتک مین اوسکے نزدیک زیادہ تر دوست نہو جاؤن اوسکے باپ اور فرزند اور سب آدمیون سے۔
ایضاً - فصل ۲ - عن ابی امامۃ قال رسول اللہ صلعم من احب للہ وابغض للہ واعطی للہ ومنع للہ
فقد استکمل الایمان - رواہ ابوداؤد - ابی امامہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جو شخص دوست رکھے
کو محض واسطے خدا کے اور دشمن جانے محض خدا کے لئے اور دے محض خدا کے واسطے اور نہ دے محض خدا کے لئے پس تحقیق
پورا کیا اوسنے ایمان کو - ایضاً - فصل ۳ - عن معاذ انہ سال النبی صلعم عن افضل الایمان قال ان تحب
للہ وتبغض للہ وتعمل لسانک فی ذکر اللہ قال وماذا بعد قال ان تحب للناس ما تحب
لنفسک وتکرہ لہم ما تکرہ لنفسک - رواہ احمد - معاذ سے روایت ہے کہ اونہون نے حضرت سے پوچھا کہ
افضل ایمان کیا ہے آپنے فرمایا کہ افضل صفات ایمان کی یہہ ہین کہ جسکو دوست رکھے پس خدا کے لئے اوسکو دوست
رکھے اور جسکو دشمن رکھے پس خدا کے لئے اوسکو دشمن رکھے اور زبان کو خدا کے ذکر مین مشغول رکھے معاذ نے کہا کہ اسکے بعد
کیا کرون آپنے فرمایا کہ جو اپنے لئے پسند کرتا ہے وہی لوگون کے لئے پسند کرے اور جو اپنے لئے نہین پسند کرتا وہ لوگونکے
بھی ناپسند کرے - مشکوۃ - باب الشفقۃ فصل ۱ - عن انس قال رسول اللہ صلعم لا یؤمن عبد حتی یحب لاخیہ
ما یحب لنفسہ - متفق علیہ - انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ کوئی بندہ پورا ایماندار نہوگا جبتک کہ اپنے
بھائی کے لئے وہی بات چاہے جو اپنی جان کے لئے چاہتا ہے - ایضاً - باب الحب فی اللہ - فصل ۱ - عن ابی ہریرۃ
قال رسول اللہ صلعم ان اللہ تعالی یقول یوم القیمۃ این المتحابون بجلالی الیوم اظلہم فی ظلی
یوم لا ظل الا ظلی - رواہ مسلم - ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ خدا قیامت کے دن کہیگا کہ کہان

ن وہ لوگ جو آپسمین محبت رکھتی ہین میری عظمت و جلال کے سبب سے آج مین اونکو اپنی سایہ مین رکھونگا
الا اونکا اوس دن کوئی سایہ بغیر میری سایہ کی نہین ہوگا - ایضاً - فصل ۲ - عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ
سمعت رَسُوْلَ اللّٰہِ ؐ یَقُوْلُ قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَجَبَتْ مَحَبَّتِیْ لِلْمُتَحَابِّیْنَ وَالْمُتَجَالِسِیْنَ فِیَّ وَالْمُتَزَاوِرِیْنَ
فِیَّ وَالْمُتَبَاذِلِیْنَ فِیَّ - رواہ مالک - معاذ بن جبل سے روایت ہی کہ حضرت کہتے تھے کہ خدا نی فرمایا ہی کہ
واجب ہوئی میری دوستی اون لوگون کی لئی جو ایکدوسری کو میری لئے دوست رکھتی ہین اور میرے ذکر
کی لئی باہم بیٹھتے ہین اور میری رضا کی لئی ایکدوسری کی زیارت کرتے ہین اور میری ہی لئی ایکدوسرے
پر خرچ کرتے ہین - باب الشفقة - فصل ۱ - عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِیْرٍ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ؐ تَرَی الْمُؤْمِنِیْنَ
فِیْ تَرَاحُمِهِمْ وَتَوَادِّهِمْ وَتَعَاطُفِهِمْ كَمَثَلِ الْجَسَدِ اِذَا اشْتَكٰی عُضْوًا تَدَاعٰی لَهٗ سَائِرُ الْجَسَدِ
بِالسَّهَرِ وَالْحُمّٰی - متفق علیہ - نعمان بن بشیر سے روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا ایماندارون کی مثال اپنی آپسکی
محبت اور ترحم و مہربانی مین بدن کی سی ہی جبکہ بعض بدن بیمار او بیکل ہوا تو باقی عضو بدن کے بے
خوابی اور تپ مین شریک ہوجاتی ہین یعنی اگر آنکھہ مین درد ہو تو تمام بدن کو بیکلی ہوتی ہی اسطرح
ایماندارون کی آپسکی محبت کا حال ہے کہ اگر ایک ایماندار کو رنج اور تکلیف ہو تو سب اوسمین شریک ہین
فصل ۳ - عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ النَّبِیَّ ؐ قَالَ الْمُؤْمِنُ مَأْلَفٌ وَلَا خَیْرَ فِیْمَنْ لَا یَأْلَفُ وَلَا
یُؤْلَفُ - رواہ احمد والبیہقی - ابوہریرہ سے روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ مومن محل ہے الفت کا اور نہین
بھلائی اوس شخص مین کہ نہین الفت کرتا اور نہین الفت کیا جاتا - مشکوة باب ثواب التسبیح والتحمید -
فصل ۳ - عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ؐ اَوَّلُ مَنْ یُدْعٰی اِلَی الْجَنَّةِ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ الَّذِیْنَ یَحْمَدُوْنَ
اللّٰہَ فِی السَّرَّاءِ وَالضَّرَّاءِ - رواہ البیہقی - ابن عباس سے روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ قیامت کو دن پہلے
بہشت کی طرف بلائی جائینگے جو خدا کی حمد کرتی ہین خوشی اور ناخوشی مین - ایضاً - باب ذکر اللہ عز وجل
فصل - عَنْ اَبُوْ هُرَیْرَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ؐ لَا یَقْعُدُ قَوْمٌ یَذْكُرُوْنَ اللّٰہَ اِلَّا حَفَّتْهُمُ
الْمَلٰٓئِكَةُ وَغَشِیَتْهُمُ الرَّحْمَةُ وَنَزَلَتْ عَلَیْهِمُ السَّكِیْنَةُ - رواہ مسلم - ابوہریرہ سے روایت ہی کہ حضرت
نی فرمایا جو لوگ بیٹھتی ہین خدا کی ذکر اور یاد کرنی کو تو اونکو فرشتی چارو طرف سے گھیر لیتی ہین اور رحمت
اونکو چھپا لیتی ہی اور اونپر چین اور آرام اترتا ہی - عَنْ اَبُوْ مُوْسٰی مَثَلُ الْبَیْتِ الَّذِیْ
یُذْكَرُ اللّٰہُ فِیْهِ وَالْبَیْتِ الَّذِیْ لَا یُذْكَرُ اللّٰہُ فِیْهِ مَثَلُ الْحَیِّ وَالْمَیِّتِ - رواہ مسلم - ابوموسی سے

روایت ہی کہ حضرتؐ نی فرمایا کہ اوس گہر کی مثال جسمین خدا کا ذکر ہوتا ہی اور اوس گہر کی جسمین خدا کا ذکر
نہین ہوتا مثال زندہ اور مردہ کی ہی +

**اقوال صحابہؓ** - احیاء العلوم جلد ۴ - کتاب المحبۃ والشوق - قال ابو بکر الصدیقؓ من ذاق من خالص
محبۃ اللہ تعالی شغلہ ذلک عن طلب الدنیا واوحشہ عن جمیع البشر - ابو بکر صدیقؓ نی فرمایا
کہ جس شخص نی خالص محبت خدا سی مزہ پایا وہ دنیا کی ڈہونڈہنی سی ہٹ گیا اور تمام آدمیون سی بہاگ گیا۔
منبہات - باب التاسع - قال ابو بکر الصدیقؓ العُبّاد ثلثۃ اصناف لکل صنف ثلث علامات یعرفون
بہا صنف یعبدون اللہ تعالی علی سبیل الخوف وصنف یعبدون اللہ علی سبیل الرجاء وصنف
یعبدون اللہ علی سبیل الحب فللاول ثلث علامات یستحقر نفسہ ویستقل حسناتہ ویستکثر
وللثانی ثلث علامات یکون قدوۃ الناس فی جمیع الحالات ویکون اسخی الناس کلہم بالمال
فی الدنیا ویکون احسن الظن باللہ فی الخلق کلہم وللثالث ثلث علامات یعطی ما یحبہ ولا یبالی
بعد ان یرضی ربہ ویعمل بسخط نفسہ بعد ان یرضی ربہ ویکون فی جمیع الحالات مع ربہ فی امرہ
ونہیہ - یعنی فرمایا ابو بکر صدیقؓ نی کہ عبادت کرنیوالی تین قسم کی ہین ہر ایک قسم کی تین نشانیان ہین جنسی وہ
پہچانی جاتی ہین اون سی - ایک قسم یہہ ہی کہ وہ پوجتی ہین اللہ کو بطریق ڈر کے اور ایک قسم یہہ کہ پوجتی ہین اللہ
کو بطریق امید کی اور ایک قسم یہہ ہی کہ پوجتی ہین اللہ کو بطریق محبت کی - سو پہلی قسم کی تین نشانیان ہین
حقیر جانتا ہی اپنی تئین اور کمتر جانتا ہی اپنی نیکیان اور بہت جانتا ہی اپنی بدیان - اور دوسری قسم کی
تین نشانیان ہین - پیشوا ہوتا ہی آدمیون کا تمام حالتون مین اور بڑا سخی ہوتا ہی تمام آدمیون سی ساتہ
مال کے دنیا مین اور اچہا گمان کرتا ہی ساتہ اللہ کی تمام خلق مین - اور تیسری قسم کی تین نشانیان ہین دیتا ہی
جو چیز دوست رکہتا ہی اور نہین پرواہ کرتا بعد راضی ہونی اپنی پروردگار کی اور عمل کرتا ہی ناخوشی نفس
بعد راضی ہونی پروردگار کی اور ہوتا ہی تمام حالات مین اپنی رب کی ساتہ اوسکی حکم اور نہی مین - احیاء العلوم
جلد ۲ - باب فضیلۃ الالفۃ والاخوۃ - قال عبد اللہ بن عمرؓ واللہ لو صمت النہار لا افطرہ وقمت
اللیل لا انامہ وانفقت مالی علقاً علقاً فی سبیل اللہ اموت یوم اموت ولیس فی قلبی حب
لاہل طاعۃ اللہ وبغض لاہل معصیۃ اللہ ما نفعنی ذلک شیئاً - ابن عمرؓ فرماتی ہین کہ قسم
خدا تعالی کی کہ دن بہر کا روزہ رکہنا اور رات بہر کا خدا کی عبادت مین کہڑا رہنا اور نفیس نفیس مال کا

سبیل اللہ خرچ کرڈالنا ہرگز فائدہ نہ دیگا مجکو وفات کی روز جبتک کہ میری دل مین خدا کی لوگون کی محبت اور اوسکی نافرمانون کی عداوت نہو - وقال علیؑ علیکم بالاخوان فانہم عدۃ فی الدنیا والاخرۃ الا تسمع الی قول اہل النار فما لنا من شافعین ولا صدیق حمیم - حضرت علیؓ نے فرمایا کہ دوست ضرور پکڑو کہ وہ دنیا مین بہی کام آتے ہین اور آخرت مین بہی دیکہو دوزخ والی اوس روز یہہ کہینگے ہمارا کوئی سفارش کرنیوالا نہین اور نہ صدیق حمیم - وجاء رجل الی ابی ہریرۃؓ وقال انی ارید ان اواخیک فی اللہ فقال اتدری ما حق الاخاء قال عرفنی قال انک لا تکون احق بدینارک ودرہمک منی قال لم ابلغ ہذہ المنزلۃ اتئن قال فاذہب عنی - ایک شخص نے حضرت ابو ہریرہ کی پاس آکر کہا کہ مین چاہتا ہون کہ آپکی ساتہہ دیندارانہ برادری کرون آپنے فرمایا کہ کیا تو جانتا ہے کہ برادری کا حق کیا ہے اوسنے کہا کہ آپ بیان فرمائین آپنے کہا کہ حق برادری کا یہہ ہے کہ تو اپنے سونے چاندی پر بہی زیادہ حقدار نہو دے اوسنے کہا کہ مین ابہی اس منزل کو نہین پہونچا آپنے فرمایا کہ پہر چلا جا - احیاء العلوم جلد ۴ - کتاب المحبۃ والشوق - قال ابن عباسؓ اول من یدعی الی الجنۃ یوم القیامۃ الذین یحمدون اللہ تعالی علی کل حالٍ - ابن عباس نے فرمایا کہ پہلے پہل قیامت کو وہ لوگ جنت کیطرف بلائے جائینگے جو ہر حالین خدا کی حمد وثنا مین مصروف ہین +

## وجہ ترجیح تعلیم محمدیؐ

اس فصل مین جو اناجیل و مناجات اور قرآن وحدیث اور اقوال صحابہ سے عیسوی و محمدیؐ تعلیم درج ہوئی ہے اوسکو غور سے پڑہہ جاوی تو عیسوی تعلیم پر محمدیؐ تعلیم کو حسب ذیل فوقیت و ترجیح حاصل ہے - اول یہہ کہ عیسوی تعلیم مین خدا کی محبت کی علامت صرف اوسکی حکمون پر عمل کرنا بیان ہوئی ہے جیسا کہ انجیل یوحنا باب ۱۴ - آیت ۱۵ و ۲۱ - اور خط اول یوحنا باب ۵ - آیت ۳ مین مصرح ہے اور یہہ علامت ایسی ہے کہ ہر ایک ریاکار بظاہر حکمون پر عمل کرکے آدمیونکی سامنے خدا کی محبت کا دعوی کرسکتا ہے لیکن یہہ سچی محبت کا نشان نہین ہے سچی محبت کا نشان وہ ہے جو تعلیم محمدیؐ مین ہے کہ خدا اور اوسکی رسول کو اپنی جان و مال و اولاد اور ماں باپ اور تمام عزیزون اور بندون سے جو دنیا مین عزیزترین شیاء ہین زیادہ دوست و عزیز سمجہے اور خدا کی محبت و رضامندی کے مقابلہ مین اپنی جان و اولاد اور مال وغیرہ کی کچہہ حقیقت و حیثیت نہ سمجہے اور انکی تلف ہونے کی کچہہ پرواہ نہ کرے مگر اس معیار مین پورا اترنا بڑے جوانمردون اور کملاء کا کام ہے - اگرچہ مسیحؑ نے بہی فرمایا ہے کہ جو ماں باپ یا بیٹا بیٹی

کو مجھسے زیادہ پیار کرے وہ میرے لائق نہین ہے - مگر یہہ ارشاد مسیح کا صرف اپنی نسبت ہے خدا کی محبت کی نسبت
نے کوئی بلا توسط صریح اشارہ نہین کیا - دوم یہہ کہ انجیل مین گو خدا اور مسیح اور ایکدوسرے سے محبت کرنیکی
تاکید پائی جاتی ہے لیکن کفار یعنی منکرین خدا و مسیح کے ساتھہ محبت وغیر محبت کا کہین تذکرہ نہین ہوا یہہ
بڑی بھاری فروگذاشت ہوئی ہے حالانکہ قرآن شریف مین خدا تعالی نے صاف فرما دیا ہے کہ کفار جو
مغضوب لوگ ہین ہرگز محبت نہ کرو اور تمہاری محبت اور عداوت محض میرے واسطے ہو یعنی جس شخص سے مین
راضی ہون تم بھی اوس سے محبت کرو اور جس سے مین ناراض ہون تم بھی اوس سے نفرت کرو - سو یہہ بات واقعی ہے کیونکہ
کے دشمن سے محبت کرنی یا دوست کے دوست سے دشمنی کرنی عین دوست سے دشمنی کرنی ہے - اور یہہ اسی فروگذاشت کا
نتیجہ ہے کہ بعض عیسائی مسیح کے اس قول کہ "اپنے دشمنونکو پیار کرو" یا اسکے ہم مثل اقوال سے عام محبت یعنی غیر مذہب والون
سے محبت کرنیکی سند پکڑتے ہین حالانکہ یہہ اونکی محض خام خیالی ہے کیونکہ غیر عیسائیون اور اون لوگون سے جو عیسوی
تعلیم کے برخلاف ہین صریحاً نفرت کرنی اور کنارہ کش رہنے کا حکم ہے - دیکھو نامہ دوم یوحنا باب ۱ - آیت ۱۰ - اگر کوئی
تمہارے پاس آوے اور یہہ تعلیم نہ لاوے تو اوسے گھر مین آنے نہ دو اور اوسے سلام نہ کرو - کیونکہ جو کوئی اوسے سلام کرتا
ہے اوسکے برے کامون مین شریک ہوتا ہے - نامہ اقرنتیان باب ۱۶ - آیت ۱۷ - تم اون لوگونپر جو اس تعلیم کے برخلاف
جو تمنے پائی پھوٹ پڑنے اور ٹھوکر کھانے کے باعث ہین لحاظ رکھو اور اونسے کنارے رہو - انتہی اور ظاہر ہے کہ
انجیل کے برخلاف والون سے یہانتک کنارہ کشی کا حکم ہے کہ اونکو گھر مین آنے دینے اور سلام تک کرنیکی اجازت نہین
تو پھر محبت کی کہان گنجائش رہی اور اسکی کسطرح اجازت ہوئی - علاوہ اسکے یہان دشمنون سے ہم مذہب دشمن مراد
ہین اور یہہ اظہر من الشمس ہے کہ جسطرح ہندو مسلمان وغیرہ مذاہب کے لوگون کا دنیاوی معاملات کے باعث اپنے ہم
مذہب بھائیون کے ساتھہ اکثر عداوت و دشمنی رہتی ہے اسیطرح عیسائی لوگ بھی دنیاوی معاملات کے باعث آپسمین
ایکدوسرے سے حسد و عداوت رکھکر ایکدوسرے کے دشمن بنتے ہین سو حضرت مسیح اسی دشمنی کو دور کرنے اور آپسمین محبت
کرنے کی تاکید فرماتے ہین - سوم اپنے دینی بھائی سے محبت کرنے کی علامت عیسوی تعلیم مین بالکل مفقود ہے بخلاف
محمدی تعلیم کے کہ اوسمین حضرت نے کس صفاحت سے فرمایا ہے کہ کوئی بندہ پورا ایماندار نہوگا تاوقتیکہ وہ اپنے
بھائی کو لئے وہ بات پسند نکرے جو اپنے لئے پسند کرتا ہے *

## فصل یازدہم

### ریا کی مذمت اور عبادت مین اخلاص کی ترغیب و تاکید

کلام مسیح - انجیل متی باب ۶ - آیت ۱ - خبردار تم اپنے نیک کاموں کو لوگوں کے سامنے دکھلانے کے لئے مت کرو نہیں
تو تمہارے باپ سے جو آسمان پر ہے اجر نہ ملیگا - ۲ - اسلئے جبکہ تو خیرات کرے تو اپنے سامنے نرسنگا مت بجا جیسے
ریاکار عبادتخانوں اور رستوں میں کرتے ہیں تاکہ لوگ انکی تعریف کریں میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ وے
اپنا بدلا پاچکے - ۳ - پر جب تو خیرات کرے تو چاہئے کہ تیرا بایاں ہاتھ نہ جانے جو تیرا داہنا ہاتھ کرتا ہے - ۴ - تاکہ
تیری خیرات پوشیدہ رہے اور تیرا باپ جو پوشیدہ دیکھتا ہے خود ظاہر میں تجھے بدلہ دیگا - ۵ - اور جب تو
دعا مانگے ریاکاروں کی مانند مت ہو کیونکہ وے عبادتخانوں میں اور رستوں کے کونوں پر کھڑے ہو کر دعا مانگنے
کو دوست رکھتے ہیں تاکہ لوگ انہیں دیکھیں میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ وے اپنا بدلہ پاچکے - ۶ - لیکن جب تو دعا
مانگے اپنی کوٹھری میں جا اور دروازہ بند کرکے اپنے باپ سے جو پوشیدگی میں ہے دعا مانگ اور تیرا باپ جو پوشیدہ
دیکھتا ہے ظاہر میں تجھے بدلہ دیگا - ۷ - اور جب دعا مانگتے ہو غیر قوموں کی مانند بیفائدہ بک بک مت کرو کیونکہ
وے سمجھتے ہیں کہ انکی زیادہ گوئی سے انکی سنی جائیگی ۹ - پس اسلئے تم اسطرح دعا مانگو کہ اے ہمارے باپ جو آسمان
پر ہے تیرے نام کی تقدیس ہو - ۱۰ - تیری بادشاہت آوے تیری مرضی جیسی آسمان پر ہے زمین پر بھی آوے
ہماری روزینہ کی روٹی آج ہمکو بخش - ۱۲ - اور جسطرح ہم اپنے قرضداروں کو بخشتے ہیں تو اپنے قرض ہمکو بخشدے
اور ہمیں آزمائش میں نہ ڈال بلکہ برائی سے بچا کیونکہ بادشاہت اور قدرت اور جلال ہمیشہ تیری ہی ہے
۱۶ - اور جب تم روزہ رکھو مکاروں کی مانند اپنا چہرہ اداس نہ بناؤ کیونکہ وے اپنا موہنہ بگاڑتے ہیں
تاکہ لوگوں میں روزہ دار جتائیں - ایضاً - باب ۵ - آیت ۸ - مبارک وے جو پاکدل ہیں کہ وے خدا کو دیکھینگے +
کلام حواریین - نامہ رومیان باب ۱۲ - آیت ۸ - وہ جو خیرات بانٹتا ہے صاف دلی سے بانٹے +
کلام الہی - پارہ والمحصنت - سورہ نسا - رکوع ۲۱ - اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَهُوَ خَادِعُهُمْ
وَاِذَا قَامُوْا اِلَى الصَّلٰوةِ قَامُوْا كُسَالٰى يُرَاءُوْنَ النَّاسَ وَلَا يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ اِلَّا قَلِيْلًا - تحقیق منافق
دغا دیتے ہیں اللہ کو اور وہ فریب کی سزا دینے والا ہے انکو اور جب کھڑے ہوتے ہیں نماز میں کھڑے ہوتے ہیں کاہلی سے دکھلاتے
ہیں لوگوں کو اور نہیں یاد کرتے اللہ کو مگر تھوڑا - پارہ عم - سورہ ماعون - فَوَيْلٌ لِّلْمُصَلِّيْنَ الَّذِيْنَ هُمْ عَنْ صَلَاتِهِمْ
سَاهُوْنَ الَّذِيْنَ هُمْ يُرَاءُوْنَ وَيَمْنَعُوْنَ الْمَاعُوْنَ - پس افسوس ہے واسطے ان نمازیوں کے جو
اپنی نماز سے بیخبر ہیں وے جو دکھاوے کے لئے پڑھتے ہیں اور برتنے کی چیزیں مانگے لوگوں کو نہیں دیتے - پارہ حم
رکوع ۴ - يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَلَا تُبْطِلُوْا اَعْمَالَكُمْ

اے لوگو جو ایمان لائے ہو کہا مانو اللہ کا اور کہا مانو رسول کا او مت باطل کرو اپنے عملونکو دکہادے سے

پارہ ۵ والمحصنت سورہ نسا۔ رکوع ۶۔ وَالَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ رِئَاۤءَ النَّاسِ اور نہیں اللہ اور

دوست نہیں رکہتا جو دکہاوے کو اپنا مال خرچ کرتے ہیں۔ پارہ ۳ تلک الرسل سورہ آل عمران۔ رکوع ۳۶

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُبْطِلُوْا صَدَقٰتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْاَذٰى كَالَّذِيْ يُنْفِقُ مَالَهٗ رِئَاۤءَ النَّاسِ

وَلَا يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ صَفْوَانٍ عَلَيْهِ تُرَابٌ فَاَصَابَهٗ وَابِلٌ فَتَرَكَهٗ صَلْدًا لَا يَقْدِ

عَلٰى شَيْءٍ مِّمَّا كَسَبُوْا وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ وَمَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمُ ابْتِغَا

مَرْضَاتِ اللّٰهِ وَتَثْبِيْتًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ كَمَثَلِ جَنَّةٍ بِرَبْوَةٍ اَصَابَهَا وَابِلٌ فَاٰتَتْ اُكُلَهَا ضِعْفَيْنِ فَاِنْ

لَّمْ يُصِبْهَا وَابِلٌ فَطَلٌّ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ۔ اے لوگو جو ایمان لائے ہو مت باطل کرو تم اپنی خیراتون

ساتہہ نہوری اور ایذا کی مانند اوس شخص کے جو خرچ کرتا ہے اپنے مال کو واسطے دکہلانے لوگون کے اور نہین ایمان

ساتہہ اللہ اور دن پچہلے کے پس مثال اوسکی مانند مثال اوس شخص کی ہے جسپر ہو مٹی پس پہونچے اوسکو

مینہ پس کہو دے اوسکو صاف۔ نہین قدرت پاتے اوپر کسی چیز پر جسکو کمایا اونہون نے اور اللہ راہ نہین

قوم کافرونکو۔ او مثال اون لوگون کی جو خرچ کرتے ہین اپنا مال اللہ کی رضامندی چاہنے کو اور خوب

کرکر اپنے دلون سے ایسی ہے جیسی مثال ایک باغ کی جو بلندی پر ہو پہونچے اوسمین بارش تو لائے پہل دو

دُگنے اگر نہ پہونچے اوسپر بارش تو شبنم ہی کافی ہے اور اللہ تمہارے اعمال کا دیکہنے والا ہے۔ ایضاً۔ رکوع

اِنْ تُبْدُوا الصَّدَقٰتِ فَنِعِمَّا هِيَ وَاِنْ تُخْفُوْهَا وَتُؤْتُوْهَا الْفُقَرَاۤءَ فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ وَيُكَفِّرُ عَنْكُمْ

سَيِّاٰتِكُمْ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ۔ اگر ظاہر کرو تم خیرات کو تو اچہا ہے اور اگر چہپاؤ تم اوسکو اور فقیرون

دیدو تو وہ تمہارے لئے بہتر ہے اور دور کرتا ہے تم سے گناہ تمہارے اور اللہ تمہارے اعمال پر خبردار ہے

مِنْ خَيْرٍ فَلِاَنْفُسِكُمْ وَمَا تُنْفِقُوْنَ اِلَّا ابْتِغَاۤءَ وَجْهِ اللّٰهِ وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ يُّوَفَّ اِلَيْكُمْ

لَا تُظْلَمُوْنَ لِلْفُقَرَاۤءِ الَّذِيْنَ اُحْصِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ ضَرْبًا فِي الْاَرْضِ يَحْسَبُهُمُ

اَغْنِيَاۤءَ مِنَ التَّعَفُّفِ تَعْرِفُهُمْ بِسِيْمٰهُمْ لَا يَسْـَٔلُوْنَ النَّاسَ اِلْحَافًا وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ فَاِنَّ

عَلِيْمٌ اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ بِالَّيْلِ وَالنَّهَارِ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً فَلَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَلَا

وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ۔ اور جو دیتے ہو تم خیرات سو تمہارے ہی لئے ہے اوسی اللتین کہ خرچ کرو تم مگر

چاہنے کو لئے اور جو کچہ دوگے تم خیرات پوری کیجا ئیگی تمہارے لئے یعنے اوسکا ثواب تمہین پورا پہنچایا جا

خیرات اون لوگون کی لیئی ہی جو روکی گئی ہین اللہ کی رستی مین نہین طاقت رکہتی زمین مین چلنی کی جانتا ہی
انکو ناواقف دولتمند نہ مانگنی کی وجہ سی تو پہچان لیگا انکو انکی چہری سی نہین سوال کرتی لوگون سی اصرار
...ساتہہ اور جو کچہہ دو تم خیرات تو اللہ اوسکا علیم ہی جو لوگ کہ خرچ کرتی ہین مال اپنی رات مین اور دن مین
...اور علانیہ تو اونکی لیئی اونکا اجر ہی اونکی رب کی پاس اور نہو گا خوف اونپر اور نہ وہ رنجیدہ ہونگی۔
...تفسیرون مین لکہا ہی کہ یہہ آیت اوسوقت نازل ہوئی تہی کہ جب حضرت ابابکر صدیق نی خدا کی راہ مین چالیس ہزار
...اسطور پر کہ دس ہزار دینار خفیہ اور دس ہزار علانیہ اور دس ہزار رات کی وقت اور دس ہزار دن کی وقت
...دئی تہی۔ پارہ ولو اننا۔ سورہ اعراف۔ رکوع ۷۔ اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ
وَلَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا وَادْعُوْهُ خَوْفًا وَّطَمَعًا۔ دعا مانگو تم اپنی رب سی عاجزی
...ساتہہ اور پوشیدہ تحقیق وہ دوست نہین رکہتا حد سی نکلجانیوالونکو اور مت فساد کرو زمین کی اندر پیچہی
...درستی کی اور پکارو اللہ کو خوف اور طمع سی۔ پارہ قال الملاء۔ سورہ اعراف۔ رکوع ۲۴۔ وَاذْكُرْ رَّبَّكَ
فِيْ نَفْسِكَ تَضَرُّعًا وَّخِيْفَةً وَّدُوْنَ الْجَهْرِ مِنَ الْقَوْلِ بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ وَلَا تَكُنْ مِّنَ الْغٰفِلِيْنَ
...اپنی پروردگار کو اپنی دلمین عاجزی اور ڈر اور کم آواز سی صبح اور شام کو اور غافلان ذکر خدا سی مت ہو
...ولو اننا۔ سورہ اعراف۔ رکوع ۳۔ قُلْ اَمَرَ رَبِّيْ بِالْقِسْطِ وَاَقِيْمُوْا وُجُوْهَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ وَّادْعُوْهُ
مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ۔ کہہ ای محمد صلعم حکم کرتا ہی میرا پروردگار ساتہہ انصاف کی اور سیدہی کرو اپنی مونہہ کو طرف کعبہ
...نماز کی وقت اور پکارو اوسکو خالص کرکی واسطی اوسکی عبادت کو۔ پارہ ومالی۔ سورہ زمر۔ رکوع ۱۔
...اللّٰهَ مُخْلِصًا لَّهُ الدِّيْنَ اَلَا لِلّٰهِ الدِّيْنُ الْخَالِصُ۔ بس بندگی کر اللہ کی خالص کرکی واسطی اوسکی
...خبردار ہو واسطی اللہ ہی کی ہی عبادت خالص۔ رکوع ۲۔ قُلْ اِنِّيْ اُمِرْتُ اَنْ اَعْبُدَ اللّٰهَ مُخْلِصًا لَّهُ
...کہہ ای محمد کہ مین حکم کیا گیا ہون کہ عبادت کرون اللہ کی خالص کرکی واسطی اوسکی عبادت۔ پارہ فمن
...سورہ مومن۔ رکوع ۲۔ فَادْعُوا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ۔ پس پکارو اللہ کو
...خالص کرکی واسطی اوسکی عبادت کو اگرچہ ناخوش ہین کافر لوگ۔ رکوع ۷۔ هُوَ الْحَيُّ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ
...مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔ وہی زندہ ہی نہین کوئی معبود سوا اوسکی پس
...اوسکو خالص کرکی واسطی اوسکی عبادت کی سب تعریف واسطی اللہ کی ہی جو پروردگار عالمون کا ہی۔ پارہ اتل
...سورہ لقمان۔ رکوع ۳۔ وَمَنْ يُّسْلِمْ وَجْهَهٗ اِلَى اللّٰهِ وَهُوَ مُحْسِنٌ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى

وَاِلَی اللّٰہِ عَاقِبَۃُ الْاُمُوْرِ - اور جو کوئی خالص کردی اپنے عمل کو خدا کی طرف اور وہ نیکی کرنیوالا ہی تو وہ تھام لیا اوسنے محکم پکڑی دستاویز مضبوط اور اللہ کی طرف ہی بازگشت سب کاموں کی - پارہ عم - سورہ بینہ - رکوع ۱ - وَمَآ اُمِرُوْٓا اِلَّا لِیَعْبُدُوا اللّٰہَ مُخْلِصِیْنَ لَہُ الدِّیْنَ حُنَفَآءَ وَیُقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ وَیُؤْتُوا الزَّکٰوۃَ وَذٰلِکَ دِیْنُ الْقَیِّمَۃِ - اور نہین حکم کیے گیے مگر یہہ کہ عبادت کرین اللہ کو خالص کرکر واسطے اوسکی دین کو ابراہیم کا اور قائم رکھین نماز اور دین زکوۃ اور یہہ ہی دین لوگون قائم رہنیوالون کا - پارہ وقال الذین سورہ شعرا - رکوع ۵ - یَوْمَ لَا یَنْفَعُ مَالٌ وَّلَا بَنُوْنَ اِلَّا مَنْ اَتَی اللّٰہَ بِقَلْبٍ سَلِیْمٍ - اوسدن نہ فایدہ دیگا مال اور نہ بیٹے لیکن صاحب فایدہ کا وہ ہی جو لاوی اللہ کے پاس دل بے عیب اور پاک - پارہ حم - سورہ ق رکوع ۳ - وَاُزْلِفَتِ الْجَنَّۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ غَیْرَ بَعِیْدٍ ہٰذَا مَا تُوْعَدُوْنَ لِکُلِّ اَوَّابٍ حَفِیْظٍ مَنْ خَشِیَ الرَّحْمٰنَ بِالْغَیْبِ وَجَآءَ بِقَلْبٍ مُّنِیْبٍ اور نزدیک کیا جاویگا بہشت پرہیزگارون کے اور کہا جاویگا یہہ وہی ہے جسکا وعدہ دیے گئے تھے تیار کیا ہی ہمنے واسطے رجوع کرنیوالے اور نگاہ رکھنے والے احکام الٰہی کی جو ڈرتا ہی اللہ سے پوشیدگی مین اور لاتا ہی دل رجوع کرنیوالی خالص سے ۔

دعاؤن کی نسبت اسطرح پر مانگنی کا اشارہ ہوا ہی - سورہ فاتحہ - اِہْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْہِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْہِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ - دکہا ہمکو راہ سیدہی راہ اون لوگون کی کہ انعام کیا ہی تونے اونپر نہ راہ اونکی جنپر غضب کیا ہی تونے اور نہ گمراہون کی - پارہ سیقول - سورہ بقر - رکوع ۲۵ - رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّفِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ - ای رب ہماری دی ہمکو دنیا اور آخرت مین نیکی اور بچا ہمکو آگ کی عذاب سے - پارہ تلک الرسل - سورہ آل عمران رکوع ۱ - رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ ہَدَیْتَنَا وَہَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْکَ رَحْمَۃً اِنَّکَ اَنْتَ الْوَہَّابُ - ای پروردگار ہماری مت پھیر ہمارے دلونکو بعد اسکی کہ راہ دکہائی ہمکو تونے اور عطا کر اپنی پاس سے رحمت تحقیق توہی عطا کرنیوالا ہی - رکوع ۲ - وَاللّٰہُ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ اَلَّذِیْنَ یَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اِنَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ اور اللہ دیکھنے والا ہی بندونکو جو کہتے ہین ای رب ہماری تحقیق ہم ایمان لائی پس بخش ہماری گناہ اور بچا ہمکو آگ کی عذاب سے - پارہ لن تنالوا - سورہ آل عمران - رکوع ۱۵ - رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَاِسْرَافَنَا فِیْٓ اَمْرِنَا وَثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَی الْقَوْمِ الْکٰفِرِیْنَ - ای رب ہماری بخش ہماری لیے گناہ ہماری اور زیادتی ہماری کام مین اور ثابت رکھہ قدم ہماری اور مدد دی تو ہمکو کافرون پر - پارہ قال الملاء - سورہ اعراف - رکوع ۱۱ - رَبَّنَا افْتَحْ بَیْنَنَا

بین قومنا بالحق وانت خیر الفاتحین - اے پروردگار ہمارے حکم کر درمیان ہمارے اور درمیان ہماری
قوم کے ساتھ حق کے اور تو بہت عمدہ حکم کرنیوالا ہے - پارہ سبحٰن الذی - سورہ کہف - رکوع ۱ - ربنا اٰتنا
من لدنک رحمۃ وھیئ لنا من امرنا رشدا - اے رب ہمارے دے ہمکو اپنے پاس سے رحمت اور تیار کر
واسطے ہمارے کام ہمارے بھلائی سے +

کلام رسول مقبول ع - مشکوۃ باب الریا - فصل ۱ - عن جندب قال النبی صلعم من سمع سمع اللّٰہ بہ
ومن یرائی یرائی اللّٰہ بہ - متفق علیہ جندب سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جو شخص کہ عمل کرے واسطے سنانے
کے لوگ سنیں اور شہرت ہو مشہور کریگا اللہ عیب اوسکے اور رسوا کریگا اوسکو اور جو شخص کہ عمل کرے واسطے
دکھانے کے دکھائیگا اللہ عمل برا اوسکے جو پوشیدہ رکھتا ہے - ایضاً - فصل ۲ - عن عبد اللّٰہ بن عمر انہ
سمع رسول اللّٰہ صلعم یقول من سمع الناس بعملہ سمع اللّٰہ بہ اسامع خلقہ وحقرہ وصغرہ -
رواہ البیہقی - عبد اللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جو شخص سنا دے لوگونکو عمل اپنے سناویگا اللہ
اوسکے عمل ریائی کو اپنی خلق کے کانون مین اور حقیر و ذلیل کریگا اوسکو - ایضاً - فصل ۳ - عن شداد بن
اوس قال سمعت رسول اللّٰہ صلعم یقول من صلی یرائی فقد اشرک ومن صام یرائی فقد اشرک ومن
تصدق یرائی فقد اشرک - رواہ احمد - شداد بن اوس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جسنے دکھلاوے کے
نماز پڑھی پس تحقیق اوسنے شرک کیا اور جسنے دکھلاوے کے لئے روزہ رکھا پس تحقیق اوسنے شرک کیا اور جسنے دکھلانے کو
صدقہ دیا پس اوسنے شرک کیا - عن ابی ہریرۃ قال رسول اللّٰہ صلعم ان العبد اذا صلی فی العلانیۃ
فاحسن واذا صلی فی السر فاحسن قال اللّٰہ تعالیٰ ھذا عبدی حقا - رواہ ابن ماجۃ - ابوہریرہ
سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تحقیق بندہ جسوقت کہ نماز پڑھتا ہے ظاہر مین پس اچھیطرح پڑھتا ہے اور جب نماز
پڑھتا ہے پوشیدہ تب بھی اچھیطرح پڑھتا ہے تو فرماتا ہے اللہ تعالیٰ یہہ ہے بندہ میرا ساتھ صدق و راستی کے
مشکوۃ کتاب الرقاق - فصل ۲ - عن ابی امامۃ عن النبی صلعم قال اغبط اولیائی عندی لمؤمن خفیف
الحاذ ذو حظ من الصلوۃ احسن عبادۃ ربہ واطاعہ فی السر وکان غامضا فی الناس لا
یشار الیہ بالاصابع وکان رزقہ کفافا فصبر علی ذلک ثم نقد بیدہ فقال عجلت منیتہ قلت
بواکیہ قل تراثہ - رواہ احمد - ابی امامہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بہت قابل رشک یعنی بہت اچھا
حال کے میرے دوستونمین سے میرے نزدیک البتہ مومن ہے سبکبار صاحب نصیبہ بڑے کا نماز سے اچھی کرتا ہے

بندگی اپنے رب کی اور اطاعت کرتا ہے اوسکی پوشیدگی و خلوت مین اور وہ گمنام ہے لوگوں مین نہین اشارہ
کیا جاتا اوسکی طرف ساتھ انگلیون کے اور ہے روزی اوسکی بقدر کفایت کے پس صبر و قناعت کی
پھر چٹکی بجائی حضرت نے اپنے ہاتھ سے (جیسی رسم ہے کہ وقت تعجب اور رہو چکنے کسی چیز کے بجاتے ہین) پھر فرمایا
کہ جلدی کی گئی اوسکی موت مین کم ہین عورتین رونیوالیان اوسکی مرنے پر کم ہے میراث اوسکی مشارق
باب الثامن - عَنْ اَبِی هُرَیْرَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلعم سَبْعَةٌ یُظِلُّهُمُ اللّٰهُ فِیْ ظِلِّهٖ یَوْمَ لَا ظِلَّ اِلَّا ظِلُّهٗ
اِمَامٌ عَادِلٌ وَّشَابٌّ نَشَاَ فِیْ عِبَادَةِ اللّٰهِ وَرَجُلٌ قَلْبُهٗ مُعَلَّقٌ فِی الْمَسَاجِدِ وَرَجُلَانِ تَحَابَّا
فِی اللّٰهِ اجْتَمَعَا عَلَیْهِ وَتَفَرَّقَا عَلَیْهِ وَرَجُلٌ دَعَتْهُ امْرَاَةٌ ذَاتُ مَنْصَبٍ وَّجَمَالٍ فَقَالَ اِنِّیْ اَخَافُ اللّٰهَ
وَرَجُلٌ تَصَدَّقَ بِصَدَقَةٍ فَاَخْفَاهَا حَتّٰی لَا تَعْلَمَ شِمَالُهٗ مَا تُنْفِقُ یَمِیْنُهٗ وَرَجُلٌ ذَكَرَ اللّٰهَ خَالِیًا فَفَاضَتْ
عَیْنَاهُ - متفق علیہ - ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ سات شخص ہین جنکو خدا اپنے سایہ مین رکھیگا
دن اوسکے سایہ کے سوا کہین سایہ نہوگا - ایک تو منصف سردار - دوسرا وہ جوان جو امنگ جوانی سے خدا کی
بندگی مین مشغول ہوا - تیسرا وہ مرد جسکا دل مسجدون یعنی عبادتگاہون مین عبادت کے لیے لگا رہتا ہے - چوتھے وہ دو
جو خدا ہی کے لیے آپسمین محبت رکھتے ہین ملتے ہین تو اسی پر اور جدا ہوتے ہین تو اسی پر - پانچوان وہ مرد جسکو
باعزت خوبصورت عورت نے بلایا سو اوسنے کہا کہ مین خدا سے ڈرتا ہون - چھٹا وہ مرد جسنے خیرات کی تو اوسکو ایسا
چھپایا کہ نہین جانتا اوسکا بایان ہاتھ کہ کیا خرچ کیا اوسکے داہنے ہاتھ نے - ساتوان وہ مرد جسنے خدا کو یاد کیا
خالی مکان مین سو جاری ہوگئین اوسکی دونون آنکھین خدا کے خوف سے - مشکوۃ باب تنزیہ الصوم فصل اول
عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلعم مَنْ لَّمْ یَدَعْ قَوْلَ الزُّوْرِ وَالْعَمَلَ بِهٖ فَلَیْسَ لِلّٰهِ حَاجَةٌ فِیْ اَنْ
یَّدَعَ طَعَامَهٗ وَشَرَابَهٗ - رواہ البخاری - ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ جو روزہ مین بہتان کی
جھوٹی واہی تباہی باتین نچھوڑے اور اوسکے کام سے باز نہ آوے تو اللہ کو اوسکے کھانا پینا چھوڑنے (یعنی روزہ
رکھنے کی) کچھ پرواہ نہین - ازدی کتاب الضعفا - عَنْ اَنَسٍ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلعم خَمْسٌ یُّفْطِرْنَ الصَّائِمَ
اَلْكِذْبُ وَالْغِیْبَةُ وَالنَّمِیْمَةُ وَالْیَمِیْنُ الْكَاذِبَةُ وَالنَّظْرَةُ بِشَهْوَةٍ - پانچ چیزین روزہ دار کا روزہ توڑ
دیتی ہین جھوٹ اور غیبت اور چغلی اور جھوٹی قسم اور شہوت سے دیکھنا - مشکوۃ باب الریا والسمعۃ فصل اول
عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلعم اِنَّ اللّٰهَ لَا یَنْظُرُ اِلٰی صُوَرِكُمْ وَاَمْوَالِكُمْ وَلٰكِنْ یَّنْظُرُ اِلٰی قُلُوْبِكُمْ
وَاَعْمَالِكُمْ - رواہ مسلم - ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ خدا تمہاری صورتون اور تمہاری

نہیں دیکھتا لیکن تمہارے دلوں اور کاموں کو دیکھتا ہے یعنے بدون پاک دلی اور خالص نیت کے ظاہر کی صفائی
کا کچھ اعتبار نہیں۔ مشارق الانوار۔ باب الثانی۔ عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلعم اَلَا وَاِنَّ
فِي الْجَسَدِ مُضْغَةً اِذَا صَلَحَتْ صَلَحَ الْجَسَدُ كُلُّهٗ وَاِذَا فَسَدَتْ فَسَدَ الْجَسَدُ كُلُّهٗ اَلَا وَهِيَ الْقَلْبُ۔
متفق علیہ نعمان بن بشیر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جان رکھو کہ بیشک بدن میں ایک گوشت کا ٹکڑا ہے
جب وہ سنورا تو سب بدن سنورا اور جب وہ بگڑا تو سارا بدن بگڑا یاد رکھو کہ وہ ٹکڑا دل ہے۔ مشکوۃ۔ باب
النیۃ۔ فصل ا۔ عَنْ عُمَرَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلعم اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّيَّاتِ وَلِكُلِّ امْرِئٍ مَّا نَوٰى متفق علیہ
عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ عملوں کا اعتبار نیتوں سے ہے اور ہر ایک کے لیے وہی ہے جو اوسنے نیت کی۔
اقوال صحابہ۔ احیاء العلوم۔ جلد ۴۔ کتاب النیۃ والاخلاص وکتب عمر بن الخطاب الی ابی موسی
الاشعری من خلصت نیتہ کفاہ اللہ تعالی ما بینہ وبین الناس۔ عمر خطاب نے ابی موسی اشعری کی طرف
لکھا کہ جسکی نیت پاک ہوتی ہے اوسکو اللہ تعالی وہ بات کفایت کردیتا ہے جو اوسمیں اور لوگوں میں ہو۔
وقال یزید بن حارث اذا استوت سریرۃ العبد وعلانیتہ فذالک النصف وان کانت سریرتہ
افضل من علانیتہ فذالک الفضل وان کانت علانیتہ افضل من سریرتہ فذالک الجور۔ یزید بن
حارث نے کہا ہے کہ جب بندہ کا پوشیدہ وظاہر یکساں ہو تو یہ عدل ہے اور جب پوشیدگی بہتر ہو ظاہر سے تو اوسکا
نام فضل ہے اور اگر ظاہر بہتر ہو پوشیدہ سے تو اوسکا نام جور ہے۔ وقال ابو ہریرۃ یبعثون یوم القیامۃ علی
قدر نیاتہم۔ ابو ہریرہ نے فرمایا کہ قیامت کے دن لوگ اپنی نیتوں کے اندازہ پر اوٹھائے جائینگے۔ وقال عمر بن
الخطاب ان افضل الاعمال اداء ما افترض اللہ تعالی والورع عما حرم اللہ تعالی وصدق النیۃ فیما
عند اللہ تعالی۔ عمر خطاب نے فرمایا کہ بہتر عملوں کا ادا کرنا اون چیزوں کا ہے جو خدا نے فرض کی ہے اور پرہیز کرنی
اون چیزوں سے جو خدا نے حرام کی ہے اور سچی نیت رکھنی اون چیزوں میں جو خدا کے نزدیک ہے۔ منبہات۔ باب الثلاثی
عن علی علیہ السلام کانوا من قبلنا یتواصون بثلث خصال ویتکاتبون بہا من عمل لاخرتہ کفاہ اللہ امر
دنیاہ ومن احسن سریرتہ احسن اللہ علانیتہ ومن اصلح ما بینہ وبین اللہ اصلح اللہ
ما بینہ وبین الناس علی نے فرمایا کہ پہلے لوگ وصیت کیا کرتے تھے تین خصلتوں کی اور لکھا کرتے تھے اونکو او
یہ کہ جو کام آخرت کا کریگا اللہ اوسکے کام دین اور دنیا کے بنائیگا اور جو اپنا باطن سنواریگا اللہ اوسکا
ظاہر سنواریگا اور جسنے درست کیا اپنا معاملہ اللہ کے ساتھ درست کریگا اللہ معاملہ اوسکا لوگوں کے ساتھ۔

ایضا - باب الثانی - عن علیؓ لا خیر فی صلوٰۃ لا خشوع فیها ولا خیر فی صوم لا امتناع فیه عن اللغو
ولا خیر فی دعاءٍ لا اخلاص فیه - علیؓ سے روایت ہے کہ اوس نماز مین بہتری نہین ہے جسمین عاجزی نہو اور
اوس روزہ مین بہتری نہین ہے جسمین لغو باتون سے رکنا نہو اور اوس دعا مین بہتری نہین جسمین خلوص نہو
احیاء العلوم - جلد ۳ - بیان ذم الشہرۃ - قال علی کرم اللہ وجہہ تبذل ولا تشتہر ولا ترفع شخصک لتذکر
وتعلم واکتم واصمت تسلم تسر الابرار وتغیظ الفجار - علیؓ نے فرمایا کہ خیرات کر اور شہرت کر اور اپنی بزرگی
کو مت بڑہا تاکہ لوگ تجکو بہچانین اور یاد کرین بلکہ اپنے آپکو چہپا اور خاموش رہ کہ اسمین نجات ہے نیک بندے تجسے
خوش ہینگے اور بدکار تجسے غصہ کہاوینگے - ایضا - بیان ذم الریاء - فیروی ان عمر بن الخطابؓ رأی رجلا
یطاطی رقبتہ فقال یا صاحب الرقبۃ ارفع رقبتک لیس الخشوع فی الرقاب انما الخشوع فی القلب
روایت ہے کہ حضرت عمرؓ نے ایک شخص کو دیکہا کہ وہ گردن جہکائے بیٹہا ہے تاکہ لوگ اوسکو پارسا سمجہین آپنے فرمایا کہ
اے گردن والے اوٹہا اپنی گردن کیونکہ عاجزی دل مین ہے نہ گردن جہکانے مین - ورای ابو امامۃ الباہلی
رجلا فی المسجد یبکی فی سجودہ فقال انت انت لو کان ھذا فی بیتک - ابو امامہ باہلیؓ نے ایک شخص کو مسجد
مین سجدہ کے درمیان روتے ہوئے دیکہکر فرمایا کہ اگر تو یہ بات اپنے گہر مین کرتا تو بہت اچہا ہوتا - وقال عکرمہ
ان اللہ یعطی العبد علی نیتہ ما لا یعطیہ علی عملہ لان النیۃ لا ریاء فیہا - عکرمہ نے فرمایا ہے کہ خدا تعالیٰ
آدمی کو نیک نیتی پر وہ چیز عطا کرتا ہے جو اوسکے عمل کرنے پر نہین دیتا کیونکہ نیت مین کوئی دکہاوا نہین ہو سکتا

## وجہ ترجیح تعلیم محمدی

اس فصل مین انجیل و قرآن سے جو تعلیم مذکور ہوئی ہے اوس سے مثل آفتاب نیمروز روشن ہے کہ محمدی تعلیم عیسوی
تعلیم پر کلی ترجیح رکہتی ہے کیونکہ تعلیم محمدی مین تمام عبادات و خیرات دو قسم کی بیان ہوئی ہین - ایک فرضی
دوم نفلی سو فرضی عبادت کا تو پاک دل اور خالص نیت سے محض اسلئے رضامندی اپنے خالق کی ظاہراً ادا کرنا
اور نفلی عبادت کا پوشیدہ بجالانا بہتر ہے لیکن انجیل مین ظاہر کی ممانعت ہوکر خاص حکم ہوا ہے کہ عبادت و خیرات
بالکل پوشیدہ ادا کرو حالانکہ جو فائدے پاک دل اور صاف نیت سے ظاہراً خیرات یا عبادت ادا کرنے مین حاصل
ہو سکتے ہین وہ پوشیدہ کرنے مین مفقود ہو گئے چنانچہ اگر خیرات یا عبادت ظاہراً پاک دل سے ادا کیجاوے تو
اول دیکہا دیکہی اور لوگونکو بہی اونکے کرنیکی ترغیب ہوگی - دوم امید ہے کہ ایسا کرنے سے شاید بخیل و بے نماز لوگ بہی
بخل و غفلت سے شرمندہ ہوکر توبہ اختیار کرین - سوم - فرضی خیرات و عبادت کو ظاہراً ادا کرنے مین اوس

کی ہمت سے بچاؤ ہے +

# فصل دوازدہم

## جمع کرنے مال اور بخل کی مذمت اور انفاق فی سبیل اللہ اور قناعت کی ترغیب

مسیح۔ انجیل متی باب ٦- آیت ١٩- مال اپنے واسطے زمین پر جمع نکرو جہان کیڑا اور مورچہ خراب کرتے ہیں
اور جہان چور سیندہ دیکے چراتے ہیں۔ ٢٠ بلکہ مال اپنے لئے آسمان پر جمع کرو جہان نہ کیڑا نہ مورچہ خراب کرتا ہی اور
نہ چور سیندہ دیکے چراتے ہین ٢١ کیونکہ جہان تمہارا خزانہ ہی وہین تمہارا دل بھی لگا رہیگا۔ ٢٥ تم خدا اور دولت
دونوں کی خدمت نہین کرسکتے +

حواریین۔ نامہ عبرانیان۔ باب ١٣- آیت ٥- تمہارا چلن لالچ کا نہووی اور جو موجود ہی اوسی پر
قناعت کرو کیونکہ اوسنے آپ کہا ہی کہ مین تجھے ہرگز نہ چھوڑونگا۔ ١٦ پر سخاوت اور بھلائی کرنی نہ بھولو۔
نامہ یعقوب باب ٤- آیت ٤- پس جو کوئی دنیا کا دوست ہوا چاہتا ہی وہ آپکو خدا کا دشمن ٹھہراتا ہی۔ نامہ ١ تیمطاوس باب ٦
آیت ١٠- کیونکہ زر کی دوستی ساری برائیوں کی جڑ ہی ١٧- اس جہان کے دولتمندونکو حکم کر کہ بلند پروازی نکرین اور
ناپایدار دولت پر بھروسہ نرکھین۔ ١٨- اور یہہ کہ وے نیکوکاری کرین اور بھلے کام سے دولتمند بنین اور
سخاوت پر تیار اور بانٹنے پر مستعد ہووین۔ نامہ ١ پطرس باب ٤- آیت ١٠ ہر ایک جسقدر اوسکو نعمت ملی سو اوسکو
خدا کی طرح طرح کے فضل کے اچھے مختاروں کی مانند آپس مین ایک دوسرے کی خدمت مین خرچ کرے۔ ١١- اگر کوئی خدمت کرے تو
اوس قوت سے کرے جو خدا نے مقدور دیا ہی۔ نامہ ١ یوحنا باب ٢- آیت ١٥- دنیا کی محبت نرکھو نہ اون چیزون کی جو دنیا مین ہین

تعلیم الہی۔ پارہ ١٠ واعلموا۔ سورہ توبہ۔ رکوع ٥- وَالَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا يُنْفِقُوْنَهَا
فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ - اور جو لوگ بند کرتے ہین سونا اور چاندی اور نہین خرچ کرتے اوسکو
اللہ کے رستے مین پس خوشخبری دے اونکو ساتھ عذاب دکھ دینے والے کے۔ پارہ ٣٠ عم۔ سورہ ہمزہ۔ رکوع ١- وَيْلٌ
لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةِ الَّذِيْ جَمَعَ مَالًا وَّعَدَّدَهٗ يَحْسَبُ اَنَّ مَالَهٗ اَخْلَدَهٗ كَلَّا لَيُنْبَذَنَّ فِي الْحُطَمَةِ
خرابی ہی واسطے ہر غیبت کرنیوالے عیب لگانیوالے کے جسنے اکٹھا کیا مال کو اور گنتا رہا اوسکو جانتا ہی کہ مال اوسکا ہمیشہ
رکھیگا اوسکو۔ نہین نہین بلکہ ڈالا جاویگا حطمہ مین۔ پارہ ١١ یعتذرون سورہ یونس رکوع ٦- قُلْ بِفَضْلِ اللّٰهِ
وَبِرَحْمَتِهٖ فَبِذٰلِكَ فَلْيَفْرَحُوْا هُوَ خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ - کہہ ساتھ فضل خدا اور اوسکی رحمت کی ہی چاہیئے کہ
خوش ہون اوس سے وہ بہتر ہی مال کو جمع کرنے سے۔ پارہ ٤ لن تنالوا سورہ آل عمران۔ رکوع ١٨- وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ

يَبْخَلُوْنَ بِمَا اٰتٰهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ هُوَ خَيْرًا لَّهُمْ بَلْ هُوَ شَرٌّ لَّهُمْ سَيُطَوَّقُوْنَ مَا بَخِلُوْا بِهٖ يَوْمَ
الْقِيٰمَةِ - اور نہ گمان کرین وہ لوگ جو بخیلی کرتے ہین ساتھ اوس چیز کے کہ دیا ہے اونکو اللہ نے اپنے فضل سے
بہتر ہے اونکے لئے بلکہ وہ برا ہے اونکے لئے البتہ طوق پہنائی جاویگی وہ چیز کہ بخیلی کی ہے ساتھ اوسکے قیامت
پارہ ۵ والمحصنٰت - سورہ نسا - رکوع ۶ - اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ مُخْتَالًا فَخُوْرَا الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ وَ
يَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبُخْلِ وَيَكْتُمُوْنَ مَا اٰتٰهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ - تحقیق اللہ نہین دوست رکھتا اوس
کو کہ تکبر کرنیوالا شیخی کرنیوالا ہے وہ جو بخیلی کرتے ہین اور حکم کرتے ہین لوگون کو بخیلی کا اور چھپاتے ہین جو اونکو
اونکو اپنے فضل سے دیا ہے - پارہ ۲۷ قال فما خطبکم - سورہ حدید - رکوع ۳ - وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ مُخْتَالٍ فَخُوْرِ الَّذِيْنَ
يَبْخَلُوْنَ وَيَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبُخْلِ - اور اللہ دوست نہین رکھتا ہر ایک تکبر کرنیوالے فخر کرنیوالے کو وہ جو بخل
کرتے اور حکم کرتے ہین لوگونکو بخل کا - پارہ ۲۸ قد سمع اللہ - سورہ حشر - رکوع ۱ - وَمَنْ يُّوْقَ شُحَّ نَفْسِهٖ فَاُولٰٓئِكَ
هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ اور جو کوئی اپنے نفس کے بخل سے بچایا جاوے (یعنے اپنے نفس کو مال کی محبت سے بچاوے) پس وہ
ہی لوگ فلاح پانیوالے ہین - پارہ ۳۰ عم - سورہ ماعون - رکوع ۱ - وَيَمْنَعُوْنَ الْمَاعُوْنَ اور وائے واسطے اون
کے جو منع کرتے ہین (یعنے نہین دیتے) برتنے کی چیز - پارہ ۱۵ سبحٰن الذی - سورہ بنی اسرائیل رکوع ۳ - وَلَا تَجْعَلْ
يَدَكَ مَغْلُوْلَةً اِلٰى عُنُقِكَ وَلَا تَبْسُطْهَا كُلَّ الْبَسْطِ فَتَقْعُدَ مَلُوْمًا مَّحْسُوْرًا - اور مت کر اپنے ہاتھ کو
گردن کی طرف بندھا ہوا اور مت کھولدے اوسکو نہایت کھولدینا (یعنے نہ حد سے زیادہ بخل کر اور نہ حد سے زیادہ
کہ پس بیٹھ رہیگا تو ملامت کیا ہوا تھکا ہوا - پارہ ۲۶ حم - سورہ محمد - رکوع ۴ - هٰٓاَنْتُمْ هٰٓؤُلَاۤءِ تُدْعَوْنَ لِتُنْفِقُوْا
فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَمِنْكُمْ مَّنْ يَّبْخَلُ وَمَنْ يَّبْخَلْ فَاِنَّمَا يَبْخَلُ عَنْ نَّفْسِهٖ وَاللّٰهُ الْغَنِيُّ وَاَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ خبردار
ہو تم اے لوگو جو بلائے جاتے ہو کہ خرچ کرو خدا کی راہ مین پس بعض تم مین سے وہ شخص ہے کہ بخیلی کرتا ہے
کوئی بخیلی کرتا ہے پس سوا اسکے نہین کہ بخیلی کرتا ہے اپنے نفس سے کہ اوسکو ثواب سے محروم کرتا ہے اور اللہ بے پروا ہے
اور تم محتاج ہو - پارہ ۲۷ قال فما خطبکم - سورہ حدید - رکوع ۳ - اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَاَنْفِقُوْا مِمَّا جَعَلَكُمْ
مُّسْتَخْلَفِيْنَ فِيْهِ فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَاَنْفَقُوْا لَهُمْ اَجْرٌ كَبِيْرٌ - ایمان لاؤ اللہ اور اوسکے رسول پر
خرچ کرو اوس مال سے کہ کیا ہے تمکو جانشین پہلون کا اوسمین پس جو لوگ کہ ایمان لائے تم مین سے اور خرچ کیا
واسطے اونکے بڑا ثواب ہے - پارہ ۲ سیقول - سورہ بقر - رکوع ۲۴ - وَاَنْفِقُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَلَا تُلْقُوْا بِاَيْدِيْكُمْ
اِلَى التَّهْلُكَةِ وَاَحْسِنُوْا اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ اور خرچ کرو خدا کی راستہ مین اور مت ڈالو اپنے ہاتھونکو

التہلکہ (یعنی بخل مت کرو) اور نیکی کرو تحقیق اللہ نیکی کرنیوالونکو دوست رکھتا ہی۔ پارہ تلک الرسل سورہ بقر
رکوع ۳۴۔ یا ایہا الذین آمنوا انفقوا مما رزقناکم۔ ای ایمان والو خرچ کرو تم اوس چیز سی کہ دیا ہی ہمنی
تمکو۔ ایضاً۔ رکوع ۳۷۔ یا ایہا الذین آمنوا انفقوا من طیبات ما کسبتم ومما اخرجنا لکم من
الارض ولا تیمموا الخبیث منہ تنفقون ولستم باخذیہ الا ان تغمضوا فیہ۔ ای ایمان والو
خرچ کرو پاکیزہ اوس چیز سی کہ کمایا ہی تمنے اور اوس چیز سی کہ نکالا ہی ہمنی واسطی تمہاری زمین سی اور مت ارادہ کرو
خبیث کو اوسمین سی خرچ کرو اور تم نہین اوسکی لینی والی مگر یہہ کہ چشم پوشی کرو اوسمین۔ پارہ ۲۷ قال فما خطبکم
سورہ حدید۔ رکوع ۱۔ وما لکم الا تنفقوا فی سبیل اللہ اور کیا ہی تمہاری لئی یہہ کہ نہ خرچ کرو خدا کی راستہ
مین۔ پارہ ۳ تلک الرسل۔ سورہ بقر۔ رکوع ۳۶۔ مثل الذین ینفقون اموالہم فی سبیل اللہ کمثل حبۃ انبتت
سبع سنابل فی کل سنبلۃ مائۃ حبۃ واللہ یضاعف لمن یشاء واللہ واسع علیم ط الذین ینفقون
اموالہم فی سبیل اللہ ثم لا یتبعون ما انفقوا منا ولا اذی لہم اجرہم عند ربہم ولا خوف علیہم و
لاہم یحزنون۔ مثال اون لوگون کی جو اپنی مال خدا کی راستہ مین خرچ کرتے ہین مثل ایک دانہ کی ہی کہ اگاوی
سات بالین ہر ایک بال مین سو دانہ ہوا اور اللہ دوگنا کرتا ہی جسکی لئی چاہتا ہی اور اللہ کشایش والا جاننی والا ہی۔ وہ
جو اپنی مال خدا کی راستہ مین خرچ کرتی ہین پہر اوسکی خرچ کرنی کی بعد نہین لاتی شہرا اور نہ ایذا اونکی لئی ہی ثواب انکا
نزدیک خدا کی اور نہین اونپر ڈر اور نہ وہ غمناک ہونگی۔ پارہ ۴ لن تنالوا۔ سورہ آل عمران۔ رکوع ۱۰۔ لن
تنالوا البر حتی تنفقوا مما تحبون ط وما تنفقوا من شیء فان اللہ بہ علیم۔ ہرگز نہ پہنچو گی بہلائی
کو یہانتک کہ خرچ کرو اوس چیز سی کہ دوست رکہتی ہو اور جو کچہہ کہ خرچ کرتی ہم کسی چیز سی پس تحقیق اللہ اوسکو جانتا ہی
پارہ ۲۰ امن۔ سورہ قصص۔ رکوع ۶۔ وما اوتیتم من شیء فمتاع الحیوۃ الدنیا وزینتہا
وما عند اللہ خیر وابقی افلا تعقلون۔ ای لوگو جو کچہہ تم مال وغیرہ سی دئی گئی ہو پس وہ فائدہ زندگانی
دنیا کا اور اوسکی زینت ہی اور نہین خدا کی نزدیک وہ اچہا اور بہت باقی رہنی والا کیا تم نہین سمجہتی۔ پارہ ۱۵
سبحان الذی۔ سورہ بنی اسرائیل۔ رکوع ۶۔ المال والبنون زینۃ الحیوۃ الدنیا والباقیات الصالحات
خیر عند ربک ثوابا وخیر املا۔ مال اور بیٹی زندگانی دنیا کی آرایش ہین اور باقی رہنی والیان نیکیان
تیری پروردگار کی نزدیک بہتر ہین ثواب در بہتر ہین امید رکہنی مین۔ موضح القرآن مین لکہا ہی کہ باقی رہنی والیان
نیکیان یہہ ہین کہ مثلاً کسی کو علم سکہایا جاوی جو جاری رہی یا کوئی نیک رسم ڈال جاوی یا مسجد بنا جاوی

کوئی سرائی یا باغ وقف کرجاوے یا اپنی اولاد کو تربیت کرکے صالح چھوڑ جاوے۔ انتہی۔ تفسیر حسینی میں لکھا
کہ امام قشیری نے فرمایا کہ باقیات صالحات وہ اعمال ہیں جو بغیر طمع وریا کے خالصاً لوجہ اللہ کئے جاویں تاکہ
ثمرہ ابد تک قائم رہے۔ پارہ ۵ والمحصنات۔ سورہ نسا۔ رکوع ۱۱۔ قُلْ مَتَاعُ الدُّنْیَا قَلِیْلٌ وَالْاٰخِرَةُ خَیْرٌ
لِّمَنِ اتَّقٰی وَلَا تُظْلَمُوْنَ فَتِیْلًا۔ کہہ اے محمد دنیا کی محبت رکھنے والوں کو کہ دنیا کا فائدہ تھوڑا ہے اور آخرت اس
شخص کے لئے بہتر ہے جو پرہیزگاری کرتا ہے اور نہ ظلم کئے جاؤگے تاگے کی برابر یعنے تمہاری نیکیوں میں سے دھاگے کی
جو بہت ہی بےمقدار ہوتا ہے گھٹایا نہ جائیگا۔ پارہ ۱۰ واعلموا۔ سورہ توبہ۔ رکوع ۶۔ اَرَضِیْتُمْ بِالْحَیٰوةِ الدُّنْیَا مِنَ
الْاٰخِرَةِ فَمَا مَتَاعُ الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا فِی الْاٰخِرَةِ اِلَّا قَلِیْلٌ۔ کیا خوش ہوئے تم ساتھ زندگانی دنیا کی آخرت سے
پس نہیں فائدہ دنیا کا آخرت میں مگر تھوڑا۔ ولنعم ما قال ؎ متاع این جہان فانی ومعیوب + نعیم آنجہان
مرغوب + چرا کس دولت باقی گذارد + بہ نعمتہائے فانی سر درآرد۔ پارہ ۲۲ ومن یقنت۔ سورہ سبا۔ رکوع ۵۔ وَمَا
اَمْوَالُکُمْ وَلَا اَوْلَادُکُمْ بِالَّتِیْ تُقَرِّبُکُمْ عِنْدَنَا زُلْفٰی اِلَّا مَنْ اٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا فَاُولٰٓئِکَ لَهُمْ جَزَاءُ الضِّعْفِ
بِمَا عَمِلُوْا وَهُمْ فِی الْغُرُفٰتِ اٰمِنُوْنَ۔ اور نہیں مال تمہارے اور نہ اولاد تمہاری جو تمکو ہمارے نزدیک کرے
مقرب شخص وہ ہے جو ایمان لائے اللہ پر اور اچھے کام کرے پس انہیں لوگوں کو لئے بدلہ دوگنا ہے بسبب اسکے جو کیا
نے اور وہ بالاخانوں کے اندر بےخوف ہیں۔ پارہ ۱۴ ربما۔ سورہ نحل۔ رکوع ۱۳۔ مَا عِنْدَکُمْ یَنْفَدُ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ
بَاقٍ۔ جو کچھ تمہارے پاس ہے تمام ہوجاتا ہے اور جو کچھ اللہ کے پاس ہے باقی رہنے والا ہے۔ پارہ ۲۵ الیہ یرد۔ سورہ شوریٰ
رکوع ۳۔ مَنْ کَانَ یُرِیْدُ حَرْثَ الْاٰخِرَةِ نَزِدْ لَهٗ فِیْ حَرْثِهٖ وَمَنْ کَانَ یُرِیْدُ حَرْثَ الدُّنْیَا نُؤْتِهٖ مِنْهَا وَمَا لَهٗ
فِی الْاٰخِرَةِ مِنْ نَّصِیْبٍ۔ جو کوئی چاہتا ہے کھیتی آخرت کی زیادہ دیتے ہیں ہم اوسکو کھیتی اور جو کوئی چاہتا ہے
کھیتی دنیا کی دیتے ہیں ہم اوسمیں سے اوسکو کچھ اور نہیں اوسکے لئے آخرت میں کچھ حصہ۔ پارہ ۲۷ قال فما خطبکم۔ سورہ حدید
رکوع ۳۔ اِعْلَمُوْا اَنَّمَا الْحَیٰوةُ الدُّنْیَا لَعِبٌ وَّلَهْوٌ وَّزِیْنَةٌ وَّتَفَاخُرٌ بَیْنَکُمْ وَتَکَاثُرٌ فِی الْاَمْوَالِ وَالْاَوْلَادِ
کَمَثَلِ غَیْثٍ اَعْجَبَ الْکُفَّارَ نَبَاتُهٗ ثُمَّ یَهِیْجُ فَتَرٰىهُ مُصْفَرًّا ثُمَّ یَکُوْنُ حُطَامًا وَفِی الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ شَدِیْدٌ
وَّمَغْفِرَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانٌ وَمَا الْحَیٰوةُ الدُّنْیَا اِلَّا مَتَاعُ الْغُرُوْرِ۔ اے دنیا کے طالبو تم جانو کہ
دنیا کی ایک کھیل ہے اور دل بہلانا اور بناؤ کرنا ہے اور آپسمیں بڑائی کرنی اور مالوں و اولاد میں زیادتی کرنی
تم جانو یہہ کہ زینت دنیا کی جلدی دور ہوجائیگی مثل مینہہ کی کہ خوش لگتا ہے کھیتی کرنیوالوں کو اوسکا اگانا
سے اوٹھتی ہے پس تو دیکھتا ہے اوسکو زرد ہوئی پھر ہوجاتی ہے ریزہ ریزہ اور آخرت میں سخت عذاب ہے اور

جو خدا کی بیفرمانی کری اور خدا کی طرف سی بخشش اور رضامندی ہی اوسکی واسطی جو فرمانبرداری کری اور زندگانی
دنیا کی بعض اسباب غرور کا ہی - تفسیر بیضاوی اور مدارک مین لکہا ہی کہ خدا تعالی نی اس آیت مین ہونی دنیا کی
جلد زائل ہو جانی اور کم منفعت ہونی کی مثال کہیتی کے حال کے ساتہہ بیان فرمائی ہی یعنی دنیا کا حال مثل
اوس کہیتی کے ہی جو بارش کے ذریعہ سی پیدا ہو کر قائم ہوئی اور کہیتی والی یا کافر لوگ اوسسی خوش ہوئی کیونکہ
وہ زینت دنیا سی زیادہ خوش ہوا کرتی ہین اور مومن کا حال یہہ ہی کہ جب کوئی تعجب انگیز چیز دیکہتا ہی تو
اوسکا فکر خدا کی قدرت کیطرف دوڑ کر اوسسی خوش ہوتا ہی اور کافر جو دیکہتا ہی ماری خوشی کی اوسکا فکر
اوس سی تجاوز نہین کرتا اور اوسی مین غرق ہو جاتا ہی پہر وہ کہیتی خشک اور زرد ہو کر ریزہ ریزہ ہو جاتی ہی
قال الم - سورہ کہف رکوع ۱۲ - قُلْ هَلْ نُنَبِّئُكُمْ بِالْأَخْسَرِينَ أَعْمَالًا الَّذِينَ ضَلَّ سَعْيُهُمْ فِي الْحَيٰوةِ
الدُّنْيَا وَهُمْ يَحْسَبُونَ أَنَّهُمْ يُحْسِنُونَ صُنْعًا - کہہ کیا خبر دون مین تمکو ساتہہ ٹوٹا پانیوالون کی عمل مین وہ
جنکی ضائع ہوئی اونکی سعی زندگانی دنیا مین اور وہ گمان کرتی ہین یہہ کہ وہ اچہا کام کرتی ہین +

کلام رسول مقبول ۲ - مشکوۃ کتاب الرقاق فصل ۳ - عَنْ جُبَيْرِ ابْنِ نُفَيْرٍ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ مَا
اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنْ اَجْمَعَ الْمَالَ وَاَكُوْنَ مِنَ التَّاجِرِيْنَ - رواہ فی شرح السنہ - جبیر بن نفیر سی روایت ہی کہ حضرت
نی فرمایا مجہی نہین حکم کیا گیا اسبات کا کہ جمع کرون مین مال کو اور تجارت کرنے والا ہون - عَنْ عَائِشَةَ
قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ۲ اَلدُّنْيَا دَارُ مَنْ لَا دَارَ لَهٗ وَمَالُ مَنْ لَا مَالَ لَهٗ وَلَهَا يَجْمَعُ مَنْ لَا عَقْلَ لَهٗ - رواہ
احمد - عائشہ سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ دنیا گہر اوس شخص کا ہی جسکا آخرت مین کوئی گہر نہین اور مال اوس شخص کا
جسکا مال نہین اور اوسکو وہ شخص جمع کرتا ہی جسکو عقل نہین - طبرانی وحاکم - عَنْ اَبُوْ سَعِيْدٍ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
۲ اِذَا سُئِلْتَ فَلَا تَمْنَعْ وَاِذَا اُعْطِيْتَ فَلَا تَخْبَأْ - رواہ الطبرانی والحاکم - ابو سعید سی روایت ہی کہ حضرت
نی فرمایا کہ جب کوئی تجہسی مانگی تو مت روک اور جب تجکو دیا جاوی تو مت چہپا - مشکوۃ باب فضل الفقراء
عَنْ عَلِيٍّ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ مَنْ رَضِيَ مِنَ اللّٰهِ بِالْيَسِيْرِ مِنَ الرِّزْقِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ بِالْقَلِيْلِ
مِنَ الْعَمَلِ - رواہ البیہقی - علی سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ جو شخص خدا سی راضی ہوا تہوڑی سی رزق کے ساتہہ
خدا راضی ہوگا اوسسی تہوڑی سی عمل کی ساتہہ - عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ۲ لَمَّا بَعَثَ بِهٖ
اِلَى الْيَمَنِ قَالَ اِيَّاكَ وَالتَّنَعُّمَ فَاِنَّ عِبَادَ اللّٰهِ لَيْسُوْا بِالْمُتَنَعِّمِيْنَ - رواہ احمد - معاذ بن جبل سی روایت
ہی کہ جب اونکو حضرت نی یمن کیطرف قاضی بنا کر بہیجا تو یہہ حکم فرمایا کہ اپنی تئین عیش و عشرت اور تن آسانی سے

بچاتا کیونکہ جو خاص بندے خدا کے ہین وہ عیش وعشرت مین نہین رہتے - ایضاً کتاب الرقاق فصل - عن
عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عُمَرَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ اَسْلَمَ وَرُزِقَ کَفَافًا وَقَنَّعَہُ اللّٰہُ بِمَا اٰتَاہُ - رواہ مسلم
عبداللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ مراد کو پہونچا وہ شخص جو مسلمان ہوا اور اوسکو بقدر کفایت
روزی ملی اور خدا نے جتنا اوسکو دیا اوسپر قناعت کی - وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ لَیْسَ الْغِنٰی عَنْ
کَثْرَۃِ الْعَرَضِ وَلٰکِنَّ الْغِنٰی غِنَی النَّفْسِ متفق علیہ ابوہریرہ سے مروی ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تونگری بہت
مال ومتاع مین نہین بلکہ حقیقت مین تونگری دل کی ہے - یعنی غنی اور تونگر اوسکا نام نہین جسکے پاس دنیا کا سامان
اور اسباب زیادہ ہو کیونکہ جتنا اسباب زیادہ اوتنی ہی احتیاج زیادہ ۔ آنکہ غنی ترند محتاج ترند - حقیقت میں
غنی اور بےپرواہ قناعت والا وہ ہے جسکا دل غنی ہے کیونکہ جب دل سے دنیا کی محبت جاتی رہی تو کچھ حاجت نہ رہی
تونگری بدل ہست نہ بمال - ایضاً باب التوکل والصبر - فصل ا - عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ مَا رُزِقَ الْعَبْدُ رِزْقًا اَوْسَعَ
عَلَیْہِ مِنَ الصَّبْرِ متفق علیہ ابوسعید سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہین دیا گیا بندہ کوئی روزی صبر سے زیادہ
کشادگی اور وسعت مین - یعنی صبر اور قناعت کے برابر کوئی روزی نہین کیونکہ اگر قناعت نہین تو کتنا ہی مال ہو
نہین ملتی ۔ ای قناعت تونگرم گردان ۔ کہ ورای تو ہیچ نعمت نیست - ایضاً - باب الامل والحرص فصل - عن
ابْنِ عُمَرَ قَالَ اَخَذَ رَسُوْلُ اللّٰہِ بِبَعْضِ جَسَدِیْ فَقَالَ کُنْ فِی الدُّنْیَا کَاَنَّکَ غَرِیْبٌ اَوْ عَابِرُ سَبِیْلٍ
وَعُدَّ نَفْسَکَ مِنْ اَھْلِ الْقُبُوْرِ رواہ البخاری - ابن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے میری مونڈھے کو پکڑ کر فرمایا
کہ دنیا مین ہو مسافر کی طرح یا کہ جیسے راہ چلتا اور اپنی جان کو قبر والے مُردون مین گن رکھہ - عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ
عَنِ النَّبِیِّ قَالَ لَوْ کَانَ لِابْنِ اٰدَمَ وَادِیَانِ مِنْ مَالٍ لَابْتَغٰی ثَالِثًا وَلَا یَمْلَأُ جَوْفَ ابْنِ اٰدَمَ اِلَّا
التُّرَابُ وَیَتُوْبُ اللّٰہُ عَلٰی مَنْ تَابَ متفق علیہ - ابن عباس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اگر بالفرض
آدمی کے پاس دو جنگل مال سے بھرے ہوئے ہون تو البتہ اونکے ساتھہ تیسرے جنگل کو بھی تلاش کرتا اور آدمی کا پیٹ
خاک کے نہین بھرتا اور اوسپر اللہ راضی ہوتا ہے جو حرص و لالچ سے توبہ کرتا ہے +

اقوال صحابہؓ - منبہات - باب السباعی - وعن عثمانؓ انہ قال فی قولہ تعالیٰ وکان تحتہ کنز لھما
کان ابوھما صالحا قال الکنز لوح من ذھب علیہ سبعۃ اسطر مکتوب فی احدٰھا عجبت لمن
عرف الحساب وھو یجمع مالا وعجبت لمن عرف الموت وھو یضحک وعجبت لمن عرف الدنیا
فانیۃ وھو یرغب فیھا وعجبت لمن عرف ان الامور بقدر وھو یغتم للفوات وعجبت

النار وهو یذنب وعجبت لمن عرف الله یقینا وهو یذکر غیره وعجبت لمن عرف الجنة
وهو یستریح بالدنیا وعجبت لمن عرف الشیطان عدوا فاطاعه۔ حضرت عثمانؓ نے آیت وکان
کنز لهما کی بیان مین فرمایا کہ کنز ایک تختی سونی کی تهی اور اوسپر سات سطرین تهین لکها ہوا تها کہ مین تعجب
کرتا ہون مین اوس شخص سے کہ پہچانا حساب کو اور جمع کری مال کو اور تعجب کرتا ہون مین اوس شخص سے کہ پہچانا موت
اور ہنستا ہے اور تعجب کرتا ہون اوس شخص سے کہ پہچانا دنیا کو فانی اور وہ اوسکی رغبت کرتا ہے اور تعجب کرتا ہون
اوس شخص سے کہ پہچانا کہ کام ساتهہ تقدیر کے ہین اور وہ غم کری کسی چیز کے فوت ہونے سے اور تعجب کرتا ہون اوس
شخص سے کہ پہچانا دوزخ کو اور گناہ کری اور تعجب کرتا ہون اوس شخص سے کہ پہچانا اللہ کو ساتهہ یقین کے اور یاد
کری غیر کو اور تعجب کرتا ہون اوس شخص سے کہ پہچانا بہشت کو یقین سے اور وہ راحت پکڑے دنیا کی ساتهہ
اور تعجب کرتا ہون اوس شخص سے کہ پہچانا شیطان کو دشمن پهر فرمانبرداری کری اوسکی۔ احیاء العلوم۔ جلد ٣
وقال عبد الله بن عمرؓ الشح اشد من البخل لان الشحیح هو الذی یشح علی ما فی ید
غیره حتی یاخذه ویشح بما فی یدیه فیحبسه والبخیل هو الذی یبخل بما فی یدیه۔ عبد اللہ بن عمرؓ
فرماتے ہین کہ شح (حرص) بہ نسبت بخل کے زیادہ بری ہے کیونکہ شحیح (حریص) دوسرے کے مال پر بخل کرتا ہے اور اپنا
بهی دبا رکهتا ہے اور بخیل وہی ہے جو اپنے مال پر بخل کرتا ہے۔ ایضاً فضیلة السخاء۔ قال علیؓ اذا اقبلت الدنیا
علیک فانفق منها فانها لا تفنی واذا ادبرت عنک فانفق منها فانها لا تبقی۔ حضرت علیؓ فرماتے ہین کہ
جب دنیا آتی ہو جب بهی اوسمین سے خرچ کری کیونکہ وہ خرچ کرنے سے جاتی نہ رہیگی اور اگر دنیا جاتی ہو
تب بهی خرچ کرنا چاہیے کیونکہ نہ خرچ کرو گے پهر بهی نہین جاویگی۔ ایضاً باب ذم المال ووضع علی کرم اللہ وجهه
درهما علی کفه ثم قال اما انک ما لم تخرج منی لم تنفعنی۔ حضرت علیؓ نے ایکدرم اپنی ہتیلی پر رکهکر فرمایا
کہ تو جبتک میرے پاس سے نہ دور ہوگا مجهکو فائدہ نہ دیگا۔ تنبیہات۔ باب القناعة۔ قال عمرؓ ادرایت
الفقراء ما لا افضل من القناعة۔ ملخصاً۔ یعنی حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ مینے سب مالونکو دیکها مگر نہ دیکها
کوئی مال قناعت سے۔ احیاء العلوم۔ جلد ٣۔ بیان فضیلة خصوص الفقراء۔ قال ابن مسعودؓ ما من یوم
الا وملک ینادی من تحت العرش یا ابن آدم قلیل یکفیک خیر من کثیر یطغیک۔ ابن مسعودؓ کہتے
ہین کہ ہر روز ایک فرشتہ عرش کے نیچے آواز کرتا ہے کہ اے ابن آدم وہ تهوڑا جو کفایت کری تجهکو اوس بہت سے بہتر ہے
جو سرکش بنادی۔ وقال ابو الدرداء ما من احد الا وفی عقله نقص وذلک انه اذا اتته الدنیا

بالزیادۃ ظل فرحًا مسرورًا واللیل والنہار دائمان فی ھدم عمرہ ثم لا یحزنہ ذلک ویح ابن
آدم ما ینفع مال یزید وعمر ینقص ابو الدرداؓ نے فرمایا ہی کہ ہرایک شخص کی عقل مین فتور ہی کیونکہ جب اوسکو
دنیا زیادہ ہاتھ آتی ہی تو وہ خوش ہوتا ہی حالانکہ عمر اوسکی ہمیشہ کم ہوتی ہی اور وہ غمگین نہین ہوتا۔ افسوس ابن
ابن آدم نہین فائدہ دیتا مال جو زیادہ ہو اور عمر کم ہو۔ منبہات۔ باب الثلاثی۔ وعن عثمانؓ من ترک الدنیا
احبہ اللہ تعالی۔ عثمانؓ نی فرمایا ہی کہ جسنی چھوڑا دنیا کو دوست رکھا اوسکو اللہ نی۔ احیاء العلوم جلد ۳۔ بیان
ذم الدنیا۔ قال ابن مسعودؓ ما اصبح احد من الناس الا وھو ضیف ومالہ عاریۃ فالضیف مرتحل
والعاریۃ مردودۃ۔ ابن مسعودؓ فرماتی ہین کہ ہرایک آدمی مہمان ہی اور اوسکا مال امانت ہی پس مہمان ایکروز چل
بسیگا اور امانت مالک کی پاس واپس جاویگی۔ وقال علی کرم اللہ وجہہ فی خطبتہ اوصیکم بتقوی اللہ والترک
للدنیا التارکۃ لکم وانکتم لا تحبون ترکھا المبلیۃ اجسامکم وانتم تریدون تجدیدھا فانما مثلکم
ومثلھا کمثل سفر سلکوا طریقًا وکانہم قد قطعوہ وافضوا الی علم فکانہم بلغوہ وکم عسی ان یجری المجری
حتی ینتہی الی الغایۃ وکم عسی ان یبقی من لہ یوم فی الدنیا وطالب حثیث یطلبہ حتی یفارقہا فلا تجزعوا
لبؤسہا وضرائہا فانہ الی انقطاع ولا تفرحوا بمتاعہا ونعمائہا فانہ الی زوال عجبت لطالب الدنیا
والموت یطلبہ وغافل ولیس بمغفول عنہ۔ حضرت علیؓ نی اپنی خطبہ مین ارشاد فرمایا کہ مین تمکو وصیت کرتا ہون کہ
خدا سی ڈرو اور دنیا کو ترک کرو گو تمکو اوسکا چھوڑنا اچھا معلوم نہو مگر وہ تمکو چھوڑ دیگی تم اوسکو نیا کرنا چاہتی ہو
اور وہ تمہاری جسمونکو پرانا کئی جاتی ہی تمہاری اور اوسکی مثال ایسی ہی جیسے مسافر کسی راہ مین چلین اور گویا اوسکو
طی کرلین یا پہاڑ پر پہونچین اور اوسپر مثلًا چڑھ چکین راہ تو چلتی چلتی کسی حد پر ختم ہی ہو جاتا ہی اور اکثر ایسا ہوتا
ہی کہ جسکی بات دنیا مین بنی ہوئی ہی موت کا جلد باز پیادہ اوسکی پیچھی ہی یہانتک کہ دنیا سی جدا ہو جاوی پس اوسکی
تکلیف و نقصان مین مضطر نہونا چاہئی کہ اخیر کو منقطع ہو جاویگی اور نہ اوسکی متاع و دولت پر خوش ہونا چاہئی
کہ وہ بھی اخیر کو جاتی رہیگی مجہی طالب دنیا سی بڑا تعجب ہی کہ وہ تو طالب دنیا ہی اور موت اوسکی طالب ہی اور غافل پر
تعجب ہی کہ اوسکو غفلت ہی مگر اوسکی حال سی غفلت نہین کیجاویگی +

## وجہ ترجیح تعلیم محمدیؐ

اس فصل مین اناجیل و قرآن شریف وغیرہ سی جو تعلیم درج ہوئی ہی ناظرین خود انصاف کرسکتی ہین کہ تعلیم
جمع مال و بخل و فضیلت انفاق فی سبیل اللہ اور ترک دنیا و طمع وغیرہ کی باب مین جسقدر قرآن شریف و احادیث

بنوی اور اقوال صحابہ مین ارشاد ہوا ہی اناجیل و نامجات مین اوسکا عشر عشیر بہی نہین ہی۔ پس اس بارہ مین
بہی بسبب کثرت تاکید اور وضاحت و تفصیل کے محمدی تعلیم ہی کو ترجیح و فوقیت حاصل ہے +

## فصل سیزدہم

### توکل کی فضیلت اور ترغیب مین

**کلام مسیح** - انجیل متی باب ۶ - آیت ۲۵ - مین تم سی کہتا ہون کہ اپنی زندگی کی لئی فکر نہ کرو کہ ہم کیا کہاینگی اور کیا پئینگے - ۲۶ ہوا کی پرندونکو دیکہو وی نہ بوتی نہ لوتی نہ کوٹہیو نمین جمع کرتے ہین تو بہی تمہارا آسمانی باپ انکو کہلاتا ہے کیا تم اونسی بہت بہتر نہین ہو ۳۱ - اسلئی یہہ کہکے فکر مت کرو کہ ہم کیا کہاینگے یا پئینگے - ۳۲ کیونکہ ان سب چیزون کی تلاش مین غیر قومین رہتی ہین اور تمہارا آسمانی باپ جانتا ہی کہ تم اون سب چیزون کی محتاج ہو - ۳۳ پر تم پہلے خدا کی بادشاہت اور اوسکی راستبازی کو ڈہونڈو تو یہہ سب چیزین بہی تمہین ملینگی - ۳۴ پس کل کی فکر نہ کرو کیونکہ کل اپنی چیزون کی آپ ہی فکر کر لیگا - آج کا دکہہ آج ہی کی لئی بس ہے +

**کلام حواریین** - نامہ اول پطرس باب ۵ - آیت ۷ - اور اپنی ساری فکر اوسپر ڈالدو کیونکہ اوسکو تمہاری فکر ہی

**کلام الہی** - پارہ ۶ لایحب اللہ - سورہ مائدہ - رکوع ۲ - وَاتَّقُوا اللّٰہَ وَعَلَی اللّٰہِ فَلْیَتَوَکَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ اور ڈرو اللہ سی اور اللہ ہی پر چاہیے کہ ایمان والے توکل کرین - رکوع ۴ - وَعَلَی اللّٰہِ فَتَوَکَّلُوْا اِنْ کُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ اور اللہ ہی پر توکل کرو اگر تم ایمان والے ہو - پارہ ۲۸ قد سمع اللہ - سورہ تغابن رکوع ۱ - اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَعَلَی اللّٰہِ فَلْیَتَوَکَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ - بجز اللہ کی اور کوئی معبود نہین اور اللہ ہی پر چاہیے کہ ایمان والے توکل کرین - پارہ ۲۱ اتل ما اوحی - سورہ احزاب - رکوع ۱ - وَتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ وَکَفٰی بِاللّٰہِ وَکِیْلًا اور توکل کر اللہ پر اور کافی ہی اللہ کارساز - ایضاً - سورہ عنکبوت - رکوع ۶ - نِعْمَ اَجْرُ الْعٰمِلِیْنَ الَّذِیْنَ صَبَرُوْا وَعَلٰی رَبِّھِمْ یَتَوَکَّلُوْنَ وَکَاَیِّنْ مِّنْ دَآبَّۃٍ لَّا تَحْمِلُ رِزْقَھَا اَللّٰہُ یَرْزُقُھَا وَاِیَّاکُمْ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ - بہت اچہا ہی ثواب اون عمل کرنیوالون کا جنہون نی سختی پر صبر کیا اور اپنی پروردگار پر توکل کرتی ہین اور بہت سی جانور ہین جو نہین اوٹہاتی ہر گز اپنی روزی خدا ہی انکو اور تمکو روزی دیتا ہی اور وہ سننی والا اور جاننی والا ہی - اس پر کسی نی کیا اچہا کہا ہی

> ہست ز فیض کرم ذوالجلال + مشرب ارزاق پر آب زلال + شاہ و گدا در ہما و میخورند + مور و ملخ قسمت از وے برند -

پارہ ۱۲ ومامن دابۃ - سورہ ہود - رکوع ۱ - وَمَا مِنْ دَآبَّۃٍ فِی الْاَرْضِ اِلَّا عَلَی اللّٰہِ رِزْقُھَا - ہر ایک زمین مین چلنیوالی کی روزی پہونچانی اللہ ہی پر ہی - پارہ ۱۳ وما ابری - سورہ ابراہیم - رکوع ۲ - وَعَلَی اللّٰہِ فَلْیَتَوَکَّلِ

المؤمنون ۔ وما لنا الا نتوكل على الله وقد هدانا سبلنا ولنصبرن على ما آذيتمونا وعلى الله
فليتوكل المتوكلون۔ اور الله ہی پر چاہیے کہ توکل کریں ایمان والے اور کیوں ہم الله پر توکل نہ کریں اور بیشک
اوسنے دکھائیں ہمکو راہیں ہماری اور ضرور ہم صبر کرینگے اوسپر جو ایذا دیتے ہو تم اور الله ہی پر چاہیے کہ توکل کریں توکل
کرنیوالے۔ پارہ ۱۰ واعلموا۔ سورہ انفال رکوع ۶۔ ومن يتوكل على الله فان الله عزيز حكيم اور جو کوئی الله
پر توکل کرے پس بیشک الله غالب ہے حکمت والا۔ پارہ ۲۸ قد سمع الله سورہ طلاق رکوع ۱۔ ومن يتق الله يجعل
له مخرجا ويرزقه من حيث لا يحتسب ومن يتوكل على الله فهو حسبه ان الله بالغ امره قد
جعل الله لكل شيء قدرا۔ اور جو کوئی ڈرے الله سے کریگا اوسکے لیے الله راہ نکلنے کی مشکل سے اور روزی دیگا
اوسکو اوس جگہہ سے کہ نہیں گمان کرتا اور جو کوئی الله پر توکل کرے پس وہ کفایت ہے اوسکو تحقیق الله اپنے ارادہ
کو پہونچنے والا ہے بیشک الله نے ہر چیز کے لیے اندازہ مقرر کیا ہے۔ تفسیر مدارک و بیضاوی میں لکھا ہے کہ ابوذر
غفاری سے روایت ہے کہ حضرت نے اس آیت کو چند دفعہ پڑھکر فرمایا کہ یہہ ایک ایسی آیت ہے کہ اگر سب لوگ بخوبی
عمل کریں تو بیشک اونکو کفایت کرے۔ انہیں تفسیروں میں لکھا ہے کہ اس آیت میں ترغیب توکل علی الله اور اوسی
کی طرف سب کام سونپنے کا بیان ہے کیونکہ جب معلوم ہوگیا کہ بغیر تقدیر الہی کی روزی یا اور کوئی چیز حاصل نہیں
ہوسکتی تو تسلیم اور توکل کے سوا اور کیا باقی رہا۔ ولنعم ما قیل ؎ از سببہا بگذر و تقوی طلب + تا غذا روزی
بماند بے سبب + حق زجائے بخشدت روزی حلال + کہ نباشد در گمان و در خیال۔ پارہ ۲۱ امن۔ سورہ نمل رکوع ۵
فتوكل على الله انك على الحق المبين۔ پس توکل کر الله پر تحقیق تو حق ظاہر پر ہے۔ پارہ ۴ لن تنالوا۔ سورہ
آل عمران۔ رکوع ۱۳۔ وعلى الله فليتوكل المؤمنون اور الله پر چاہیے کہ توکل کریں ایمان والے۔ رکوع ۱۷
فاذا عزمت فتوكل على الله ان الله يحب المتوكلين۔ پس جب کسی کام کا ارادہ محکم کرے تو پس توکل کر الله پر
بیشک الله دوست رکھتا ہے توکل کرنیوالوں کو۔ پارہ ۵ والمحصنت سورہ نساء رکوع ۱۱۔ فاعرض عنهم وتوكل
على الله وكفى بالله وكيلا۔ پس منہہ پھیر لے منافقوں سے اور بھروسہ کر الله پر اور کافی ہے الله کام بنانیوالا
پارہ ۱۰ واعلموا سورہ توبہ رکوع ۷۔ قل لن يصيبنا الا ما كتب الله لنا هو مولنا وعلى الله فليتوكل
المؤمنون۔ کہہ ہرگز نہ پہنچیگا ہمکو مگر جو لکھا الله نے واسطے ہمارے وہ ہے کارساز ہمارا اور الله ہی پر چاہیے کہ
توکل کریں ایمان والے۔ پارہ ۱۹ وقال الذين سورہ فرقان رکوع ۵۔ وتوكل على الحي الذي لا يموت و
سبح بحمده وكفى به بذنوب عباده خبيرا۔ اور توکل کر اوس زندہ پر کہ نہیں مرتا اور پاکی بیان کر

اوسکی تعریف کی ساتھ اور وہ اپنی بندون کی گناہون کی ساتھہ کافی خبردار ہی - سورہ شعرا - رکوع ۱۱ - وتوکل
علی العزیز الرحیم - اور توکل کر اوس غالب مہربان پر - پارہ امن ۲۰ - سورہ عنکبوت - رکوع ۲ - ان الذین
تعبدون من دون اللہ لا یملکون لکم رزقا فابتغوا عند اللہ الرزق واعبدوہ - تحقیق
جنکو پوجتی ہو اللہ کی سوا مالک نہین تمہاری روزی کی سو تم ڈھونڈہو اللہ کی یہان روزی اور اوسکی بندگی کرو
پارہ یعتذرون ۱۱ - سورہ توبہ - رکوع ۵ - فان تولوا فقل حسبی اللہ لا الہ الا ہو علیہ توکلت وہو
رب العرش العظیم - سو اگر پھر جاوین تو کہہ کافی ہی مجکو اللہ کوئی معبود نہین مگر وہ اوسی پر مینی توکل کیا
اور وہ ہی پروردگار بڑی تخت کا - پارہ ربما ۱۴ - سورہ نحل - رکوع ۱۳ - فاذا قرأت القران فاستعذ باللہ
من الشیطن الرجیم - انہ لیس لہ سلطان علی الذین امنوا وعلی ربہم یتوکلون - سو جب پڑہی تو
قران تو پناہ مانگ ساتھہ اللہ کی شیطان راندی ہوئی سی بیشک نہین ہی اوسکا غلبہ اون لوگون پر جو ایمان لائی اور
اپنی پروردگار پر توکل کرتی ہین - پارہ ومن یقنت ۲۲ - سورہ سبا - رکوع ۷ - ما یفتح اللہ للناس من رحمۃ
فلا ممسک لہا وما یمسک فلا مرسل لہ من بعدہ وہو العزیز الحکیم - جو کچھہ کہ اللہ رحمت سی کھول
دیوی لوگون کی لئی پس کوئی اوسکا بند کرنیوالا نہین اور جو کچھہ کہ بند کر لیوی پس کوئی اوسکو بجز اوسکی چھوڑنیوالا
نہین اور وہ غالب حکمت والا ہی - پارہ فمن اظلم ۲۴ - سورہ زمر - رکوع ۴ - قل افرأیتم ما تدعون من دون اللہ
ان ارادنی اللہ بضر ہل ہن کاشفات ضرہ او ارادنی برحمۃ ہل ہن ممسکات رحمتہ قل
حسبی اللہ علیہ یتوکل المتوکلون - کہہ ای محمدؐ کفار کو کیا تم دیکھتی ہو اوس چیز کو جو پوجتی ہو سوا خدا کی
اگر ارادہ کری اللہ میری ضرر کا تو کیا وہ اوسکی ضرر کو کھولنی والی ہین یا ارادہ کری مجھہ پر مہربانی کا تو کیا وہ اوسکی
مہربانی کو بند کرنیوالی ہین کہہ ای محمدؐ کافی ہی مجکو اوسی پر توکل کرتی ہین سب توکل کرنیوالی +

کلام رسول مقبولؐ - مشکوۃ باب التوکل - فصل ۲ - عن عمر بن الخطاب قال سمعت رسول اللہ
یقول لو انکم تتوکلون علی اللہ حق توکلہ لرزقکم کما یرزق الطیر تغدو خماصا وتروح
بطانا - رواہ الترمذی - ابن عمر سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ اگر تم خدا پر توکل کرو جیسا کہ حق توکل کا ہی تو
تمکو ایسی روزی دیگا جیسی کہ پرندونکو دیتا ہی جو صبح کو بھوکی باہر نکلتی اور شام کو سیر ہوکر اپنی گھونسلون مین
آتی ہین - فصل ۳ - عن ابی الدرداء قال رسول اللہؐ ان الرزق لیطلب العبد کما یطلبہ اجلہ
رواہ ابونعیم - ابی الدردا سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ رزق آدمی کو ڈھونڈھتا پھرتا ہی جیسی موت اوسکو

ڈہونڈہتی ہے - ایضاً - فصل ۱ عن ابن عباس قال رسول اللہ یدخل الجنۃ من امتی سبعون
الفاً بغیر حساب ہم الذین لا یسترقون ولا یتطیرون وعلی ربہم یتوکلون - متفق علیہ ابن
عباس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ستر ہزار شخص میری امت سے بغیر حساب کے بہشت میں جاینگے جو منتر نہیں
پڑہتے اور فال وشگون نہیں کہرتے بلکہ اپنے رب پر توکل کرتے ہیں - فصل ۲ - عن ابن عباس قال کنت خلف رسول
اللہ یوماً فقال یا غلام احفظ اللہ یحفظک احفظ اللہ تجدہ تجاہک واذا سألت فاسأل
اللہ واذا استعنت فاستعن باللہ واعلم ان الامۃ لو اجتمعت علی ان ینفعوک بشیء لم ینفعوک
الا بشیء قد کتبہ اللہ لک ولو اجتمعوا علی ان یضروک بشیء لم یضروک الا بشیء قد کتب اللہ علیک
رفعت الاقلام وجفت الصحف - رواہ احمد والترمذی - ابن عباس سے روایت ہے کہ میں ایکدن حضرت کے
ساتہہ چلا جاتا تہا کہ آپنے مجکو فرمایا کہ اے لڑکے خدا کے حقوق نگاہ رکہہ اگر تو خدا کے حقوق نگاہ رکہیگا تو تجکو وہ
سب آفتوں سے بچاویگا - نگاہ رکہہ تو اللہ کے حق کو پاویگا تو اوسکو اپنے سامنے اور جب ارادہ کرے تو مدد چاہے
پس اللہ ہی سے مدد مانگ اور جان رکہہ کہ اگر سب لوگ اکٹہے ہو کر تجکو کچہہ نفع پہونچانا چاہیں تو کچہہ نفع نہ پہونچا
سکینگے مگر وہ چیز جو خدا نے تیری قسمت میں لکہی ہے اور اگر سب اکٹہے ہو کر تجکو ضرر پہونچانا چاہیں تو ہرگز ضرر نہ
پہونچا سکینگے مگر وہ جو خدا نے تیرے حق میں لکہدیا ہے اوٹہا لی گئی ہیں قلمیں اور سوکہہ گئے ہیں نامے یعنے جو کچہہ ہونا
تہا وہ تقدیر میں لکہا گیا ہے +

**اقوال صحابہؓ** احیاء العلوم جلد ۴ - باب التوکل قال عمرؓ لا ابالی اصبحت غنیاً او فقیراً فانی لا ادری
ایہما خیر لی - حضرت عمرؓ فرماتے ہیں کہ مجہے کچہہ پرواہ نہیں خواہ میں غنی ہوں یا فقیر کیونکہ مجہے معلوم نہیں
کہ توانگری وفقیری میں سے میرے حق میں کونسی بہتر ہے - وقیل لابی الدرداء فی مرضہ ما تشتکی قال ذنوبی
قیل فما تشتہی قال مغفرۃ ربی قالوا الا ندعو لک طبیباً قال الطبیب امرضنی - ابو درداءؓ سے حالت مرض
میں کسی نے پوچہا کہ آپکو کس چیز کی شکایت ہے آپنے فرمایا کہ اپنے گناہوں کی لوگوں نے پوچہا کہ آپکا دل کس چیز کو چاہتا
ہے آپنے فرمایا کہ خدا کی مغفرت کو لوگوں نے عرض کیا کہ ہم آپکے لئے طبیب بلا لاویں آپنے فرمایا کہ مجکو طبیب ہی نے بیمار کیا
ہے یعنے خدا نے - ایضاً فضیلۃ التوکل قال سعید بن جبیر لدغتنی عقرب فاقسمت علی امی لتسترقین
فناولت الراقی یدی التی لم تلدغ وقرء الخواص قولہ تعالیٰ وتوکل علی الحی الذی لا یموت الخ فقال ما
ینبغی للعبد بعد ہذہ الآیۃ ان یلجاء الی احد غیر اللہ تعالیٰ - سعید بن جبیر فرماتے ہیں کہ مجکو

پہونچانی کا تا میری ماں نی مجکو قسم دلائی کہ تو جہڑ والی مینے جہاڑ ہنیوالی کے ہتہ مین اپنا دہ ہتہ دیدیا جسمین
ہین کاٹا تہا اور ابراہیم خواص نے یہہ آیت پڑہی وتوکل علی الحی الذی لایموت آخر تک پہر فرمایا کہ بندی کو
بعد اس آیت کے خدا کی سوا کسی کی طرف التجا نہ کرنی چاہئے +

## وجہ ترجیح تعلیم محمدی

یہان ناظرین خود خیال کرسکتی ہین کہ توکل بر خدا کی بارہ مین جس کثرت اور صفائی سی محمدی تعلیم مین ترغیب و
تاکید بیان ہوئی ہی مسیحی تعلیم مین اوسکا عشر عشیر بہی دکہائی نہین دیتا حالانکہ توکل بر خدا ایک ایسی اعلی درجہ
کی تعلیم ہی جو خدا کی سچی محبت کی ایک بڑی بہاری علامت اور ایک روشن نشان ہی +

## فصل چہاردہم

### فضیلت صبر و شکر و تسلیم اور رضا بقضاء اللہ

کلام مسیح - انجیل متی باب ۵ - آیت ۱۱ - مبارک ہو تم جب میری واسطی تمہین لعن طعن کرین اور ستاوین اور
ہر طرح کی بری باتین جہوٹ سی تمہاری حق مین کہین - ۱۲ خوش ہو اور خوشی کرو کیونکہ آسمان پر تمہاری لئی بڑا بدلہ ہی
کلام حوارئین نامہ رومیان باب ۲ - آیت ۷ - اونکو جو نیکوکاری پر صبر کی ساتہہ قائم رہکر بزرگی اور
عزت اور بقا کی طالب ہین ہمیشہ کی زندگی دیگا - نامہ یعقوب باب ۵ - آیت ۱۱ - دیکہو ہم اونکو جو صبر کرتی ہین
مبارک سمجہتی ہین - نامہ اپطرس باب ۲ - آیت ۲۰ کیونکہ اگر تمنی گناہ کرکی طمانچی کہائی اور صبر کیا تو کونسا
فخر ہی پر اگر نیکی کرکی دکہہ پاتی اور صبر کرتی ہو تو اسمین خدا کی نزدیک تمہاری فضیلت ہی +
کلام الہی - پارہ ۲ سیقول سورہ بقر - رکوع ۱۸ - یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اسْتَعِیْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ
اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الصّٰبِرِیْنَ - ای ایمان والو مدد لیو صبر اور نماز کی ساتہہ بیشک اللہ صبر کرنیوالون کی ساتہہ ہی -
پارہ لن تنالوا سورہ آل عمران - رکوع ۱۵ - وَاللّٰہُ یُحِبُّ الصّٰبِرِیْنَ - اللہ دوست رکہتا ہی صبر کرنیوالون کو -
پارہ ومامن دابۃ سورہ ہود - رکوع ۱۰ - وَاصْبِرْ فَاِنَّ اللّٰہَ لَا یُضِیْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِیْنَ اور صبر کر پس تحقیق اللہ
نیکی کرنیوالون کا ثواب ضایع نہین کرتا - پارہ ۱۴ ربما سورہ نحل - رکوع ۱۳ وَلَنَجْزِیَنَّ الَّذِیْنَ صَبَرُوْا اَجْرَهُمْ
بِاَحْسَنِ مَا کَانُوْا یَعْمَلُوْنَ اور ضرور ہم بدلہ دینگی اون لوگونکو جو صبر کرتی ہین ثواب اونکا ساتہہ بہتر اوس چیز
کی جو کرتی تہی - پارہ ۲۳ ومالی - سورہ زمر - رکوع ۲ - اِنَّمَا یُوَفَّی الصّٰبِرُوْنَ اَجْرَهُمْ بِغَیْرِ حِسَابٍ ضرور صبر
کرنیوالون کو اونکا بیحساب ثواب پورا دیا جاویگا - پارہ ۲۹ تبارک الذی سورہ معارج - رکوع ۱ - فَاصْبِرْ صَبْرًا

جمیلٌ پس صبر کرو صبر اچھا یعنی بلا جزع و فزع - پارہ لن تنالوا - سورہ آل عمران - رکوع ۱۹ - وَاِنْ تَصْبِرُوْا
وَتَتَّقُوْا فَاِنَّ ذٰلِكَ مِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ - اور اگر تم صبر کرو اور پرہیزگاری کرو تو بیشک یہہ ہمت کی کاموں سے
ہے - پارہ واعلموا - سورہ انفال رکوع ۶ - وَاصْبِرُوْا اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الصَّابِرِيْنَ اور صبر کرو بیشک اللہ صبر کرنے
والون کی ساتھ ہے - پارہ اتل ما اوحی - سورہ عنکبوت - رکوع ۲ - وَاصْبِرْ عَلٰى مَا اَصَابَكَ اِنَّ ذٰلِكَ مِنْ
عَزْمِ الْاُمُوْرِ اور صبر کر اوس چیز پر جو پہونچے تجکو بیشک یہہ بڑی کاموں سی ہے - پارہ لن تنالوا - سورہ آل
عمران - رکوع ۲۰ - يَا اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اصْبِرُوْا وَصَابِرُوْا وَرَابِطُوْا وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ - اے ایمان
والو صبر کرو اور تہام رکہو ایکدوسری کو اور دل لگائی رکہو عبادت مین اور ڈرو اللہ سی تا کہ تم خلاصی پاؤ -
پارہ سیقول - سورہ بقر رکوع ۱۲ - وَاشْكُرُوْا لِلّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ اِيَّاهُ تَعْبُدُوْنَ - اور شکر کرو اللہ کا اگر تم اوسکی
عبادت کرتی ہو - پارہ لن تنالوا - سورہ آل عمران - رکوع ۱۵ - وَسَيَجْزِي اللّٰهُ الشَّاكِرِيْنَ اور شتاب بدلہ دیگا
اللہ شکر کرنیوالونکو - پارہ فمن اظلم - سورہ مومن - رکوع ۷ - بَلِ اللّٰهَ فَاعْبُدْ وَكُنْ مِّنَ الشَّاكِرِيْنَ - بلکہ
اللہ ہی کی عبادت کر اور شکر کرنیوالون سی ہو - پارہ ربما - سورہ نحل رکوع ۱۵ - وَاشْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ
اِيَّاهُ تَعْبُدُوْنَ اور اللہ کی نعمت کا شکر کرو اگر اوسی کو پوجتی ہو - پارہ اتل ما اوحی - سورہ لقمان رکوع
اَنِ اشْكُرْ لِلّٰهِ وَمَنْ يَّشْكُرْ فَاِنَّمَا يَشْكُرُ لِنَفْسِهٖ یہہ کہ شکر کر اللہ کا اور جو کوئی شکر کرتا ہے پس وہ صرف شکر کرتا
ہے اپنی ہی جان کی فائدہ کو لئی - پارہ سیقول سورہ بقر رکوع ۱۹ - وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَيْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوْعِ
وَنَقْصٍ مِّنَ الْاَمْوَالِ وَالْاَنْفُسِ وَالثَّمَرَاتِ وَبَشِّرِ الصَّابِرِيْنَ الَّذِيْنَ اِذَا اَصَابَتْهُمْ مُّصِيْبَةٌ قَالُوْا
اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ اُولٰٓئِكَ عَلَيْهِمْ صَلَوَاتٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ وَرَحْمَةٌ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُهْتَدُوْنَ
اور البتہ امتحان کرینگے ہم تمہارا تہوڑی ڈر اور بہوک اور مالون کی نقصان اور جانون کی نقصان اور
کے نقصان مین اور بشارت دی اون صبر کرنیوالونکو کہ جسوقت پہونچے اونکو مصیبت تو کہتی ہین کہ ہم اللہ کی
ہین اور اوسی کیطرف رجوع کرنیوالی ہین (یعنے جب ہم اوسی کی بندے ہین اور اوسی کیطرف ہر حال مین رجوع کرتے
ہین پس اگر اوسکی تقدیر پر راضی ہونگی تو وہ ہم سی کیونکر راضی ہوگا اور اگر ہم اوسکی تقدیر پر راضی ہونگی
اور مصیبت پر صبر کرینگی تو وہ ہمپر رحم کریگا اور اجر دیگا) وہی لوگ ہین جنپر عنایتین ہین اونکی رب کی طرف کی
رحمت اور وہی لوگ ہدایت پانیوالی ہین - تفسیر بیضاوی مین لکہا ہے کہ صرف اس آیت کا زبان سی پڑھ دینا
کے واسطے کافی نہین بلکہ اسکی مطلب کو دلمین بہی بخوبی سمجہ لو کہ ہم اللہ کی ملک ہین اور اوسی کیطرف رجوع کرنے

والی ہین اور وہ ہمکو جس حال مین رکہو اوسی پر راضی ہین - تفسیر حسینی مین کلمہ انا للہ کی نیچی لکہا ہی کہ یہہ کلمہ اقرار
ہی ساتہہ انقیاد و حکم قضا کی اور متصف ہونی ساتہہ تسلیم و رضا کی - تفسیر معالم مین لکہا ہی کہ سعید بن جبیر صحابی نی کہا ہی
کہ کلمہ استرجاع یعنی انا للہ وانا الیہ راجعون اس امت کو مصیبت کی وقت قول و عمل کے لئی ایسا دیا گیا ہی کہ امم سابقہ
مین سی کسی کو نہین دیا گیا - پارہ ۲۷ قال فما خطبکم سورہ حدید رکوع ۳ مَآ اَصَابَ مِنْ مُّصِيْبَةٍ فِي الْاَرْضِ وَلَا
فِيْ اَنْفُسِكُمْ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مِّنْ قَبْلِ اَنْ نَّبْرَاَهَا اِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرٌ لِّكَيْلَا تَاْسَوْا عَلٰى مَا فَاتَكُمْ وَلَا
تَفْرَحُوْا بِمَآ اٰتٰىكُمْ - نہین پہونچتی کوئی مصیبت زمین مین (مثل قحط و گرانی و نقصان مال و زراعت) اور نہ تمہاری
جانون مین (مثل بیماری و فقر و موت اولاد وغیرہ) مگر وہ لکہی ہوئی ہی لوح محفوظ مین پہلی اسکی کہ پیدا کرین ہم اوس
مصیبت کو تحقیق یہہ بات اللہ پر آسان ہی تا کہ اوسپر غم نہ کہاؤ جو تم سی کہوئی گئی اور خوش نہو اوس چیز سی جو آئی ہی
تمہاری پاس پارہ ۲۸ قد سمع اللہ سورہ تغابن رکوع ۲ - مَآ اَصَابَ مِنْ مُّصِيْبَةٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ وَمَنْ
يُّؤْمِنْ بِاللّٰهِ يَهْدِ قَلْبَهٗ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ - نہین پہونچتی کوئی مصیبت مگر اذن اللہ سی اور جو کوئی ایمان
لاوی اللہ پر راہ دکہاتا ہی اوسکی دل کو صبر و ثبات کی طرف اور اللہ ہر چیز کو جاننی والا ہی - تفسیر حسینی مین کلمہ
یہد قلبہ کی نیچی لکہا ہی کہ جب آدمی نی جان لیا کہ یہہ سختی خدا کی مشیت سی ہی تو اوسکو جان و دل سی قبول کرتا ہی اور اوسکی
ہاتہہ سی بیقرار نہین ہوتا ہی اسلئی بزرگون نی کہا ہی کہ سختی آئینہ جمال مولی کا ہی پس آئینہ کو واسطی مشاہدہ نور جمال مولی
کی دوست رکہنا چاہیئی ؎ ہرچہ از دست تو آید خوش بود + گر ہمہ دریای پر آتش بود + زخم کز دست تو می آید
بجان + گو بریز از سینہ من جوی خون +

کلام رسول مقبول ترمذی - عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَالصَّبْرُ عَلٰى مَا تَكْرَهُ خَيْرٌ كَثِيْرٌ
ابن عباس سی روایت ہی کہ حضرت نی فرمایا کہ جو چیز تمکو بری معلوم ہوتی ہی اوسپر صبر کرنی مین بہت خیر ہی -
ایضاً عَنْ عَائِشَةَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لَوْ كَانَ الصَّبْرُ رَجُلًا لَكَانَ كَرِيْمًا وَاللّٰهُ يُحِبُّ الصَّابِرِيْنَ - اگر صبر کوئی آدمی
ہوتا تو کریم ہوتا اور اللہ کو اچہی معلوم ہوتی ہین صبر کرنیوالی - ایضاً - عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ لَمَّا دَخَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ
عَلَى الْاَنْصَارِ فَقَالَ اَمُؤْمِنُوْنَ اَنْتُمْ فَسَكَتُوْا فَقَالَ عُمَرُ نَعَمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ مَا عَلَامَةُ اِيْمَانِكُمْ قَالُوْا
نَشْكُرُ عَلَى الرَّخَاءِ وَنَصْبِرُ عَلَى الْبَلَاءِ وَنَرْضٰى بِالْقَضَاءِ فَقَالَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْتُمْ مُؤْمِنُوْنَ وَرَبِّ
الْكَعْبَةِ - ابن عباس سی روایت ہی کہ جب رسول خدا انصار پر داخل ہوئی تو اونسی پوچہا کہ تم ایماندار ہو سب چپ ہو رہی
حضرت عمر نی عرض کیا کہ ہم ایماندار ہین آپنی فرمایا کہ تمہاری ایمان کی پہچان کیا ہی انصار نی عرض کیا کہ راحت

پر شاکر رہتی ہین اور مصیبت پر صابر اور حکم الہی پر راضی آپ نے فرمایا کہ قسم ہے خدائے کعبہ کی کہ ایماندار ہین۔

طبرانی و بیہقی۔ عن ابن عباس قال رسول اللہ ینادی یوم القیمۃ لیقم الحمادون فتقوم زمرۃ فینصب لھم لواء فید خلون الجنۃ قیل ومن الحمادون قال الذین یشکرون اللہ تعالی علی کل حال۔ ابن عباس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ قیامت کے روز ندا ہوگی کہ بہت حمد کرنیوالے کھڑے ہون چنانچہ ایک گروہ کھڑا ہوگا پہر اونکے لیے ایک نشان کھڑا کیا جاویگا اور سب صورت سے جنت مین داخل ہونگے لوگون نے عرض کیا کہ بہت حمد کرنیوالون سے کون لوگ مراد ہین آپنے فرمایا جو ہر حال مین خدا کا شکر کرتے ہین ❊

**اقوال صحابہؓ**۔ احیاء العلوم جلد ۴۔ فضیلۃ الصبر نقلا وعقلا۔ فی رسالۃ عمر بن الخطابؓ الی ابی موسی الاشعری علیک بالصبر واعلم ان الصبر صبران احدھما افضل من الاخر الصبر فی المصیبات حسن وافضل منہ الصبر عما حرم اللہ تعالی واعلم ان الصبر ملاک الایمان وذالک بان التقوی افضل البر والتقوی بالصبر۔ حضرت عمرؓ نے جو خط حضرت ابو موسی اشعری کو لکہا تہا اوسمین یہہ بہی تہا کہ اپنے اوپر صبر کو لازم کرو اور جان لو کہ صبر کی دو قسمین ہین ایک دوسری سے بہتر ہے صبر کرنا مصیبتون پر اچہا ہے مگر اوس سے افضل یہ ہے کہ جو چیز خدا نے حرام کی ہے اوسپر صبر ہو اور جان لو کہ صبر ایمان کی اصل ہے کیونکہ نیکیون مین سے عمدہ تقوی ہے اور وہ صبر ہی سے حاصل ہوتا ہے۔ وقال علی کرم اللہ وجہہ الصبر من الایمان بمنزلۃ الراس من الجسد ولا جسد لمن لا راس لہ ولا ایمان لمن لا صبر لہ۔ حضرت علیؓ نے فرمایا کہ صبر کو ایمان سے وہ نسبت ہے جو سر کو بدن سے ہے پس جسطرح کہ بدون سر کے بدن نہین ہوتا اسیطرح جسکو صبر نہو اوسکا ایمان نہین ہوتا۔ وقال ابو الدرداء ذروۃ الایمان الصبر للحکم والرضاء بالقدر۔ ابو درداؓ فرماتے ہین کہ ایمان کا کنگورہ حکم پر صبر کرنا اور تقدیر پر راضی رہنا ہے۔ ایضاً باب الرضاء بالقدر۔ وقال عمرؓ ما ابالی علی ای حال اصبحت وامسیت من شدۃ او رخاء۔ حضرت عمرؓ فرماتے ہین کہ تنگی اور فراخی مین سے جسحال مین رہون مجہکو کچہ پرواہ نہین ہوتی ❊

## وجہ ترجیح تعلیم محمدیؐ

چونکہ انسان کے لیے دینی و دنیوی سختیون و نرمیون کی حالتین صبر و شکر کرنا اور خدا کی رضا و قضا کو بخوشی و خوشی سے تسلیم کرنا ایک ایسا بہت بہاری ثبوت خدا کی محبت کا ہے کہ کوئی مقام و درجہ اوسکو نہین پہونچ سکتا اسلیے محمدی تعلیم مین اوسکا جس صراحت سے بیان ہوا ہے مسیحی تعلیم اوس سے بالکل ساکت ہے۔ اگرچہ حواریون کی

کلام مین صبر کی بارہ مین کچھہ کچھہ تاکید پائی جاتی ہی مگر تسلیم و رضا کی نسبت کہین نام و نشان بہی نہین پایا
جاتا بلکہ باوجودیکہ مسیح کفارہ ہونی کو دنیا پر تشریف لائی تہی تو یہی چاہتے تہی کہ یہہ پیالہ جو مین پینی کو ہون
ٹل جای اور بحالت اضطراب ایلی ایلی لما سبقتانی فرمایا جس سی اظہر من الشمس ہی کہ انجیل اعلیٰ تعلیم سے بالکل
قاصر ہی جسکے تدارک کی لئی قرآن شریف کا نازل ہونا ازبس ضروری تہا وما علینا الا البلاغ +

## تمام شد

## تاریخ و تقریظ علامۃ الدہر فہامۃ العصر جناب مولوی غلام جیلانی صاحب
## ابو الدرجات خلف رشید جناب عالی الکل مولوی محمد عالم صاحب رئیس کہوڑی ضلع گجرات

کتاب ثمین - انیق - ادیب … لآب من الحق عند اللبیب
اصبت اذا قلت یا ناظراً … لمن یقرء السبق منہ الحبیب
لاغنیائنا قرۃ ذکرہ … ویہدی بہ القلب نفس تطیب
وتباً لمن فر عن ذکرہ … ویغتم قلباً بقول الخطیب
وکیف وقد صنف الالمعی … ببقی جمیل و عزم مصیب
لہ عند رب وقار جلیل … ونصر من اللہ فتح قریب
فقیر المحمد بنادوہ … ذکی - ذہین - خبیر - ادیب
وحید البرایا - فرید الزمان … خلیق - شریف - حسیب - نسیب
وکتب الاقاویل من فضلہ … وما یسع احد بان یستجیب
بہا بان رجحان قرآننا … علی کلم عیسیٰ لمن لا ینیب
وقد شاع حق لتحریرہ … لہ قدر اللہ ہذا النصیب
وقد فاق ترجیحہ عندنا … فویس لقول المعاب المریب
لان الاناجیل تملی عن … کلام النصاری لنخع قریب
فلما فکرنا لتاریخہ … برای مصیب و قلب مجیب

| اشترنا الی عام تاریخ | بہ ہذا کتاب انیق ادیب |
|---|---|

## ایضاً منہ در بحر دیگر

کتابٌ مستطابٌ مستبینٌ
علی نعمٍ ولی الطبعِ فوزہٗ
کلامٌ فائقٌ قولٌ جدیدٌ
وترجیحٌ لقرآن الملیک
وہدیٌ من تلاوۃٍ جزیہ عن
لما لا یجحدون لہ کرامٌ
وہذا الفعلُ فضلٌ من الالٰہِ
اریبٌ واحدٌ فی العصرِ مجداً
لہ ادبٌ لہٗ شرعٌ وسنۃٌ
لہ فیضٌ وبرکاتٌ ولطفٌ
وہو لوذعیٌّ المعیٌّ
وینبوعٌ لاخلاقٍ وحسناتٌ
عمیدُ العصرِ فی خیر الرجال
ابا الدرجاتِ قل فی العزّ عین

کلامٌ رائعٌ - ذکرٌ جدیدٌ

کلامٌ بارعٌ - ذکرٌ مدلّلٌ
لمن فی درسہٖ الابہی توغّل
بیانٌ واضحٌ - بحثٌ مفصّلٌ
علی الانجیلِ بالوجہ الکمل
صراطٌ مستقیمٌ من تزلزل
کلامٌ رادعٌ ممّن یُفضّل
لمن یعطیہ بالکرمِ المفضّل
سنیُّ الناسِ فی الدرجاتِ اکمل
وفی آیامہٖ رجلٌ معدّلٌ
ومن ربٍّ علیہ الفضلُ اقبل
وفی دہرٍ من الاَمثالِ امثل
شریفُ القومِ - معتمدُ الافاضل
حمیدُ الدہرِ خیرٌ عن اماثل
لتاریخینِ من ورکٍ محصّل

کلامٌ فائقٌ ذکرٌ مدلّلٌ

## ایضاً منہ در فارسی

کتابِ مستطابِ لاجواب است
کتابے نیست موجِ بحرِ تحقیق
کشیشان رہت اطمینان وتسکین
ابوالدرجات سالِ قولِ اقدس

ز اسرارِ حقائق انتخاب است
کلامے لے کہ فرخندہ خطاب است
نباشد چون ہمہ خیر و ثواب است
کلامِ فایق و ذکرِ صواب است

این تاریخ آغاز انطباع کتاب است ۱۲

## تاریخ از مصنف کتاب ہذا

کتابے نوشتم بتحقیق و نصفت
کشیشان اگر در ہس این انگیزند
ببازند گر مؤمنین زین تلاوت
براںجیل ترجیح قرآن والا
بگواے فقیرِ محمدؐ ز سالش

چو الہام ربی شده آشکارا
بلا ریب یابند راہِ ہُدا را
بہ بینند در قلب نورِ صفا را
چو ثابت شده اندرین قول بالا
براںجیل ترجیح قرآن والا
۱۲

## وصایائے امام المسلمین ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ

منقول از تتمات کتاب جامع اصول الاولیاء فی وصایا ابی حنیفۃؒ لابنہ حماد صفحہ ۲۷۸

قال ابو حنیفۃ رحمۃ اللہ لابنہ حماد یا بُنیَّ ارشدک اللہ تعالی وایدک اوصیک بوصایا ان حفظتہا وحافظت علیہا رجوت لک السعادۃ فی دینک انشاء اللہ تعالی اولہا مراعاۃ التقوی بحفظ جوارحک من المعاصی خوفا من اللہ تعالی والقیام باوامرہ عبودیۃ لہ تعالی والثانی ان لا تستقر علی جہل ما تحتاج الی علمہ والثالث ان لا تعیش الا مع من تحتاج الیہ فی دینک ودنیاک والرابع ان تنتصف من نفسک ولا تنتصف لہا الا لضرورۃ والخامس ان لا تعادی مسلما او ذمیا والسادس ان تقنع بما رزقک اللہ من مال وجاہ والسابع ان تحسن التدبیر فیما ینفعک فی استغنائک عن الناس والثامن ان لا تستہین احدا من الناس علیک والتاسع ان تقنع نفسک من الخوض فی الفضول والعاشر ان تلقی الناس مبتدئا بالسلام محسنا فی الکلام متحببا الی اہل الخیر مداریا لاہل الشر والحادی عشر ان تکثر ذکر اللہ تعالی والصلوۃ علی رسولہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم والثانی عشر ان تشتغل بسید الاستغفار وہو قولہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہم انت ربی لا الہ الا انت خلقتنی وانا عبدک وانا علی عہدک ووعدک ما استطعت اعوذ بک من شر ما صنعت ابوء لک بنعمتک علی وابوء بذنبی فاغفرلی فانہ لا یغفر الذنوب الا انت فان من قالہا حین یمسی فمات من لیلتہ دخل الجنۃ

التحبب التودد ۱۲

ومن قالها حین یصبح فمات من یومه دخل الجنة وعن ابی الدرداء رضی الله عنه حین قیل له قد احترق
بیتک فقال ما احترق لکلمات سمعتهن من رسول الله صلی الله علیه وسلم من قالها اول نهاره لم تصبه مصیبة حتی
یمسی ومن قالها آخر النهار لم تصبه مصیبة حتی یصبح اللهم انت ربی لا اله الا انت علیک توکلت وانت
رب العرش العظیم ما شاء الله کان وما لم یشا لم یکن لا حول ولا قوة الا بالله العلی العظیم اعلم ان الله علی
کل شیٔ قدیر وان الله قد احاط بکل شیٔ علما اللهم انی اعوذ بک من شر نفسی ومن شر کل دابة انت
آخذ بناصیتها ان ربی علی صراط مستقیم **والثالث عشر** ان تواظب علی قراءة القرآن کل یوم وتهدی
ثوابها الی الرسول صلی الله علیه وسلم ووالدیک واستاذک وسائر المسلمین **والرابع عشر** ان تحترز
من اعدائک اذ قد کثر فی الناس الفساد فعدوک من صدیقک استفاد **والخامس عشر** ان تکتم سرک
وخاطرک ومذهبک **والسادس عشر** ان تحسن الجوار وتصبر علی اذی الجار **والسابع عشر** ان
تتمسک بمذهب اهل السنة والجماعة وتجتنب عن اهل الجهالة وذی الضلالة **والثامن عشر** ان تخلص النیة
فی جمیع امورک وتجتهد فی اکل الحلال علی کل حال **والتاسع عشر** ان تعتمد خمسة احادیث انتخبتها
من خمسمائة الف حدیث - الاول انما الاعمال بالنیات والثانی من حسن اسلام المرء ترکه ما لا یعنیه
والثالث لا یؤمن احدکم حتی یحب لاخیه ما یحب لنفسه والرابع ان الحلال بیّن والحرام بیّن وبینهما امور
مشتبهات لا یعلمهن کثیر من الناس فمن اتقی الشبهات استبرأ لدینه وعرضه ومن وقع فی الشبهات
فقد وقع فی الحرام کراع یرعی حول الحمی یوشک ان یقع فیه الا وان لکل ملک حمی الا وان حمی الله
محارمه الا وان فی الجسد مضغة اذا صلحت صلح الجسد کله واذا فسدت فسد الجسد کله الا وهی القلب
والخامس المسلم من سلم المسلمون من لسانه ویده **والعشرون** ان تکون بین الخوف والرجاء
فی حال صحتک وتموت بحسن الظن بالله تعالی وغلبة الرجاء وبقلب
سلیم ان الله غفور رحیم

\+ ط +

ط جن لامذہبون کا یہہ قول ہی کہ امام ابوحنیفہؒ کو تمام عمر مین صرف سترہ احادیث ملی ہین اونہین اگر کچہہ ایمان ہی تو انکو امام صاحب کا
یہہ قول پڑہکر ذرا تو شرمندہ ہونا چاہئے کہ امام صاحبؒ زبان مبارک سے پانچ لاکہہ احادیث کا یاد ہونا بیان کرین جنسے یہہ پانچ حدیث
اونہون نے انتخاب کین اور وہ اونکی تحقیر کی غرض سے صرف سترہ حدیث کا ملنا لوگون سے بیان کرتے ہین *

# بطلہ رسالہ انوار محمدی

## ضوابط رسالہ انوار محمدی

یہ رسالہ مجلس انوار محمدی میں ماہوار شایع ہوتا ہی
اسکا سالانہ چندہ حسب ذیل ہے جو پیشگی آنا چاہیے۔

| تشریح | بلا محصول | معہ محصول |
| --- | --- | --- |
| گورنمنٹ ووالیان ریاست سے | ۸ عہ | ۱۳ عہ |
| روسا وعلماء سے | عہ | ۱۴ عہ |
| عام شائقین سے | ۸ | ۱۲ |

(۲) اسمیں درج مضامین عقلی ونقلی مطابق دستور العمل شایع کے ہونگے۔

(۳) جملہ مضامین اسکے کل اہل اسلام عموماً اور خصوصاً نوجوانان طالب علم کیلیے فایدہ بخش ہونگے۔

(۴) معترضین اسلام کا جواب پیرایۂ تہذیب میں ہوگا

(۵) اسکی اشاعت میں کوئی ذاتی غرض نہوگی

(۶) جن حضرات کیخدمتمیں یہ رسالہ بلا درخواست روانہ کیا جاوے تو انکو لازم ہے کہ بشرط منظوری قیمت معینہ فوراً ارسال فرماوین بشرط نامنظوری ایکماہ کی اندر بذریعہ پوسٹکارڈ اطلاع دیں ورنہ نام نامی انکا درج رجسٹر کیا جاویگا

(۷) ارسال چندہ مقررہ ۔۔۔ بنام مفتی مولانا مولوی غلام رسول ۔۔۔ بتلا

(۸) خط کتابت بنام غلام احمد المتخلص بہ اخگر نایب مہتمم مجلس انوار محمدیہ امرتسر کٹرہ قلعہ بھنگیان کے پتہ پر ہونی چاہیے

---

## بخدمت ایڈیٹران اور مہتممان اخبارات

مجلس کا ماہوار رسالہ آپکی خدمتمیں ہمیشہ حاضر ہوگا امیدوار واثق ہے کہ آپ بنظر ہمدردی اسلام متقدمین اپنے اپنے اخبارات بطور تبادلہ عطا فرمائینگے اور مجلس کی اغراض جو متعلقہ دیباچہ ہیں آیندہ درج کیے جائینگے اشاعت میں مجلس کو اپنا شکر گذار بنائینگے اور عند اللہ ماجور ہونگے

## نکاحنامجات

مجلس انوار محمدی نے بغرض رفع ان تکالیف کے جو بروقت تحریر نکاح لاحق ہوتی ہیں نکاحنامجات مرتب کرکے چھپوائے ہیں عبارت بہت درست ہے صرف نام ناکح و منکوحہ و وکیل و شاہدین وغیرہ و تاریخ لکھنے کی ضرورت رہتی ہے بارسال قیمت نقد روانہ ہوسکتے ہیں مگر درخواست میں اس امر کی تشریح ضرور ہو کہ نکاحنامجات ناکح کیطرف سے اصالتاً ہوں یا وکالتاً

قیمت فی جلد معہ محصول (۲۰) ... ہے

زیادہ خریدار کو فی جلد علاوہ محصول (۱) ...

دیکھو صفحہ ۶۵ نمبر ۵

تردید اولا قایل کا گمان ہے کہ بہشت اگر ہے تو راحت کا نام ہے جو وہ جو علماء اسلام سمجھے بیٹھے ہین اب غور طلب یہ امر ہے کہ راحت جواہر سے ہے یا عوارض سے جواہر سے تو نہین ہی چنانچہ ظاہر ہے اگر عوارض سے ہی تو محسوسہ یا غیر محسوسہ ہوگی لیکن مستدل چونکہ لا عین رات الخ کو پیش کرتے ہین غیر محسوس ہی ٹھہریگی پس واجب الاستفسار ہے کہ پھر چھپا رکھنے کا کیا معنی بلکہ یہ تحصیل حاصل ہے۔ جو باطل ہے۔ نیز اگر بہشت راحت ہی ہے تو وہ چونکہ عوارض سے ہے محل کا خواہان ہے اور بظاہر مستریح (راحت یاب) اُس کے لئے محل ہونا چاہئے تو مستریح کو ملنے سے پہلے اُسکا بے محل ہونا لازم۔ یہ بھی باطل ہے۔ اور اگر اُسکو ملنے سے پہلے معدوم خیال کیجائے تو اعدت (تیار کیا ہے) اور مخفی بتلانا سبر دروغ گوئی ٹھہریگی۔ اگر یون کہدین کہ عرب ماضی کا لفظ متیقن التحقیق پر وہ مضارع ہی میں کیون نہو۔ بولدیتے ہین تو سوال پیدا ہوگا۔ کہ ایسا استعمال لغۃً تو نہین ہے اگر اصطلاح شرع کہین تو پھر سوال پیدا ہوگا کہ یہ استعمال ہر ایک لفظ ماضی مین ہی یا خاص لفظ مین پہلی صورت مین قایل کو لازم ہی کہ کوئی قاعدہ شرعیہ کلیہ اور دوسری صورت مین قاعدہ جزیہ بہ نسبت اوس لفظ کے پیش کرین نہین تو کون تسلیم کریگا۔

ثانیاً بہشت (بزعم قایل راحت) محالات سے ہے یا ممکنات سے اگر محالات سے ہے تو قایل اُسکا منکر کیون اگر ممکنات سے ہے تو اُسکا مبین (بیان کیا جانا) ہونا جو اُسکی صفت ہے محالات سے کیونکر ہے چہ جائیکہ اللہ تعالیٰ اُس کے بیان کرنے سے عاجز ہو ثالثاً کیکو کار اس راحت کو روحانیت سے ہی حاصل کریگا۔ یا مع جسم عنصری اگر عالمی روحانیت سے ہی پائیگا تو جزاء بالکسب ٹھیک ہوگا۔ کیونکہ اعمال صالحہ خالی روح ہی نے نہین کئے ہین اگر دوسری صورت ہے تو ظاہر ہے کہ اس قسم کی پیدائیش محض راحت سے زندگی بسر نہین کرسکتے بلکہ میوہ جات وغیرہ (جو اُسکی زندگی کے باعث ہین) کا ہونا ضروری ہے پس جنت سے راحت ہی سمجھنا غلط ٹھہرا۔ اس تقریر سے تناسخ کا باطل ہونا بھی ظاہر ہوا۔ کیونکہ جو لوگ (جیسے آریہ سماج) اس کے معتقد ہین وہ جزا و سزا کے بھی قایل ہین۔ پس مستفسر ہوتا ہے کہ نیک کام یا بدکام خالی روح کرتا ہے۔

یا یہ جسم خالی روح تو نہین کرتا جیسا کہ ظاہر ہے۔ دوسری صورت مین
بیان کرنا لازم ہے کہ جزاء و سزا خالی روح کو ملیگی یا یہہ جسم خالی روح کو نہین
کیونکہ یہ قایل کے مذہب کے برخلاف ہے کیونکہ وہ تنہا عبادات و معاصی بدنیہ نہین کرسکتا ہے
اگر یہہ جسم تو پوچھا جائیگا کہ یہ جسم دوسرا ہے یا وہی جسم ہے کہ جس کے سمیت جزا اور سزا کے
قابل فعل کیا تھا۔ دوسرے جسم کے سمیت جزاء و سزا دینا مذہب قایل کے خلاف ہے کیونکہ یہ بیگناہ
بیعمل ہے اگر اوسی جسم کے سمیت ہے جس کے سمیت نیک یا بد کام کیا ہوا تھا۔ تو یہ بعث کے
سوا نہین ہوسکتا پس تناسخ کا بطلان ظاہر اور قیامت کا ہونا ضروری ٹھہرا فآمنوا بالیوم
الاخر ہان اگر یون کہدین کہ جسم چونکہ افعال مین روح کے تابع ہے اسلیئے اُن اعمال کی جزاء
اور سزا جو پہلے جسم مین کیئے تھے دوسرے جسم مین آکر روح کو ملتی ہے تو شاید کچھ بن پڑے
نہین ہرگز نہین وجہ یہ ہے کہ دوسرا جسم سزا و جزاء کا یا تو احساس کریگا یا نہ دوسری صورتمین
چونکہ خلاف واقع ہے۔ باطل ہے اور پہلی صورت مین ہمارا مدعا ثابت ہے چنانچہ تدبر سے
یہہ امر معلوم ہوگا۔

رابعاً مستدل کی دلیل قوله انسان مطابق اپنی فطرت کے الخ نیز فاسد ہے کیف لا
وجہ یہ ہے کہ انسان ایسی چیزون کا علم حاصل کرسکتا ہے۔ جنکو نہ لمس۔ نہ سامعہ۔ نہ
شامہ۔ نہ ذائقہ وامثالہا سے محسوس کرسکتا ہے۔ دیکھو ماہیت انسانیہ۔ حجریہ۔ شجریہ
محبت۔ عداوت۔ پس اگر انسان اُنہین چیزونکا علم حاصل کرسکتا ہے تو چاہیئے کہ اشیاء
مذکورہ کا خیال نکر سکے اور نہ اللہ عزّ و جل کے ہونے پر اعتقاد کرے کیونکہ وہ بھی حس سے
خارج ہے خاصاعدہ جبتک ہمنے جنگلی گل و گلزار نہ آنکھون سے دیکھے ہوئے تھے۔ نہ
سونگھے ہوئے تھے بلکہ مخبرون سے سنتے ہی تھے چاہیئے تھا کہ وہ نہ سمجھا سکتے۔ نہ ہم سمجھتے حالانکہ
یہہ خلاف بداہت ہے، قال اللہ تعالیٰ وجوہ یومئذٍ ناعمة لسعیها راضیة فی جنة
عالیة لا تسمع فیها لاغیة فیها عین جاریة فیها سرر مرفوعة واکواب موضوعة ونمارق
مصفوفة وزرابی مبثوثة الآیة ترجمہ کتنے مونہہ اوسدن تازے ہونگے اپنی
اپنی کمائی سے راضی بلند باغ مین نہین سنیگا تو (اسے محمدؐ) اسمین بیہودہ بات اسمین

چشمہ جاری اُسمیں بلند تخت اور آبخورے دہرے اور تکیے قریب قریب در مخمل کے
بچھے گھندرے ہوئے ہونگے **قال اللہ تعالےٰ ان المتقین فی ظلال وعیون وفواکہ**
**مما یشتہون کلوا واشربوا ھنیئا بما کنتم تعملون انا کذالک نجزی المحسنین ویل یومئذٍ**
**للمکذبین الخ** ترجمہ بیشک جو ڈرنیوالے ہیں وہ چھاؤن - ندیوں میں ہونگے میوے جس
قسم کے جی چاہینگے اُنسے کہا جاویگا - کھاؤ پیو گوارا بدلا اُسکا جو کرتے تھے تم اسطرح دیتے
ہیں ہم بدلا نیکو کاروں کو خرابی ہے جھٹلانیوالونکی اسطرح کے آیات قرآنیہ اور احادیث
نبویہ صلی اللہ علیہ وسلم ہین جنسے بہشت اور نعماء بہشت موافق مذہب علماء اسلام کا ثبوت ظاہر ہے
مگر افسوس قایل اپنی عادت کے موافق الفاظ کے مدلولات کو بلا قرینہ صارفہ چھوڑکر کچھ کا کچھ
بتاتے ہیں - خیال نہیں کرتے کہ اگر شارع فطرت کے مناسب جنت کی کیفیت بیان کرنی تھی
تو درختوں ندیوں - سایوں - تختوں - پھلوں - کوزوں - کھانے پینے - وغیرہ کی
ذکر نکرتے کیونکہ ناعمہ - راضیہ ہی سے راحت ظاہر ہوگئی تھی اور مناسب فطرت بیان
ہوہی چکا تھا - پس صاف ظاہر ہے کہ اسمیں بھی علماء اسلام کا مذہب حق ہے ورنہ اتنی
عبارتیں (نعوذ باللہ منہ) بے فایدہ ٹھہرینگی - باقی رہا کہ الفاظ عبارات گوناگون کا مذکور
ہونا انسان کی خواہشوں کے موافق ہے ورنہ سب سے راحت ہی مقصود ہے - نیرا غلط ہے
وجہ یہ ہے کہ یہ سراسر دہوکھا ٹھہریگا **تمثیل** - زید نے خالد سے کہا کہ فلانے روز تجھکو
انگور - انار - دونگا وقت معینہ پر اوسنے خالد کو زبانی ہی خوش کرنا چاہا - کہہ یا انگور - انار
سے یہی قصد میں تھا تو کیا زید دہوکھے باز نہ کہلائیگا؟ کہلائیگا - ایسا ہی اگر خدا تعالی کی نسبت
خیال کیا جاوے تو وہ بھی دہوکھے باز - گندم نما جو فروش (العیاذ باللہ) متصور ہوگا یہ چونکہ
باطل ہے تو عبارت قرآنیہ وغیرہ سے راحت ہی مقصود نہ ٹھہریگی بلکہ علماء اسلام کا مذہب
مطلوب ہوگا - ہاں بہشت اُس کے درخت - پھل - وغیرہ چونکہ ہمارے مشاہدہ میں
نہیں آتے اُنکی کنہ کا علم ہماری فطرت کے لایق نہیں - الا ماشاء اللہ - جیسا کہ ولا خطر
علی قلب بشر سے مفہوم ہوتا ہے لیکن اس سے اُنکا محال الوجود - محال التصور ہونا ہرگز لازم
نہیں آتا ورنہ باری تعالیٰ کا محال الوجود و محال التصور ہونا بھی لازم ٹھہریگا کیونکہ وہ بھی کسی کے تعقل

نہین ہوتا علاوہ برآن ہر رہا چیزین موجود ہین جنکی کنہ غیر معلوم ہے پس ضروری ہوگا کہ انپر بھی
معدومیت کا حکم لگا دین لیکن یہ خلاف بداہت ہے **قولہ** خوبصورت چاندی کے کنگن پہنے
ہوئے جو ہاتھ گہوسین بہشتی ہین شراب پلا رہی ہین ایک جنتی ایک حور کے گلے مین ہاتھ ڈالے
پڑا ہے ایکنے ران پر سر دہرا ہے ایک چہاتی سے لپٹ رہا ہے ایکنے لب جان بخش کا بوسہ لیا ہے
کوئی کسی کونے مین کچھ کر رہا ہے کوئی کسی کونہ مین کچھ بیہودہ پن جسپر تعجب ہوتا ہے اگر بہشت یہی ہے
تو بے مبالغہ ہمارے خرابات اس سے ہزار درجہ بہتر ہے الخ **ابطال** ہم بیان کر آئے ہین
کہ جزا کے قابل خالی روح ہی نہین پس برین تقدیر امور مذکورہ کا ہونا ممکن کیا ضروری ہے کیونکہ
قائل اس امر کا مقر ہے کہ عامل کے لئے جزا ہے (کسی قسم کی ہو) تو ظاہر ہے کہ اعتقاد نفس
عمل اعضا کا بھی کام ہے۔ پس دونون کو مناسب جزا ملنی چاہئے تشریح زبان سے ذکر اللہ اکسی
قسم کی ہو) سر۔ ہاتھ۔ زانو۔ پاؤن نماز پڑھنے وغیرہ دل ذکر اللہ وغیرہ نفس صوم وغیرہ فرج
زنا سے بچنے سے امر کی اطاعت سے محنت کشی بارکش ہین پس اگر ہر ایک کے عمل کے موافق اور مقتضا
کے مطابق جزا نہ ملیگی۔ خلاف مقتضی ٹھہریگی۔ جو راحت کے برخلاف ہے علاوہ برآن مستفسر ہے
کہ جن آیات یا احادیث مین ایسے امور مذکور ہین مثلاً حور مقصورات فی الخیام ترجمہ حورین
روکی ہوئی خیمون مین۔ کیا انکے حقیقی معنے مراد ہونیسے کوئی قرینہ صارفہ موجود ہے اگر
ہے تو ظاہر کرین نہین تو بلا صارف ایسے معنی کرنے قابل اعتبار نہین کیونکہ یہ طریقہ عربیت کے
مخالف ہے اگر ان کے مجازی معنی ہونیسے ایسا طریقہ پیدا ہوا ہے تو بلا دلیل مخالفین مسموع نہین
کماھومنا سبحان اللہ خالی گمان پر علماء و اولیاء کو زاہد شہوت پرست کہتے ہین **قولہ**
اور کو ئی شخص ملایا شہوت پرست زاہد یہ سمجھتا ہے کہ در حقیقت بہشت مین حورین ملینگی الخ
لیکن نہ سمجھا کہ اشیاء دنیا ئیہ پر قیاس کرکے خرابات نہ کہنا چاہئے شاید لوگون کو معتقد بنانے
کے لئے ہنسی اور ٹھٹھہ کی باتین سنا کر خوش کرتے ہین ورنہ خالی گمان پر بھروسا کرکے
علماء اسلام اور بہشت دونون کو ایسے الفاظ سے یاد کرتے **سوال** چونکہ عالم بقا
مین قدرت کا ظہور ہوگا اسلئے اشیاء کا ہونا قبیح ہے **جواب** جس طرح تین صفات
باری قائل کے نزدیک عین باری ہین تو وہ بھی خواہ دنیا خواہ عقبیٰ مین ذات کی طرح ظاہر

ہین بیں جیسے دنیا مین امور مذکورہ منافی نہین ایسا ہی عالم بقا مین خیال کر لیا جائے
قطع نظر اس سے ذات باری کا محل تغیرات ہونا لازم آئیگا حالانکہ یہ باطل ہے مزید ے
بران کفار بسبب کفر معصیت زندہ ہونگے یا اُنسے بری۔ پاک ہو کر دوسری شق باطل ہے ورنہ
اُنکو سزا (کسی قسم کی ہو) نہ ملنی چاہیے وذالک باطل فالملزوم مثلہ اگر بسبب کفر ومعصیت
تو یہ بھی منافی ظہور قدوسیت ہین کیونکہ وہ اقبح ہین بیں جیسے انکا پایا جانا مسلم ہے امور
مذکورہ کا موجود ہونا بھی تسلیم کرین۔ ہم مکرر کہنے سے نہین رکتے کہ اُس عالم مین اشیاء مذکورہ
کا ہونا ضروری ہے کیونکہ انسان کا بعین جسم۔ اگرچہ تعین اور ہیئت مین فرق ہوگا مبعوث
ہونا لازم ہے ورنہ بعمل کو جزا اور بیگناہ کو سزا ہوگی جیسا کہ روشن ہے اور چونکہ وہان
حیات ابدی ہے اُسکے لیے مقویات کا کھانا پینا اور مشتہیات (جیسے مجامعت) کا ہونا
بھی ضروری ہوا۔ ہان اگر بعث کو محال کہا جاوے تو شائد بن پڑے نہین ہرگز نہین تنبیہ قائل کے
نزدیک جنت کی جب یہ کیفیت ہے تو جہنم کا بھی ایسا ہی حال ہے لیکن عربیت کے ماہر اور
حقیقت کے عالم کے نزدیک ایسا نہین بلکہ جو کچھ جنت کے بارہ مین اُسکا عقیدہ ہے وہی جہنم کے حق مین
یقین ہے اور یہ کچھ وہم نہین بلکہ عقلاً۔ بعین عامر ونقلاً ثابت ہے قال اللہ عز وجل
یَا ایہا الذین آمنوا قوا انفسکم واھلیکم نارًا ترجمہ اے ایمان والو بچاؤ
اپنے آپکو اور اہل وعیال کو جہنم کی آگ سے اور کہین کافرون کے حق مین ارشاد ہے
فی نار جہنم خالدین فیہا ابدًا کہین فذوقوا عذاب الحریق وغیرہ فرمایا ہے
پس چونکہ عبارات مذکورہ مین کوئی معنی حقیقی سے مانع قرینہ نہین (اور نہ وہ محالات
سے ہین) نہین تو دلیل پیش کرین جہنم اور اوسکے عذاب سے علماء اسلام کا ہی منشر ثابت
ہوگا ہان ضد سے اگر علماء اسلام کی توہین مین زبان کھولی جائے وہ جُدی بات ہے عجب ہے
کہ حضرت رسول اکرم صلعم کے زمانہ سے اتک جمہور اُمت (کیا چھوٹا کیا بڑا) شہوت پرست
زاہد ٹھہرائے جائین اور ترقی کے خیال سے امام محی الدین ابن عربی رحمہ کو بھی اپنا
ہم مشرب بناتے ہین حالانکہ اونکے عقائد اور اقوال ایسے نہ تھے بالکل برخلاف ہین جیسا کہ
فتوحات مکیہ کے ملاحظہ سے ظاہر ہے۔ چونکہ بعض جیسا نہین سمجھے کہ جہنم کے اعتراض

سکے ہین مناسب سمجھکر اُن کے جواب سے بھی قلم کو حرکت دیتا ہون - پادری فنڈر نے میزان الحق و دوسرے نے ہدایت المسلمین مین لکھا کہ محمد صاحب نے دوزخ اور بہشت اور عذاب الٰہی تو لکھا ایسے مضمون صریح البطلان ( العیاذ - جو ہرگز عقل اور نقل قبول نہین کرتی اُس جاہل ملک کو سنا کر ڈرایا الخ نیز ایسے ہی لوگون کا مقولہ ہے کہ قرآن اگر کلام الٰہی ہوتا تو اُسمین نعماے بہشت وغیرہ اس طرز پر مذکور نہوتین کیونکہ اس قسم کا ذکر کتب سابقہ مین نہین الخ تردید چونکہ عقل کامل کے نزدیک کل امورات ممکن ہین تو محالات سے اُنکا شمار کرنا باطل ہے ورنہ اُن کے محال ہونے پر کوئی دلیل قوی پیش کرین نہین سچے قول کو صریح البطلان کہنا ہی صریح البطلان والخسر ان ہے باقی رہا نقلاً سو قرآن سے تو ظاہر ہے چنانچہ مخالفین اسپر متفق ہین - ہان اگر نقل انجیلی مطلوب ہے وہ بھی سُن لیجئے - انجیل متی کے باب ۵ م مکاشفات کے باب ۲۱ و ۲۲ و ۲۳ دیکھو دوم کہ انجیل مین اُنکے مذکور نہونیسے اُنکا عدم ضروری نہین کیا معلوم نہین کہ انجیل مین مدت بقاء دنیا معین نہین کیا گیا - پس چاہیے تہا کہ اُسکا واقع مین تعین نہو حالانکہ یہ طرفین کے نزدیک مسلم نہین - ثالثاً قرآن شریف کا کلام الٰہی نہونا درصورت متصور تہا کہ اگر موجودہ انجیل ساری کلام الٰہی ہوتا لیکن ایسا نہین چنانچہ علماء اسلام نے اس امر کو پایۂ ثبوت تک پہنچا دیا ہوا ہے جیسا کہ ہم بھی کسی حصہ مین اس امر کی تحقیق نمونہ کے طور پر انشاء اللہ دکھلائینگے پس باوجود قرآن مین کوئی نقص یا نعماء جنت مین تکذیب عاید نہوگا -

پادری موجودہ انجیل کی نسبت جب تحریف کی اشارت دیکھتے ہین تو مضطر ہو کر قرآن شریف مین تحریف کرنا چاہتے ہین - چنانچہ اُنکا مقولہ ہے کہ اہل تشیع کا بیان ہے کہ قرآن سے کئی سیپارے جنمین اہل بیت کی نعت و ثناء تھی جامع قرآن نے نکالدیے ہین سو اُسکا جواب ہر چندکی د چھوٹا ہے مگر خوف تطویل سے ایک جملہ پر کفایت کرتا ہون وہ یہ ہے کہ شیعہ کے نزدیک جو محققین ہین وہ اس اعتقاد سے بری معلوم ہوتے ہین دیکھو شیخ صدوق نے عقائد مین لکھا ہے کہ موجودہ قرآن بلا تفاوت وہی ہے - جو حضرت کو خدا تعالیٰ سے ملا تہا - تفسیر مجمع البیان مین سید مرتضیٰ بیان کرتے ہین یہ قرآن بلا تفاوت وہی جو پیغمبر

علیہ السلام کے عہد مین تہا۔ ایسا ہی کتاب مصائب النواصب مین مذکور ہے کہ محققین شیعہ کوئی بہی قرآن کے متغیر ہونیکا قائل نہین اور کلینی وغیرہ مین اُسی کے مطابق مسطور ہے پس مخالف ناحق الزام سے مطلب بے ہنو گا مان اگر اور کچہہ بناوٹ ہی تو پیش کرین ؛

# چھٹا باب کعبہ کی قدامت وغیرہ مین

اعوذ باللہ من الشیطان الرحیم

اِنَّ اَوَّلَ بَيْتٍ وُّضِعَ لِلنَّاسِ لَلَّذِيْ بِبَكَّةَ مُبٰرَكًا وَّهُدًى لِّلْعٰلَمِيْنَ ترجمہ سب سے پہلے گہر جو لوگون کے لئے عبادت گاہ بنایا گیا وہ گھر ہے جو مکہ مین ہے مبارک اور جہان کے لیے رہنما ہے ؛ کعبہ شریف کی قدامت۔ قرآن مجید کی آیت بالا اور دیگر آیات اور احادیث (چنانچہ امام بیہقی رح کی حدیث جسمین مذکور ہے کہ کعبہ کی بنا پہلے حضرت آدم علیہ السلام نے ڈالی تھی) اور تواریخ علماء اسلام اور اتفاق اہل عرب سے یہ کہ اسلام کی حالت مین ہی بلکہ کفر کی حالت مین بھی چنانچہ تواریخ عرب مین مذکور ہے ظاہر ہے ؛ اور مخالفین کی تواریخ سے بہی ایسا ہی معلوم ہوتا ہے دیکھو نامہ ساسان جو پارسیون کی مذہبی کتاب ہے۔ اسمین لکھا ہے کہ کعبہ کو مہ آباد نے بنایا ہے ؛ ظاہر تو یہ ہی کہ مہ آباد سے حضرت ابراہیم مراد ہین غایۃ الامر حضرت آدم علیہ السلام مراد ہونگے بلکہ عبارت ذیل سے یہی اظہر ہے ؛ منتخب تنقیح الاخباری راجہ کندن لال ولد رائے منولال فلسفی کی تالیفات سے ہی) مین پارسیون سے منقول ہے کہ مہ آباد وجی افرام وشامی کلیو و یاسان اجام وکیومرث وہوشنگ وجمشید وفریدون وکیخسرو پیغمبر تھے ؛ شت (یعنے حضرت) جی افرام کے ۲۰ جلد مین لکھتا ہے کہ مہ آباد کی اولاد مین چودان دختور ہین۔ جنکو آباد بولتے ہین۔ انکی اولاد ہین سوزات یک (ساسان پنجم کی تقریر سے معلوم ہوتا ہے کہ زادکر در بلکہ ارب بلکہ کہرب بلکہ نلمات سے بہی زیادہ ہے) تک سلطنت قائم رہی ؛ اتنا زمانہ اور اتنے سال اگرچہ اہل اسلام اور دوسرے اہل کتاب کے نزدیک فقط کہانی ہے مگر اسمین شک نہ تہا کہ پارسیون کے

نزدیک بھی کعبہ کی قدامت اور بانی کی پیغمبری مسلمات سے ہے اور جس قاعدہ کی رو سے
مورخین حال زمانہ سابق کا حساب لگاتے ہین اُس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ
السلام سے اُنیسوین صدی ماقبل مین کعبہ بنایا گیا ہے بنابران سب معابد سے پیشتر کعبہ ہی
ٹھہریگا مسٹر گبن کے قول سے جو وہ اپنی تاریخ مین لکھتا ہے نیز اسکی تائید ہوتی ہے وہ
لکھتا ہے کہ کعبہ کی صحیح قدامت سنہ عیسوی سے پہلے کی ہے - ساحل بحر احمر کی بیان مین
دایوڈورس یونانی مورخ تھیوڈیٹ اور سبھین کے ذکر مین مشہور معبد (کعبہ) کا ذکر کیا ہے
پس جس روایت اسلامی مین آدم علیہ السلام کی بنا ڈالنے کا ذکر ہے اُس سے یہ تواریخی
نقلین معارض نہین ہو سکتین کیونکہ جائز ہے کہ تواریخ مذکورہ مین بنا ثانی یا ثالث کا ذکر ہو
نہ پہلی کا وغیرہ بعض نیوکرسچن (روسی عیسائی) و لٹالیم نے اعتراض کیا ہے کہ جو رسوم
کعبہ کی نسبت عرب مین جاری تھے اور ہین جیسے حجر اسود کا بوسہ قربانی وغیرہ حضرت ابراہیم
اسمعیل علیہما السلام کے طریقہ کے برخلاف ہین لہذا کعبہ اُنکی طرف منسوب نہین ہو سکتا
مگر عقلا کے نزدیک یہ اعتراض قابل اعتبار نہین کیونکہ جن کتابون کو وہ کلام الٰہی جانتے
ہین انھین اس سے بڑھکر احکام مذکور ہین دیکھو کتاب پیدائش باب ۱۲ ورس ۷ اور
خداوند نے ابراہیم علیہ السلام کو دکھلائی دیکے کہا کہ یہی ملک مین تیری نسل کو دونگا
اور اُسنے وہان خداوند کے لیے ایک قربانگاہ بنائی اور وہان سے روانہ ہوکے اُس
بیت ایل (بیت اللہ) کے پورب کے ایک پہاڑ کے پاس اپنا ڈیرا کھڑا کیا بیت ایل اُسکے
پچھم اور عئی اُس کے پورب تہا اور وہان اُسنے خدا کے لیے ایک قربانگاہ بنائی
اور خداوند کا نام لیا - باب ۱۳ ورس ۱۸ - اُٹھ (ابراہیم علیہ السلام کی طرف خطاب ہے) اور
اُس ملک کے طول و عرض پر سیر کر مین اُسے تجہ کو دونگا اور ابراہیم علیہ السلام نے اپنا
ڈیرا اُٹھایا اور ممری کے بلوطون مین جو حبرون مین ہین جا رہا اور وہان خداوند کے
لیے ایک قربانگاہ بنائی باب ۲۶ ورس ۲۵ اور اُسنے (اسحاق علیہ السلام) وہان مذبح
بنایا اور خداوند کا نام لیا باب ۲۸ ورس ۱۸ اور یعقوب علیہ السلام صبح سویرے اُٹھا اور
اُس پتھر کو جسے اُسنے اپنا تکیہ کیا تھا لیکے ستون کھڑا کیا اور اُس کے سر پہ تیل ڈالا

اور اُس مقام کا نام بیت ایل (بیت اللہ) رکھا ۲۲ اور یہ پتھر جو مینے ستون کھڑا کیا ہے خدا کا
گھر ہوگا کتاب خروج باب ۲۰ ورس ۲۲ اور خداوند نے موسیٰ علیہ السلام سے کہا تو بنی اسرائیل سے
کہہ کہ تم نے دیکھا کہ مینے آسمان پر سے تمہارے ساتھ باتین کہین ۲۳ تم میرے مقابل روپے
کے معبود مت بناؤ اور نہ سونیکے معبود ہم بناؤ ۲۴ میرے لئے مٹی کی قربانگاہ بنائیو اور تو سوختنی قربانیان
اور اپنی سلامتیان اپنے بھیڑون بیلون مین سے وہان ذبح کیجیو اور جس جگہ مین مین اپنے نام کو ظاہر
کرونگا وہان مین تجھہ کنے آؤنگا اور تجھے برکت دونگا ۲۵ اور اگر تو میرے لئے قربانگاہ بناوے جیسے
(اسلئے حجر اسود بھی قربانگاہ کہلا سکیگا) تو تراشے ہوئے پتھر کی مت بنائیو کیونکہ اگر تو اُسپے
اوزار لگاویگا تو تو اُسے ناپاک کریگا ۲۶ اور تو میری قربانگاہ پر سیڑہی سے ہرگز مت
چڑھیو تاکہ تیری برہنگی اُسپر ظاہر نہو سفر لویان باب ۲۶ ورس ۲ خداوند نے کہا مقام مرا
احترام کنید ؛ پس عبارات بالا سے ثابت ہوتا ہے کہ پتھر خانہ خدا کی حضرات انبیا علیہم السلام
اسقدر تعظیم کیا کرتے تھے (یہ نہین کہ کوئی امر مستحب یا مباح تہا بلکہ حکم تہا) جو بوسہ امثالہ اُس سے
ادنیٰ بات ہے ؛ یون بھی کہہ سکتے ہین کہ حجر اسود کا چومنا ایک امر مستحب ہے نہ فرض واجب اور احکام
تبلیغیہ و ایلف سے ہین چنانچہ ظاہر ہے اہل عرب کے رسوم مذکورہ کو خلاف طریق ابراہیمی کہکر
کعبہ کی قدامت سے انکار کرنا مہینا عقل سلیم اور انصاف پسندی سے بعید ہے ؛ بعض یہ بھی کہدیتے
ہین کہ یقطان اہل عرب کا مورث اعلیٰ نہین تہا اور نہ اسمعیل علیہ السلام کی اولاد کا مکہ
کے قریب بسنا درست ہے اسلئے کعبہ اور رسوم مذکورہ اُنکی طرف منسوب نہین ہوسکتا جواب
عرب کی اکثر تواریخ سے (جنکو عیسائی بھی تسلیم کرچکے ہین) ظاہر ہے کہ وہ عربوں کا مورث
اعلیٰ تہا - یونانی مؤرخ اہل جغرافیہ حجاز مین اسمعیل علیہ السلام کی اولاد کی سکونت بتلاتے
ہین - یونانی مورخون نے حجاز کی اُن قومونکا تذکرہ کیا ہے جو اسمعیل علیہ السلام کے بیٹون کے
نام سے نامزد ہین - یہ مسلم ہے کہ اسمعیل علیہ السلام کے بارہ بیٹے تھے ۱ بنایوت - ۲ قیدار
۳ ادبئیل ۴ مبسام ۵ مشماع ۶ دومہ ۷ مسا ۸ حدر ۹ تیما ۱۰ یطور ۱۱ - انفیس ۱۲ - قیدمہ
ادہیلا عرب کے شمالی مغربی حصہ مین آباد ہوا دیونڈ گارٹری بی کاری ایم اے نے اپنے
نقشہ مین اسکا نشان ۸ ۳ و ۳۰ درجہ عرض شمالی اور ۳۶ و ۳۸ درجہ طول شرقی کے

درمیان مین لگایا ہے دوسرا ثبوت بطرف حجاز مین آباد ہوا ریورند مسٹر فاسٹر کا
بیان ہے کہ اشعیاہ نبی کے بیان سے بھی صاف ظاہر ہے کہ قیدار کا مسکن حجاز ہے
اُسمین کہ مدینہ داخل ہے زیادہ تر اسکا ثبوت جغرافیہ مین شہر الخدر اور نبت سے
موجود ہے - اہل عرب کی روایت کہ قیدار اور اونکی اولاد کا مسکن حجاز ہی اس سے وطن تھا
مؤید قوی ہوتی ہے کہ عہد عتیق مین قیدار کا مسکن عرب کے اسی حصہ (حجاز) مین بیان
ہوا ہے دوسرے یہ کہ یہ بخوبی ثابت ہے کہ پونیس - بطلیموس - بلینی اعظم کے زمانون
مین یہ قوم حجاز کی باشندہ تھین گیدری یعنے قیدری وہی مخفف قیدری اور
گدرو نائٹی (قیداری) کدرینی (قیدری - مہتر جغرافیہ جلد اول مین مندرج ہے تیسرا
جوزیفس کی سند کے موافق اپنے دو بھائیون کے قریب آباد ہوا چوتھا اوسکا مسکن
معلوم نہین ہوا - پانچوان ریورند مسٹر فاسٹر کے کہنے سے یہ ظاہر ہے کہ عبرانی مین جسکو
مشاع لکھا ہے اُسی کو یونانی مسفا بینے شبہ یہ بتایا نجد کے قریب اولا آباد ہوا تھا -
چھٹا - شرقی مغربی جغرافیہ دان نے قبول کیا ہے کہ یہ تہامہ مین آباد ہوا - ساتوان -
حجاز سے نکلکر یمن مین آباد ہوا چنانچہ اُسکے کھندرات مین مسا کا نام اب تک قائم ہے
ریورند گاتری بی کاری نے اپنے نقشہ مین اس مقام کا نشان ۱۳ درجہ اور ۳۰ دقیقہ
عرض شمالی اور ۴۰ دقیقہ طول شرقی مین بیان کیا ہے - آٹھوان - اسکو سابقہ مین حداد بھی
کہتے تھے یمن مین حدیدہ شہر اسی کا مقام بتلا رہا ہے ایسا یمن مین ایک حدیدی ہے
اس سے بھی یہی پایا جاتا ہے (زہیری اور ریورند مسٹر فاسٹر بھی اسی کو مسلم جانتا ہے) -
نوان - انکا مسکن نجد ہے اور بعد ازان آہستہ آہستہ خلیج فارس تک پہنچ گئے - دسوان - بطور
ریورنڈ مسٹر فاسٹر کا بیان ہے کہ اسکا مسکن حدود مین تھا جو جبل کسیر کے جنوب اور جبل الثلج
کے شرق مین واقع ہے - گیارہوان - ریورند مسٹر فاسٹر توریت اور جوزیفس کی سند سے
لکھتے ہین کہ عربیا وندر مین ان کے اسی نام سے آبادی تھی - بارہوان - اُنہون نے بھی
یمن مین سکونت اختیار کی (کذا فی الخطبات) چونکہ نقول مذکورہ سے باوجود اس کے
کہ وہ مخالفین کے مسلمات سے ہین - ثابت ہوا کہ اسمعیل علیہ السلام کی اولاد کا حجاز مسکن ہے تو

اُس سے انکار کرنا تعصب کے سوا نہین نیز تحقیق بالا سے بعض عیسائیون کے مقولہ کی بیوقعتی
ظاہر ہوگئی ہے مقولہ یہ ہے کہ مسلمانونکو حجر اسود کو چومنے کے وقت اس امر کا متوقع ہونا
ضروری ہوتا ہے کہ وہ انکے ایمان پر گواہی دیگا اس سے صاف پایا جاتا ہے کہ مسلمان
پتھر مین عالم الغیبی عارف القلوبی کی صفت جو مخصوص بذات الہی ہے ثابت کرتے ہین
تو یہ شرک ہی اگر محبت و تعظیم سے ہوتا تو اور بات تھی مختصراً تردید بالتصریح - قایل کی کلام سے
اتنا تو معلوم ہوگیا ہے کہ حجر اسود کو محبت و تعظیم سے چومنے مین شرک لازم نہین - اسلیے
اسکی تردید نہین کی ہان بطرز دیگر شرک ثابت کرنا چاہتے ہین مگر ہم قطع نظر اس سے کہ احادیث
مین اُسکی عارفیت انسان و ملایکہ جیسی عارفیت ہے یا بطرز دیگر کہتے ہین کہ اللہ عزوجل
کا علم مخصوص بذاتہ کیا ہے محدود اور بالواسطہ نہین کیونکہ اسطرز پر تو انسان کا بھی
علم ہے پس ثابت ہوا کہ مخصوص بذات الہی وہ ہے کہ نہ کسیکی سکھلائے اور نہ محدود
ہو اب پوچھا جاتا ہے کہ حجر اسود کا علم کس قسم کا ثابت ہوتا ہے یہ تو ظاہر ہے کہ وہ محدود
ہے چنانچہ قائل کی کلام سے بھی ظاہر ہے اور بالذات بھی نہین - نہین ثابت کر
دکھلادین کہ کس حدیث مین اُس کے عالم بالذات ہونیکا ثبوت پایا جاتا ہے - معہذا
اگر یہ شرک ہے تو عیسائی پہلے اپنے آپ پر شرک کا فتوا لگادین تو پھر دوسرون
کا ذکر کرین - کیونکہ وہ بھی تو اشیاء مختلفہ بحالات مختلفہ کو جانتے ہین - اور اسکا دعوی
کھڑی ہے بعض عیسائیونکا اعتراض کہ محمدیون کا اعتقاد بھی کسی دلیل عقلی سے
پایہ ثبوت کو نہین پہنچتا کہ بنی آدم کی خطاؤن سے حجر اسود جو سفید تھا کالا ہوگیا ہے ۔

یہ قابل نہین وجہ یہ ہے کہ اولاً ہم بھی یون کہہ سکتے ہین - کہ کتاب پیدایش باب ۳
مین جو آدم علیہ السلام سے کہا گیا ہے کہ تیرے سبب زمین لعنتی ہوگئی ہے - یہ کیونکر ہے
گر نفس زمین لعنتی ہوگئی ہے تو غلط ہے کیونکہ خطا تو آدم علیہ السلام نے کی ہے نہ زمین نے
پھر وہ کیون لعنتی ٹھہرائی گئی اگر لوگ لعنتی ہوگئے تو پھر یہی یہی تائید ہوتا ہے فما ہو جوابہم
فہو جوابنا ثانیاً بابت حجر کے لیے بھی تناقض نہین - نہین تو چاہیے تھا کہ کوئی پتھر
سیاہ ہو حالانکہ یہ خلاف واقع ہے پس یہ اُس کے لیے تعذیب نہین اسموقع پر

ان لوگون کا اور بھی اعتراض ہے جسکا جواب دینا بہت مناسب ہے وہ اعتراض یہ ہے
کہ مسلمانون کا اعتقاد ہے کہ حج کرنے مین ایک یہ فائدہ ہے کہ حالات سفر سے آگاہی ہوتی
ہے دوسرا تجارت تیسرا اتمام اہل اسلام کا اتفاق اُس موقع پر ہو سکتا ہے۔ غلط
ہے کیونکہ ایسا تو ہنود بھی گنگا وغیرہ کے سفر مین حاصل کر سکتے ہین جواب قائل
اگر انصاف سے دیکھتا تو معلوم کر لیتا کہ اہل اسلام کا سفر اور مجتمع ہو کر اتفاق پیدا کرنا
کس بہیڑ سے منور اور کس لباس ملبس ہے تو ہرگز اس قسم کا اعتراض زبان پر نہ لاتا وجہ
یہ ہے کہ ہنود کا سفر وغیرہ غیر اللہ کی پرستش اور لہو لعب کے لئے ہے اور اہل اسلام کا عبادت
الہی اور خشوع و خضوع کے لئے ہے۔ اگر مانا بھی جاوے کہ ہنود کا سفر اور اجتماع نیک کام
کے لئے ہی۔ تاہم اہل اسلام کہتے ہین کہ ہنود سے اگر کسی امر خیر مین اہل اسلام کو شرکت
ہو تو کیا مذموم اور برا کہلائیگا نہین ہرگز نہین۔ کیونکہ اس سے یہ لازم آئیگا کہ ہنود کے
سوا دوسرا کوئی خدا پر یقین نہ کرے اسلئے کہ وہ بھی خدا پر یقین رکھتے ہین۔ انصاف دو۔ حیرت
کا مقام ہے کہ مخالفین اسلام کیون نہین سوچتے کہ ایسے اعتراضون سے دقعت مین خلل واقع ہوتا
عجب یہ ہے کہ ایسی علمیت پر نازان ہو کر قرآن حمید کی فصاحت مین قیل و قال سے کبھی ناک
چڑہاتے دم مارتے ہین دیکھو کسی عیسائی نے کہا ہے کہ قرآن شریف فصیح نہین جسکے لئے یہ دلیل
پیش کرتے ہین۔ والضابطہ ہہنا ان کل ما یجد الذوق الصحیح ثقیلا متعسر النطق فہو متنافر سواء
کان من قرب المخارج او بعدہا مثال عہد سورہ یٰسین الخ جواب سبحان اللہ عرب کے کفار
اہل زبان فصیح ہو کر قرآن حمید کے مقابلہ مین عاجز ہو گئے تو کیونکر شخص آجکل کے اُس کی
فصاحت مین چون و چرا کرتے ہین بہلا جی یہ تو پہلے سوچا تہا کہ ذوق صحیح اہل زبان کا
معتبر ہے یا عام اس سے کہ اہل زبان ہو یا نہ اگر پہلی صورت ہوتی تو پہر اس تقریر سے
خواہ مخواہ زبان تکلیف نہ اوٹہاتی اگر دوسری شق ہوتی تو پہلے سوچا تہا کہ شاید علماء
اسلام یہ نہ کہہ بیٹہیں کہ پہلے اپنے ذوق کی سلامتی اور صحت ثابت کرین تو پہر کلام
کی فصاحت مین چودہوین صدی مین آکر کلام کرین سچ تو یہ ہے کہ وہ بیچارے بیکار
بیٹھے وہ وہ سوسے بیہودہ کیونکر حاصل کرین اگر کچھ نہ کچھ اسلام پر حملہ نہ کرتے رہین والباقی

فی الآتی انت ء اللہ العزیز

فائدہ بیت اللہ جیسے کعبہ مین عبادت اور قربانی کرنا کیا ممنوع ہے دیکھو بیبل مین اسکا ذکر متعدد مقامات پر ہی چنانچہ تھوڑا سا مذکور ہو چکا ہے تا حکم قربانی کا ذکر تو بکثرت ہی موجود ہے۔ دیکھو کتاب خروج باب ۲۰ وغیرہ۔ پہر معلوم نہین ہوتا ہے کہ عیسائی ایسے امور مین اہل اسلام پر اعتراض کیون کرتے ہین ہان اگر یون کہین کہ ایسے احکام شریعت عیسویہ مین موقوف ہوگئے ہین شاید اُن کے لئے فائدہ بخش ہو؟ نہین ہرگز نہین کیونکہ وہ نسخ کے قائل نہین ہین۔ قربانی تو ایسا امر ہے کہ آریہ تک اسکے قائل ہوے تہا لیکن وجہ یہ ہے کہ انکی ویدون مین اسکا حکم موجود ہے (دیکھو یجر وید ادہیائے ۲۳ مرتبہ کہٹرک سنگہ وغیرہ) مین لکہا ہے گائین فقط ذبح ہی نہین کیجاتی تہین بلکہ انکا گوشت بہی کہایا جاتا تہا۔ (دیکھو رگ وید اشٹک ۲- ادہیائے ۲- سوکت ۶) گائی کا گوشت عمدہ خوراک ہے (دیکھو رگ وید منڈل ۶- دوسرے مقامون مین بہی قربانی کا ذکر موجود ہے) (دیکھو رگ وید اشٹک ۴- ادہیائے ۱- سوکت ۱۵) لکہا ہے کہ تین سو بہینسونکی قربانی ہوئی بلکہ انسان قربان ہونا لکہا ہے (دیکھو اشٹک ۱- ادہیائے ۴- سوکت ۱- منتر ۱) پنڈت دیانند نے یہان یہ تاویل کیا ہے کہ انسان قربانی ہونیسے یہ مراد ہے کہ محض خدا ہی کے لئے عمر بسر کرے یہ تاویل اگر مانی بہی جاوے لیکن حیوانات مین یہ تاویل نہین ہوسکتی (منو ادہیائے ۵- شلوک ۳۹) قربانیونمین حیوان ذبح کیا جائین (دیکھو حکم کے طور پر لکہا گیا ہے) اشو میدہ ایک گہوڑے کی قربانی ہے کہوڑا ذبح کیا جاتا تہا۔ پہر اُسکو کباب بناکر نقل ہوتا تہا (دیکھو رگ وید اشٹک ۲- ادہیائے ۳- سوکت ۲) وغیرہ اب بہی اگر آریہ سماج حیوانات کے ذبح اور قربانی کرنیکے بارہ مین اہل اسلام پر اعتراض کرین تو قرین انصاف نہین۔ مختصراً قربانی کے مسائل خاص جانورونکو وقت اور عمر کے اعتبار سے خاص زمانہ یعنی ایام نحر مین قربانی کی نیت سے ذبح کرنیکو یعنی قربانی کہلاتا ہے لیکن جو سکے لئے جو شرطین ہین وہ یہ ہین۔ مسلمان۔ آزاد۔ مقیم۔ صاحب نصاب اگر مسافر غنی ہے تو اُسپر بہی قربانی واجب ہے (غنا کا ہونا شرط ہے صدقہ الفطر واجب ہونا) پس اگر ان مین سے کوئی شرط معدوم ہو تو واجب نہین ہے ہان نفل پڑہی اگر

کریگا - تو بڑا اجر پائیگا مسئلہ دنبہ چھ مہینہ کا اگر یکسالہ عمر والونمین رکھا جاوے تو فرق معلوم
نہو - قربانی مین دینا جائز ہے - بعض کے نزدیک بھیڑ کا بھی یہی حکم ہے - اسکی طرف حضرت
استاذی وشیخی اعلم الوقت جامع منقول و معقول حاوی فروع و اصول صاحب تصانیف جلیلہ مرجع
فتاوی صدر علمای دیار و اتقیای زمان استاذ الفحول مولانا مولوی مفتی پیر غلام رسول صاحب نقشبندی
سہروردی مد اللہ ظلالہ وحفظہ من شر الاعداء والحاسدین من الجنۃ والناس) نے اپنی بعض
تصانیف مین میلان کیا ہے - مسئلہ اونٹ - گائی - بیل - بھینس - بکری - بکرا - اگر قربانی مین
دینا چاہین تو یون کرین - گائی - بیل - بھینس نر و مادہ دو سالہ - اونٹ نر و مادہ پانچ سالہ
بکرا بکری یکسالہ - قربانی مین دین - مسئلہ جس جانور کی پیدایش مین ہی سینگ نہون ایسا
ہی جسکا ٹوٹا ہوا سینگ (بغیر اسکے کہ اسکے مغز کو زخم پہنچا ہو) ٹوٹا ہو قربانی مین دینا
درست ہے - مسئلہ دیوانہ جانور بشرطیکہ دیوانہ پن اسکو چرنے سے روکتا نہین ہے - نیز قربانی مین
دینا درست ہے - مسئلہ خصی اور خارشدار جو فربہ ہو قربانی مین ذبح کرنا جائز ہے -
مسئلہ اندھا - یک چشم جسکی ہڈیون مین مغز نہو - لنگڑا جو مذبح تک نہ جا سکے - جس کے دانت
زیادہ موجود نہون بلکہ تھوڑی ہی موجود رہین - جسکے کان پہلے ہی سے نہون (اگر پہلے
ہی سے چھوٹے ہون تو مضایقہ نہین) جسکے پستان کے سرے کٹے یا خشک ہو گئے ہون
جسکے پہلے ہی سے تھنی نہو قربانی مین ذبح کرنا درست نہین مسئلہ قربانی کو آپ کھانا اور غنی
کو کھلانا درست ہے - مسئلہ قصاب کو اسکا چمڑہ مزدوری مین دینا جائز نہین وغیرہ در مختار رد المحتار
وغیرہ - اعلام عام لوگ چونکہ مسائل ذیل سے ناواقف ہین اس لیے مناسب ہوا کہ
وہ تحریر کیے جاتے ہین وہی ہذہ - مسئلہ غلیل اور بندوق و غلہ کا شکار کیا ہوا جانور حلال
نہین خواہ دس بار تکبیر کیون نہ پڑہی جاے - مسئلہ کافر اگر گوشت کسی جانور کا ہو بیچتا ہو
اور بیان کرتا ہو کہ یہ مسلمان کا ذبح کیا ہوا ہے تو مسلمانون پر لازم ہے کہ اس گوشت کے
کھانے سے پرہیز کرین جیسا کہ رد المحتار شرح در مختار سے ظاہر ہے وہی ہذا -

مصنفہ غلام مصطفی

# جنگ مقدس

یعنی

تحقیق حق کیواسطے اہل اسلام اور عیسائیان امرتسر میں بمقام امرتسر

۲۲ - مئی ۱۸۹۳ء

اہل اسلام کی طرف سے حضر...

قادیاں سے امرتسر تشری...

صاحب بنشنر انتخاب ہوکر...

مشتہر کرنے کی جلسہ بحث...

حرف بحرف مطابق روزنا...

کاپیاں فروخت ہوگئیں۔

راقم

شیخ نور احمد مالک و مہتمم ریا... پنجاب)






مطبوعہ ریاض ہند پریس امرتسر

# روئداد

## جلسہ ۲۲ - مئی ۱۸۹۳ء

۲۲ - مئی ۱۸۹۳ء کو سوموار کے روز ڈاکٹر ہنری مارٹن کلارک صاحب کی کوٹھی میں جلسہ مباحثہ منعقد ہوا - سوا چھ بجے کارروائی شروع ہوئی - مسلمانوں کیطرف سے منشی غلام قادر صاحب فصیح وائس پریزیڈنٹ میونسپل کمیٹی سیالکوٹ میر مجلس قرار پائے اور عیسائیوں کیطرف سے ڈاکٹر ہنری مارٹن کلارک صاحب میر مجلس قرار پائے -

مرزا صاحب کے معاون مولوی نورالدین صاحب حکیم - سید محمد احسن صاحب اور شیخ الہ دیا صاحب قرار پائے - اور ڈپٹی عبداللہ آتھم صاحب کے معاون پادری جے ایل ٹھاکرداس صاحب اور پادری عبداللہ صاحب اور پادری ٹامس ہاول صاحب قرار پائے - چونکہ پادری جے - ایل ٹھاکرداس صاحب آج تشریف نہیں لائے تھے - اسلئے آج کے دن اُنکی بجائے پادری احسان اللہ صاحب معاون مقرر کئے گئے - سوا چھ بجے مرزا صاحب نے سوال لکھانا شروع کیا اور سوا سات بجے ختم کیا - اور بلند آواز سے جلسہ کو سُنایا گیا - پھر ڈپٹی عبداللہ آتھم صاحب نے اپنا اعتراض پیش کرنے میں صرف پانچ منٹ خرچ کئے پھر مرزا صاحب نے جواب الجواب لکھایا - مگر اس پر یہ اعتراض پیش ہوا کہ مرزا صاحب نے جو سوال لکھایا ہے وہ شرائط کی ترتیب کے موافق نہیں یعنے پہلا سوال الوہیت مسیح کے متعلق ہونا چاہئے اسپر شرائط کی طرف توجہ کیگئی انگریزی اصلی شرائط اور ترجمہ کا مقابلہ کیا گیا - اور معلوم ہوا کہ مرزا صاحب کے پاس جو ترجمہ ہے اُسمیں غلطی ہے - بنابراں اسبات پر اتفاق ہوگیا کہ الوہیت مسیح پر سوال شروع کیا جائے اور جو کچھ اس سے پہلے لکھایا گیا ہے اپنے موقع پر پیش ہو -

۸ بجے ۴۶ منٹ پر مرزا صاحب نے الوہیت مسیح پر سوال لکھانا شروع کیا - ۹ بجے ۱۵ منٹ پر ختم کیا اور بلند آواز سے سُنایا گیا - مسٹر عبداللہ آتھم صاحب نے نو بجے ۳۰ منٹ پر جواب لکھانا شروع کیا اور اُنکا جواب ختم نہ ہوا تھا کہ اُنکا وقت گزر گیا - اسپر مرزا صاحب اور میر مجلس اہل اسلام کیطرف سے اجازت دی گئی کہ مسٹر موصوف اپنا جواب ختم کرلیں اور پانچ منٹ کے زائد عرصہ میں جواب ختم کیا بعدازاں فریقین کی تحریروں پر پریزیڈنٹوں کے دستخط ہوگئے اور مصدقہ تحریریں ایکدوسرے فریق کو دیگئیں اور جلسہ برخاست ہوا -

دستخط بحروف انگریزی ہنری مارٹن کلارک پریزیڈنٹ از جانب عیسائی صاحبان -

دستخط بحروف انگریزی - غلام قادر فصیح پریزیڈنٹ از جانب اہل اسلام -

# تقریر حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ رسولہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین

**امّا بعد** واضح ہو کہ آج کا روز جو ۲۲- مئی ۱۸۹۳ء ہے اُس مباحثہ اور مناظرہ کا دن ہے جو مجھ میں اور ڈپٹی عبداللہ آتھم صاحب میں قرار پایا ہے۔ اور اس مباحثہ سے مدعا اور غرض یہ ہے کہ حق کے طالبوں پر یہ ظاہر ہو جائے کہ اسلام اور عیسائی مذہب میں سے کونسا مذہب سچّا اور زندہ اور کامل اور منجانب اللہ ہے اور نیز حقیقی نجات کس مذہب کے ذریعہ سے مل سکتی ہے۔ اسلئے میں مناسب سمجھتا ہوں کہ پہلے بطور کلام کلّی کے اسی امر میں جو مناظرہ کی علت غائی ہے انجیل شریف اور قرآن کریم کا مقابلہ اور موازنہ کیا جاوے لیکن یہ بات یاد رہے کہ اس مقابلہ اور موازنہ میں کسی فریق کا ہرگز یہ اختیار نہیں ہوگا کہ اپنی کتاب سے باہر جاوے یا اپنی طرف سے کوئی بات منہ پر لاوے بلکہ لازم اور ضروری ہوگا کہ جو دعوے کریں وہ دعوے اس الہامی کتاب کے حوالہ سے کیا جاوے جو الہامی قرار دی گئی ہے اور جو دلیل پیش کریں وہ دلیل بھی اسی کتاب کے حوالہ سے ہو کیونکہ یہ بات بالکل سچّی اور کامل کتاب کی شان سے بعید ہے کہ اُسکی وکالت اپنے [illegible] کوئی دوسرا شخص کرے اور وہ کتاب بکلّی خاموش اور ساکت ہو ٭



اب واضح ہو کہ قرآن کریم [illegible] کو وہ پیش کرتا ہے یہ فرمایا ہے

ان الدین عند اللہ الاسلام (سیپارہ ۳- رکوع ۱۰) ومن یبتغ غیر الاسلام دینا فلن یقبل منہ وھو فی الآخرۃ من الخاسرین۔ (سیپارہ ۳- رکوع ۱۷) **ترجمہ** یعنے دین سچا اور کامل اللہ تعالیٰ کے نزدیک اسلام ہے اور جو کوئی بجز اسلام کے کسی اور دین کو چاہیگا تو ہرگز قبول نہیں کیا جاویگا اور وہ آخرت میں زیان کاروں میں سے ہوگا ٭

پھر فرماتا ہے الیوم اکملت لکم دینکم و اتممت علیکم نعمتی و رضیت لکم الاسلام دینا
(سیپارہ ۶۔ رکوع ۵) یعنے آج میں نے تمہارے لئے دین تمہارا کامل کردیا اور اپنی نعمت تم پر پوری
کردی اور میں نے تمہارے لئے اسلام کو پسندیدہ کرلیا۔ ھو الذی ارسل رسولہ بالھدیٰ و دین الحق
لیظھرہ علی الدین کلہ و کفیٰ باللہ شھیدا۔ (سیپارہ ۲۶۔ رکوع ۱۲)۔ وہ خدا جس نے اپنے رسول
کو ہدایت کے ساتھ اور دین حق کے ساتھ بھیجا تا وہ اس دین کو تمام دینوں پر غالب کرے۔

پھر اللہ جل شانہٗ چند آیتیں قرآن کریم کی تعریف میں جو دین اسلام کو پیش کرتا ہے فرماتا ہے۔
چونکہ قرآن کریم کی تعریف درحقیقت دین اسلام کی تعریف ہے اس لئے وہ آیتیں بھی ذیل میں
لکھی جاتی ہیں۔ ولقد صرفنا فی ھذا القرآن من کل مثل فابیٰ اکثر الناس الا کفورا۔
(سیپارہ ۱۵۔ رکوع ۱۰) اور البتہ طرح طرح بیان کیا ہم نے واسطے لوگوں کے قرآن میں ہر ایک مثال
سے پس انکار کیا اکثر لوگوں نے مگر کفر کرنا۔ یعنے ہم نے ہر ایک طور سے دلیل اور حجت کے ساتھ
قرآن کو پورا کیا مگر پھر بھی لوگ انکار سے باز نہ آئے۔ (س ۳۵ ر ۳)

قل اللہ یھدی للحق (سیپارہ ۱۱۔ رکوع ۹)۔ اللہ الذی انزل الکتاب بالحق والمیزان یعنے خدا
وہ ہے جس نے کتاب یعنے قرآن شریف کو حق اور میزان کے ساتھ اتارا یعنے وہ ایسی کتاب ہے جو
حق اور باطل کے پرکھنے کے لئے بطور میزان کے ہے۔

انزل من السماء ماء فسالت اودیۃ بقدرھا (سیپارہ ۱۳۔ رکوع ۸) ترجمہ آسمان سے
پانی اتارا پس ہر ایک وادی اپنے اپنے قدر میں بہ نکلا۔ ان ھذا القرآن یھدی للتی ھی اقوم (سیپارہ ۱۵
رکوع ۱)۔ یہ قرآن اس تعلیم کی ہدایت کرتا ہے جو بہت سیدھی اور بہت کامل ہے۔

قل لئن اجتمعت الجن والانس علی ان یاتوا بمثل ھذا القرآن لا یاتون بمثلہ ولو کان
بعضھم لبعض ظھیرا کہ اگر جن اور انس سب اس بات پر اتفاق کریں کہ اگر اور کتاب جو کمالات
قرآنی کا مقابلہ کرسکے پیش کرسکے تو نہیں پیش کرسکینگے اگرچہ وہ ایک دوسرے کی مدد بھی کریں۔

پھر ایک اور جگہ فرماتا ہے ما فرطنا فی الکتاب من شیء (سیپارہ ۷۔ رکوع ۱۰) یعنے تعلیم
ضروریہ میں سے کوئی چیز قرآن سے باہر نہیں رہی۔ اور قرآن ایک مکمل کتاب ہے جو کسی دوسری
کامل کی محتاج نہیں۔ انہ لقول فصل (سیپارہ ۳۰ رکوع ۱۱)۔ حکمۃ بالغۃ۔ قرآن قول فصل ہے
(س ۲۷ ر ۸)

جو ہر ایک امر میں سچا فیصلہ دیتا ہے۔ اور انتہائی درجہ کی حکمت ہے فلا اقسم بمواقع النجوم وانہ لقسم لو تعلمون عظیم (سیپارہ ۲۷- رکوع ۱۶)- انہ لقرآن کریم فی کتاب مکنون- لا یمسہ الا المطہرون یعنے میں قسم کھاتا ہوں مطالع اور مناظر نجوم کی اور یہ قسم ایک بڑی قسم ہے۔ اگر تمہیں حقیقت پر اطلاع ہو کہ یہ قرآن ایک بزرگ اور عظیم الشان کتاب ہے اور اسکو وہی لوگ چھوتے ہیں جو پاک باطن ہیں۔ اور اس قسم کی مناسبت اس مقام میں یہ ہے کہ قرآن کی یہ تعریف کی گئی ہے کہ وہ کریم ہے یعنے روحانی بزرگیوں پر مشتمل ہے اور بباعث نہایت بلند اور رفیع دقایق حقائق کے بعض کوتاہ بینوں کی نظروں میں اسی وجہ سے چھوٹا معلوم ہوتا ہے جس وجہ سے ستارے چھوٹے اور نقطوں سے معلوم ہوتے ہیں اور یہ بات نہیں کہ درحقیقت وہ نقطوں کی مانند ہیں بلکہ چونکہ مقام انکا نہایت اعلیٰ وارفع ہے اسلئے جو نظریں قاصر ہیں اُنکی اصل ضخامت کو معلوم نہیں کرسکتیں۔ انا انزلناہ فی لیلۃ مبارکۃ انا کنا منذرین فیھا یفرق کل امر حکیم (سیپارہ ۲۵- ر ۱۴)- ہمنے قرآن کو ایک ایسی بابرکت رات میں اُتارا ہے جسمیں ہر ایک امر پر حکمت تفصیل کے ساتھ بیان کیا گیا ہے۔ اس سے مطلب یہ ہے کہ جیسے ایک رات بڑی ظلمت کے ساتھ نمودار ہوئی تھی۔ اسی کے مقابل پر اس کتاب میں انوار عظیمہ رکھے گئے ہیں جو ہر ایک قسم کے شک اور شبہ کی ظلمت کو ہٹاتے ہیں اور ہر ایک بات کا فیصلہ کرتے ہیں اور ہر ایک قسم کی حکمت کی تعلیم کرتے ہیں اللہ ولی الذین آمنوا یخرجھم من الظلمت الی النور (سیپارہ ۳- ر ۲)- اللہ دوستدار ہے اُن لوگوں کا جو ایمان لائے اور اُنکو اندھیرے سے روشنی کی طرف نکالتا ہے۔ وانہ لتذکرۃ للمتقین (س ۲۹- ر ۹)- ان ھذا لھو حق الیقین (سیپارہ ۲۷- رکوع ۱۶)- وما ھو علی الغیب بضنین یعنے قرآن متقیوں کو وہ سارے امور یاد دلاتا ہے جو اُنکی فطرت میں مخفی اور مستور تھے اور یہ حق محض ہے جو انسان کو یقین تک پہنچاتا ہے اور یہ غیب کے عطا کرنے میں بخیل نہیں ہے یعنے بخیلوں کیطرح اسکا یہ کام نہیں کہ صرف آپ ہی غیب بیان کرے اور دوسرے کو غیبی قوت نہ دے سکے بلکہ آپ بھی غیب پر مشتمل ہے۔ اور پیروی کرنے والے پر بھی فیضان غیب کرتا ہے۔ یہ قرآن کا دعوے ہے جسکو وہ اپنی تعلیم کی نسبت آپ بیان فرماتا ہے اور پھر آگے چلکر اسکا ثبوت بھی آپ ہی دیگا لیکن چونکہ اب

وقت تھوڑا ہے اسلئے وہ ثبوت جواب الجواب میں لکھا جاویگا۔ بالفعل ڈپٹی عبداللہ آتھم صاحب کی خدمت میں یہ التماس ہے کہ بپابندی اُن امور کے جو ہم پہلے لکھ چکے ہیں۔ انجیل شریف کا دعوی بھی اسی طرز اور اسی شان کا پیش کریں کیونکہ ہر ایک منصف جانتا ہے کہ ایسا تو ہرگز ہو نہیں سکتا کہ مدعی سُست اور گواہ چست۔ خاصکر اللہ جل شانہٗ جو قوی اور قادر اور نہایت درجہ کے علوم وسیع رکھتا ہے جس کتاب کو ہم اُسکی طرف منسوب کریں وہ کتاب اپنی ذات کی آپ قیوم چاہئے انسانی کمزوریوں سے بالکل مبّرا اور منزّہ چاہئے۔ کیونکہ اگر وہ کسی دوسرے کی سہارہ کی اپنے دعوے میں اور اثبات دعوی میں محتاج ہے تو وہ خدا کا کلام ہرگز نہیں ہوسکتا اور یہ مکرر یاد رہے کہ اِسوقت صرف مدعا یہ ہے کہ جب قرآن کریم نے اپنی تعلیم کی جامعیت اور کاملیت کا دعوی کیا ہے یہی دعوی انجیل کا وہ حصہ بھی کرتا ہو جو حضرت مسیح ؑ کی طرف منسوب کیا جاتا ہے اور کم سے کم اس قدر تو ہو کہ حضرت مسیح ؑ اپنی تعلیم کو مختتم قرار دیتے ہوں اور کسی آئندہ وقت پر انتظار میں نہ چھوڑتے ہوں۔

## نوٹ

یہ سوال اس قدر لکھا گیا تھا تو اُسکے بعد فریق ثانی نے اس بات پر اصرار کیا کہ سوال نمبر ۲ یعنے بحث کے کسی دوسرے موقعہ میں پیش ہو بالفعل الوہیت مسیح کے بارے میں سوال ہونا چاہئے چنانچہ اُنکے اصرار کی وجہ سے یہہ سوال جو ابھی غیر مختتم ہے اسی جگہ چھوڑا گیا بعدنہٖ بقیہ اسکا شائع کیا جائے گا۔

---

# سوال الوہیت مسیح ع پر

۲۲-مئی سنہ ۱۸۹۳ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین والسلام علیٰ رسولہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین

امّا بعد واضح ہو کہ بموجب شرائط قرار دادہ پرچہ علیحدہ مورخہ ۲۲-اپریل سنہ ۱۸۹۳ء پہلا سوال ہماری طرف سے یہ تجویز ہوا تھا کہ ہم الوہیت حضرت مسیح علیہ السلام کے بارہ میں مسٹر عبد اللہ آتھم صاحب سے سوال کرینگے۔ چنانچہ مطابق اسی شرط کے ذیل میں لکھا جاتا ہے۔

واضح ہو کہ اس بحث میں یہ نہایت ضروری ہوگا کہ جو ہماری طرف سے کوئی سوال ہو یا ڈپٹی عبد اللہ آتھم کی طرف سے کوئی جواب ہو وہ اپنی طرف سے نہ ہو بلکہ اپنی اپنی الہامی کتاب کے حوالہ سے ہو جسکو فریق ثانی حجت سمجھتا ہو۔ اور ایسا ہی ہر ایک دلیل اور ہر ایک دعوی جو پیش کیا جاوے وہ بھی اسی التزام سے ہو غرض کوئی فریق اپنی اس کتاب کے بیان سے باہر نہ جائے جسکا بیان بطور حجت ہو سکتا ہے۔

بعد اسکے واضح ہو کہ حضرت مسیح علیہ السلام کی الوہیت کے بارہ میں قرآن کریم میں بغرض رد کرنے خیالات اُن صاحبوں کے جو حضرت موصوف کی نسبت **خدا یا ابن اللہ** ہونیکا اعتقاد رکھتے ہیں یہ آیات موجود ہیں۔

ما المسیح ابن مریم الا رسول قد خلت من قبلہ الرسل وامہ صدیقۃ کانا یا کلان الطعام انظر کیف نبین لھم الآیت ثم انظر انّی یؤفکون۔ یعنی حضرت مسیح ابن مریم میں اس سے زیادہ کوئی بات نہیں کہ وہ صرف ایک رسول ہے اور اس سے پہلے بھی رسول ہی آتے رہے ہیں اور یہہ کلمہ کہ اس سے پہلے بھی رسول ہی آتے رہے ہیں۔ یہ قیاس استقرائی کے طور پر ایک استدلال لطیف ہے کیونکہ قیاسات کے جمیع اقسام میں سے استقراء کا مرتبہ وہ اعلیٰ شان کا مرتبہ ہے کہ اگر یقینی اور قطعی مرتبہ سے اسکو نظر انداز کر دیا جائے تو دین و دنیا کا تمام سلسلہ بگڑ جاتا ہے اگر ہم غور سے دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ حصہ کثیرہ دنیا کا اور ازمنہ گذشتہ کے واقعات کا ثبوت اسی استقراء کے

ذریعہ سے ہوا ہے۔ مثلاً ہم جو اس وقت کہتے ہیں کہ انسان مُنہہ سے کھاتا اور آنکھوں سے دیکھتا
اور کانوں سے سُنتا اور ناک سے سونگھتا اور زبان سے بولتا ہے اگر کوئی شخص کوئی مقدس کتاب
پیش کرے اور اس میں یہ لکھا ہوا ہو کہ یہ واقعات زمانہ گذشتہ کے متعلق نہیں ہیں۔
بلکہ پہلے زمانہ میں انسان آنکھوں کے ساتھ کھایا کرتا تھا اور کان کے ذریعہ سے بولتا تھا۔
اور ناک کے ذریعہ سے دیکھتا تھا ایسا ہی اور باتوں کو بھی بدل دے۔ یا مثلاً یہ کہے کہ کسی زمانہ میں
انسان کی آنکھیں دو نہیں ہوتی تھیں بلکہ بیس ہوتی تھیں۔ دس تو سامنے چہرہ میں اور دس پشت
پر لگی ہوئی تھیں تو اب ناظرین سوچ سکتے ہیں کہ گو فرض کے طور پر ہم تسلیم بھی کرلیں کہ ان عجیب تحریروں
کا لکھنے والا کوئی مقدس اور راست باز آدمی تھا۔ مگر ہم اس یقینی نتیجہ سے کہاں اور کدھر گریز کرسکتے ہیں جو
قیاس استقرائی سے پیدا ہوا ہے۔ میری رائے میں ایسا بزرگ اگر نہ صرف ایک بلکہ کروڑ سے بھی زیادہ
اور قیاس استقرائی سے نتائج قطعیہ یقینیہ کو توڑنا چاہیں تو ہرگز ٹوٹ نہیں سکیں گے بلکہ اگر ہم منصف
ہوں اور حق پسندی ہمارا شیوہ ہو تو اس حالت میں کہ اس بزرگ کو ہم درحقیقت ایک بزرگ سمجھتے ہیں
اور اُسکے الفاظ میں ایسے ایسے کلمات خلاف حقایق مشہودہ محسوسہ کے پاتے ہیں تو ہم اُسکی بزرگی
کی خاطر سے صرف عن الظاہر کرینگے اور ایسی تاویل کرینگے جس سے اُس بزرگ کی عزت
قائم رہ جاوے۔ ورنہ یہ تو ہرگز نہ ہوگا کہ جو حقائق استقراء کے یقینی اور قطعی ذریعہ سے ثابت ہو چکے
ہیں وہ ایک روایت دیکھ کر ٹال دیئے جاویں۔ اگر ایسا کسی کا خیال ہو تو یہ بار ثبوت اُسکی گردن پر
ہے کہ وہ استقراء مثبتہ موجودہ قطعیہ یقینیہ کے برخلاف اس روایت کی تائید اور تصدیق میں کوئی امر
پیش کردیوے مثلاً جو شخص اس بات پر بحث کرتا اور لڑتا جھگڑتا ہے۔ کہ صاحب ضرور پہلے زمانہ
میں لوگ زبان کے ساتھ دیکھتے اور ناک کے ساتھ باتیں کیا کرتے تھے تو اسکا ثبوت پیش کرے۔
اور جب تک ایسا ثبوت پیش نہ کرے تب تک ایک مہذّب عقلمند کی شان سے بہت بعید ہے۔
کہ ان تحریرات پر بھروسہ کرکے کہ جنکے بصورت صحت بھی بیس معنے ہوسکتے ہیں وہ معنی اختیار
کرے جو حقایق ثابت شدہ سے بالکل مغائر اور منافی پڑے ہوئے ہیں مثلاً اگر ایک ڈاکٹر ہی سے
اس بات کا تذکرہ ہو کہ سم الفار اور وہ زہر جو تلخ بادام سے تیار کیا جاتا ہے اور بیش یہ تمام زہر میں
نہیں ہیں۔ اور اگر انکو دو دو سیر کے قدر بھی انسان کے بچوں کو کھلایا جاوے تو کچھ حرج نہیں۔

اور اسکا ثبوت یہہ دیوے کہ فلاں مقدس کتاب میں ایساہی لکھا ہے اور راوی معتبر ہے۔ تو کیا وہ
ڈاکٹر صاحب اِس مقدس کتاب کا لحاظ کرکے ایک ایسے امر کو چھوڑ دینگے جو قیاس استقرائی سے
ثابت ہوچکا ہے۔ غرض جبکہ قیاس استقرائی دنیا کے حقائق ثابت کرنے کے لئے اول درجہ
کا مرتبہ رکھتا ہے تو اسی جہت سے اللہ جل شانہٗ نے سب سے پہلے قیاس استقرائی کو ہی پیش کیا۔
اور فرمایا **قد خلت من قبلہ الرسل** یعنے حضرت مسیح علیہ السلام بے شک نبی
تھے اور اللہ جل شانہٗ کے پیارے رسول تھے مگر وہ انسان تھے۔ تم نظر اٹھا کر دیکھو کہ جب سے یہہ
سلسلہ تبلیغ اور کلام الٰہی کے نازل کرنے کا شروع ہوا ہے ہمیشہ اور قدیم سے انسان ہی رسالت
کا مرتبہ پاکر دنیا میں آتے رہے ہیں یا کبھی اللہ تعالیٰ کا بیٹا بھی آیا ہے اور خلت کا لفظ اس طرف
توجہ دلاتا ہے کہ جہاں تک تمہاری نظر تاریخی سلسلہ کو دیکھنے کے لئے وفا کرسکتی ہے اور گزشتہ
لوگوں کا حال معلوم کرسکتے ہو خوب سوچو اور سمجھو کہ کبھی یہ سلسلہ ٹوٹا بھی ہے۔ کیا تم کوئی ایسی نظیر
پیش کرسکتے ہو جس سے ثابت ہوسکے کہ یہہ امر ممکنات میں سے ہے۔ پہلے بھی کبھی کبھی ہوتا
ہی آیا ہے۔ سو عقلمند آدمی اس جگہ ذرہ ٹھہر کر اور اللہ جل شانہٗ کا خوف کرکے دل میں سوچے کہ حادثات
کا سلسلہ اس بات کو چاہتا ہے کہ اسکی نظیر بھی کبھی کسی زمانہ میں پائی جاوے۔

ہاں اگر بائبل کے وہ تمام انبیا اور صلحا جنکی نسبت بائبل میں بھی الفاظ موجود ہیں کہ وہ خداتعالےٰ
کے بیٹے تھے یا خدا تھے حقیقی معنوں پر حمل کرلئے جاویں تو بیشک اِس صورت میں ہمیں اقرار
کرنا پڑیگا کہ خداتعالےٰ کی عادت ہے کہ وہ بیٹے بھی بھیجا کرتا ہے بلکہ بیٹے کیا کبھی کبھی بیٹیاں بھی
اور بظاہر یہ دلیل تو عمدہ معلوم ہوتی ہے اگر حضرات عیسائی صاحبان اسکو پسند فرماویں اور کوئی
اسکو توڑ بھی نہیں سکتا کیونکہ حقیقی غیر حقیقی کا تو وہاں کوئی ذکر ہی نہیں بلکہ بعض کو تو پہلوٹا ہی لکھدیا
اں اس صورت میں بیٹوں کی میزان بہت بڑھ جائیگی۔ غرضکہ **اللہ جل شانہٗ** نے سب سے
پہلے ابطال الوہیت کے لئے یہی دلیل استقرائی پیش کی ہے۔ پھر بعد اسکے ایک اور دلیل پیش کرتا ہے
**وامہ صدیقہ** یعنے والدہ حضرت مسیح ع کی راستباز تھی۔ یہ تو ظاہر ہے کہ اگر حضرت
مسیح ع کو اللہ جلشانہٗ کا حقیقی بیٹا فرض کرلیا جاوے تو پھر یہ ضروری امر ہے کہ وہ دوسروں
کی طرح ایسی والدہ کے اپنے تولد میں محتاج نہ ہوں جو باتفاق فریقین انسان تھی کیونکہ یہہ بات

نہایت ظاہر اور کھلی کھلی ہے کہ قانون قدرت اللہ جلشانہ کا اسی طرح پر واقع ہے کہ ہر ایک جاندار کی اولاد اسکی نوع کے موافق ہوا کرتی ہے مثلاً دیکھو کہ جس قدر جانور ہیں مثلاً انسان اور گھوڑا اور گدھا اور ہر ایک پرندہ وہ اپنی اپنی نوع کے لحاظ سے وجود پذیر ہوتے ہیں یہہ تو نہیں ہوتا کہ انسان کسی پرندہ سے پیدا ہو جاوے یا پرند کسی انسان کے پیٹ سے نکلے۔ پھر ایک تیسری دلیل یہہ پیش کی ہے۔ **کانا یاکلان الطعام** یعنے وہ دونو حضرت مسیح ع اور آپکی والدہ صدیقہ کھانا کھایا کرتے تھے اب آپ لوگ سمجھ سکتے ہیں کہ انسان کیوں کھانا کھاتا ہے اور کیوں کھانا کھانے کا محتاج ہے۔ اس میں اصل بھید یہ ہے کہ ہمیشہ انسان کے بدن میں سلسلہ تحلیل کا جاری ہے۔ یہاں تک کہ تحقیقات قدیمہ اور جدیدہ سے ثابت ہے کہ چند سال میں پہلا جسم تحلیل پاکر معدوم ہو جاتا ہے اور دوسرا بدن بدل ما یتحلل ہو جاتا ہے اور ہر ایک قسم کی جو غذا کھائی جاتی ہے اسکا بھی روح پر اثر ہوتا ہے کیونکہ یہہ امر بھی ثابت شدہ ہے کہ کبھی روح جسم پر اپنا اثر ڈالتی ہے اور کبھی جسم روح پر اپنا اثر ڈالتا ہے جیسے اگر روح کو یکدفعہ کوئی خوشی پہنچتی ہے تو اس خوشی کے آثار یعنے بشاشت اور چمک چہرہ پر بھی نمودار ہوتی ہے اور کبھی جسم کے آثار ہنسنے رونے کے روح پر پڑتے ہیں اب جبکہ یہ حال ہے تو کس قدر مرتبہ خدائی سے یہہ بعید ہوگا کہ اپنے اللہ کا جسم بھی ہمیشہ اڑتا رہے اور تین چار برس کے بعد اور جسم آوے ماسوا اسکے کھانے کا محتاج ہونا بالکل اس مفہوم کے مخالف ہے جو خدا تعالیٰ کی ذات میں مسلّم ہے۔ اب ظاہر ہے کہ حضرت مسیح ع اُن حاجتمندیوں سے بری نہیں تھے جو تمام انسانوں کو لگی ہوئی ہیں۔ پھر یہ ایک عمدہ دلیل اس بات کی ہے کہ وہ باوجود ان دردوں اور دُکھوں کے خدا ہی تھے یا ابن اللہ تھے اور درد ہمنے اسلیئے کہا کہ بھوک بھی ایک قسم درد کی ہے اور اگر زیادہ ہو جائے تو موت تک نوبت پہنچاتی ہے۔

| | |
|---|---|
| دستخط بحروف انگریزی | دستخط بحروف انگریزی |
| غلام قادر فصیح پریزیڈنٹ ازجانب اہل اسلام | ہنری مارٹین کلارک پریزیڈنٹ ازجانب عیسائی صاحبان |

---

# جواب از طرف مسٹر عبداللہ آتھم صاحب مسیحی

اگر یہہ جناب کا قول صحیح ہے کہ ہر امر کی حقیقت تجربہ ہی پر مدار رکھتی ہے یعنے جو تجربہ کے برخلاف

ایک سلسلہ مین قلمبند کیا اور انکو مصر والون کے بالمقابل سلسلہ سے بھی زیادہ تر
پُرانا اور قدیم خیال کیا۔

بعض لوگ اس دین کا مخرج اس سے بھی اعلے ترسند سے خیال کرتے ہین اور دعوے
کرتے ہین کہ طوفان نوح سے پہلے تمام دنیا کا یہی مذہب تھا۔ انکا بیان ہے کہ یہہ
مذہب طوفان کے بعد بھی رہا اور اجداد الاقوام اسی مذہب کے پیرو تھے۔ ابراہیم اسی
مذہب کی تلقین کرتے رہے اور اونکی اولاد یعنی بنی اسرائیل نے بھی یہی مذہب اختیار
کیا اور اون احکام مین جو کوہ طور سینا آندھی اور بجلی کی گرج کے درمیان موسی کو ملے
تھے اسی مذہب کی تقدیس و تصدیق کی گئی تھی۔

یہہ مذہب اپنی ابتدائی حالت مین بالکل صاف اور محض روحانی تھا۔ اسکی تعلیم
خدا کی وحدانیت۔ آیندہ جہان مین سزا و جزا کا ملنا۔ حیات ابدی حاصل کرنے کے
لئے نیک اور بے لوث زندگی کی ضرورت پر مبنی تھی اس مذہب والون کے نزدیک
قادر علی الاطلاق کی اس درجہ تک تعظیم و تکریم تھی کہ وہ لوگ اوسکا نام لینا بھی گستاخی
سمجھتے تھے اور بدون درمیانی نقیبون (فرشتون) کے اوسکا قرب حاصل کرنے
کی جرات نکرتے تھے۔ یہہ فرشتے اونکے خیال مین فلکی اجرام مین آباد تھے بعینہٖ اوسی
طریقہ پر جسطرح کہ انسانی اجسام ارواح سے زندہ اور آباد ہین۔ یہہ فرشتے اوس قادر
علے الاطلاق کے ماتحت مخلوقات کے انتظام و نگرانی کے لئے اپنے اپنے مقررہ مقامات
مین رکھے گئے ہین۔ صابی مذہب کے لوگ جب ستارون یا دیگر اجرام فلکی کی طرف مخاطب
ہوتے تھے تو اونکو دیوتا یا خدا سمجھکر اونکی عبادت نہین کرتے تھے بلکہ اونکو اس غرض
سے خوش کرنے کی کوشش کرتے تھے کہ وہ خدا کے نزدیک انکے شفیع ہین اور ان مخلوق
اجرام کی وساطت سے خالق اکبر کی طرف رجوع لاتے تھے۔

رفتہ رفتہ اس مذہب کی ابتدائی سادگی و صفائی جاتی رہی اور بہت سے حجاب ان

گمراہ اور مختلف اقسام کی بت پرستیون سے مخلوط ہوگیا۔ پھر ان لوگون نے اجسام
فلکی کو بجاے اسکے کہ انکو شفاعت کرنے والون کا مسکن خیال کرین دیوتاؤن
کی طرح پوجنا شروع کیا۔ اونکی تو قبرین جنگلون اور نخلستانون کے درمیان انکی
تصویرین بناکر رکھین اور آخر کار انکے بت مندرون مین رکھے اور ربوبیت کی
حیثیت مین انکی پرستش کرنے لگے۔ اسیطرح جس جس ملک مین یہہ مذہب گیا وہان
اسمین مختلف اقسام کے تغیر و تبدل ہوتے رہے۔ ملک مصر پر بہت دیر سے یہہ دہبا
لگ رہا ہے کہ اوسنے اس مذہب کو نہایت درجہ کے انحطاط تک پہونچا دیا۔ اس غیر منکشف
ملک کے سنگی اصنام۔ تصاویر۔ اور منقش اشکال کو نہ صرف آسمانی قاصدون بلکہ ادنے
درجہ کی مخلوق اور بے جان چیزون کی پرستش کا دفتر خیال کیا گیا ہے۔ مگر زمانہ حال کی
تحقیق و تفتیش زمانہ ماضی کی اس عقیل قوم کو رفتہ رفتہ اس الزام سے بری کر رہی ہے
اور جون جون یہہ تحقیق اخفا کے پردہ کو جو مصر کی مقبرون پر لٹکتا ہے اولٹتی جاتی
ہے یہہ دریافت ہوتا جاتا ہے کہ یہہ تمام اشیا جو بادی النظر مین عبادت و پرستش کا
مقصود معلوم ہوتی ہین اصل مین اللہ جل شانہ کی مختلف صفات کی علامات ہین
جسکا اسم اعظم اسقدر مقدس تھا کہ فانی لوگ زبان پر نہین لا سکتے تھے۔

عرب والون کے درمیان یہہ مذہب وحشیانہ توہمات سے سست اور نہایت ہی مذموم
بت پرستی سے ابتر ہوگیا ہر ایک قوم نے اپنے ایک خاص ستارہ اور سیارہ کی پرستش
شروع کی یا اوسکا ایک علیحدہ بت بناکر قایم کیا۔ دختر کشی کی قبیح رسم اونکے مذہب کا
جزو ہوگئی۔ خانہ بدوش اقوام کے درمیان لڑکی کی پیدائش منحوس خیال کی گئی تھی۔
لوٹ کھسوٹ اور آوارہ گردی کے لئے لڑکی کی جنس بالکل ناموزون تھی کیونکہ اوسکی
بدچلنی یا دشمن کی قید مین چلے جانے سے اوسکے خاندان پر بے غیرتی کا دہبا لگ جانے
کا اندیشہ رہتا تھا۔ اس بے رحم پالیسی (مصلحت) کے اغراض شاید اونکے مذہبی خیالات

ے ساتھہ مل لیے ہونگے۔ کیونکہ وہ اپنی لڑکیون کو یا تو اپنے اصنام کے آگے قربانی کردیتے
یا اونکو زندہ دفن کر دیتے تھے۔

دوسرا مذہب مجوس یا گبر (آتش پرستی) جسنے (جیسا کہ ہم اوپر بیان کر آئے ہین)
مشرقی ممالک کی مذہبی سلطنت کو تقسیم کر رکھا تھا فارس سے نکلا تھا۔ جہان کچھہ عرصہ
کے بعد اوسکے زبانی عقاید کو اوسکے بڑے رہنما اور پیغمبر زوراستر (زرتشت) اپنی کتاب
ژند اوستا مین قلمبند کیا۔ یہہ مذہب بھی صابی مذہب کی طرح ابتدا مین سادہ اور دعائیہ
تھا۔ صرف ایک خدا کی جو سبسے اعلے اور ازلی ابدی ہے اعتقاد کی تعلیم دیتا تھا جسمین
اور جس سے کل کائنات قایم ہے اور اوسنے اپنے ایک کلمہ کُن سے دو کارکُن پیدا کیئے۔
اُرمزد (یزدان) روشنی اور نیکی کا اصل یا فرشتہ۔ اور آہرمن بدی اور ظلمت کا اصل یا
فرشتہ۔ ان دونون نے اپنے مختلف عناصر کے ملاپ سے دنیا بنائی اور دنیا کے
معاملات کے انتظام کے لیئے دائمی مخاصمت مین مشغول ہین۔ یہی وجہ ہے کہ دنیا
مین نیکی اور بدی کا دور رہتا ہے یعنی جس فرشتہ کا غلبہ ہوا اوسی کا اثر ظہور مین آیا
یہہ مخاصمہ دنیا کے خاتمہ تک جاری رہیگا۔ پھر ایک عام رستخیز ہوگی اور یوم المیزان
ہوگا تب ظلمت کا فرشتہ مع اپنے پیروان کے ایک سخت تاریک اور المناک مقام
(جہنم) مین ڈالا جائیگا۔ اور اوسکے حریف ایسے محلون مین داخل ہونگے جو ہمیشہ بہجت
کامرانی اور نور و ضیا سے ہمیشہ معمور ہونگے۔

اس مذہب کی ابتدائی رسوم نہایت سادہ تھین۔ آتش پرستون کے ہان نہ تو
مندر اور معابد ہوتے تھے اور نہ کسی قسم کے مذہبی نشانات۔ وہ اپنی دعاؤن اور عبادت
کے گیتون مین صرف آفتاب کو جسے وہ خدا کا مظہر سمجھتے تھے مخاطب کرتے تھے۔ وہ
اس نیر اعظم روشنی بخش عالم کی اسلیئے تعظیم و تکریم کرتے تھے کہ یہہ خدا کا گھر ہے اور
اوس نور و حرارت کا منبع ہے جو دیگر اجرام فلکی مین موجود ہے۔ اور جب یہہ غروب ہو جاتا

تھا نور روشنی حاصل کرنے کے لیے پہاڑون کی چوٹیون پر آگ جلاتے تھے۔

سب سے پہلے زردہشتر نے آتشکدہ بنانے کی بنیاد رکھی جہان وہ مقدس آگ موبدون کی نگرانی مین ہمیشہ کے لیے روشن رکھی گئی جسکی نسبت دعوے کیا جاتا تھا کہ وہ آسمان سے لائی گئی ہے۔ یہہ موبد رات دن اوسکی حفاظت کیا کرتے تھے۔ مجوسس نے بھی امتداد زمانہ سے صابیین کی طرح نشانات مین ربوبیت کا اصول کھو دیا اور آگ اور روشنی کی حقیقی خدا کی طرح عبادت کرنے لگے اور اندھیرے اور ظلمت کو شیطان سمجھکر اوس سے نفرت کرنے لگے۔ گبر لوگ مذہبی جوش مین کافرون کو پکڑ لیتے تھے اور اپنے ناری خدا کے خوش کرنے کے لیے انکو جلتی آگ مین ڈالکر قربانی دیتے تھے۔

سلیمان نبی کی حکمت کے مشہور ومعروف اور خوبصورت فقرہ مین ان دونون فرقون کے عقاید کا ذکر ہے "بیشک وہ تمام آدمی قدرتاً نکمے ہین جو خدا سے آگاہ نہین اور صنعت پر خیال کر کے صانع کا اعتراف نہین کرتے۔ بلکہ آگ یا ہوا یا باد یا دائرہ ستارگان یا دریا یا آسمانی ضیاؤن کو وہ خدا قرار دیتے ہین جو دنیا کا نظم ونسق کرتے ہین"۔ ان دونون مذاہب مین سے جیسا کہ ہم اوپر بیان کر آئے ہین عرب والون کے درمیان صابی مذہب بہت پہیلا ہوا تھا۔ لیکن نہایت ہی مذموم حالت مین اور ہر قسم کی برائیون سے بھرا ہوا اور مختلف اقوام مین مختلف طور پر تھا۔

مجوسی مذہب صرف اون قومون کے درمیان تھا جو اپنی سرحدی سکونت کے باعث فارس کے ساتھہ بہت لین دین رکھتے تھے۔ باقی اقوام اون ملکون کی بت پرستیون اور توہمات مین پہنسے ہوئے تھے جنکی سرحد پر وہ آباد تھے۔
یہودی مذہب ابتدائے زمانہ سے ہی عرب مین گھس چکا تھا لیکن بہت تھوڑا

اور بالکل ناکامل پہر بہی اوسکی بہت سی رسمین اور خیالی روایتین ملک مین پہیل کر
لوگون کے دلون مین جاگزین ہو گئی تہین کچھہ عرصہ کے بعد جب رومیون نے
کنعان کو تہ و بالا کیا اور شہر یروشلم کو فتح کرکے لوٹا بہت سے یہودی عرب مین آکر
پناہ گزین ہوئے اور اصلی قومون کے ساتھہ مل جل گیے اور اپنے فرقے قائم کئے۔
زمین کے قابل زراعت قطعات پر قبضہ و تصرف کیا۔ قلعے اور برج تعمیر کئے۔ اور
بڑا رعب و داب پیدا کر لیا۔

عیسوی مذہب کے معتقد بہی عرب والون کے درمیان تھے۔ پولوس مقدس نے
اپنے خط مین جو گیلیشین کی طرف لکہا تہا بیان کیا ہے کہ "جب مین بت پرستون
مین عیسوی مذہب کی ہدایت کے لئے بلایا گیا تہا اوسکے تہوڑی دیر بعد مین عرب کو
گیا"۔ تیسری صدی کے آغاز مین جو جہگڑے اور قضئیے مشرقی حصہ کے عیسائیون
مین پیدا ہوئے تھے اونکے سبب عیسائیون کے کئی فرقے اور حصے ہو گئے۔ ہر ایک
فرقہ جو بالادست ہوتا تہا دوسرے فرقہ پر بہت ظلم و تشدد کرتا تہا۔ اس وجہ سے بہی بہت سے
عیسائی مشرقی ممالک کے دور دراز حصون مین نکل گئے۔ عربستان کے صحراؤن کو
عیسائی رہبانون سے بہر دیا۔ اور کئی مشہور قومون کے درمیان عیسوی مذہب کا جہنڈا
کہڑا کر دیا۔

مفصلہ ذیل حالات خواہ طبیعی ہین یا اخلاقی اون اسباب کا ایک نمونہ بتلاتے
ہین جنہون نے عرب والون کو کئی پشتون تک ایک غیر متغیر حالت مین رکہا۔ اقوام
غیر کے حملون سے وہ اسلئے محفوظ رہے کہ انکا ملک علیحدہ تہا اور اونکے وسیع صحرا انکے
حامی تھے۔ مگر وہ خود ایک زبردست فاتح قوم کیون نہو سکے۔ اسکی وجہ یہہ تہی کہ وہ
اندرونی جہگڑون مین پہنسے ہوئے تھے اور ملکی و مذہبی اتحاد اونمین مفقود تہا
وہ مختلف فرقون کا ایک بڑا بہاری مجموعہ تھے اونکی شخصی طاقت بڑی بردست تہی

لیکن مشترک طاقت اور مجموعی قوت سے محروم تھے - اگرچہ انکی خانہ بدوش طرز معاشرت نے انکو محنت کش اور چالاک بنا رکھا تھا اور انہین سے زیادہ تر آدمی بچپن ہی سے جنگجو اور لڑاکا تھے لیکن اونکے اسلحہ فقط ایک دوسرے ہی کے برخلاف مستعمل ہوتے تھے - صرف چند سرحدی قومین اس سے مستثنی ہین جو جنگی ملازمت اختیار کرکے کبھی کبھی بیرونی لڑائیون مین شریک ہوا کرتی تہین -

جب وسط ایشیا کی خانہ بدوش قومون نے جو جنگ و جدل کیلئے ان سے زیادہ تر مستعد نہ تہین چند ہی پشتون مین اکثر شائستہ ممالک دنیا کو مسخر کرلیا تہا - یہہ جنگی قوم جو اپنی طاقت سے خود بھی آگاہ نہ تہی اپنے ملک کے صحراؤن مین بالکل بیخبر اور محض پراگندہ پڑی رہی -

آخرکار وہ وقت آن پہونچا کہ جب اوسکی مختلف قومین ایک ملت مین شریک ہونے کو تہین اور ایک مشترک لگاؤ سے جرات حاصل کرنے کو تہین - جب ایک بڑا بھاری ذکی آدمی پیدا ہونے والا تھا جو ان پراگندہ اعضا کو اکٹھا کرے اور اپنے پرجوش اور بہادرانہ حوصلے سے اونکو اکسا کر ایک صحرائی دیو کی طرح اونکی رہنمائی کرے اور دنیا کی سلطنتون پر حملہ کرکے اونکو متزلزل اور تہ و بالا کرے -

## محمد کی ولادت و ولدیت - اور رضاعت و خوردسالی

محمد بانی مذہب اسلام شہر مکہ مین اپریل ۵۶۹ عیسوی مین پیدا ہوا - وہ بہادر اور مشہور خاندان قریش سے تھا - اسکے خاندان کی دو شاخین تہین جو دو بھائیون یعنی ہاشم اور عبد شمس کی نسل تہین - ہاشم جسکی نسل مین سے محمد تھا شہر مکہ کا بڑا محسن اور فیض رسان تھا - یہہ شہر ایک شور اور بنجر ملک مین واقع ہے - گزشتہ زمانہ مین یہان اکثر قحط سالی اور احتیاج کی قلت ہوا کرتی تہی -

چھٹی صدی کے آغاز مین ہاشم نے دو سالانہ کاروان قایم کیے - ایک موسم سرما
مین جنوبی عرب اور یمن کی طرف جایا کرتا تھا اور دوسرا موسم گرما مین ملک سریان
کی طرف - ان کاروانون کی وساطت سے مکہ مین ما یحتاج اور مختلف اجناس تجارت
کی بہتات ہوگئی اور یہہ شہر ایک تجارتی منڈی بن گیا - اور قوم قریش جو ان مہمات
مین زیادہ تر شریک و شامل ہوتی تھی متمول اور طاقتور ہوگئی - ہاشم اسوقت کعبہ
کا جو اہل عرب کی ایک بڑی زیارت اور عبادت گاہ تھی محافظ و متولی تھا - اس
معبد کی حفاظت و نگرانی سوائے معتبر اور نہایت معزز خاندان کے اور کسی خاندان
یا قوم کے سپرد نہین کی جاتی تھی بعینہ اوس طریقہ پر جسطرح کسی زمانہ مین معبد یروشلم
کی نگرانی فرقہ لیوائیٹ (یہودیان مین یہہ ایک مذہبی فرقہ ہے) کے سوا کبھی کسی اور
کو نہین دی جاتی تھی - کعبہ کی تولیت کے ساتھہ سول توقیر و مراعات بھی شامل تھین
یعنی جسکے سپرد کعبہ کی محافظت و نگرانی ہوتی تھی مقدس شہر کا انتظام بھی اوسی
کے ہاتھہ مین ہوتا تھا -

ہاشم کی وفات پر اوسکا بیٹا عبد المطلب اوسکا جانشین ہوا - یہہ بھی اپنے باپ
کی طرح محب وطن تھا - اسنے اس مقدس شہر کو ایک حملہ آور فوج سے + جو ملک حبش کے
بادشاہون نے بہت سی سپاہ اور ہاتھیون کے ساتھہ روانہ کی تھی بچایا - اوس
وقت یمن ان عیسائی بادشاہون کے تصرف مین تھا - ان نمایان خدمات سے جو باپ
اور بیٹے سے ظہور مین آئین کعبہ کی تولیت ہمیشہ کے لیے ہاشم کے خاندان مین مقرر
ہوگئی جس سے عبد الشمس کی نسل بہت ناراض و حاسد ہوگئی -

عبد المطلب کے بہت سے بیٹے اور بیٹیان تھین - بیٹون مین سے ابو طالب -

+ اس فوج کا سردار ابرہہ تھا مسلمانون کی روایت ہے کہ اس فوج کو مع ہاتھیون کے ابابیل جانورون
نے ہلاک کیا چونکہ یہہ پہلا حملہ تھا جو ہاتھیون کے ساتھہ مکہ پر ہوا اسلیئے عام الفیل کے نام سے مشہور ہوا سنہ ع سے پہلے

ابولہب۔ عباس۔ حمزہ اور عبداللہ کا تاریخون مین مذکور ہے۔ عبداللہ سب سے
چھوٹا اور عزیز بیٹا تہا۔ اسنے آمنہ کے ساتھہ جو مشہور و معروف خاندان قریش
مین سے ہی تھی مگر ہاشم کے خاندان سے بیاہ نہی شادی کی۔ عبداللہ نہایت
خوبصورت آدمی تہا۔ اور اون اوصاف مین جو عورتون کو فریفتہ کرنے والے
ہین اسقدر مشہور و ممتاز تہا کہ اگر مسلمانون کی روایتون پر اعتماد کیا جاوے
تو اوس رات جسمین آمنہ کے ساتھہ اسکی شادی ہوئی خاندان قریش کی دو سو کنواری
لڑکیان رشک سے مرگئین۔ محمد اس شادی کا جو ایسے غمناک حادثہ کے ساتھہ
وقوع مین آئی پہلا اور اکلوتا پہل تہا۔ انہی روایات کے بموجب جنکا اوپر ذکر
کیا گیا ہے محمد کی ولادت بہی ایسی علامات اور حیرت افزا شگون کے ساتھہ
ہوئی تہی کہ جنسے ظاہر ہوتا تہا کہ یہہ کوئی عجیب و غریب بچہ پیدا ہوا ہے۔ اسکی
مان کو ہرگز درد وغیرہ نہین ہوا۔ جون ہی محمد نے دنیا مین قدم رکہا تمام گرد و
نواح کے ملکون مین ایک آسمانی نور پہیل گیا اور نوزائیدہ بچہ نے اپنی آنکہین آسمان
کی طرف اوٹہا کر کہا۔ اَللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَنَا رَسُوْلُ اللّٰہِ یعنی اللہ
بڑا ہے۔ اللہ کے سوا کوئی نہین۔ اور مین اوسکا رسول ہون۔ ہمکو یقین دلایا گیا ہے
کہ محمد کی آمد سے زمین و آسمان مین تہلکہ مچ گیا تہا۔ خلیج ساوا اپنے مخفی منبع مین
مستور ہوگئی اور اپنے سواحل کو بالکل خشک چہوڑ گئی۔ دریاے دجلہ نے طغیانی مین
آکر قرب و جوار کے ملک کو غرقاب کردیا۔ شاہ فارس کے محل اپنی بنیاد و بن
تک ہل گیا اور اوسکے کنگورے سرنگون ہوگئے۔ اس حیرت افزا ات کو حاکم فارس
نے خواب مین دیکہا کہ ایک خونخوار اونٹ کو عرب کے ایک تیز رفتار گہوڑے نے مسخر
و مغلوب کرلیا ہے۔ علی الصباح اسنے یہہ خواب شاہ فارس کے روبرو بیان کیا۔
اہل دربار نے تعبیر یہہ نکالی کہ عرب کی طرف سے ضرور نقصان پہونچے گا۔

اسی پرُحادثہ رات کو زور استر (زردشت) کی مقدس آگ جو آتش پرستوں کی نگرانی مین کچھہ اوپر ہزار سال سے لگاتار روشن اور جلتی تھی دفعتہً بجھہ گئی۔ اور تمام دنیا کے اصنام و بت سرنگون ہوگئے۔ آسمانی فرشتوں نے ابلیس کو مع اوسکی ذریات دیو جن وغیرہ کے جو ستاروں اور منطقۃ البروج مین رہکر نوع انسانی پر بُرا اثر ڈالتے ہین تحت الثرٰے کی طرف گرا دیا۔

انہی روایتوں کا بیان ہے کہ اس نوزادہ بچہ کے لواحق اور رشتہ دار بھی متعجب و حیران تھے۔ محمد کے ماموں نے جو منجم تھا زایچہ نکال کر پیشین گوئی کی کہ یہہ بچہ بڑا طاقتور ہوگا۔ ایک سلطنت کی بنا ڈالے گا۔ اور نوع انسانی مین ایک نیا مذہب قایم کریگا۔

اسکی ولادت کے ساتوین دن عبدالمطلب نے خاندان قریش کے اعیان و اکابر کی ضیافت کی اور اس موقع پر اس بچہ کو اپنی نسل کا ایک ہونہار اور طالع ہونے والا فخر بیان کرکے اوسکا نام محمد (وہ شخص جسکی سب لوگ تعریف کرین) رکھا۔ محمد کی رضاعت کے زمانہ کے بھی ایسے ہی عجیب و غریب حالات مسلمان مورخ بیان کرتے ہین۔ اور نیز اوسکی ابتدائی عمر کے متعلق ایسی ہی غیر معتبر روایات کے سوا ہمین کچھہ معلوم نہین۔

ابھی وہ دو مہینے کا بھی نہین ہوا تھا کہ اوسکا باپ مرگیا جو پانچ راس اونٹ کچھہ بھیڑین اور ایک حبشن لونڈی جسکا نام برکت تھا ترکہ مین چھوڑ گیا۔ ابھی تک محمد کو اوسکی ماں ہی دودھ پلاتی تھی لیکن غم و فکر نے اوسکی چھاتی کے چشموں کو خشک و بے شیر کردیا۔ اور چونکہ شہر مکہ کی آب و ہوا بھی بچوں کی پرورش کے موافق نہ تھی اوسنے قرب و جوار کی بدو قوموں مین سے اپنے بچہ کے لیے ایک دائی تلاش کی۔ بدوؤں کی عورتین سال مین دو دفعہ یعنی موسم بہار و خزان مین مکہ کی طرف

آیا کرتین اور وہان کے باشندون کے بچے پرورش کے واسطے لے جایا کرتی تھین لیکن وہ دولتمندون اور امیرون کے بچون کی تلاش مین پھرا کرتی تھین کیونکہ اون سے خاطر خواہ معاوضہ ملنے کا یقین ہوتا تھا۔ اس وارث افلاس سے ہر ایک نے حقارت کے ساتھ اعراض کیا۔ آخر کار ایک عورت حلیمہ نام کو جو بنی سعد کے ایک گڈریے کی بیوی تھی رحم آیا وہ اس یتیم بچہ کو اپنے گھر جو پہاڑون کے درمیان ایک چراگاہ مین تھا لے گئی۔

حلیمہ نے اپنے اس صغیر سن امانت کے متعلق بہت سے تعجبات اور حیرت افزا واقعات بیان کئے ہین۔ جب وہ مکہ سے واپس گئی تو وہ خچر جسپر محمد سوار تھا گویا ہوا اور اوس نے باآواز بلند کہا کہ میری پیٹھ پر سرور انبیا۔ خاتم المرسلین۔ محبوب رب العالمین سوار ہے۔ جہان سے وہ گزرتا تھا پیڑین اوسکو سجدہ کرتی تھین۔ اور جب وہ اپنے گہوارہ مین لیٹا ہوا چاند کی طرف دیکھتا تھا تو وہ بھی اوسکی تعظیم و تکریم کے لئے جھک جاتا تھا۔

عربی مورخون کا بیان ہے کہ حلیمہ کو اپنی ہمدردی کا خدا کی برکتون سے اجر ملا۔ جبتک بچہ اوسکے گھر مین رہا اوسکی ہر ایک چیز مین برکت ہوگئی۔ پانی کے چشمے اور کنوئین خشک نہین ہوتے تھے۔ چراگاہین ہمیشہ سر سبز رہتی تھین۔ اوسکا غلّہ اور مویشی دہ چند بڑھ گئے۔ اسکے کھیتون اور کیاریون مین حیرت انگیز افزائش تھی۔ اور اوسکے گھر مین ہر ایک قسم کی آسایش و نعمت تھی۔

ملک عرب کے افسانے تو اس عجیب غریب بچہ کی نسبت نہایت ہی مبالغہ ظاہر کرتے ہین جنسے معلوم ہوتا ہے کہ بہت ہی چھوٹی سی عمر مین اوسکے قوائے جسمانی و قلبی اندازہ بشریت سے بہت زاید تھے۔ جب وہ صرف تین مہینے کا تھا خود بخود کھڑا ہو سکتا تھا۔ سات مہینے کی عمر مین گھر سے باہر نکل جایا کرتا تھا۔ اور دس ماہ

کی عمر مین تیر و کمان لیکر بچون کے ساتھہ کہیلا کرتا تہا - آٹھہ مہینے کی عمر مین وہ اسطرح
بول سکتا تہا کہ اوسکی بات سمجھہ مین آسکتی تہی - اس سے ایک مہینہ بعد وہ تیزی اور
صفائی کے ساتھہ گفتگو کر لیتا تہا - اوسکی باتون سے ایسی دانائی ٹپکتی تہی کہ جو کوئی
سنتا تہا ششدر رہ جاتا تہا - تین برس کی عمر مین وہ اپنے دودہ شریکی بہائی
مسروح کے ساتھہ کہیت مین کہیل رہا تہا دو فرشتے نورانی پوشاک مین انکے سامنے
نمودار ہوئے - انہون نے آہستگی سے محمد کو زمین پر لٹا دیا - جبرائیل نے جو دو فرشتون
مین سے ایک تہا محمد کا سینہ چاک کیا - لیکن اس سے اوسکو کسی قسم کی تکلیف ہرگز
نہین ہوئی - پہر جبرائیل نے اوسکا دل باہر نکالا اور ہر ایک قسم کی کدورت سے
اوسکو پاک کیا - اور گناہون کے سیاہ و تلخ قطرے جو ہمین اپنے باپ آدم سے
ورثہ کے طور پر ملے ہین اور جو اوسکے ہر ایک فرزند کے دل مین مخفی رہتے ہین اور
اونکو گناہ کی طرف رغبت کرتے ہین نکال ڈالے - جب جبرائیل نے محمد کے دل کو
تمام آلائشون سے پاک و صاف کر دیا تو پہر اوسکو ایمان علم اور نور نبوت سے بہر کر
سینہ مین رکھہ دیا - ہمین یقین دلایا گیا ہے کہ اسوقت سے محمد کے چہرہ سے وہ نہان
نور نمودار ہونے لگا جو پیغمبرون کے پاک سلسلہ مین آدم سے لیکر اسحق اور اسمعیل
تک چلا آتا تہا اور اسمعیل کی اولاد مین گم ہو گیا تہا - اب تازہ نور کے ساتھہ محمد
کا چہرہ چمکا - کہتے ہین کہ اس آسمانی ملاقات کے موقع پر بچہ کے دونون شانون
کے درمیان مہر نبوت ثبت کی گئی تہی جو اوسکی رسالت کی ہمیشہ کے لیے سند تہی
لیکن غیر معتقد لوگون کو سوائے ایک بڑے مسے کے جو کبوتر کے انڈے کے برابر
تہا اور کچھہ نظر نہین آتا تہا -

جب اس حیرت انگیز نظارہ کا حال حلیمہ اور اوسکے خاوند کو سنایا گیا تو وہ دونون
نہایت خوف زدہ ہو گئے کہ شاید بچہ پر کوئی تباہی آنے والی ہے - یا یہہ خوف ہوا

کہیہ آسمانی ملاقات کرنے والے شاید جن یا شیاطین کی قسم سے تہے جو صحرا کے سنسان مقاموں مین آمد و رفت کرتے ہین اور نوع انسان کو ضرر پہنچاتے ہین۔ اسلئے حلیمہ اوسے مکہ کی طرف واپس لے گئی اور اوسکی مان آمنہ کے حوالہ کیا۔ محمد چھٹے سال تک اپنی مان کے پاس رہا۔ پہر اوسکی مان اوسے مدینہ کی طرف لے گئی جہان اوسکے رشتہ دار قبیلہ آدج کے رہتے تھے۔ جب وہ واپس آئی تو رستہ مین مرگئی اور مقام ابوا مین جو مکہ اور مدینہ کے درمیان ایک گانون ہے دفن کی گئی۔ محمد اپنی آخری عمر تک اپنی امان کی قبر پر نہایت محبت سے جایا کرتا اور کمال رقت کے ساتھہ اوسے یاد کیا کرتا۔

اب بیچارے یتیم بچہ کے لئے نمک حلال حبشن لونڈی برکت نے مادر مہربان کا کام دیا اور اوسے اوسکے دادا عبد المطلب کے پاس لے گئی۔ محمد اپنے دادا کے پاس دو سال تک رہا اوسکے ساتھہ نہایت مشفقانہ سلوک ہوتا رہا۔ عبد المطلب اسوقت بہت سن رسیدہ اور معمر تہا اور عمر طبعی کا مرحلہ طے کرچکا تہا۔ جب اسنے اپنی موت کا وقت قریب سمجہا تو اپنے بڑے بیٹے ابو طالب کو بلا کر اوسکو محمد کا کفیل و نگران مقرر کیا۔ رحمدل ابو طالب نے اپنے بہتیجے کو چھاتی سے لگالیا اور عمر بہر اوسکے ساتھہ پدرانہ سلوک کرتا رہا۔ چونکہ ابو طالب اپنے باپ کی وفات پر کعبہ کی تولیت وحفاظت پر ممتاز ہوچکا تہا محمد کئی سال تک ایسے خاندان مین رہا جو ایک قسم کے بوجاری تھے اور کعبہ کی پرستش کی راہ و رسم کو بڑے ادب سے قایم رکہتے تہے۔

اس موقع پر ہم مناسب خیال کرتے ہین کہ کعبہ کی اصلیت۔ ابتدا اور اون رسوم توہمات اور روایات کا جو اسکے ساتھہ متعلق ہین بالتصریح ذکر کرین کیونکہ یہہ مذہب اسلام اور اوسکے بانی کے حالات سے بہت چسپان ہین۔

--•--

# روایات دربارہ کعبۂ مکہ

ملک عرب کی روایات کا بیان ہے کہ جب آدم و حوّا بہشت سے نیچے گرائے گئے تو یہہ دنیا کے مختلف حصوں مین گرے - آدم جزیرہ سرندیپ کے ایک پہاڑ پر گرا اور حوا بحیرہ قلزم کی حدود پر عربستان مین جسجگہ اب بندرگاہ جدہ واقع ہے - دو سو برس تک دونون الگ الگ دنیا مین پھر کیئے - آخر کار بہت سی ندامت و زحمت کے بعد انکو کوہ عرفات پر جو شہر مکہ کے قریب ہے باہم ملاقات کرنے کی اجازت دی گئی - مذکور ہے کہ آدم نے فرط اندوہ و توبہ و استغفار کے استغراق مین اپنے ہاتھ اور آنکھیں آسمان کی طرف اوٹھائین اور خدا سے رحم کا خواستگار ہو کر التجا کی کہ اوسکو ایسا ہی ایک معبد دنیا مین عطا ہو جیسا کہ جنت مین اوسکو عبادت کے لیئے ملا ہوا تھا اور جسکے گرد فرشتے قطار در قطار طواف کیا کرتے تھے -

آدم کی التجا قبول ہوئی چمکیلے بادلون کا ایک قبہ فرشتون نے اپنے ہاتھ سے نیچے اوتارا اور آسمانی معبد کے عین نیچے زمین پر رکھا - آدم جب عبادت مین مشغول ہوتا اسی معبد کی طرف جو آسمان سے اوترا تھا مُنہ کرتا - اور عبادت کرنے والے فرشتون کی طرح ہر روز سات دفعہ اوسکے گرد طواف کرتا -

انہی روایات کا بیان ہے کہ آدم کی وفات پر یہہ معبد گم ہو گیا یا آسمان کی طرف اوٹھا یا گیا - اور اسی مقام اور وضع پر ایک اور معبد آدم کے بیٹے شیث نے مٹی اور پتھر سے بنایا جو نوح کے طوفان مین غرقاب ہو گیا - بہت سے عرصہ کے بعد پیغمبرون کے عہد کے درمیان جبکہ ہاجرہ اپنے بیٹے اسمعیل سمیت صحرا مین پیاس سے جان بلب ہوئی ایک فرشتہ نے اوسی قدیمی معبد کے مقام کے نزدیک پانی کا ایک چشمہ ظاہر کیا جسکا نام چاہ زمزم ہے - اس چشمہ کو اسمعیل کی نسل

تاحال مقدس و متبرک جانتی ہے - اسی اثنا مین قوہی ہیکل توم ایل کا میٹ
کے دو آدمی ایک اونٹ کی تلاش مین جو کھو گیا تہا اس چشمہ پر آنکلے اور اپنی
عطش فرو کی - اور اپنے ہمراہیون کو بہی اسی مقام پر لے آئے - یہان ان
لوگون نے شہر مکہ کی بنا ڈالی اور اسمٰعیل اور اوسکی مان کو اپنی حفاظت مین لے لیا
مگر ملک کے اصلی باشندون نے اونکو بہت جلد یہان سے نکال دیا اور اسمٰعیل یہین رہا
جب اسمٰعیل جوان ہوا تو اوسنے حکمران بادشاہ کی لڑکی سے شادی کی - اس بیوی
سے اسکے بہت سے لڑکے ہوئے جو عرب کے باشندون کے اجداد تہے -

کچہہ عرصہ کے بعد اسمٰعیل نے خدا کے حکم سے اوسی مقام پر جہان بادلون کا معبد
آسمان سے اُترکر ٹھیرا تہا کعبہ کی عمارت بنانے کا انتظام کیا - اس متبرک کام
مین اوسکے باپ ابراہیم نے اوسکی مدد کی - ایک پتہر نے ابراہیم کو گویا پاڑ کا
کام دیا - اس پتہر کا یہہ معجزہ تہا کہ وہ معمار کی ضرورت کے موافق آپ سے آپ اونچا
یا نیچا ہو جاتا تہا - یہہ پتہر تاحال بطور ایک بے بہا نشان کے وہان پڑا ہے اور اوسپر
ابراہیم کے پاؤن کا نقش معتقدان اسلام کو صاف نظر آتا ہے - جب ابراہیم اور
اسمٰعیل اس کام مین مشغول تہے تب جبرائیل ایک پتہر اونکے پاس لایا - اس پتہر
کے متعلق روایات مین کچہہ خفیف سا اختلاف ہے - بعض کا بیان ہے کہ جنت کے
بے بہا پتہرون مین سے ایک ہے اور آدم کے ساتہہ بہشت سے نیچے گرا تہا اور پہر
طوفان نوح کی دلدل مین گم ہو گیا تہا حتے کہ جبرائیل فرشتہ نے اوسے پہر نکالا -
لیکن زیادہ تر معتبر روایت یہہ ہے کہ یہہ پتہر اصل مین ایک فرشتہ تہا جو جنت
مین آدم کی حفاظت کے لئے مقرر کیا گیا تہا اسنے اپنے کام مین غفلت کی - اس
جرم کی سزا مین وہ پتہر بنا یا گیا اور آدم کے ہبوط کے وقت جنت سے بدر کیا گیا
اس پتہر کو ابراہیم و اسمٰعیل نے بڑی تعظیم و تکریم کے ساتہہ کعبہ کی بیرونی دیوار میں

گوشہ مین جڑا تھا جہان وہ آجتک قایم ہے اور حاجی لوگ جب کعبہ کا طواف کرتے ہین تو ہر ایک طوف پر اوسکو نہایت ارادت سے چومتے ہین۔

کہتے ہین کہ پہلے پہل جب یہہ پتھر دیوار مین لگایا گیا تھا تو نہایت سفید اور چمکدار تھا لیکن گنہگار اور عاصی بندون کے استلام سے رفتہ رفتہ سیاہ ہوگیا۔ قیامت کے دن یہہ پتھر اپنی گروبی (ملکوتی) شکل حاصل کرکے خدا کے حضور مین کھڑا ہوگا اور اون لوگون کے حق مین جنھون نے صدق دل سے حج کیا ہے شہادت دیگا۔

ان روایات کے رو سے کعبہ اور چاہ زمزم ممالک مشرقی کے باشندون مین عموماً اور اسمٰعیل کی نسل مین خصوصاً معظم و محترم رہا ہے۔ مکہ جسکی چاردیواری کے اندر یہہ مقدس مقامات ہین ظہور اسلام سے کئی صدیان پیشتر ایک مقدس شہر تسلیم کیا گیا تھا اور عرب کے تمام اقطاع کے لوگ یہان زیارت کے لئے آیا کرتے تھے۔ اس رسم کے متعلق یہان تک مذہبی خیال عالمگیر اور عمیق تھا کہ ہر سال اس زیارت کی رسوم ادا کرنے کے لئے چار مہینے خاص کر رکھے تھے جو ہر ایک قسم کی جنگ و جدل اور تشدد و تغلب کے لئے حرام اور محترم ٹھیرائے گئے تھے۔ ان ایام مین دشمن لوگ اسلحہ چھوڑ دیتے تھے اور اپنے نیزون کے پھل اوتار دیا کرتے تھے اور اون صحراؤن مین سے جو ان ایام سے پیشتر پر خوف و خطر ہوا کرتے تھے امن و سلامتی کے ساتھہ گزر جاتے تھے اور حاجیون کے لباس مین انبوہ در انبوہ مکہ کے دروازہ پر جمع ہو جایا کرتے تھے اور فرشتون کی قطارون کی تقلید مین کعبہ کے گرد سات دفعہ طواف کرتے تھے اور بعد از فہم پتھر (حجر الاسود) کو چھوتے اور چومتے تھے۔ اور اپنے جد امجد اسمٰعیل کی یادگار مین چاہ زمزم کا پانی پیتے اور اوسمین وضو کرتے تھے اور تمام مناسک حج ادا کرکے پوری سلامتی کے ساتھہ اپنے گھرون کو لوٹ جایا کرتے تھے اور جاکر پھر اسلحہ پہنکر جنگ و جدال شروع کر دیتے تھے۔

ایام جاہلیت (وہ زمانہ جو بعثت سے پہلے تھا) مین عرب والون کی مذہبی رسومات
مین روزہ و نماز سب سے بڑھکر تھے - سال مین انکے تین بڑے بڑے ایام الصیام تھے
ایک سات دن کا - ایک نو دن کا اور ایک تیس دن کا تہا - وہ ہر روز تین وقت صبح
دوپہر اور شام کو نماز پڑھتے تھے اور نماز کے وقت مُنہ کعبہ کی جانب کرتے تھے جسکو وہ
قبلہ یعنی مرکز العبادة خیال کرتے تھے - انکی بہت سی مذہبی روایتین اور افسانے تھے -
جنمین سے بعض یہودیون سے لئے گئے تھے - انکے مذہبی خیالات کی تقویت کے لئے نظم
کی ایک کتاب تھی - اور ایک کتاب تھی جسمین اخلاقی مسایل و حکایات تہین - کہتے ہین
کہ یہہ شیث کی لکھی ہوئی ہی -
چونکہ محمد نے کعبہ کے متولی کے گھر مین تربیت پائی تھی اسلئے اون رسوم و عبادات
نے جو اس مقدس عمارت کے متعلق تہین ابتدا ہی سے اوسکے دل مین میلان
پیدا کر دیا تہا اور اوسکو اون مذہبی خیالات کی جانب رغبت دلائی تھی جو مین بعد اوسکے
دل پر محیط و متصرف ہوگئے - گو مسلمان مورخ ہمین خوشی سے اس امر کی طرف متوجہ
کرتے ہین کہ اوسکی بختیاری اور علو مراتب و برتری بچپن ہی سے عجیب و غریب علامات
کے ساتھہ بخوبی ظاہر و ہویدا ہی - تاہم یہہ بات ظاہر ہے کہ اوسکی تعلیم مین وہی غفلت
اور کوتاہی روا رکھی گئی تھی جو عام اولاد عرب کی نسبت کی جاتی ہے - کیونکہ یہہ ہمین
معلوم ہے کہ اوسے لکھنا پڑھنا نہین سکھایا گیا تہا - مگر وہ ایک روشن دماغ - عالی خیال
سریع الفہم بچہ تہا - جو بات ایک دفعہ سن لیتا تہا اوسپر خوب خوض و فکر کرتا تہا - اوسمین
تقریر کرنے کی قوت نہایت وسیع اور زبردست تھی اور وہ ہر ایک معاملہ پر بے دھڑک
اور سر بسر گفتگو کر سکتا تہا - شہر مکہ مین ملک کے دور و دراز اقطاع کے حاجی - اہل معاملہ
اور ہر قسم کے لوگ آیا کرتے تھے انکی آمد و رفت سے یہہ شہر علوم و فنون مروجہ کا
معدن بنا ہوا تہا - محمد ان علوم و فنون کے خیالات کو نہایت اشتیاق سے

سننکر اپنے دل مین جگہ دیتا اور اوسکا زبردست حافظہ بڑے رشد وعدے سے اونکو محفوظ رکہتا - اور جون جون وہ عمر مین بڑہتا گیا فہم و فراست کا میدان بہی اوسکے آگے زیادہ تر وسیع ہوتا گیا -

## محمد کا پہلی دفعہ کاروان کے ساتہہ ملک سریان کی طرف جانا ٭

محمد کی عمر اب بارہ سال کی ہو چکی تہی لیکن جیساکہ ہم اوپر بیان کر آئے ہین اوسکی ذہانت اوسکی عمر کی نسبت بہت ہی بڑہی ہوئی تہی - تفتیش اور تحقیق کا سوق جو عربستان کے مختلف اقطاع کے لوگون کے میل جول سے بہت ترقی پر تہا اب اوسکے دل مین جوش زن ہوا - اوسکا چچا ابو طالب بہی علاوہ اوس مقدس کام کے جو کعبہ کی حفاظت و تولیت کے متعلق اوسے کرنا پڑتا تہا خاندان قریش مین ایک اولوالعزم تاجر تہا اور اون کاروانون کے ساتہہ جو ملک سریان و یمن کے ساتہہ تجارت کیا کرتے تہے اور اوسکے اپنے جد امجد ہاشم کے مقرر کئے ہوئے تہے بہت لین دین رکہتا تہا - ان کاروانون کی آمد و رفت جس سے شہر مکہ کے دروازون پر ازدحام ہو جایا کرتا تہا اور گلی کوچون مین ایک مسرت بخش نظارہ دکہائی دیتا تہا محمد جیسے جوان لڑکے کے لئے نہایت جوش پیدا کرنے والے معاملات تہے - اور انہی معاملات نے اوسکے خیالات کو بیرونی ممالک کی سیر و سیاحت کی طرف کہینچا - اور وہ اس پرجوش خواہش کو روک نہ سکا - بلکہ دفعۃً جب اوسکا چچا کاروان کے ساتہہ ملک سریان کی طرف جانے کے لئے اونٹ پر سوار ہونے لگا تو یہہ اوسکو چمٹ گیا اور منت و الحاح سے اوسکے ہمراہ جانیکی اجازت کی درخواست کی اور یہہ بہی کہا کہ چچا! جب تو دور چلا جائیگا میری خبرگیری کون کریگا - یہہ منت و سماجت جو رحمدل ابو طالب کے سامنے کی گئی تہی

رائیگان نہ گئی۔ اسنے یہہ بہی خیال کیا کہ یہہ لڑکا اب اس عمر کو پہونچ گیا ہے جبکہ ملک
عرب کے دستور کے موافق اوسکو زندگی کے جہگڑون بکہیڑون مین عملی طور پر داخل ہونا
چاہئے۔ اور اسکو یہہ لیاقت حاصل ہوگئی ہے کہ کاروان کے فرائض کو ادا کرسکے اسلئے
اوسنے اسکی درخواست منظور کی۔ اور ملک سریان کی طرف اوسکو اپنے ہمراہ لے گیا۔

کاروان کا رستہ اون شہرون مین سے گزرتا تہا جنکے متعلق بیشمار روائتین اور
افسانے ہین۔ شام کے وقت جب کاروان مقام کرتا ہے تو عرب لوگ یہہ قصہ کہانیان
بیان کرکے حظ اوٹہاتے اور مسرت حاصل کرتے ہین۔ صحرا کے وہ وسیع اور سنسان
مقامات جنمین یہہ سیاح قوم اپنی زندگی کا زیادہ تر حصہ بسر کرتی ہے بہت سے اوہام
وتوہمات پیدا کردیتے ہین۔ عرب والونکے خیال مین ان سنسان مقامات مین اچہے
اور برُے جن آباد ہین جنکے متعلق یہہ لوگ کئی طرح کی جادو وسحر کی کہانیان بیان
کرتے ہین جو گزشتہ زمانہ کے عجیب وغریب اقعات کے ساتہہ مخلوط ہوتی ہین۔

کاروان کی ان کہانیون سے محمد کا نوجوان دل صحرا کے ان توہمات و اوہام سے بیشک
متاثر اور رنگ پزیر ہوگیا تہا جو سن بعد اوسکے حافظہ مین مستقل طور جم گئے تھے اور
اوسکے خیالات و قیاسات پر نہائیت اثر کرتے رہے تہے۔ ہم دو روائیتون کا بالتخصیص
ذکر کرتے ہین جو اوسے بیشک اس موقع پر سنی ہونگی اور جنکو اوسنے بعد ازان قرآن
مین مندرج کیا۔ ایک تو حجاز کے پہاڑی علاقہ کے متعلق ہے۔ جب یہان کاروان
سنسان اور اُجاڑ وادیون مین سے گزرتا تہا پہاڑون کے اطراف مین غار دیکہے
گئے جنمین بنی ثمود کسی زمانہ مین رہتے تھے اور اب عرب کے مفقود اقوام مین شمار کئے
گئے تھے۔ انکے متعلق مفصلہ ذیل روایت بیان کی گئی تہی۔

بنی ثمود ایک بڑی قوی اور مغرور قوم تہی جو ابراہیم کے زمانہ سے پہلے تہی
چونکہ یہہ قوم بت پرستی مین مستغرق ہوگئی تہی خدا نے انکی ہدایت کے لئے ایا۔

پیغمبر کو جسکا نام صالح تھا انکے پاس بھیجا - ان لوگون نے اسکی ہدایت ونصیحت کے
سننے سے انکار کیا اور کہا کہ جبتک کہ تو اپنی آسمانی رسالت کی صداقت کو معجزے
ثابت نہ کرے ہم تیری بات قبول نہین کرینگے - اور معجزہ یہہ طلب کیا کہ ایک حاملہ
اونٹنی پہاڑون کے اندر سے نکلے - صالح نے خدا سے درخواست کی - اوسیوقت
ایک چٹان شق ہوگیا اور اوسمین سے ایک اونٹنی نکلی اور اسنے آتے ہی بچہ دیا -
بنی ثمود مین سے بعض کو تو اس معجزہ پر یقین ہوگیا اور وہ صالح کی رسالت پر ایمان لاکر
بت پرستی سے تائب ہوئے - مگر اکثر لوگ اپنے اصلی مذہب پر قایم رہے - صالح اس
اونٹنی کو بطور ایک نشان کے اونکے درمیان چھوڑ گیا اور اون کو مطلع کر گیا کہ اگر
تم اس اونٹنی کو ذرہ بہی تکلیف یا ایذا دوگے تو خدا کا قہر تمپر نازل ہوگا - کچھ عرصہ تک
تو یہہ اونٹنی اونکے کہیتون مین بآرام تمام چرتی رہی - صبح کو چلی جاتی اور شام کو آجاتی
ہان یہہ درست ہے کہ جب وہ پانی پینے کے لئے کسی کنوئین یا چشمہ پر گردن جہکاتی تہی
تو ایک قطرہ بہی پانی کا باقی نہین چھوڑتی تہی - مگر اسکے عوض مین اسقدر دودھ
دیتی تھی جو ساری قوم کے لئے کافی ووافی ہوتا تھا - چونکہ وہ اونٹنی دوسرے اونٹون
کو ڈراکر چراگاہ سے بھگا دیتی تہی - بنی ثمود کے لئے یہہ ایک سخت تکلیف کا باعث
معلوم ہوئی - اونہون نے اوسکے کونچون کو جکڑکر اوسکو ذبح کر ڈالا - اسپر آسمان سے
ایک ہولناک شور کی آواز آئی اور بڑے زور سے بادل گرجے - صبح کو تمام گنہگار
اپنے منہ کے بل گرے ہوئے مردہ پائے گئے - اسطرح سے یہہ قوم سطح زمین سے
نیست ونابود ہوگئی اور انکا ملک ہمیشہ کے لئے قہر الٰہی مین پڑا -

اس کہانی نے محمد کے دل پر نہائیت زبردست اثر کیا - حتی کہ بعدہ اوسنے اپنے
لوگون کو یہان کبھی نہ اترنے دیا - بلکہ یہان سے بہت جلدی آگے لیجایا کرتا تھا
کہ یہہ ملک قہر الٰہی مین پڑا ہوا ہے -

دوسری کہانی جو محمد نے اس سفر مین سنی تھی وہ شہر ایلا کے متعلق ہے جو بحیرہ قلزم پر واقع ہے۔ اسکو بتلایا گیا تھا کہ اس شہر مین یہودی لوگ رہا کرتے تھے جو بت پرستی مین پڑ گئے تھے اور یوم السبت کا بھی کچھ لحاظ نہین کرتے تھے بلکہ اس مقدس دن مین مچھلی وغیرہ کا شکار کرتے تھے۔ اس جرم مین انکی صورتین مسخ ہوگئین۔ بوڑھے اور سن آدمی تو خنازیر بنائے گئے اور جوانون کو بندرون کی صورت دی گئی۔

ہمنے ان دو روایتون کو بالتخصیص اسلئے بیان کیا ہے کہ محمد نے ان دونون کو بت پرستی کے جرم کی آسمانی سزا اور قہر الٰہی کے نزول کی تمثیل دی ہے۔ یہہ روایتین اوس میلان کا بخوبی ثبوت دے رہی ہین جو اوسکے جوان اور صاف دل مین اس اہم امر کی نسبت پیدا ہوا تھا۔

مسلمان مورخ اس سفر کے متعلق حسب معمول کئی عجیب و غریب حالات بیان کرتے ہین جو اس جوان لڑکے کو پیش آئے۔ اور جو خدا کی متواتر حفاظت و حمایت کی شہادت دیتے ہین۔ ایک موقع پر جبکہ وہ صحرا کی جلتی ہوئی ریگ سے گزر رہا تھا ایک فرشتہ نے جسے کوئی نہین دیکھتا تھا اپنے پرون سے محمد پر سایہ رکھا۔ مگر اس معجزہ کا کوئی چشمدید گواہ نہین ہے۔ ایک اور موقع پر دوپہر کی گرمی مین اوسکے سر پر ایک بادل کا سایہ تھا۔ ایک اور موقع پر جبکہ وہ سایہ کی تلاش مین ایک خشک درخت کے نیچے گیا فی الفور اوسکے پتے اور شگوفے نکل آئے۔

موابیت اور اشوبت کی قدیمی حدود سے گزر کر جنکا ذکر انجیل مقدس مین ہی آیا ہے کاروان شہر بصرہ مین جو ملک سوران کی حدود پر قوم مناصح کے علاقہ مین جاردن کے پار واقع ہے پہونچا۔ انجیل مقدس کے زمانہ مین یہہ شہر یہودیون کے ایک مذہبی گروہ کا مسکن تھا لیکن اسوقت جبکہ یہہ کاروان وہان پہونچا نیسٹوریہ کے عیسائی

یہان آباد تھے۔ بصرہ ایک بڑا بھاری تجارت گاہ تہا۔ ہرسال یہان کاروان آیا کرتے تھے۔ یہان ہمارے کاروان نے مقام کیا اور نسطوریہ کے راہبون کے صومعہ کے نزدیک خیمہ زن ہوا۔

ان عیسائیون نے ابو طالب اور اوسکے بھتیجے کی نہایت فراخ حوصلگی سے مہمانداری کی۔ انمین سے ایک جسکو سرجیس اور بعض بحیرہ* کہتے ہین محمد کی ذہانت و جودت طبع دیکھکر متعجب و حیران رہ گیا۔ اور اوسکے پرجوش اشتیاق سے جو مذہبی معاملات مین آگاہی حاصل کرنے کے لیئے تہا نہایت خوش ہوا۔ ان معاملات پر وہ اکثر باہم گفتگو کرتے رہے معلوم ہوتا ہے کہ ان تقریرون کے درمیان راہب نے اوس بت پرستی کے برخلاف ضرور بہت جد و جہد کی ہوگی جسمین محمد نے تربیت پائی تہی کیونکہ نسطوریہ فرقہ کے عیسائی نہ صرف بت پرستی ہی کے سخت دشمن تھے بلکہ اونپر اتفاقیہ نظر پڑ جانے کو بہی بہت برا جانتے تھے اور اس امر مین اونہین یہانتک اصرار تہا کہ صلیب جو عیسوی مذہب کی ایک عام اور عالمگیر علامت ہے اوسکو بہی ممنوعات مین شمار کرتے تھے۔ بہت لوگون کا خیال ہے کہ محمد کو جو واقفیت عیسوی مذہب کے اصول و روایات کے متعلق تہی اور جسکی اشاعت وہ بعد کرتا رہا اسی راہب کی گفتگو کا نتیجہ تہا۔ غالباً اسکے بعد بہی جب کبھی محمد ملک سریا مین جاتا رہا ہے اس راہب سے گفتگو کرتا رہا ہے۔

مسلمان مورخون کا بیان ہے کہ اس راہب کو جو اس اجنبی لڑکے کے ساتھ اعتقاد لگاؤ اور انس ہوگیا تہا اسکی وجہ یہہ تہی کہ اوسنے اتفاق سے محمد کے دونون شانون کے درمیان مہر نبوت کو دیکھ لیا تہا۔ انکا بیان ہے کہ جب ابو طالب مکہ کی طرف واپس آنے لگا تو راہب نے اوسے آگاہ کیا کہ خبردار رہو۔ مبادا تمہارا بھتیجا یہودیون

* بعض کا قول ہے کہ یہہ دونون نام اون راہبون کے ہین جو محمد کے ساتھ گفتگو کرتے رہے تھے ۱۲

کے ہاتھہ مین پڑجاوے اس راہب نے اپنے علم سے معلوم کرلیا تہا کہ یہہ قوم اس جوان لڑکے کو بہت تکلیف دیگی۔

ایک راہب نے جو اور لوگون کو اپنے مذہب مین شامل کرنے کا نہایت ہی خواہشمند تہا ایک طباع و جویاے راز جوان کے ساتھہ تعلق اور لگاو پیدا کرلیا تہا اوسکے لئے کسی معجزہ یا مشاہدہ کی ضرورت نہ تھی۔ ایسا جوان جو کعبہ کے متولی کا بھتیجا اور اغلب تہا کہ وہ اپنے نازک اور بے لوث دل مین مذہب عیسوی کے اصول کو جگہ دیکر مکہ تک اپنے ساتھہ لیجا اس راہب کے لئے یہہ بہی ضروری تہا کہ وہ بڑی ہوشیاری سے اس بات کی احتیاط کرتا کہ جس ذہین نوجوان لڑکے کو وہ اپنے مریدون مین داخل کرنا چاہتا تہا اور جسکا مذہبی دل ہنوز کسی مذہب کے اصول پر برقرار نہین ہوا تہا وہ یہودیون کے پہندے مین نہ پہنس جاوے۔

محمد جب مکہ کو واپس آیا تو اوسکا خیال اون وحشی اور عجیب و غریب فسانون سے مملو تہا جو اوسنے صحرا مین سنے تھے اور اون مذہبی عقاید نے جو نسطوریہ کے صومعہ مین اوسنے سنے تھے اوسکے دل پر نہایت ہی اثر کیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ محمد اسکے بعد ہمیشہ کے لئے ملک سریان کو نہایت ادب و تعظیم سے یاد کرتا رہا ہے۔ غالبا اسکی وجہ یہہ تہی کہ محمد کے دل پر مذہبی اصول اسی ملک مین نقش مجر ہوئے تہے۔

یہہ وہ سرزمین ہے جہان پیغمبر ابراہیم ملک چلدیہ سے گیا تہا اور اپنے ساتھہ حقیقی خدا کی عبادت و پرستش لے گیا تہا لہ۔ اسکے بعد محمد یہہ کہا کرتا "بیشک خدا نے اپنے کلام کے محافظون کو ہمیشہ ملک سریان مین قایم رکھا ہے۔ ان محافظون کی تعداد

لہ پیغمبر ابراہیم کے بت پرستی سے نکل کر سچے دین مین آنے کا حال قرآن کے چھٹے سیپارہ مین لکھا ہے کہ وہ پہلے کسطرح ستارہ چاند اور آفتاب کو خدا سمجھتا تہا اور انکے غروب ہوجانے پر کس طرح اوسکا یقین متزلزل ہوا اور کس طرح اوسنے حقیقی صانع کو اپنا معبود قرار دیا۔

بہم ہے - جب ایک مرجاتا ہے تو دوسرا اوسکی جگہ بہیجا جاتا ہے اور اونکی برکت سے
یہہ ملک مبارک ہے" - پہر یہہ کہا ہے "خدا ملک سریان کے باشندون کو خوش
و خورم رکہے - کیونکہ خدا کے بہت سے فرشتے اونکو اپنے پرون کے سایہ مین رکہتے ہین"
(دیکہو کتاب مشکوۃ المصابیح جلد ۲ صفحہ ۸۱۴)

## محمد کے تجارتی کام اور خدیجہ کے ساتہہ اوسکی شادی

محمد اب زندگی کے جہگڑون اور کاروبار مین پورا پورا داخل ہوگیا تہا اور اپنے
چچاؤن کے بہت سے سفرون مین آیا جایا کرتا تہا ایک دفعہ اپنی عمر کے سولہوین
سال مین اپنے چچا زبیر کے ہمراہ کاروان کے ساتہہ یمن کو گیا - ایک اور موقع
پر اسی چچا کے ساتہہ جبکہ اوسنے قبیلہ کنانیت کی اعانت مین فرقہ ہوازن پر
قبایل قریش کو لیکر یورش کی تہی محمد زرہ بردار ہوکر گیا - مذکور ہے کہ یہہ پہلی دفعہ تہی
کہ محمد نے جنگ مین شامل ہونے کی کوشش کی - گو اس جنگ مین اسنے سوا ے
اسکے کوئی کام نہین کیا کہ اپنے چچا کے لئے عین میدان کارزار مین تیر وغیرہ بہم پہونچا
اور دشمنون کے تیرون سے اوسکو بچایا - عرب والون کے درمیان یہہ معرکہ
قتال الفجر یعنی ناپاک جنگ کے نام سے مشہور ہے کیونکہ حج کے حرام مہینو مین کیا
گیا تہا -

جون جون محمد عمر مین بڑہتا گیا عرب کے مختلف لوگ اوسکو اپنا گماشتہ مقرر
کرکے کاروانون کے ساتہہ یمن سریان و دیگر ممالک مین روانہ کرتے رہے - ان اتفاقی
امور سے اوسکی تحقیق و تفتیش کا میدان وسیع ہوتا گیا اور نوع انسانی کے خصایل
و معاملات مین اوسکے معلومات ترقی کرنے گئے - محمد میلون مین بہی شامل ہوا
کرتا تہا - عربستان مین یہہ میلے صرف ترقی تجارت و بیوپار ہی کے لئے نہین ہوا کرتے

تھے - بلکہ ان میلون مین اکثر شاعرے ہی ہوا کرتے تھے جس سے نظم کو ترقی دینا
مقصود ہتا - ان معرکون مین جو لوگ کامیاب ہوتے تھے اونکا کلام شاہزادون اور
امرا کے کتب خانون مین رکہا جاتا تہا - اُنحد کے میلہ مین خصوصا یہہ کارروائی ضرور
ہوا کرتی تہی - یہان کے میلے مین سات قصیدون کے واسطے جنہین سبعہ معلقہ
کہتے ہین سات شاعرون کو انعام ملا اور اعزاز کے طور پر یہہ ساتون قصیدے کعبہ مین
لٹکائے گئے - ان میلون مین عرب کے مشہور و معروف قصہ خوان روایتین اور افسانے
بہی بیان کیا کرتے تھے - اور مختلف مذاہب کے اصول و فروع پر بہی مباحثے ہوا کرتے تھے
جو عرب مین اوسوقت رائج تھے - اس قسم کے تقریری مسایل سے محمد نے مختلف مذاہب
و ملل کے متعلق وہ وسیع اور متنوع آگاہی حاصل کی جو بعد ازان دین اسلام
مین اوسکے بہت کام آئی -

انہی دنون مکہ کے درمیان خاندان قریش کی ایک بیوہ عورت خدیجہ نام
رہتی تہی یہہ دو دفعہ شادی کر چکی تہی - اسکے پچھلے خاوند کو جو ایک متمول سوداگر
تہا مرے ہوئے کچھہ بہت عرصہ نہین گزرا تہا - اوسکے وسیع کاروبار تجارت کے لئے
ایک کارکن کی ضرورت پڑی - تب وہ کا ایک بھتیجا جسکا نام خزیمہ تہا - وہ تجارتی کامون
اور سفرون مین محمد کا دوست بن گیا تہا اور محمد کی لیاقت و دیانت کو جو ہر ایک
موقع پر اوس سے ظہور مین آئی بخوبی جانتا تہا اوسنے اپنی پھوپہی سے محمد کو گماشتہ
اور کارکن بنانے کی تحریک کی - معلوم ہوتا ہے کہ محمد کی ظاہری شکل و شباہت نے بہی
اس سفارش کی بہت امداد کی ہوگی کیونکہ اسوقت اسکی عمر پچیس سال کی ہو چکی تہی
عربی مورخون کے بیان کے بموجب وہ نہایت وجیہ اور حسین تہا - خدیجہ اوسکی
ملازمت کی یہانتک خواہشمند ہوئی کہ اوسنے اوسکو معمول سے دوگنا معاوضہ دینے
کا اقرار کیا تاکہ وہ اس کاروان کو جسکو وہ ملک سریان کی طرف روانہ کرنا چاہتی تہی

لیجاوے - محمد نے اس معاملہ مین اپنے چچا ابوطالب سے مشورہ کیا اور اوسکی صلاح سے یہہ کام منظور کرلیا -

اس سفر مین خدیجہ کا بھتیجا اور اوسکا غلام میسرہ محمد کے ہمراہ تھے - خدیجہ محمد کی کارروائی سے جو اوسنے اپنے فرائض کے انجام دینے مین کی یہانتک خوش اور مطمئن ہوئی کہ اوسنے مقررہ معاوضہ سے اوسکو دوچند دیا - پھر اوسنے محمد کو عرب کے جنوبی ممالک مین تجارت کے واسطے بھیجا - ہر ایک موقع پر محمد نے اپنے تئین دیانتدار اور قابل اطمینان ثابت کیا - خدیجہ کی عمر اسوقت چالیس سال کی تھی اور یہہ نہایت دانا اور تجربہ کار تھی محمد کے اخلاق حمیدہ روز بروز اوسکے دل مین بیٹھتے گئے - اور اس خوبصورت اور تروتازہ جوان کا اشتیاق اوسکے دل مین پیدا ہوگیا - عربی روایتون کے بموجب محمد سے ایک معجزہ ظہور مین آیا جو خدیجہ کے دل کی کشش کو مضبوط کرنے مین نہایت کارگر ثابت ہوا - ایک روز دوپہر کے وقت وہ اپنی لونڈیون سمیت کوٹھے پر کھڑی ہوئی اوس کاروان کی راہ تک رہی تھی جو محمد کی نگرانی مین تھا - جونہی کاروان نزدیک پہونچا اوسنے نہایت حیرت اور تعجب سے دیکھا کہ دو فرشتے محمد کو آفتاب کی تمازت سے بچانے کے لئے اوسکے سر پر سایہ کر رہے ہین - لونڈیون سے مخاطب ہوکر خدیجہ نے جوش مسرت سے کہا "اللہ کے محبوب کی طرف دیکھو - کہ دو فرشتے اوسکی حفاظت کے لئے ساتھ ہین"

اس روایت مین ذکر نہین ہے کہ آیا لونڈیون نے بھی فرشتون اور محمد کو اوسی ارادتمندی کی نگاہ سے دیکھا یا نہین جسطرح کہ خدیجہ نے - لیکن اتنا ہی کہنا کافی ہے کہ وہ بیوہ اپنے گماشتہ کی ستجاوزاز بشریت خوبیون اور خوارق عادات کی ازبس فریفتہ ہوگئی اور اوسی روز اپنے معتبر غلام میسرہ کی معرفت اوسکے ساتھ شادی کا پیغام کیا - اس معاملہ کی کیفیت نہایت سادگی اور اختصار کے ساتھ بیان کی گئی ہے -

میسرہ نے محمد سے کہا کہ تم شادی کیون نہین کرتے۔ اوسنے جواب دیا کہ مین شادی
کے لیے کافی وسایل نہین رکہتا۔ میسرہ نے کہا۔ اگر کوئی دولتمند عورت تیرے ساتھہ
شادی کرنا چاہے اور وہ خوبصورت اور عالی خاندان بہی ہو؟ محمد نے کہا وہ عورت
کون ہے۔ میسرہ نے کہا۔ خدیجہ۔ محمد نے کہا کہ یہہ کیونکر ہو سکتا ہے۔ میسرہ نے کہا
مین اسکا بندوبست کر دیتا ہون۔ میسرہ اپنی مالکہ کے پاس آیا اور سارا حال بیان کیا
ملاقات کے لیے وقت مقرر کیا گیا۔ اور یہہ معاملہ اوسی زیرکی اور آمادگی سے انجام پذیر ہوا
جو محمد کے تمام معاملات متعلقہ خدیجہ مین نمایان طور پر پائی جاتی تہی۔ خدیجہ کے باپ نے
اس تجویز پر صرف اسوجہ سے کسیقدر اعتراض کیا کہ محمد ایک مفلس آدمی ہے اور اوسکو
یہہ خیال دامنگیر تہا کہ دولت پر دولت بڑہنی چاہیے۔ لیکن یہہ کا خیال نہایت صحیح و
درست تہا کہ یہہ صرف دولت ہی ہے جو مجہے اپنی دلی مراد کی دولت حاصل کرنے
کے قابل کرتی ہے۔ خدیجہ نے ایک عالیشان ضیافت دی جسمین اوسکا اپنا باپ و دیگر
رشتہ دار۔ محمد کے چچا ابو طالب و حمزہ مع اور قریشیون کے شریک ہوئے۔ اس جلسہ
مین شراب نہایت کثرت سے استعمال کی گئی تہی اور تمام حاضرین جلسہ پر بادہ سرور
و انبساط طاری تہی۔ محمد کے افلاس کے متعلق جو اعتراض تہا وہ فراموش ہو گیا تہا
جانبین سے عمدہ تقریرین کی گئین یعنی محمد کی طرف سے ابو طالب نے اور خدیجہ کی جانب
سے ورقہ نے جو اوسکا رشتہ دار تہا اس شادی کی مناسبت و موزونیت کے بارہ مین
سپیچ دی۔ اسکے بعد کابین مقرر کیا گیا۔ اور حسب ضابطہ نکاح منعقد ہوا اور شادی کی
تکمیل عمل مین آئی۔ اسکے بعد محمد نے اپنے گہر کے دروازہ کے سامنے ایک اونٹ ذبح کرایا
اور غربا کو تقسیم کیا۔ گہر کا دروازہ مہمانون کے لیے کہولا گیا۔ خدیجہ کی لونڈیون نے طنبورہ
وغیرہ باجون کے ساتھہ خوش الحانی سے گانا ناچنا شروع کیا۔ بہجت و مسرت سے تمام
گہر بہر گیا۔ ابو طالب بہی اپنے بڑہاپے اور ثقاہت کو بالاے طاق رکہکر سرمست ہو

وسمجرد ہو رہا تھا۔ اوسنے اپنے پاس سے ساڑھے بارہ اوقیہ سونا جو بیس اونٹ کی قیمت
کے برابر ہوتا ہے بطور تنبول کے دیا۔ حلیمہ کو جسنے محمد کو دودھ پلایا تھا اس موقع پر شادی
مین شامل ہونے کے لئے بلایا گیا تھا اوسکو ۴۰ بہیڑ بکری عطا کی گئین وہ نہایت خوش
ہوئی اوراس گلہ کو اپنے ساتھ قبیلہ بنی سعد مین جو صحرا مین تھالے گئی۔

## شادی کے بعد محمد کی طرز معاشرت۔ مذہبی اصلاح کے لئے اوسکا متردد رہنا۔ عزلت و تنہا نشینی کی عادت غار مین انکشاف کا ہونا۔ اور رسالت کا اشتہار

محمد خدیجہ کے ساتھہ شادی کرنے کے باعث اپنے شہر کے دولت مند و مین سے ہوگیا
اسکی اخلاقی لیاقت کے سبب سے بھی برادری مین اسکا رعب و داب جما ہوا تھا۔ مورخ
ابو الفدا کا بیان ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اسکو ہر ایک خوبی عطا کر رکھی تھی جو ایک متدین
آدمی کی تکمیل و تہذیب کے لئے ضروری ہے۔ وہ بہانتک صادق اور مرتکب اور برے
خیالات سے اسقدر مبرا تھا کہ عموماً لوگ اوسکو امین کہا کرتے تھے۔ چونکہ اوسکے
ہموطنوں کے درمیان اوسکی انصاف پروری اور دیانت کا نہایت وقر تھا۔ اکثر اوقات
لوگ انفصال مقدمات مین اوسی کو منصف بنایا کرتے تھے۔ ایک روایت ہے جس سے
ایسے معاملات مین اوسکی دانشمندی کا کامل ثبوت ملتا ہے۔ کعبہ کی عمارت کی جو
آتشزدگی سے خراب ہوگئی تھی مرمت ہو رہی تھی۔ اسوجہ سے سنگ اسود کے اوٹھانے
کی ضرورت پڑی۔ مختلف قبائل کے سرداروں کے درمیان اس امر پر تنازع ہوا کہ
ایسے مقدس کام کے سرانجام دینے کا کون مستحق ہے۔ اونہون نے آپسمین یہہ فیصلہ
کیا کہ جو شخص دروازہ حرم مین سب سے پہلے داخل ہوگا اوسکا فیصلہ سب کو منظور کرنا ہوگا

اتفاقاً سب سے پہلے محمد ہی داخل ہوا۔ محمد نے سب کے دعا دی و دلایل مینکر ہدایت کی کہ ایک فراخ کپڑا زمین پر بچھا دو اور حجر اسود اوسکے اوپر رکھدو اور ہر ایک قوم کا ممتاز اس کپڑے کے ایک ایک گوشہ کو اوٹھاے۔ اسطرح اس مقدس پتھر کو سبنے یکسان طور پر اوٹھا کر مقام مقصود پر رکھدیا اور محمد نے اسے اپنے ہاتھ سے گاڑا۔

خدیجہ کے بطن سے ایک لڑکا اور چار لڑکیاں پیدا ہوئین لڑکے کا نام قاسم تہا۔ اسی سبب سے ملک عرب کے دستور کے موافق محمد کو کبھی کبھی ابوالقاسم بھی کہا کرتے تھے۔ یہہ لڑکا بچپن ہی مین مر گیا۔

اس شادی کے بعد محمد کئی سال تک تجارت کرتا رہا اور عرب کے بڑے بڑے میلو نمین جاتا رہا۔ کاروان کے ساتھہ دور و دراز ملکون کی سیاحت بھی کرتا رہا۔ مگر ان تجارتون اور سیاحتون سے محمد کو چندان منافع نہوا جیسا کہ پہلے خدیجہ کے گماشتہ ہونے کی حیثیت مین ہوا کرتا تہا بلکہ ان کا مونین وہ دولت جو ادسے اپنی بیوی کے ساتھہ ملی تھی بجاے بڑھنے کے گھٹنے لگی بیشک اس دولت نے محمد کو گزر اوقات کے واسطے محنت و مشقت سے مستغنی کر دیا تہا اور اوسکو اپنے دل کے اصلی میلان کی طرف توجہ کرنے کی فرصت دیدی تہی۔ وہ میلان کیا تہا؟ مذہبی خیالات مین عالم استغراق۔ جو بچپن ہی سے نمایان تہا اور ان سفرون اور تجارتون کے درمیان یہود و نصاری کے ساتھہ لین دین کرنے سے اوس میلان کو ترقی ہوتی رہی۔ یہہ یہودی و عیسائی اپنے مذہب کی پابندی کی وجہ سے آلام و مصائب مین مبتلا ہو کر اپنے اپنے گھرون سے نکل گئے تھے لیکن اب ایک قوم یا شہرون کی آبادی کا حصہ بنکر رہتے تھے۔ عرب کے صحراون نے بھی جنکے توہمات و افسانون کا ذکر ہم اوپر کر چکے ہین محمد کے پر جوش استغراق کو مدد دی۔ جب سے خدیجہ کے ساتھہ اوسکی شادی ہوئی تب سے اوسکو اپنے گھر ہی مین مذہبی خیالات کو جنبش و تحریک دینے کے لیے ایک آسمانی خبر دینے والا مل گیا تہا۔

یہہ اوسکی ہودی کا چچازاد بہائی ورقہ تہا - یہہ شخص ہمیشہ خیالات مین مستغرق رہتا تہا اور اکثر مذہب تبدیل کرتا رہتا تہا - پیدائش سے موسوی تہا پہر عیسائی ہوا - اسکے علاوہ علم نجوم مین بہی اوسکو کامل دستگاہ تہی - یہہ شخص اسوجہہ سے بہی خاص امتیاز اور ذکر کے قابل ہے کہ سب سے پہلے اسی نے انجیل کا ترجمہ عربی زبان مین کیا تہا - خیال کیا گیا ہے کہ محمد نے اسی شخص سے تالمد ومثنو کی روایات و دیگر تحریرون کی نسبت جو سن بعد قرآن مین نہایت وسعت و وضاحت کے ساتہہ بیان کی گئی ہین زیادہ تر اطلاع و آگاہی حاصل کی تہی - یہہ آگاہی جو اسقدر مختلف وسایل سے حاصل کی گئی تہی اور ایسے زبردست اور قوی حافظہ مین محفوظ تہی اوس بت پرستی کے بالکل متضاد و مخالف تہی جو اوس زمانہ مین نہایت مذموم طور پر تمام عرب مین رایج تہی اور کعبہ مین بڑے شد و مد سے اوسکی تائید کی جاتی تہی - یہہ مقدس مکان رفتہ رفتہ اصنام و بتون سے ہبر گیا تہا یہانتک کہ ۳۶۰ بت وہان جمع ہو گئے تہے یعنی عربی سال کے ہر ایک دن کے لئے ایک بت مقرر تہا - اس مکان مین بہت دور دراز ممالک و دیگر اقوام کے دیوتا جمع کئے گئے تہے - سب سے بڑا بت ہبال کے نام سے موسوم تہا اور وہاک شرایان سے لایا گیا تہا - اسکو بارش کا موکل خیال کرتے تہے انہین ابراہیم و اسمٰعیل کے بہی بت تہے جنکی تعظیم و تکریم بہی ویسی ہی ہوتی تہی جیسی کہ اصل پیغمبرون اور بانیان نسل کی ہوا کرتی تہی - لیکن اب ان بتون کے ہاتہہ مین تیر و کمان دی گئی تہی جو سحر اور جادو کی علامات ہین - محمد کا زیرک دل جون جون روحانی و آسمانی مذاہب پر غور و فکر کرتا تہا اوسکو بت پرستی کی قباحتین واضح طور پر معلوم ہوتی جاتی تہین - قرآن کی اکثر آیات سے وہ دلکشا خیال ظاہر ہوتا ہے جو رفتہ رفتہ اوسکے دل مین پیدا ہوا اور جسنے آخر کار اوسکے تمام دیگر خیالات و افعال پر تصرف و تغلب کر لیا تہا - وہ خیال مذہبی اصلاح تہی - اوسکا یقین واثق یہہ تہا اور یہہ یقین اون تمام چیزون کا نتیجہ اور لباب تہا جو اوسنے سیکہی تہین اور جن پر اوسنے غور و تامل کیا تہا کہ سچا مذہب صرف

آدم پر اوسکی پیدائش کے وقت منکشف ہوا تہا۔ اور اون دنون مین جبکہ دنیا گناہ و ذنوب کے لوث سے بالکل پاک و صاف ہتی اوس سچے مذہب کی اشاعت در بیرومی ہوتی ہتی۔ اس مذہب نے صرف ایک خدا کی جو خالق کائنات ہے پرستش کی ہدایت کی ہے۔ علاوہ اسکے یہہ بہی اوسکا یقین تہا کہ یہہ مذہب جو اسقدر سادہ اور عالی مرتبہ ہے اکثر انسانون نے اوسے بدعات سے مخلوط کرکے خراب کردیا ہے خصوصاً بت پرستی نے تو اسکا ستیاناس ہی کردیا ہے۔ اسیوجہ سے وقتاً فوقتاً پیغمبرون کا ایک سلسلہ جنکو حاکم علے الاطلاق کی طرف سے الہام ہوتا تہا بشارت و معجزات کے ساتہہ مبعوث ہوتا رہا ہے تاکہ اوس مذہب کو اوسکی اصلی صفائی و سادگی پر لاوے۔ نوح۔ ابراہیم۔ موسی اور عیسی ایسے ہی پیغمبر تہے۔ انہین سے ہر ایک نے اوسی سچے مذہب کو دنیا مین بحال و تازہ کیا لیکن اوسکے معتقدون و پیرون نے پہر اوسکو خراب و مخلوط کردیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہ دین جسکی ابراہیم نے ملک جلدیہ سے نکلکر تلقین کی ہتی محمد کے دل مین ایک خاص مذہبی معیار ٹہیرا ہوا تہا۔ اسکی وجہ شاید وہ تعظیم و تکریم ہتی جو ابراہیم کی اسمعیل کے باپ ہونے کی وجہ سے کی جاتی ہتی جو محمد کی نسل و قوم کا جد اعلے تہا۔ محمد کو اس امر کا القا ہوا کہ اب ایک تازہ اصلاح کا وقت آگیا ہے۔ دنیا پہر ایک اندہا دہند مین پڑگئی ہے۔ اب دنیا کے لیے ایک اور پیغمبر کی ضرورت ہے جو حاکم علے الاطلاق کے حکم سے اگر بنی آدم کو راہ راست بتلاوے اور کعبہ کی پرستش کو اوسی نہج و طریق پر لاوے جو ابراہیم و دیگر انبیا کے زمانہ مین ہتی۔ معلوم ہوتا ہے کہ ایسی رسالت اور اوسکی لوازی اصلاحون کے امکان نے اوسکے دل پر احاطہ و تصرف کرلیا اور اسکے لیے اسنے استغراق و تخیل کی عادت پیدا کی جو زندگی کے معمولی کاروبار اور دنیا کے دہندون کے بالکل برخلاف ہے۔ ہمکو بتلایا گیا ہے کہ وہ رفتہ رفتہ معمولی مجلسون اور محفلون سے کنارہ کش ہونے لگا اور کوہ حرا کی ایک تنہا غار مین جانے لگا۔ یہہ پہاڑ مکہ سے

تین فرسنگ کے فاصلہ پر سمت شمال واقع ہے۔ یہان وہ عیسائی راہبون کی طرح
جو صحرا مین رہتے تھے کئی شبانہ روز متواتر عبادت و مراقبہ مین پڑا رہتا۔ رمضان
کا سارا مہینا جو عرب والون کے نزدیک مقدس قرار دیا گیا تہا ہمیشہ اسیطرح
اعتکاف مین گزارتا تہا۔ ایک ہی مضمون پر دل کے اسقدر عمیق خوض نے جسمین
روحانی گریہ و غشی بہی ملی ہوئی تہی اسکے جسم پر سخت اثر کیا ہوگا۔ یہانتک کہ وہ خواب
وجدان اور بیخودی کا مغلوب و عادی ہوگیا۔ اوسکے ایک مورخ کا بیان ہے کہ
متواتر چہہ ماہ تک اوسکو اپنے ان محرک خیالات کے خواب آتے رہے۔ کئی دفعہ وہ ایسا
گم و بیخود ہو جاتا کہ اوسکو اپنے آس پاس کی چیزون کی کچہہ خبر نہ رہتی اور بے حس و بیہوش
زمین پر پڑا رہتا۔ خدیجہ جو بعض اوقات اوسکی عزلت گاہ مین اوسکی وفادار اور سچی خیرخواہ
تہی ان بیخودیون اور غشون کو فکر و تردد سے دیکھتی اور ان کا سبب دریافت کرنے کے
لئے منت و سماجت کرتی۔ لیکن محمد یا تو باتون مین ٹال دیتا یا کوئی گول مول جواب دیتا۔
اسکے بعض مخالف تو ان غشون کا باعث صرع قرار دیتے ہین لیکن ارادتمند مسلمانون
کے نزدیک یہہ رسالت و پیغمبری کی ابتدائی کارروائی تہی۔ اونکا بیان ہے کہ اسی وقت
سے تجلیات الٰہی اوسکے دل پر وارد ہو گئے تہے گو مکمل طور پر نہین تہے اور اوسکا دل ایسے
مکاشفات کے بوجہہ سے دب رہا تہا۔ مذکور ہے کہ جو خواب مین ایک سایہ کی طرح بتلایا جاتا
تہا۔ آخرکار نمایان اور ممیز طریقہ پر ایک فرشتہ کی صورت مین ظاہر ہونے لگا۔

اوسکی عمر کا چالیسوان سال تہا جبکہ یہہ مشہور و معروف انکشاف وقوع مین آیا۔
اہل اسلام اسکو اسطرح بیان کرتے ہین کہ گویا اوسکی اپنی زبان سے سنا ہوا ہے۔ قرآن
کی چند آیات مین بھی اسکا ذکر ہے۔ حسب معمول وہ رمضان کا مہینا غار کوہ حرا مین بسر
کر رہا تہا۔ روزہ نماز اور اعتکاف سے روحانی صفائی حاصل کی سوچ و فکر مین اپنے خیالات کی
بلند پروازی کی کوشش کر رہا تہا۔ یہہ اوس رات کا واقعہ ہے جسکو عرب والے لیلۃ القدر

## حصه اولے




یا مشکل کشای سبحان الله سبحان الله العظیم روا ست
ترا خدائی سزاست ترا کبریائی که عدم را وجود تو بخشیدی و ذرات
مکنونات را از کتم نیستی بمنصه ظهور هستی تو بر کشیدی کرا شاید
که زبان حمد کشاید و لب بوصف تو آید کرا باشد که ترا چنانکه
توئی داند و بزرگان کاکان را بر خواند رباعی ای شرح
و بیانت ز بیان مستغنی ؛ وی نام و نشانت ز نشان مستغنی
؛ زینجمله توئی هر آنچه هستی لیکن ؛ اظهار تو از عین عیان مستغنی
؛ اندیشه را درین بارگاه راه نیست و خرد ازین منزل آگاه
نه دانش بهزاران عجز و نادانی عذرخواه است و دست تصرف
فکر از کنگره جناب صمدیت کوتاه مگر هم ترا تو دانی چنانکه
آنی رباعی اندیشه درین راه ندارد پایے ؛ افکار

درین شیوه ندارد راهی ∴ هیهات کجا قطره کو دریائی ∴ مشکل طلبی عجب ز سودائی ∴
درکعبه و سومنات توئی در صومعه و خرابات توئی شمع و پروانه باده و پیمانه عاقل و دیوانه
آشنا و بیگانه توئی **رباعی** درکعبه و سومنات افسانه توئی ∴ در هر منزل عاشق دیوانه توئی
∴ خود گل شده و بلبل شیدائی ∴ بر شمع جمال خویش پروانه توئی ∴ حسن دلبرانرا آن
سلسله زلف بتانی کفر راز زنار داری دین را اقراری پروانه از شمع تراجوید بلبل با گل
از تو گوید ظلمت کفر را نور از تست و ضیای دین را ظهور از تو کافر تراجوید دیندار از
تو گوید **رباعی** درکعبه و بتخانه بسودای تو ایم ∴ سود از ده سود تو رسوائی تو ایم ∴
القصه توئی مراد هرجا باشیم ∴ ای هرجائی عاشق شیدای تو ایم ∴ زمین را تو برجا
داشتنی آسمانرا برقرار پیدائی تو برافراشتی آب را روانی از تست آتش را
ضیائی از تو خاک را عبدیت تو دادی باد را آزاد تو گردانیدی چشم را نور و
دل را حضور کرامت کرده تست دست و پای از تو باشد و پا را دست از تو ین
عقل را ادراک ادراک را شناسائی و شناسائی را شناخت و شناخت را عرفان
عطا بوده تست خاک را نور پاک پیدا کرده ثواب را نقش صفوت بسته
**رباعی** اول که ظهور در بطون بود نبود ∴ اینعالم کثرت همه و بود نبود ∴ کردی
چو ظهور از بطون باطن ∴ ذرات مکونات آمد بوجود ∴ چندی را مست ساختی
چندی را مخمور کردی دور را قرب بخشیدی جماعتے را دور داشتی عیبی را غیب
آفریدی و متبنی را در حضور آوردی موسی را بر طور نمودی و منصور را بر دار
دیدار بخشیدی **ابیات** از تو در میکده ها جوش خروش ∴ ساقی و دور
قدح نوشانوش ∴ از تو در دیر صدای ناقوس ∴ بت و بتخانه رسم سالوس ∴
از تو در کعبه مناجات کند ∴ در صفت خواهش آن ذات کند ∴ از تو این مخفی و پیدا
بودن ∴ قطره بودن همه دریا بودن ∴ گاه بردار کشی شیدائی ∴ گاه بر طور بری
موسائی ∴ قصه کوتاه توئی هرچه توئی ∴ من نگویم که یکی یا که دوئی ∴ اے آنکه
کرمت در هر شئی ظهوری دارد و در هر ظلمت نوری گلشن هستی را آب در جو د
گلهاے وجود را رنگ و بو عطا کرده تست این حیران دلستان نادانی را
بنور هدایت و ظهور عنایت از کوی بشریت و قعر طبیعت بر آورده شناسای
کوی مقصود گردان تا که از پستی جهل رسته بعلم معرفت راه بر د چشمی ده بینا و
دلے ده دانا جانی ده شناسا تا هرچه بیند ترا بیند و آنچه داند ترا داند و در هر

